# زجاجۃ المصابیح




مع اردو ترجمہ

# نور المصابیح

جلد دوم

تالیف : محدثِ دکن حضرت علامہ الحاج ابوالحسنات سید عبداللہ شاہ رحمہ اللہ تعالیٰ

ترجمہ : مولانا علامہ محمد منیر الدین شیخ الادب جامعہ نظامیہ حیدرآباد دکن

نظر ثانی : ڈاکٹر محمد عبدالستار خاں سابق لیکچرار جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن (حال امریکہ)

ناشر فرید بک سٹال ۳۸۔ اردو بازار لاہور

﴿ بانی ادارہ ﴾

سید اعجاز احمد رحمۃ اللہ علیہ

متوفی: ۱۳ جمادی الاوّل ۱۴۱۹ / ۵ ستمبر ۱۹۹۸ء




نام کتاب : حنفی مشکوٰۃ شریف مع اُردو ترجمہ نور المصابیح

تالیف : محدث دکن حضرت علامہ الحاج ابو الحسنات سید عبداللہ شاہ رحمہ اللہ تعالےٰ

ترجمہ : مولانا علامہ منیرالدین، شیخ الادب جامعہ نظامیہ

نظر ثانی : ڈاکٹر محمد عبدالستار خاں سابق لیکچرار جامعہ عثمانیہ حیدر آباد، دکن

تحریک : علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری

تصحیح : مولانا حافظ محمد شاہد اقبال

کتابت : دار الکتابت، حضرت کیلیانوالہ، ضلع گوجرانوالہ

الطبع الاول : صفر ۱۴۲۱ھ / جون ۲۰۰۰ء

ناشر : فرید بک سٹال ۳۸۔ اُردو بازار، لاہور، پاکستان

مطبع : رومی پبلی کیشنز اینڈ پرنٹرز، لاہور

تعداد : گیارہ سو

صفحات : ۹۳۳

ہدیہ : روپے

# فہرست حنفی مشکوٰۃ شریف جلد دوم

| حدیث نمبر | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| | پڑھنے سے منع نہیں فرماتے تھے۔ | |
| ۱۷۴۸ | چار رکعات والی نماز میں سفر میں دو رکعات ہی فرض ہیں۔ | ۳۴۱ |
| ۱۷۴۹ | رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سفر و حضر میں نمازوں کو وقت پر ادا فرماتے تھے۔ | ″ |
| ″ | جمع بین الصلوتین کا معنی و مفہوم | ۳۴۲ |
| ۱۷۵۰ | اگر نیند کی وجہ سے کسی نماز کا وقت گذر جائے تو کوئی قصور نہیں | ۳۴۳ |
| ۱۷۵۱ | نماز کو اس کے وقت پر ادا نہ کرنا تفریط ہے۔ | ″ |
| ۱۷۵۲ | رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سفر میں ظہر آخیر وقت میں اور عصر پہلے وقت میں پڑھتے تھے | ۳۴۴ |
| ۱۷۵۳ | سفر میں اگر جلدی ہو تو نماز مغرب آخری وقت میں اور نماز عشاء اول وقت میں پڑھی جائے۔ | ۳۴۵ |
| ۱۷۵۴ | دو نمازوں کو ایک وقت میں جمع کر کے پڑھنا گناہ کبیرہ ہے۔ | ۳۴۶ |
| ۱۷۵۵/ ۱۷۵۶،۱۷۵۷ | حضرت ابن عمر نفل سواری پر اور وتر سواری سے اتر کر ادا فرماتے تھے۔ | ۳۴۷ |
| ۱۷۵۸/ ۱۷۵۹ | رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نفل سواری پر ادا فرماتے تھے | ۳۴۸ |
| ۱۷۶۰ | اگر سفر میں سواری کا رخ سمت قبلہ کی طرف نہ ہو تو بھی نفل سواری پر جائز ہیں | ″ |
| ۱۷۶۱/ ۱۷۶۲،۶۳ | ابتدائی دور میں سفر و حضر میں دو | ۳۴۹ |

| حدیث نمبر | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| | رکعتیں فرض ہوئیں۔ | |
| ۱۷۶۴ | کچھ عرصہ بعد حضر میں چار رکعات فرض ہو گئے۔ | ۳۵۰ |
| ۱۷۶۵/ ۱۷۶۶ | حضرت ابوبکر و عمر منیٰ میں قصر نماز پڑھا کرتے تھے | ۳۵۱ |
| ۱۷۶۷ | سفر میں فرض نماز چار رکعات کی بجائے دو رکعات پڑھی جائیں۔ | ۳۵۲ |
| ۱۷۶۸ | رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سفر میں گھر واپس آنے تک چار رکعات کو دو ہی پڑھتے تھے۔ | ۳۵۳ |
| ۱۷۶۹ | نماز عید الضحیٰ، نماز عید الفطر اور نماز جمعہ کی طرح سفر کی نماز بھی دو رکعت ہی ہے۔ | ″ |
| ۱۷۷۰ | رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ذریعے گمراہیوں سے اللہ تعالیٰ نے نجات دی۔ | ۳۵۴ |
| ۱۷۷۱ | سفر میں اگر کوئی چار رکعت پڑھے | ″ |
| ۱۷۷۲ | سفر میں اگر چار رکعت پڑھے تو وہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا خلاف کرے گا۔ | ″ |
| ۱۷۷۳ | رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے قول و فعل کا خلاف کرنے والا کافر ہے۔ | ۳۵۵ |
| ۱۷۷۴ | رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مکہ میں چار کی بجائے دو رکعات ادا کیں۔ | ″ |
| ۱۷۷۵ | تین متوسط راتوں کی مسافت پر قصر کرنا چاہیئے۔ | ۳۵۶ |

# بَابُ الذِّكْرِ بَعْدَ الصَّلٰوةِ

٣١٩ـ عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ كُنْتُ اَعْرِفُ انْقِضَاءَ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالتَّكْبِيْرِ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

قَالَ اَبُو الْحَسَنِ بْنُ بَطَّالٍ فِيْ شَرْحِ الْبُخَارِيِّ يَحْتَمِلُ اَنْ يَّكُوْنَ اَرَادَ بِهِ الْمُجَاهِدِيْنَ فَاِنْ كَانَ كَذٰلِكَ فَهُوَ اِلَى الْاٰنَ وَعَلَيْهِ الْعَمَلُ وَهُوَ اَنَّ الْمُجَاهِدِيْنَ اِذَا صَلَّوُا الْخَمْسَ فَيُسْتَحَبُّ لَهُمْ اَنْ يُّكَبِّرُوْا جَهْرًا يَرْفَعُوْنَ اَصْوَاتَهُمْ لِيَرْهَبُوا الْعَدُوَّ فَاِنْ لَمْ يَحْمِلْ عَلٰى ذٰلِكَ فَيَكُوْنُ مَنْسُوْخًا بِالْاِجْمَاعِ لِاَنَّهٗ لَا نَعْلَمُ اَحَدًا مِنَ الْعُلَمَاءِ يَقُوْلُ بِهٖ اِنْتَهٰى۔

وَفِي الْبِنَايَةِ قَالَ اَبُوْ بَكْرِ ن الرَّازِيُّ قَالَ مَشَايِخُنَا التَّكْبِيْرُ جَهْرًا فِيْ غَيْرِ اَيَّامِ التَّشْرِيْقِ لَا يُسَنُّ اِلَّا بِاِزَاءِ الْعَدُوِّ

## یہ باب نماز کے بعد ذکر کرنے کے بارے میں

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ اللہ اکبر کی آواز سُننے سے مجھے اطلاع ہوتی تھی کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نماز سے فارغ ہو گئے ہیں۔ (بخاری و مسلم)

ابو الحسن ابن بطال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے شرح بخاری میں اس حدیث کی اس طرح تاویل کی ہے کہ حدیث شریف میں فرض نماز کے بعد اللہ اکبر جہر سے کہنے کا جو ذکر ہے وہ ہر فرض نماز سے متعلق نہیں ہے بلکہ اس کا تعلق جہاد کے موقع سے ہے، جب کہ مجاہدین ہر فرض نماز کے بعد اللہ اکبر جہر سے کہا کرتے تھے تاکہ کفار پر رعب طاری ہو، اگر اس حدیث سے یہی مراد ہے تو یہ عمل اب بھی جاری ہے کہ مجاہدین جب نماز پنجگانہ سے فارغ ہوں تو ان کے لیے مستحب ہے کہ وہ ہر فرض نماز کے بعد دشمن کو ڈرانے کے لیے آواز سے اللہ اکبر کہا کریں۔

ابن بطال رحمۃ اللہ تعالیٰ نے یہ بھی کہا ہے کہ اگر اس کا تعلق مجاہدین کے ہر فرض نماز کے بعد جہر سے اللہ اکبر کہنے سے نہیں ہے بلکہ اس حدیث سے یہ مراد ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہر فرض نماز کے ختم ہونے کے بعد جہر سے اللہ اکبر فرمایا کرتے تھے جیسا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما اس کو ختم نماز کی علامت سمجھتے تھے، تو یہ عمل اب اجماع سے منسوخ ہے کیوں کہ ہم نے نماز کے ختم پر بلند آواز سے اللہ اکبر کہنے کے قائل کسی عالم کو نہیں پایا۔

صاحب بنایہ نے امام ابوبکر رازی رحمۃ اللہ تعالیٰ کا یہ قول نقل کیا ہے وہ فرماتے ہیں کہ ہمارے علماء نے کہا ہے کہ ایام تشریق کے سوا دوسرے ایام میں

وَالْمُصُوصِ وَقِيلَ وَكَذَا فِي الْحَرِيقِ وَالْمَخَاوِفِ كُلِّهَا انْتَهَى۔

فرض نمازوں کے بعد بلند آواز سے اللہ اکبر کہنا مسنون نہیں ہے، بلکہ جہر سے اللہ اکبر کہنے کے مواقع یہ ہیں۔ جب کہ دشمنوں کے مقابل ہوں یا ڈاکوؤں کے مقابل ہوں یا آگ لگی ہو، اور ایسے ہی تمام خوف اور دہشت کے موقعوں پر جہر سے کہنا مسنون ہے ۱۲۔

---

ف: حدیث ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے مفہوم اور دلالت کے اعتبار سے جماعت کے بعد ذکر بالجہر کے جواز اور اس کے مسنون و مستحب ہونے پر بالکل واضح دلیل ہے، یاد رکھیئے جب کوئی مسئلہ، حدیث سے ثابت ہو اور اس کے معارض اور مخالف، کتاب و سنت میں کوئی دلیل قطعی نہ ہو تو ایسی صورت میں اس حدیث پر عمل کرنا ہی صحیح ہے مذکورہ بالا حدیث ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی بیان کردہ ہے، اور الفاظ حدیث میں یہ بھی مذکور نہیں کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جہاد کے مواقع پر یا ایام تشریق میں یا دشمنوں کے مقابلہ میں نماز کے بعد بلند آواز سے تکبیر کہتے تھے بلکہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے الفاظ تو یہ ہیں كُنْتُ اَعْرِفُ انْقِضَاءَ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ (مجھے تکبیر کی آواز سننے سے معلوم ہو جاتا تھا کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نماز سے فارغ ہو گئے ہیں۔

ابن بطال نے جو تاویل کی ہے وہ حدیث صحیح اور صریح کے خلاف ہے۔ اس لیے ان کی رائے کو چھوڑ کر قول صحابی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر عمل کیا جائے گا۔ ہمارے بلاد خصوصاً پاکستان اور ہندوستان کے تقریباً تمام شہروں اور دیہات میں ہر نماز کے بعد نمازی حضرات جو ذکر بالجہر لا الٰہ الا اللہ کا ورد کرتے ہیں۔ اسی حدیث ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے دلیل لیتے ہیں۔

مانعین و منکرین ذکر بالجہر، نماز کے بعد ذکر کو بدعت اور دوسروں کی نماز میں خلل اور شور واقع ہونا قرار دیتے ہیں جیسے زور و شور کے ساتھ ذکر کی ممانعت پر حکم لگاتے ہیں اور ذکر کرنے والے کو بدعتی قرار دیتے ہیں
یہ ان کا غلط اور نادرست عمل ہے

کیونکہ قول صحابی بدعت کو مانع ہے اور شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام کے عمل مبارک کو بدعت قرار دینا بجائے خود بدعت گمراہی دیگر صحابی رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر بھی معاذ اللہ ثم معاذ اللہ بدعتی ہونے کا اطلاق ہوگا۔ اور حضور پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تشریعی حیثیت سے بھی اختلاف کیا گیا۔ ابن بطال اور دوسرے محدثین نے جو خدشات ظاہر کئے ہیں۔ ان کا مفصل اور مدلل جواب مولانا غلام رسول سعیدی صاحب نے اپنی کتاب "ذکر بالجہر"، اور مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے جاء الحق میں دیا ہے۔

۹۳۰ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا سَلَّمَ مِنْ صَلٰوتِهٖ يَقُوْلُ بِصَوْتِهِ الْاَعْلٰى "لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ

حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم (فرض) نماز کے سلام پھیرنے کے بعد (تعلیماً) یہ دعا بلند آواز سے فرماتے تھے۔ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود

الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَلَا نَعْبُدُ إِلَّا إِيَّاهُ لَهُ النِّعْمَةُ وَلَهُ الْفَضْلُ وَلَهُ الثَّنَاءُ الْحَسَنُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُوْنَ"

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

نہیں، وہ اکیلا ہے، اس کا کوئی شریک نہیں، سارا اقتدار اعلیٰ اسی کا ہے اور اسی کے لیے سب تعریف ہے اور وہ ہر شے پر قادر ہے۔ گناہوں سے باز رہنا اور نیکیاں کرنا بغیر اللہ تعالیٰ کی مدد کے نہیں ہو سکتا، اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے، اس لیے ہم اسی کی عبادت کرتے ہیں، سب نعمتیں اسی کی دی ہوئی ہیں سب سے زیادہ فضیلت اسی کو ہے، جتنی بہترین تعریفیں ہیں سب اسی کو سزاوار ہیں (پھر ہم کہتے ہیں کہ) اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے اس لیے ہم اسی کی اطاعت و عبادت اخلاص سے کرتے ہیں، ہمارا یہ اخلاص گو کافروں کو برا ہی کیوں نہ لگے۔

(مسلم شریف)

وَفِي الْأَزْهَارِ حُمِلَ ذٰلِكَ عَلٰى سَبِيْلِ التَّعْلِيْمِ فَإِنْ حَصَلَ التَّعْلِيْمُ أَمْسَكَ كَذَا فِي الْمِرْقَاتِ۔
وَقَالَ فِي الْمَدْخَلِ وَلْيَحْذَرُوْا جَمِيْعًا مِّنَ الْجَهْرِ بِالذِّكْرِ وَالدُّعَاءِ عِنْدَ الْفَرَاغِ مِنَ الصَّلٰوةِ إِنْ كَانَ فِيْ جَمَاعَةٍ فَإِنَّ ذٰلِكَ مِنَ الْبِدَعِ انْتَهٰى

۱۳۳ وَعَنْ أَبِيْ أُمَامَةَ قَالَ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَيُّ الدُّعَاءِ أَسْمَعُ قَالَ جَوْفُ اللَّيْلِ الْآخِرِ وَدُبُرُ الصَّلَوَاتِ الْمَكْتُوْبَاتِ

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے عرض کیا گیا کہ یا رسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کس وقت کی دعا زیادہ قبول ہوتی ہے؟ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ رات کے آخری نصف کے درمیانی وقت کی دعا زیادہ قبول ہوتی ہے ایسا ہی فرض نمازوں کے بعد کی دعا بھی بہت مقبول ہوتی ہے (ترمذی)

۱۳۴ وَعَنِ الْأَسْوَدِ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْفَجْرَ فَلَمَّا سَلَّمَ انْحَرَفَ وَرَفَعَ يَدَيْهِ وَدَعَا رَوَاهُ ابْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ فِي الْمُصَنَّفِ وَيُؤَيِّدُهُ مَا رَوَاهُ ابْنُ السُّنِّيِّ فِيْ كِتَابِ

حضرت اسود رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں ان کے والد نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ نماز فجر ادا کی جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے سلام پھیرا تو پلٹ گئے اور دونوں ہاتھوں کو اٹھا کر دعا فرمائی اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے

مصنف نہیں کی ہے۔

عَمَلِ الْيَوْمِ وَاللَّيْلَةِ عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ مَامِنْ عَبْدٍ بَسَطَ كَفَّيْهِ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ ثُمَّ يَقُوْلُ "اَللّٰهُمَّ اِلٰهِيْ وَاِلٰهَ اِبْرَاهِيْمَ وَاِسْحَاقَ وَيَعْقُوْبَ وَاِلٰهَ جِبْرِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ اَسْئَلُكَ اَنْ تَسْتَجِيْبَ دَعْوَتِيْ فَاِنِّيْ مُضْطَرٌّ وَتَعْصِمَنِيْ فِيْ دِيْنِيْ فَاِنِّيْ مُبْتَلًى وَتَنَالَنِيْ بِرَحْمَتِكَ فَاِنِّيْ مُذْنِبٌ وَتَنْفِيَ عَنِّي الْفَقْرَ فَاِنِّيْ مُتَمَسْكِنٌ" اِلَّا كَانَ حَقًّا عَلَى اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ اَنْ لَّا يَرُدَّ يَدَيْهِ خَائِبَتَيْنِ۔

اور اس حدیث کی تائید ابن سنی کی حدیث سے بھی ہوتی ہے جس کی روایت انھوں نے کتاب عمل الیوم واللیلۃ میں حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کی ہے نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو کوئی بندہ ہر (فرض) نماز کے بعد دونوں ہاتھ پھیلا کر یوں دعاء کرتا ہے اے اللہ! میرے معبود! حضرت ابراہیم، حضرت اسحاق، حضرت یعقوب علیہم السلام کے معبود! جبرئیل و میکائیل اور اسرافیل علیہم السلام کے معبود! میں آپ سے التجا کرتا ہوں کہ آپ میری دُعا قبول فرمائیں، اس لیے کہ میں بے قراری اور پریشانی کی حالت میں دُعا کر رہا ہوں، اور میں آپ سے سوال کرتا ہوں کہ آپ میرے دین کی حفاظت فرمائیں اس لیے کہ میں آزمائش میں پھنسا ہوا ہوں اور میں یہ بھی درخواست کرتا ہوں کہ آپ اپنی رحمت سے میرے گناہوں کو معاف فرما دیجئے اس لیے کہ میں گناہگار ہوں اور میری یہ بھی عرض ہے کہ آپ میری محتاجی کو دور فرما دیں، اس لیے کہ میں محتاج و تنگ دست ہوں تو اللہ تعالیٰ پر یہ حق ہے کہ ایسے شخص کی دعاء کو قبول فرمالیں اور اس کے ہاتھوں کو ناکام نہ لوٹائیں۔

فَثَبَتَ بِهٰذِهِ الْاَحَادِيْثِ الدُّعَاءُ وَرَفْعُ الْيَدَيْنِ فِي الدُّعَاءِ بَعْدَ الصَّلٰوةِ الْمَفْرُوْضَةِ عَنْ سَيِّدِ الْاَنْبِيَاءِ وَاُسْوَةِ الْاَتْقِيَاءِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَمَا لَا يَخْفٰى عَلَى الْعُلَمَاءِ الْاَذْكِيَاءِ قَالَهٗ مَوْلَانَا عَبْدُ الْحَيِّ اللَّكْنَوِيُّ فِيْ فَتَاوَاهُ۔

مولانا عبد الحی لکھنوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اپنے فتاویٰ میں لکھا ہے کہ ان احادیث سے فرض نماز کے بعد دُعا کرنا اور دعاء میں دونوں ہاتھوں کا اُٹھانا، یہ دونوں باتیں سید الانبیاء اور پیشوائے اتقیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ثابت ہیں جو علماء اذکیاء پر مخفی نہیں۔

---

ف تمام فرض نمازوں کے بعد اپنے پروردگار سے خشوع وخضوع کے ساتھ دیر تک دعائیں کرنا اس حدیث سے ثابت ہے اور اہل ایمان کے ساتھ مل کر باجماعت دعا کرنا زیادہ مؤثر اور باعث قبولیت ہے۔ حدیث پاک میں ہے "اَلدُّعَاءُ سِلَاحُ الْمُؤْمِنِ" دعا مؤمن کا ہتھیار ہے۔ آج ہم دیکھ رہے ہیں کہ ہمارے اکثر مسلمان بھائی جو اپنے آپ کو پڑھا لکھا تصور کرتے

ہیں، مساجد میں جمع ہو کر نمازیں بھی پڑھتے ہیں۔ مگر نمازوں کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنے کے لیے ہاتھ پھیلا کر دعا مانگنے میں ہچکچاتے ہیں بعض تو یہاں تک کہہ دیتے ہیں کہ دعا کی کیا ضرورت ہے؟ نماز خود ہی دعا ہے۔ بدنصیبی یہ بھی ہے کہ بلاد عرب خصوصاً بیت اللہ شریف اور مسجد نبوی شریف کے آئمہ حضرات نماز کے بعد دعا کے لیے ہاتھ نہیں اٹھاتے

احادیث میں صاف اور صریح طور پر لکھا ہے کہ "دعا مؤمن کا ہتھیار ہے"، اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَةِ۔ دعا عبادت کا نچوڑ ہے۔ اور جماعت کے بارے میں فرمایا یَدُ اللّٰهِ عَلَى الْجَمَاعَةِ اللہ کا ہاتھ جماعت پر ہے۔
سید الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں یہ حدیث ترمذی شریف میں موجود ہے "کہ تقدیر معلق کو دنیا کی کوئی چیز نہیں بدل سکتی مگر دعا اور عمر کو کوئی چیز نہیں بڑھا سکتی مگر نیکی۔
ایک اور حدیث پاک میں فرمایا "جو شخص بے پروائی اور غرور سے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا کے لیے ہاتھ نہیں پھیلاتا، اللہ تعالیٰ اس پر اپنا غضب نازل فرماتا ہے۔ صحاح ستہ اور حدیث کی معتبر کتابوں میں متواتر احادیث موجود ہیں جو دعا کی اہمیت کو واضح کرتی ہیں۔

جب کوئی بندہ اپنے گناہوں سے توبہ کر لیتا ہے، فرائض، واجبات، سنن و مستحبات کی پابندی کو اپنا شعار بنا لیتا ہے۔ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی عملی تصویر بن جاتا ہے۔ اور صدق دل سے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سکھلائی ہوئی دعاؤں کو پڑھتا ہے۔ شب و روز اپنی زندگی کو اطاعت و فرمانبرداری میں لگا لیتا ہے تو پھر وہ بندہ اللہ تعالیٰ کی رحمت اور انعامات کے نزول کا مرکز بن جاتا ہے۔ سرکار دوعالم نور مجسم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے دونوں ہاتھ اٹھا کر دعا مانگا کرتے تھے۔ جیسا کہ مندرجہ بالا حدیث ۱۳۲۲ سے ثابت ہے اور دعا مانگنے کی ترغیب و تعلیم دیا کرتے تھے۔

۱۳۲۳ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا سَلَّمَ لَمْ يَقْعُدْ إِلَّا مِقْدَارَ مَا يَقُوْلُ "اَللّٰهُمَّ أَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ"

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم (جن فرضوں کے بعد سنتیں ہوتی ہیں) ان کا سلام پھیرتے تو تھوڑی دیر یہ دعا پڑھنے کی مقدار بیٹھتے (اے اللہ آپ تمام عیوب اور نقصانوں سے پاک و سالم ہیں اور تمام بندوں کو بلیات و آفات سے سلامت رکھتے ہیں، آپ بہت برکت والے ہیں اے وہ پاک ذات اعظمت و جلال کے آپ ہی مستحق ہیں) بیٹھنے کی مقدار بیٹھتے (پھر مختصر دعا فرماتے اور سنتوں کے لیے کھڑے ہو جاتے) (مسلم)

۱۳۲۴ وَعَنِ الْأَزْرَقِ بْنِ قَيْسٍ قَالَ صَلّٰى بِنَا إِمَامٌ لَنَا يُكْنٰى أَبَا رِمْثَةَ قَالَ صَلَّيْتُ هٰذِهِ الصَّلَاةَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ

ازرق بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں جب ایک امام نے نماز پڑھائی جنھیں ابو رمثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کہا جاتا تھا حضرت ازرق کا

صلی اللہ علیہ وسلم قال وکان ابوبکر وعمر یقومان فی الصف المقدم عن یمینہ وکان رجل قد شہد التکبیرۃ الاولی من الصلوٰۃ فصلی نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ثم سلم عن یمینہ وعن یسارہ حتی رأینا بیاض خدیہ ثم انفتل کانفتال ابی رمثۃ یعنی نفسہ فقام الرجل الذی ادرک معہ التکبیرۃ الاولی من الصلوٰۃ یشفع فوثب عمر فاخذ بمنکبیہ فہزہ ثم قال اجلس فانہ لن یہلک اہل الکتاب الا انہ لم یکن بین صلاتہم فصل فرفع النبی صلی اللہ علیہ وسلم بصرہ فقال اصاب اللہ بک یا ابن الخطاب۔

(رواہ ابوداؤد)

بیان ہے کہ حضرت ابورمثہ نے کہا کہ میں نے بھی (ایک دفعہ) یہ نماز نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ پڑھی تھی حضرت ابورمثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ بھی فرمایا کہ حضرات ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما پہلی صف میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سیدھی جانب کھڑے ہوئے تھے، ایک شخص تکبیر تحریمہ میں آکر شریک نماز ہوا (اور وہ مسبوق نہ تھا) نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ختم نماز پر اپنے سیدھے اور بائیں جانب سلام پھیرا۔ یہاں تک کہ ہمیں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے رخسار مبارک کی سفیدی نظر آئی حضرت ابورمثہ کہتے ہیں پھر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میری طرح قبلہ کی طرف سے منہ پھیر کر بیٹھے تو وہی شخص جو تکبیر تحریمہ میں آکر شریک نماز ہوا تھا بغیر کسی توقف اور جگہ بدلنے کے) سنتیں ادا کرنے کے لیے فوراً کھڑا ہوگیا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جلدی سے اٹھے اور اس شخص کے دونوں کندھوں کو پکڑ کر ہلایا اور فرمایا کہ بیٹھ جاؤ۔ اہل کتاب اسی سبب سے تباہ ہوئے کہ وہ فرضوں اور سنتوں کے درمیان (ایسا) فصل نہیں کرتے تھے (جس سے معلوم ہو سکے کہ فرض ختم ہو چکے ہیں اور سنتیں شروع ہو رہی ہیں) اتنے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نظر مبارک اٹھا کر دیکھا اور ارشاد فرمایا اے ابن الخطاب (تم نے سچ کہا) اللہ تعالیٰ ایسے ہی تمہارے ذریعہ سے لوگوں کی صحیح رہبری فرمائے۔

(ابوداؤد)

وفی شرح المنیۃ ان المکث مقدار اللہم انت السلام الی اخرہ فصل ولا دلیل علی المکث اکثر من ذلک فیکرہ لمخالفتہ ما کان دابہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کما ہو مفہوم حدیث عائشۃ انتہی۔

ف: اس حدیث میں فرض نمازوں اور سنتوں کے درمیان فصل کرنے کا ذکر ہے۔ فصل کی کیا مقدار ہونی چاہیئے! اس کو شرح منیہ نے اس طرح بیان کیا ہے کہ ایسی فرض نمازوں کے ختم پر جن کے بعد سنتیں ہوں
کا پڑھنا یا اس کے مقدار کوئی اور مختصر دعا کرنا فصل ہے اس طرح مختصر فصل کر کے سنتوں کا پڑھنا مسنون ہے، اگر مختصر دعا کی بجائے طویل دعائیں کی جائیں یا اوراد و وظائف پڑھ کر سنتوں کی ادائیگی میں دیر کی جائے تو اس سے سنتیں ادا تو ہو جائیں گی لیکن سنتوں کے ادا کرنے کا جو مسنون وقت ہے وہ فوت ہو جائے گا اور تاخیر کے ساتھ سنتوں کی اس طرح ادائیگی مکروہ تنزیہی ہوگی۔ ردالمحتار میں بھی ایسا ہی مذکور ہے۔ ۱۲۔

۱۳۲۵ / ۷ وَعَنْ ثَوْبَانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا انْصَرَفَ مِنْ صَلَاتِهِ اسْتَغْفَرَ ثَلَاثًا وَقَالَ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نماز کے ختم پر جب سلام پھیرتے تو تین دفعہ استغفر اللہ (اللہ تعالیٰ سے میں مغفرت چاہتا ہوں) کہنے کے بعد اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ فرماتے۔

(مسلم)

۱۳۲۶ / ۸ وَعَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُوْلُ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ مَّكْتُوْبَةٍ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہر فرض نماز کے بعد یہ فرماتے تھے (اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود برحق نہیں ہے وہ تنہا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کی اصل حکومت ہے اور اسی کو سب تعریف سزاوار ہے اور وہی ہر چیز پر قادر ہے اے اللہ! جب آپ کسی کو دینا چاہیں تو اس کا کوئی روکنے والا نہیں، اور جب آپ کسی کو نہ دینا چاہیں تو اس کا دینے والا کوئی نہیں اور کسی مالدار کو اس کا مال آپ کے عذاب سے نہیں بچا سکتا۔ (بخاری ومسلم)

۱۳۲۷ / ۹ وَعَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ غَنْمٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ قَالَ قَبْلَ اَنْ يَّنْصَرِفَ وَيُثْنِيَ رِجْلَيْهِ مِنْ صَلٰوةِ الْمَغْرِبِ وَالصُّبْحِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَ

حضرت عبدالرحمٰن بن غنم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص مغرب (کی سنت ) اور نماز فجر کے فرض کے بعد کسی طرف پلٹے بغیر اسی حالت میں کہ وہ ہیئت نماز پر ہے اپنے پیروں کو موڑے ہوئے (یعنی تشہد میں جیسا بیٹھا تھا۔

هُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ" عَشْرَ مَرَّاتٍ كُتِبَ لَهٗ بِكُلِّ وَاحِدَةٍ عَشْرُ حَسَنَاتٍ وَّمُحِيَتْ عَنْهُ عَشْرُ سَيِّئَاتٍ وَرُفِعَ لَهٗ عَشْرُ دَرَجَاتٍ وَكَانَتْ لَهٗ حِرْزًا مِّنْ كُلِّ مَكْرُوْهٍ وَحِرْزًا مِّنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ وَلَمْ يَحِلَّ لِذَنْبٍ اَنْ يُّدْرِكَهٗ اِلَّا الشِّرْكَ وَكَانَ مِنْ اَفْضَلِ النَّاسِ عَمَلًا اِلَّا رَجُلًا يَّفْضُلُهٗ يَقُوْلُ اَفْضَلَ مِمَّا قَالَ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَرَوَى التِّرْمِذِيُّ نَحْوَهٗ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ اِلٰى قَوْلِهٖ اِلَّا الشِّرْكَ وَلَمْ يَذْكُرْ صَلٰوةَ الْمَغْرِبِ وَلَا بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ غَرِيْبٌ۔

ویسا ہی بیٹھا ہو) یہ دعا دس بار کہے لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

تو ہر بار کے کہنے پر اس کے لیے دس نیکیاں لکھدی جاتی ہیں اور اس کے دس گناہ مٹا دیئے جاتے ہیں، اور اس کے دس درجات بلند کئے جاتے ہیں، اور وہ شخص تمام دن ہر آفت وناپسندیدہ چیز اور شیطان مردود سے اللہ کی حفاظت ونگہبانی اور امان میں رہے گا (یہ دعا پڑھنے کے بعد پھر اگر اس سے کوئی گناہ ہو جائے تو اس دعا کی برکت سے اس کو توبہ کی توفیق ہوگی) اور وہ اس گناہ کی وجہ سے عذاب میں گرفتار نہ ہوگا ہاں! اگر اس نے اس دعاء کے پڑھنے کے بعد شرک کیا (تو اس دعاء میں جو توحید تھی وہ شرک سے زائل ہو گئی اور وہ مذکورہ ثواب سے محروم ہو کر عذاب میں گرفتار ہو جائے گا) اور اس دعاء کے پڑھنے والے کے نیک عمل اُن لوگوں کے مقابلہ میں جو اس کو نہ پڑھتے ہوں زیادہ لکھے جائیں گے۔ البتہ جو شخص اس دُعاء کو دس مرتبہ سے زیادہ پڑھے تو اس کے اعمال اس دس مرتبہ پڑھنے والے کے اعمال سے زیادہ ہوں گے۔ (اس کی روایت امام احمد نے کی ہے اور ترمذی نے بھی حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اسی طرح روایت کی ہے)

ف۔ اس حدیث میں صلوٰۃ مغرب کے بعد مذکورہ دُعا پڑھنے کا جو ذکر ہے، یہاں صلوٰۃ مغرب سے مراد فرض مع سنت ہے، کیوں کہ صلوٰۃ مغرب کا اطلاق فرض اور سنت دونوں پر ہوتا ہے اس لیے اس دعاء کو پڑھنے والا مغرب کی دو سنتوں کے پڑھنے کے بعد ہیئت نماز پر ہی جیسے کہ وہ تشہد میں بیٹھا تھا ویسے ہی بیٹھے ہوئے یہ دُعا پڑھے۔ البتہ فجر کے فرض کے بعد چونکہ سنتیں نہیں ہیں، اس لیے فجر کے فرض کے بعد بھی اسی حالت میں بیٹھے ہوئے یہ دُعا پڑھے۔

اور ترغیب وترہیب میں نسائی کی جو روایت مذکور ہے اس میں بجائے مغرب کے عصر کا ذکر ہے، اس لیے فجر اور عصر کے فرض کے بعد اسی ہیئت نماز پر یہ دُعاء پڑھی جائے تو اس کے پڑھنے والے کو مذکورہ ثواب حاصل ہو گا۔

١٣٢٨/١٠ وَعَنْ كَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے

مُعَقِّبَاتٌ لَا يَخِيبُ قَائِلُهُنَّ اَوْ فَاعِلُهُنَّ دُبُرَ كُلِّ صَلٰوةٍ مَكْتُوْبَةٍ ثَلَاثٌ وَّ ثَلَاثُوْنَ تَسْبِيْحَةً وَّ ثَلَاثٌ وَّ ثَلَاثُوْنَ تَحْمِيْدَةً وَّ اَرْبَعٌ وَّ ثَلَاثُوْنَ تَكْبِيْرَةً۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

ارشاد فرمایا کہ کچھ الفاظ فرض نماز کے بعد پڑھنے کے ہیں جن کا پڑھنے والا (جنت اور ثواب سے) محروم نہیں ہو سکتا وہ الفاظ یہ ہیں کہ ہر فرض نماز کے بعد تینتیس بار سُبْحَانَ اللّٰهِ تینتیس بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ چونتیس بار اَللّٰهُ اَكْبَرُ پڑھنا چاہیئے۔ (مسلم)

ف: اس حدیث میں فرض نمازوں کے بعد جن تسبیحات کے پڑھنے کا ذکر ہے اس سے فرض کے بعد سنتوں سے پہلے ہی ان تسبیحات کا پڑھنا مراد نہیں ہے، بلکہ سنتوں کے بعد ان تسبیحات کو پڑھنا چاہیئے۔ کیونکہ سنتیں فرائض کے لواحق توابع اور مکملات ہیں اس لیے ان تسبیحات کا سنتوں کے بعد پڑھا جانا گویا فرض کے بعد ہی پڑھا جانا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جو چیزیں سنتوں کے بعد پڑھی جاتی ہیں ان کے متعلق یہ کہا جاتا ہے کہ وہ فرائض کے بعد ہی پڑھی گئیں۔ (رد المحتار۔ ۱۲)

۱۳۲۹ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اِنَّ فُقَرَاءَ الْمُهَاجِرِيْنَ اَتَوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا قَدْ ذَهَبَ اَهْلُ الدُّثُوْرِ بِالدَّرَجَاتِ الْعُلٰى وَالنَّعِيْمِ الْمُقِيْمِ فَقَالَ وَمَا ذَاكَ قَالُوْا يُصَلُّوْنَ كَمَا نُصَلِّيْ وَيَصُوْمُوْنَ كَمَا نَصُوْمُ وَيَتَصَدَّقُوْنَ وَلَا نَتَصَدَّقُ وَيَعْتِقُوْنَ وَلَا نَعْتِقُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَفَلَا اُعَلِّمُكُمْ شَيْئًا تُدْرِكُوْنَ بِهٖ مَنْ سَبَقَكُمْ وَتَسْبِقُوْنَ بِهٖ مَنْ بَعْدَكُمْ وَلَا يَكُوْنُ اَحَدٌ اَفْضَلَ مِنْكُمْ اِلَّا مَنْ صَنَعَ مِثْلَ مَا صَنَعْتُمْ قَالُوْا بَلٰى يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ تُسَبِّحُوْنَ وَتُكَبِّرُوْنَ وَتَحْمَدُوْنَ دُبُرَ كُلِّ صَلٰوةٍ ثَلَاثًا وَّ ثَلَاثِيْنَ مَرَّةً

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں چند فقراء مہاجرین نے حاضر ہو کر عرض کیا (کہ یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جنت کے) بڑے بڑے درجات اور لازوال نعمت کے حصول میں دولت مند لوگ ہم سے سبقت لے گئے۔ فرمایا کس طرح؟ انھوں نے عرض کیا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جس طرح ہم نماز پڑھتے ہیں یہ بھی پڑھتے ہیں، جس طرح ہم روزے رکھتے ہیں یہ بھی رکھتے ہیں، مگر یہ خیرات کرتے ہیں اور ہم خیرات نہیں کر سکتے، یہ غلام، آزاد کرتے ہیں اور ہم آزاد نہیں کر سکتے تو حضور علیہ الصلوٰۃ السلام نے ان سے فرمایا کہ میں تم کو ایسی بات بتاتا ہوں کہ جس پر عمل کر کے تم ثواب حاصل کرنے میں اپنے سے آگے بڑھ جانے والوں تک پہنچ جاؤ گے اور پیچھے رہنے والوں میں سے کوئی شخص تمہاری برابری کو نہ پہنچ سکے گا اور کوئی شخص تم سے افضل نہ ہوگا

قَالَ اَبُوْصَالِحٍ فَرَجَعَ فُقَرَاءُ الْمُهَاجِرِيْنَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا سَمِعَ اِخْوَانُنَا اَهْلُ الْاَمْوَالِ بِمَا فَعَلْنَا فَفَعَلُوْا مِثْلَهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَاءُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلَيْسَ قَوْلُ اَبِيْ صَالِحٍ اِلٰى اٰخِرِهٖ اِلَّا عِنْدَ مُسْلِمٍ وَّفِيْ رِوَايَةٍ لِّلْبُخَارِيِّ تُسَبِّحُوْنَ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ عَشْرًا وَّتَحْمَدُوْنَ عَشْرًا وَّتُكَبِّرُوْنَ عَشْرًا بَدَلَ ثَلَاثًا وَّثَلَاثِيْنَ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

ہاں جو تمہاری طرح کرے گا وہ تمہارے برابر ہو جائے گا۔ مہاجرین نے عرض کیا جی ہاں یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ضرور فرمائیے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم ہر نماز کے بعد تینتیس بار سُبْحَانَ اللّٰهِ تینتیس بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اور تینتیس بار اَللّٰهُ اَكْبَرُ پڑھا کرو ابوصالح راوی حدیث بیان کرتے ہیں کہ کچھ زمانہ بعد فقراء مہاجرین پھر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کرنے لگے کہ ہمارے دولت مند بھائیوں کو ہمارے اس عمل کا پتہ چل گیا ہے اور وہ بھی ہماری طرح ان تسبیحات کو پڑھنے لگے ہیں (اب ہم کیا کریں؟) اس پر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یہ تو خدا تعالیٰ کا فضل ہے خدا تعالیٰ جس کو چاہتے ہیں سرفراز فرماتے ہیں۔ (بخاری اور مسلم)

ف: ابوصالح راوی کا قول آخر تک نہیں ہے سوائے مسلم کے، بخاری کی ایک روایت میں ہے تینتیس کی بجائے دس مرتبہ "سبحان اللہ"، کہنا، دس مرتبہ "الحمد للہ"، کہنا اور دس مرتبہ "اللہ اکبر"، کہنا ہر فرض نماز کے بعد ذکر ہے۔

۱۳۳۰ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سَبَّحَ اللّٰهَ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ ثَلَاثًا وَّثَلَاثِيْنَ وَحَمِدَ اللّٰهَ ثَلَاثًا وَّثَلَاثِيْنَ وَكَبَّرَ اللّٰهَ ثَلَاثًا وَّثَلَاثِيْنَ فَتِلْكَ تِسْعَةٌ وَّتِسْعُوْنَ وَقَالَ تَمَامُ الْمِائَةِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ غُفِرَتْ خَطَايَاهُ وَاِنْ كَانَتْ مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص ہر نماز کے بعد تینتیس بار سبحان اللہ تینتیس بار الحمد للہ اور تینتیس بار اللہ اکبر پڑھے گا۔ تو یہ ننانوے دفعہ ہوئے اور سو کی تکمیل کے لیے ایک بار لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ - کہے گا تو اس کے کل گناہ معاف کر دیئے جائیں گے اگرچہ وہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں (مسلم)

۱۳۳۱ وَعَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ قَالَ اَمَرَنَا اَنْ نُّسَبِّحَ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ ثَلَاثًا وَّثَلَاثِيْنَ وَنَحْمَدَ ثَلَاثًا وَّثَلَاثِيْنَ وَنُكَبِّرَ اَرْبَعًا وَّثَلَاثِيْنَ فَاَتٰى رَجُلٌ

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ہم کو حکم دیا گیا ہے کہ ہم ہر نماز کے بعد تینتیس بار سُبْحَانَ اللّٰهِ تینتیس بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اور چونتیس بار اَللّٰهُ اَكْبَرُ پڑھا کریں

فِي الْمَنَامِ مِنَ الْأَنْصَارِ فَقِيلَ لَهُ أَمَرَكُمْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ تُسَبِّحُوا فِي دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ كَذَا وَكَذَا قَالَ الْأَنْصَارِيُّ فِي مَنَامِهِ نَعَمْ قَالَ فَاجْعَلُوهَا خَمْسًا وَّعِشْرِيْنَ وَاجْعَلُوا فِيهَا التَّهْلِيلَ خَمْسًا وَّعِشْرِيْنَ فَلَمَّا أَصْبَحَ غَدَا عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَخْبَرَهُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَافْعَلُوا رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالنَّسَائِيُّ وَالدَّارِمِيُّ ـ

اس کے بعد ایک انصاری کے خواب میں فرشتہ نے آکر پوچھا کہ کیا آپ لوگوں کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم نے ہر نماز کے بعد اتنی بار سُبْحَانَ اللّٰهِ اتنی بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اور اتنی بار اَللّٰهُ اَكْبَرُ پڑھنے کا حکم دیا ہے! اُن انصاری نے خواب میں جواب دیا کہ ہاں! ایسا ہی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا حکم ہوا ہے، یہ سُن کر خواب ہی میں اسی فرشتے نے کہا کہ ان تینوں کلمات کی تعداد کو ۲۵، ۲۵ بار کر لو اور اس میں (۲۵) بار لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کا بھی اضافہ کر دو (اس طرح یہ سو ہوگئے) جب صبح ہوئی تو انصاری نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنا خواب سُنایا اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم نے ارشاد فرمایا کہ ہاں! اس پر بھی عمل کرو تو بہتر ہے۔ (امام احمد، نسائی اور دارمی)

۱۳۳۲ وَعَنْ سَعْدٍ أَنَّهُ كَانَ يُعَلِّمُ بَنِيهِ هٰؤُلَاءِ الْكَلِمَاتِ وَيَقُولُ إِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَتَعَوَّذُ بِهِنَّ دُبُرَ الصَّلٰوةِ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَأَعُوذُ بِكَ مِنَ الْبُخْلِ وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ أَرْذَلِ الْعُمُرِ وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ الْقَبْرِ ـ

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ وہ اپنے بیٹوں کو یہ کلمات سکھایا کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم نماز کے بعد ذیل میں آنے والی چیزوں سے ان الفاظ میں پناہ مانگتے تھے۔ اے اللہ! مجھے بزدلی اور کم ہمتی سے بچا، اے اللہ مجھے بخل سے بچا ایسا نہ ہو کہ میں مال خرچ کرنے کی جگہ خرچ نہ کروں، اور ایسا نہ ہو کہ لوگوں کو علم پہنچانے میں کوتاہی کروں اور نہ ایسا ہو کہ جہاں مجھے خیر خواہی کرنا ہے وہاں خیر خواہی نہ کروں۔ اے اللہ مجھے ایسی عمر کو نہ پہنچا کہ جس میں قویٰ ناکارہ ہو جانے سے میں آپ کی عبادت نہ کر سکوں، اے اللہ مجھے دنیا کے فتنہ سے بچا کہ دنیا اپنی زیب و زینت کے ساتھ میرے سامنے آکر میرے دل کو لبھائے اور آخرت کو بھلا دے، اے اللہ! مجھے قبر کے عذاب سے بچا کہ مجھ سے ایسے کام نہ ہوں جن کی وجہ سے قبر میں عذاب ہونے لگے۔ (بخاری)

۱۳۳۳ ۱۵ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ اَمَرَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ اَقْرَاَ بِالْمُعَوِّذَاتِ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاؤدَ وَالنَّسَائِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ فِي الدَّعْوَاتِ الْكَبِيْرِ۔

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں ہر نماز کے بعد قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ کی سورتوں کو پڑھ لیا کروں (اس کی روایت امام احمد، ابو داؤد، اور نسائی نے کی ہے اور بیہقی نے بھی الدعوات الکبیر میں اس کی روایت کی ہے۔

۱۳۳۴ ۱۶ وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى اَعْوَادِ هٰذَا الْمِنْبَرِ يَقُوْلُ مَنْ قَرَاَ اٰيَةَ الْكُرْسِيِّ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ لَمْ يَمْنَعْهُ مِنْ دُخُوْلِ الْجَنَّةِ اِلَّا الْمَوْتُ وَمَنْ قَرَاَهَا حِيْنَ يَاْخُذُ مَضْجَعَهٗ اٰمَنَهُ اللّٰهُ عَلٰى دَارِهٖ وَدَارِ جَارِهٖ وَاَهْلِ دُوَيْرَاتٍ حَوْلَهٗ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ۔

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اسی لکڑی کے منبر پر کھڑے ہو کر فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو شخص آیۃ الکرسی کو ہر نماز کے بعد پڑھتا ہے، تو اس کے لیے جنت میں داخل ہونے سے موت کے بعد قبر میں رہنے کے سوائے کوئی اور چیز مانع نہ ہوگی، اور جو شخص سوتے وقت بستر پر لیٹ کر آیۃ الکرسی پڑھتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو مع اس کے گھر کے آفات و بلیات سے محفوظ رکھتے ہیں اور اسی طرح اس کے پڑوس کے گھر کو اور اس کے اطراف کے گھر والوں کو بھی آفات و بلیات سے محفوظ رکھیں گے (اس کی روایت بیہقی نے شعب الایمان میں کی ہے۔

وَفِيْ شَرْحِ الْمُنْيَةِ وَمَا رُوِيَ مِنَ الْاَحَادِيْثِ فِي الْاَذْكَارِ عَقِيْبَ الصَّلٰوةِ فَلَا دَلَالَةَ فِيْهَا عَلَى الْاِتْيَانِ بِهَا عَقِيْبَ الْفَرْضِ قَبْلَ السُّنَّةِ بَلْ يُحْمَلُ عَلَى الْاِتْيَانِ بِهَا بَعْدَ السُّنَّةِ وَلَا يُخْرِجُهَا تَخَلُّلُ السُّنَّةِ بَيْنَهَا وَبَيْنَ الْفَرِيْضَةِ عَنْ كَوْنِهَا بَعْدَهَا وَعَقِيْبَهَا لِاَنَّ السُّنَّةَ مِنْ لَوَاحِقِ الْفَرِيْضَةِ وَتَوَابِعِهَا وَمُكَمِّلَاتِهَا

شرح منیہ میں نماز کے بعد ذکر و اذکار کے متعلق ذکر کی گئی احادیث میں فرض نماز کے بعد، سنتوں سے پہلے آیت کرسی پڑھنے کی دلیل نہیں پائی جاتی بلکہ سنتوں کے بعد ہی آیت الکرسی پڑھنے کی دلیل ملتی ہے صلاۃ'' یعنی نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھنے کا ذکر ہے اور صلاۃ کا اطلاق فرض اور سنت دونوں پر ہوتا ہے اس سے معلوم ہوا کہ آیۃ الکرسی کو سنتوں کے بعد پڑھنا چاہیئے اسی طرح جن جن حدیثوں میں فرض نمازوں کے بعد وظائف اور اوراد پڑھنے کا ذکر ہے، وہاں بھی یہی مراد

فَلَمْ تَكُنْ أَجْنَبِيَّةً مِّنْهَا فَمَا يَفْعَلُ بَعْدَهَا يُطْلَقُ عَلَيْهِ أَنَّهُ فَعَلَ بَعْدَ الْفَرِيْضَةِ وَعَقِيْبَهَا۔ (اِنْتَهٰى)

١٣٣٥/١٧ وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَأَنْ أَقْعُدَ مَعَ قَوْمٍ يَذْكُرُوْنَ اللهَ مِنْ صَلَاةِ الْغَدَاةِ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ أَحَبُّ إِلَى مَنْ أَعْتِقَ أَرْبَعَةً مِّنْ وُلْدِ إِسْمَاعِيْلَ وَلَأَنْ أَقْعُدَ مَعَ قَوْمٍ يَذْكُرُوْنَ اللهَ مِنْ صَلَاةِ الْعَصْرِ إِلَى أَنْ تَغْرُبَ الشَّمْسُ أَحَبُّ إِلَى مَنْ أَعْتِقَ أَرْبَعَةً (رَوَاهُ أَبُوْ دَاؤُدَ)

قَالَ ابْنُ الْمَلِكِ إِطْلَاقُ الْإِرْقَاءِ وَالْعِتْقِ عَلَيْهِمْ عَلَى الْفَرْضِ وَالتَّقْدِيْرِ اِنْتَهٰى۔

١٣٣٦/١٨ وَعَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَ بَعْثًا قِبَلَ نَجْدٍ فَغَنِمُوْا غَنَائِمَ كَثِيْرَةً وَأَسْرَعُوا الرَّجْعَةَ فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَّا لَمْ يَخْرُجْ مَا رَأَيْنَا بَعْثًا أَسْرَعَ رَجْعَةً وَلَا أَفْضَلَ غَنِيْمَةً مِنْ هٰذَا الْبَعْثِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَلَا أَدُلُّكُمْ عَلَى قَوْمٍ أَفْضَلَ غَنِيْمَةً وَأَفْضَلَ رَجْعَةً قَوْمٌ شَهِدُوْا صَلَاةَ الصُّبْحِ ثُمَّ جَلَسُوْا يَذْكُرُوْنَ اللهَ حَتّٰى طَلَعَتِ الشَّمْسُ فَأُولٰئِكَ أَسْرَعُ رَجْعَةً وَأَفْضَلُ غَنِيْمَةً رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ۔

ہے کہ ان وظائف کو سنتوں کے بعد ہی پڑھنا چاہئے اس لیے کہ سنتیں فرائض کے تابع ہیں، البتہ جن فرض نمازوں کے بعد سنتیں نہیں ہیں، وہاں آیۃ الکرسی یا دیگر وظائف کو فرض کے بعد ہی پڑھنا چاہیئے (ردالمحتار)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، مجھے حضرت اسماعیل علیہ السلام کی اولاد کے چار غلام آزاد کرنے سے یہ بات زیادہ پسند ہے کہ میں نماز صبح کے بعد سے طلوع آفتاب تک ان لوگوں کے ساتھ بیٹھا رہوں، جو اللہ تعالیٰ کے ذکر میں مشغول رہتے ہیں (اسی طرح) مجھے چار غلام آزاد کرنے سے یہ بات زیادہ پسند ہے کہ میں نماز عصر کے بعد غروب آفتاب تک ان لوگوں کے ساتھ بیٹھا رہوں جو اللہ تعالیٰ کے ذکر میں مشغول رہتے ہیں۔

(ابوداؤد)

حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نجد کی جانب ایک فوج روانہ فرمائی اس فوج نے بہت سا مال غنیمت حاصل کیا اور بہت جلد واپس آگئی، ہم میں سے ایک ایسے شخص نے جو اس فوج کے ساتھ نہیں گیا تھا کہا ہم نے اس لشکر سے زیادہ کسی لشکر کو اتنی جلدی واپس آتے اور اتنا زیادہ مال غنیمت لاتے نہیں دیکھا۔ اس پر نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کیا میں تم لوگوں کو اس جماعت کا پتہ نہ دیدوں جو مال غنیمت لوٹنے میں بہتر اور واپس ہوتے میں اس سے بھی تیز تر ہو (وہ سنو) یہ لوگ ہیں جو صبح کی نماز میں حاضر ہوں (یعنی صبح کی نماز جماعت سے پڑھیں) پھر بیٹھ کر آفتاب طلوع ہونے تک اللہ کا ذکر کرتے رہیں تو یہ لوگ اس سے جلد واپس آنے والے اور بہتر مال غنیمت حاصل کرنے والے ہیں۔

(ترمذی شریف)

ف: کیونکہ ان لوگوں کو متاع دنیا ہاتھ لگی اور وہ فانی ہے اور ان کو تھوڑی دیر میں بہت ثواب عقبیٰ حاصل ہوا اور وہ باقی ہے)

۱۳۳۷
۱۹
وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلَّى الْفَجْرَ فِيْ جَمَاعَةٍ ثُمَّ قَعَدَ يَذْكُرُ اللّٰهَ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ ثُمَّ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ كَانَتْ لَهٗ كَاَجْرِ حَجَّةٍ وَّعُمْرَةٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَامَّةٌ تَامَّةٌ تَامَّةٌ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے فجر کی نماز جماعت سے ادا کی پھر (مسجد ہی میں) بیٹھ کر سورج نکلنے تک اللہ کا ذکر کرتا رہا، (پھر سورج کے ایک نیزہ بلند ہونے پر) دو رکعت نماز پڑھ لی تو اس کو ایک حج اور ایک عمرہ کا ثواب ملے گا۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اس کو پورے حج اور عمرے کا ثواب ملے گا، اس کو پورے حج اور عمرے کا ثواب ملے گا، اس کو پورے حج اور عمرے کا ثواب ملے گا۔　　(ترمذی شریف)

ف: اوپر کی دونوں احادیث ۱۳۳۶، ۳۷ میں فجر کی نماز با جماعت پڑھنے کے بعد مسجد میں بیٹھ کر ذکر اذکار، تلاوت قرآن مجید یا درس و تدریس کرنے اور دو رکعت نماز نفل اشراق پڑھنے کی فضیلت کے بارے میں ہے۔ یاد رہے کہ دو رکعت نماز نفل اشراق پڑھنے کا احادیث میں بہت ہی ثواب آیا ہے، پورے حج اور پورے عمرے کا ثواب اور جہاد سے غازی بن کر لوٹتے اور مال غنیمت ساتھ لے کر آنے کا جتنا ثواب ملتا ہے۔ اتنا ہی ثواب نماز اشراق پڑھنے والے کو ملتا ہے۔ نماز اشراق کا وقت سورج نکلنے کے بعد ایک نیزہ بلند ہونے تک ہے۔ یہ سارا وقت تقریباً بیس منٹ کا ہے۔ یعنی سورج نکلنے کے بیس منٹ بعد آدمی نوافل یا قضاء نماز پڑھ سکتا ہے۔ اگر کسی نمازی کی نیند سورج نکلنے سے چند لمحات قبل کھلی تو وہ ٹال مٹول کئے بغیر فی الفور وضو کر کے نماز فجر ادا کرے سنتیں یا نوافل وغیرہ سورج نکلنے کے بیس منٹ بعد ادا کرے۔

# بَابُ مَالَا یَجُوْزُ مِنَ الْعَمَلِ فِی الصَّلٰوۃِ وَمَا یُبَاحُ مِنْہُ

# نماز کے جائز اور ناجائز اعمال کا بیان (یعنی نماز کے مفسدات، مکروہات اور مباحات کا بیان)

وَقَوْلُ اللّٰہِ عَزَّوَجَلَّ:
وَقُوْمُوْا لِلّٰہِ قَانِتِیْنَ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
اللہ (تعالیٰ) کے حضور ادب سے کھڑے ہو۔
(البقرہ ۲، آیت ۲۳۸)

ف:۔ اس آیت کریمہ سے نماز کے اندر قیام کا فرض ہونا ثابت ہوا۔ (خزائن العرفان)

وَقَوْلُہٗ:
اَلَّذِیْنَ ھُمْ فِیْ صَلَاتِھِمْ خَاشِعُوْنَ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
وہ جو اپنی نماز میں گڑگڑاتے ہیں۔ (المؤمنون ۲۳، آیت ۲)

ف:۔ ان کے دلوں میں خدا تعالیٰ کا خوف ہوتا ہے اور ان کے اعضاء ساکن ہوتے ہیں۔ بعض مفسرین فرماتے ہیں کہ نماز میں خشوع یہ ہے کہ اس میں دل لگا ہو اور دنیا سے توجہ ہٹی ہو اور نظر نمازی کے آگے سے باہر نہ جائے اور وہ گوشۂ چشم سے کسی طرف نہ دیکھے، اور کوئی عبث کام نہ کرے اور کوئی کپڑا شانوں پر نہ لٹکائے اس طرح کہ اس کے دونوں کنارے لٹکتے ہوں اور آپس میں نہ ملے ہوں اور انگلیاں نہ چٹخائے اور اس قسم کی حرکات سے باز رہے۔ بعض نے فرمایا خشوع یہ ہے کہ آسمان کی طرف نظر نہ اٹھائے۔ (خزائن العرفان)

۱۳۳۸ عَنْ مُعَاوِیَۃَ بْنِ الْحَکَمِ قَالَ بَیْنَا اَنَا اُصَلِّیْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذْ عَطَسَ رَجُلٌ مِّنَ الْقَوْمِ فَقُلْتُ یَرْحَمُکَ اللّٰہُ فَرَمَانِی الْقَوْمُ بِاَبْصَارِھِمْ فَقُلْتُ وَاثُکْلَ اُمِّیَاہُ مَا شَاْنُکُمْ تَنْظُرُوْنَ اِلَیَّ فَجَعَلُوْا یَضْرِبُوْنَ بِاَیْدِیْھِمْ عَلٰی اَفْخَاذِھِمْ فَلَمَّا رَاَیْتُھُمْ یُصَمِّتُوْنَنِیْ لٰکِنِّیْ سَکَتُّ فَلَمَّا صَلّٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَبِاَبِیْ ھُوَ وَاُمِّیْ مَا رَاَیْتُ مُعَلِّمًا قَبْلَہٗ وَلَا بَعْدَہٗ اَحْسَنَ تَعْلِیْمًا مِّنْہُ فَوَاللّٰہِ مَا کَھَرَنِیْ وَلَا ضَرَبَنِیْ وَلَا

حضرت معاویہ بن الحکم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھ رہا تھا، اتفاق سے جماعت میں سے ایک شخص کو چھینک آئی جس کے جواب میں میں نے "یرحمک اللہ" کہا تو لوگوں نے مجھے (آنکھ پھیر کر بغیر چہرہ پلٹائے) گھور کر دیکھا میں نے کہا افسوس! تم مجھے کیوں گھور کر دیکھ رہے ہو! یہ سن کر لوگ اپنی رانوں پر ہاتھ مارنے لگے جب میں نے دیکھا کہ یہ لوگ مجھے خاموش کرانا چاہتے ہیں غصہ تو بہت آیا لیکن میں خاموش ہو گیا (اور جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نماز سے فارغ ہوئے تو میں نے عرض کیا! میرے ماں باپ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام پر قربان! میں نے کسی کو

شَتَمَنِيْ قَالَ إِنَّ هٰذِهِ الصَّلٰوةَ
لَا يَصْلُحُ فِيْهَا شَيْءٌ مِّنْ كَلَامِ
النَّاسِ إِنَّمَا هِيَ التَّسْبِيْحُ وَالتَّكْبِيْرُ
وَقِرَآءَةُ الْقُرْاٰنِ أَوْ كَمَا قَالَ رَسُوْلُ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْتُ يَا
رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنِّيْ حَدِيْثُ عَهْدٍ
بِجَاهِلِيَّةٍ وَقَدْ جَآءَنَا اللّٰهُ بِالْإِسْلَامِ
وَإِنَّ مِنَّا رِجَالًا يَأْتُوْنَ الْكُهَّانَ
قَالَ فَلَا تَأْتِهِمْ قُلْتُ وَمِنَّا رِجَالٌ
يَتَطَيَّرُوْنَ قَالَ ذَالِكَ شَيْءٌ يَجِدُوْنَهٗ
فِيْ صُدُوْرِهِمْ فَلَا يَصُدَّنَّهُمْ قَالَ
قُلْتُ وَمِنَّا رِجَالٌ يَخُطُّوْنَ قَالَ
كَانَ نَبِيٌّ مِّنَ الْأَنْبِيَآءِ يَخُطُّ فَمَنْ
وَّافَقَ خَطَّهٗ فَذَاكَ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

وَقَالَ الشَّافِعِيُّ وَفِيْهِ إِنَّ كَلَامَ
الْجَاهِلِ بِالْحُكْمِ لَا يُبْطِلُ الصَّلٰوةَ
إِذْ لَمْ يَأْمُرْهُ بِإِعَادَةِ الصَّلٰوةِ۔

حضور (علیہ الصلوٰۃ والسلام) سے قبل، نہ بعد کبھی آپ سے بہتر تعلیم دینے والا نہ دیکھا، خدا کی قسم! حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے نہ مجھے جھڑکا، نہ مارا، اور نہ برا بھلا کہا، بلکہ ارشاد فرمایا یہ نماز ہے اس میں کوئی بات لوگوں کی گفتگو کی قسم سے ٹھیک نہیں، نہ عمداً نہ سہواً۔ اصلاح تکبیر اور قراۃ قرآن (اور انہی کے مشابہ اعمال) کا نام ہے، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! میں ایسے لوگوں میں سے ہوں جو ابھی ابھی اسلام لائے ہیں اور عہد جاہلیت سے میرا زمانہ قریب ہی ہے، اللہ تعالیٰ نے ہم کو اسلام سے سرفراز فرمایا ہم میں سے بعض لوگ کاہنوں کے پاس جایا کرتے ہیں، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا! تم نہ جایا کرو پھر میں نے عرض کیا، ہم میں سے بعض لوگ شگون لیتے ہیں، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا! یہ محض ان کے دلوں کا وہم ہے اس لیے ان کو شگون کی وجہ سے کام سے نہیں رکنا چاہیئے۔ معاویہ بن الحکم (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) نے کہا میں نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے عرض کیا کہ ہم میں سے بعض لوگ (علمِ جفر کے ذریعہ) لکیریں کھینچ کر کچھ حال معلوم کر لیا کرتے ہیں، تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ ایک نبی (علمِ جفر کی) لکیریں کھینچا کرتے تھے (جن کا یہ معجزہ تھا) اب جس شخص کی لکیریں ان کی لکیروں کے موافق ہوں گی تو اس کے لیے مباح ہے۔

(مسلم)

امام شافعی فرماتے ہیں جاہل کا نماز میں کلام کرنے کا حکم یہ ہے کہ اس کی نماز باطل نہیں ہوتی، کیونکہ اس صحابی کو حضور علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے اعادۂ نماز کا حکم نہیں دیا تھا۔ (یہ حکم امام شافعی کے نزدیک ہے) حنفیوں کے نزدیک ایسے آدمی کی نماز ٹوٹ جاتی ہے۔()

اس حدیث شریف میں ارشاد ہے إِنَّ هٰذِهِ الصَّلَاةَ لَا يَصْلُحُ فِيْهَا شَيْءٌ مِّنْ كَلَامِ النَّاسِ

وَقَالَ عَلِیُّ نِ الْقَارِیُّ وَ اِطْلَاقُ الْحَدِیْثِ دَلِیْلٌ لَّنَا فِیْ اَنَّ الْکَلَامَ مُطْلَقًا یُبْطِلُ الصَّلٰوۃَ کَمَا ذَکَرَہٗ فِی الْھِدَایَۃِ اِنْتَھٰی۔

یہ نماز ہے اس میں کلام الناس یعنے لوگوں سے بات چیت (کسی طرح) ٹھیک نہیں، اس بارے میں ملا علی قاری رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ حدیث میں لوگوں سے گفتگو کی نماز میں ممانعت مطلقاً مذکور ہے کہ جس میں عمداً یا سہواً واقف سے ہو یا ناواقف سے ہو کسی قسم کی قید نہیں ہے اور اس طرح مطلقاً ممانعت میں ہمارے لیے اس بات کی دلیل ہے کہ نماز میں لوگوں کا کلام کرنا (گفتگو) عمداً ہو یا سہواً، اصلاح نماز کے لیے ہو یا کسی اور غرض کے لیے واقف شخص سے، ہو یا ناواقف شخص سے یہ سب نماز کو باطل کر دیتے ہیں، جیسا کہ ہدایہ میں مذکور ہے اس لئے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس ناواقف شخص سے نماز کے بعد ارشاد فرمایا کہ نماز ایسی چیز ہے کہ اس میں کسی قسم کی لوگوں سے گفتگو کسی طرح بھی ٹھیک نہیں اور حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا یہ ارشاد مطلق ہونے کی وجہ سے ایسا ہی نماز کے منافی اور مفسد ہے جیسا کہ نماز میں کھانا پینا نماز کے منافی اور مفسد ہے۔

ف: صاحب عنایۃ نے لکھا ہے کہ اس حدیث شریف کے الفاظ اِنَّ ھٰذِہِ الصَّلٰوۃَ لَا یَصْلُحُ فِیْھَا شَیْءٌ مِّنْ کَلَامِ النَّاسِ سے صراحت کے ساتھ معلوم ہوتا ہے کہ نماز کی ہیئت ہی ایسی ہے کہ اس میں کلام الناس یعنے لوگوں سے بات چیت کا نہ ہونا ایسا ہی ضروری ہے جیسا کہ نماز میں طہارت کا ہونا ضروری ہے، تو جس طرح بغیر طہارت کے نماز جائز نہیں ہوتی، اسی طرح کلام الناس سے بھی نماز جائز نہیں ہوتی اور یہ ایک واضح بات ہے (عنایۃ کی عبارت یہاں ختم ہوئی)

وَفِیْ جَامِعِ الْاٰثَارِ عُمُوْمُ شَیْءٍ لِکَوْنِہٖ نَکِرَۃً وَوُقُوْعِہٖ تَحْتَ النَّفْیِ یَشْمَلُ کُلَّ کَلَامٍ بِاَیِّ وَجْہٍ کَانَ اِنْتَھٰی۔

جامع الآثار میں لکھا ہے کہ یہ مسلمہ قاعدہ ہے کہ نکرہ جب نفی کے تحت واقع ہوتا ہے تو اس سے عموم کا فائدہ حاصل ہوتا ہے اس قاعدہ کو پیش نظر رکھ کر حدیث شریف کے الفاظ اِنَّ ھٰذِہِ الصَّلٰوۃَ لَا یَصْلُحُ فِیْھَا شَیْءٌ مِّنْ کَلَامِ النَّاسِ۔ پر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ لفظ شیئٌ، نکرہ ہے اور نفی یعنے "لَا یَصْلُحُ" کے تحت واقع ہے جس سے وضاحت کے ساتھ ثابت ہو گیا کہ ہر قسم کا کلام الناس عمداً ہو کہ سہواً واقف شخص سے ہو یا ناواقف شخص سے نماز

کے منافی اور مفسد ہوگا (جامع الآثار کی عبارت یہاں ختم ہوئی۔

وَقَالَ الطَّحَاوِيُّ فَإِنْ سَأَلَ سَائِلٌ عَنِ الْمَعْنَى الَّذِي لَهُ لَمْ يَأْمُرْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُعَاوِيَةَ بْنِ الْحَكَمِ بِإِعَادَةِ الصَّلٰوةِ لَمَّا تَكَلَّمَ فِيهَا۔

اب رہی یہ بات کہ پھر کس وجہ سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس صحابی کو نماز کے لوٹانے کا حکم نہیں دیا تو اس بارے میں امام طحاوی رحمۃ اللہ نے فرمایا ہے کہ حدیث شریف میں

اس صحابی کو نماز کے لوٹانے کے حکم کا ذکر نہ ہونا اس بات کی دلیل نہیں ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس صحابی کو واقعتہً نماز کے لوٹانے کا حکم نہیں دیا امام طحاوی رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ اس بات کا امکان ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس صحابی کو نماز کے لوٹانے کا حکم تو دیا ہو لیکن انھوں نے اس حدیث میں اس کا ذکر نہیں کیا (امام طحاوی کی عبارت یہاں ختم ہوئی)

ف: امام طحاوی رحمۃ اللہ کے اس قول کی تائید ترمذی کے قول اور حضرت زید ابن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اس حدیث سے بھی ہوتی ہے، جس کی روایت خود ترمذی نے اس طرح کی ہے۔
حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ ہم نماز میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پیچھے اس طرح بات چیت کر لیا کرتے تھے کہ ایک ساتھی اپنے پاس والے ساتھی سے گفتگو کر لیا کرتا تھا، یہاں تک کہ یہ آیت نازل ہوئی "قُومُوا لِلّٰهِ قَانِتِينَ" (نماز میں اللہ کے سامنے خاموش ہو کر کھڑے رہو) پھر ہم لوگوں کو خاموشی اختیار کرنے کا حکم دیا گیا۔ اور بولنے سے منع کیا گیا۔
امام ترمذی اس حدیث کی روایت کر کے فرماتے ہیں کہ حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی یہ حدیث حسن صحیح ہے اور اکثر اہل علم کا اسی پر عمل ہے اور سب علماء کہتے ہیں کہ جو شخص نماز میں جان بوجھ کر یا بھول کر بات کرے تو وہ نماز کو لوٹائے امام سفیان ثوری اور امام ابن مبارک کا یہی قول ہے (ترمذی کی عبارت یہاں ختم ہوئی)

خلاصہ بحث یہ ہے کہ امام طحاوی رحمہ اللہ نے حضرت معاویہ بن الحکم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو نماز کے اعادہ کا حکم فرمانا ممکن بتلایا ہے لیکن ترمذی کے اس مذکورہ قول سے معلوم ہوتا ہے کہ نماز کے اعادہ کا حکم یقیناً ہوا ہوگا۔

۱۳۳۹/۲ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ　　حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت

كُنَّا نُسَلِّمُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ فِي الصَّلٰوةِ قَبْلَ اَنْ نَّأْتِيَ اَرْضَ الْحَبْشَةِ فَيَرُدُّ عَلَيْنَا فَلَمَّا رَجَعْنَا مِنْ اَرْضِ الْحَبْشَةِ اَتَيْتُهٗ فَوَجَدْتُهٗ يُصَلِّيْ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيَّ حَتّٰى اِذَا قَضٰى صَلَاتَهٗ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ يُحْدِثُ مِنْ اَمْرِهٖ مَا يَشَاءُ وَاِنَّ مِمَّا اَحْدَثَ اَنْ لَّا تَتَكَلَّمُوْا فِي الصَّلٰوةِ فَرَدَّ عَلَيَّ السَّلَامَ وَقَالَ اِنَّمَا الصَّلٰوةُ لِقِرَاءَةِ الْقُرْاٰنِ وَذِكْرِ اللّٰهِ فَاِذَا كُنْتَ فِيْهَا فَلْيَكُنْ ذٰلِكَ شَاْنُكَ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز میں ہوتے تھے اور ہم حضور (علیہ الصلوٰۃ والسلام) کو سلام کیا کرتے تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہمیں نماز ہی میں سلام کا جواب دیدیا کرتے تھے اور یہ ہمارے حبشہ جانے سے پہلے کیا کرتے تھے اور جب ہم حبشہ کی سرزمین سے واپس ہوئے تو میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے آپ کو نماز پڑھتے پایا عادت کے موافق میں نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو سلام کیا تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مجھے سلام کا جواب نہیں دیا، جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نماز ختم کی تو فرمایا کہ اللہ تعالیٰ جو بھی نیا حکم دینا چاہتے ہیں دیتے ہیں اور منجملہ ان احکام کے ایک نیا حکم یہ دیا ہے کہ تم نماز کی حالت میں بات چیت نہ کیا کرو، یہ فرما کر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے میرے سلام کا جواب دیا اور یہ بھی فرمایا کہ نماز صرف قراءۃ قرآن اور ذکر اللہ کے لیے ہے لہذا تم نماز کی حالت میں انہی چیزوں میں مشغول رہا کرو

(ابو داؤد)

۱۳۴۳ وَعَنْهُ قَالَ كُنَّا نُسَلِّمُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ فِي الصَّلٰوةِ فَيَرُدُّ عَلَيْنَا فَلَمَّا رَجَعْنَا مِنْ عِنْدِ النَّجَاشِيِّ سَلَّمْنَا عَلَيْهِ فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيْنَا فَقُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كُنَّا نُسَلِّمُ عَلَيْكَ فِي الصَّلٰوةِ فَتَرُدُّ عَلَيْنَا فَقَالَ اِنَّ فِي الصَّلٰوةِ لَشُغْلًا

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نماز میں ہوتے اور ہم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو سلام کیا کرتے تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام بحالت نماز ہم کو سلام کا جواب دیا کرتے تھے لیکن جب ہم نجاشی کے پاس سے واپس ہو کر خدمت اقدس میں حاضر ہوئے (تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام) نماز میں تھے اور ہم نے آپ کو سلام کیا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ہم کو سلام کا جواب نہیں دیا (نماز کے بعد) ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پہلے ہم آپ کو نماز کی حالت میں سلام کیا کرتے تھے تو آپ ہمارے سلام کا جواب دیا کرتے تھے (مگر اس دفعہ ہم کو جواب نہ ملا) تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ یقیناً نماز

میں خود ہی بڑی مشغولیت رہتی ہے (اس لیے دوسری طرف متوجہ ہونا نہیں چاہیئے)
(بخاری اور مسلم)

۱۳۴۱ وَعَنْ زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ قَالَ كُنَّا نَتَكَلَّمُ فِي الصَّلٰوةِ يُكَلِّمُ الرَّجُلُ صَاحِبَهٗ وَهُوَ عَلٰى جَنْبِهٖ فِي الصَّلٰوةِ حَتّٰى نَزَلَتْ وَقُوْمُوْا لِلّٰهِ قَانِتِيْنَ فَاَمَرَنَا بِالسُّكُوْتِ وَنُهِيْنَا عَنِ الْكَلَامِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، انھوں نے کہا کہ پہلے ہم نماز میں بات چیت کر لیا کرتے تھے، ایک نمازی اپنے بازو والے نمازی سے نماز میں بات کیا کرتا تھا (اور کوئی ممانعت نہ تھی) مگر آیت وَقُوْمُوْا لِلّٰهِ قَانِتِيْنَ (اللہ کے سامنے خاموش کھڑے رہو) کے نزول کے بعد ہم کو نماز میں خاموش رہنے کا حکم ہو گیا اور نماز میں بات چیت کرنے کی ممانعت کر دی گئی۔
(مسلم)

وَفِي الْجَامِعِ الْاٰثَارِ اِطْلَاقُ الْكَلَامِ وَكَذَا كَوْنُهٗ مُنَافِيًا لِشُغْلِ الصَّلٰوةِ يَعُمُّ كُلَّ كَلَامٍ اِنْتَهٰى۔

جامع الآثار میں کہا ہے کہ اس حدیث میں وَنُهِيْنَا عَنِ الْكَلَامِ یعنے ہم کو (نماز میں) بات چیت کرنے سے منع کیا گیا کا ارشاد مطلق ہے کہ اس میں عمداً سہواً واقف شخص سے ہو یا ناواقف شخص سے ہو، اصلاح نماز کے لیے ہو یا کسی اور غرض سے کسی قسم کی قید نہیں ہے، اس لیے نماز میں بات کرنے کی ممانعت ہر قسم کے کلام سے متعلق ہو گی۔ ۱۲

ف نماز کی حالت میں مقتدی امام کی غلطی پر اسے مطلع کر سکتا ہے اگر قرأت کی غلطی ہے تو قرأت بتائے گا، اگر قیام، رکوع سجود، قومہ، جلسہ وغیرہ کی غلطی ہے تو سبحان اللہ، اللہ اکبر کے الفاظ سے یاد دلائے گا۔ مقتدی کے علاوہ خارج نماز اگر کوئی شخص غلطی بتائے تو یہ مکروہ ہے اگر امام قبول کرے تو سب کی نماز باطل دوبارہ پڑھنا واجب۔ اگر امام کو قعدہ اولی میں اپنی عادت سے دیر لگی، اور مقتدی نے بے خیال اس امر کے کہ امام کو سہو ہوا ہو گا تکبیر با آواز بلند، بنا دیر اطلاع امام کہی تو نماز مقتدی کی فاسد ہوئی یا نہیں؟

اس سوال کا جواب دیتے ہوئے فاضل بریلوی امام احمد رضا رحمۃ اللہ تعالیٰ اقوال فقہاء کی روشنی میں ارشاد فرماتے ہیں کہ ہمارے امام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نزدیک اصل ان مسائل میں یہ ہے کہ بتانا اگرچہ لفظاً قرأت یا ذکر مثلاً تسبیح و تکبیر ہے، اور یہ سب اجزا و اذکار نماز سے ہیں مگر معنیً کلام ہے کہ اس کا حاصل امام سے خطاب کرنا اور اسے سکھانا ہوتا ہے یعنی تو بھولا اس کے بعد تجھے یہ کرنا چاہیئے، پر ظاہر کہ اس سے یہی غرض مراد ہوتی ہے اور سامع کو بھی یہی معنی مفہوم تو اس کے کلام ہونے میں کیا شک رہا، اگرچہ صورۃ قرآن یا ذکر۔
لہٰذا اگر نماز میں کسی یحییٰ نامی کو خطاب کی نیت سے یہ آیہ کریمہ پڑھا يَا يَحْيٰى خُذِ الْكِتَابَ بِقُوَّةٍ ،، (اے یحییٰ

مصنوطی سے کتاب پکڑے) پڑھی، بالاتفاق نماز جاتی رہی، حالانکہ وہ حقیقۃً قرآن ہے، اس بناء پر قیاس یہ تھا کہ مطلقاً بتانا اگرچہ برمحل ہو، مفسد نماز ہو کہ جب وہ بلحاظ معنی کلام ٹھہرا تو بہرحال افساد نماز کرے گا، مگر حاجت اصلاح نماز کے وقت یا جہاں خاص نص وارد ہے، ہمارے آئمہ نے اس قیاس کو ترک فرمایا اور بحکم استحسان جس کے اعلی وجوہ سے نص وضرورت ہے، جواز کا حکم دیا۔

لہٰذا صحیح یہ ہے کہ جب امام قرأت میں بھولے، مقتدی کو مطلقاً بتانا روا، اگرچہ قدر واجب پڑھ چکا ہو، اگرچہ ایک سے دوسرے کی طرف انتقال ہی کیا ہو کہ صورت اولیٰ میں گو واجب ادا ہو چکا، مگر احتمال ہے کہ رکتے الجھنے کے سبب کوئی لفظ اس کی زبان سے ایسا نکل جائے جو مفسد نماز ہو۔ لہٰذا مقتدی کو اپنی نماز دوست رکھنے کے لیے بتانے کی حاجت ہے بعض عوام حفاظ کو مشاہدہ کیا گیا کہ جب تراویح میں بھولے اور یاد نہ آیا تو اینٰ واٰں یا اور اسی کی قسم الفاظ بے معنی اس کی زبان سے نکلے اور فساد نماز کا باعث ہوئے اور صورت ثانیہ میں اگرچہ جب قراءت رواں ہے تو صرف آیت چھوٹ جانے سے فساد نماز کا اندیشہ نہ ہو مگر اس بات میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے نص وارد ہے۔

اگر کوئی آدمی مکان میں آنے کا اذن مانگے اور یہ (حالت نماز میں ہو) اس غرض سے کہ اسے (آنے والے کو) نماز میں ہونا معلوم ہو جائے تسبیح، یا تکبیر، یا تہلیل کہے تو نماز فاسد نہ ہوگی کہ اس بارے میں بھی حدیث وارد ہے وَهُوَ عَلٰى مَا ذَكَرَ عُلَمَاءُنَا فِي الْهِدَايَةِ وَالْكَافِي وَالتَّبْيِيْنِ وَالْفَتْحِ وَالْغُنْيَةِ وَالْبَحْرِ وَغَيْرِهَا حَدِيْثُ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ نَابَهُ شَيْءٌ فِيْ صَلٰوتِهٖ فَلْيُسَبِّحْ أَخْرَجَهُ الشَّيْخَانِ وَغَيْرُهُمَا۔ (حضرت سہل بن سعد روایت کرتے ہیں حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جسے اپنی نماز میں کوئی شئی یا معاملہ پیش آئے تو وہ تسبیح کہہ لے) فاضل بریلوی فرماتے ہیں کہ میں کہتا ہوں اس بارے میں زیادہ قریب وہ روایت ہے جو امام احمد نے اپنی مسند میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے قَالَ كَانَ لِيْ سَاعَةٌ مِّنَ السَّحَرِ اَدْخُلُ فِيْهَا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاِنْ كَانَ قَائِمًا يُصَلِّيْ سَبَّحَ لِي الْحَدِيْث۔ (حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میرے لیے دن میں ایک وقت مقرر تھا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہونے کا تو اگر آپ اس وقت حالت نماز میں ہوتے تو میرے لیے تسبیح کہہ دیتے)

پس جو بتانا حاجت ونص کے مواضع سے جدا ہو وہ بے شک اصل قیاس پر جاری رہے گا کہ وہاں اس کے حکم کا کوئی معارض نہیں، اس لیے اگر غیر نمازی یا دوسرے نماز کو جو اس کی نماز میں شریک نہیں یا ایک مقتدی دوسرے مقتدی یا امام کسی مقتدی کو بتائے، قطعاً نماز قطع ہو جائے گی کہ اس کی غلطی سے اس کی نماز میں کچھ خلل نہ آتا تھا، جو اسے حاجت اصلاح ہوتی تو بے ضرورت واقع ہوا اور نماز گئی، بخلاف امام کہ اس کی نماز کا خلل بعینہٖ مقتدی کی نماز کا خلل ہے تو اس کا بتانا اپنی نماز کا بتانا ہے۔　　(فتاوی رضویہ ۳/۴۰۲)

امام کو فوراً غلطی بتانا مکروہ ہے ردالمحتار میں ہے يُكْرَهُ اَنْ يَّفْتَحَ مِنْ سَاعَتِهٖ ہاں! اگر وہ غلطی پر رواں ہو جائے تو اب نظر کریں اگر غلطی مفسد معنی ہے جس سے نماز فاسد ہو تو بتانا لازم اگر سامع کے خیال میں نہ آئے تو ہر مسلمان عالم کا حق ہے کہ بتائے۔ اور اگر مفسد معنی نہیں تو بتانا کچھ ضرور نہیں بلکہ نہ بتانا ضرور ہے۔

۱۳۴۲/۵ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قُلْتُ لِبِلَالٍ كَيْفَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَرُدُّ عَلَيْهِمْ حِيْنَ كَانُوْا يُسَلِّمُوْنَ عَلَيْهِ وَهُوَ فِي الصَّلٰوةِ قَالَ كَانَ يُشِيْرُ بِيَدِهٖ ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

وَرِوَايَةُ النَّسَائِيِّ نَحْوَهٗ وَعِوَضُ بِلَالٍ صُهَيْبٌ ۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ میں نے حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے دریافت کیا کہ جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نماز میں ہوتے اور لوگ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اسی حالت میں سلام کرتے تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان کو کس طرح سلام کا جواب دیا کرتے تھے ؟ تو حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جواب دیا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے ہاتھ کے اشارہ سے جواب دیتے تھے ۔ (ترمذی) نسائی کی روایت بھی اسی طرح ہے اور اس میں حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بجائے حضرت صہیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام ہے )

وَقَالَ فِيْ شَرْحِ الْمُنْيَةِ يُكْرَهُ اَنْ يَّرُدَّ الْمُصَلِّي السَّلَامَ بِالْاِشَارَةِ بِيَدِهٖ اَوْ رَأْسِهٖ فَيَتَعَيَّنُ حَمْلُ هٰذَا الْحَدِيْثِ عَلٰى مَا قَبْلَ نَسْخِ الْكَلَامِ فَاِنَّ الْاِشَارَةَ فِيْ مَعْنَاهُ كَذَا فِي الْمِرْقَاتِ وَصَرَّحَ فِي الْمُنْيَةِ بِاَنَّهٗ مَكْرُوْهٌ اَيْ تَنْزِيْهًا وَفِعْلُهٗ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ لِتَعْلِيْمِ الْجَوَازِ فَلَا يُوْصَفُ فِعْلُهٗ بِالْكَرَاهَةِ كَمَا حَقَّقَهٗ فِي الْحِلْيَةِ

شرح منیہ میں کہا ہے کہ نمازی کا ہاتھ یا سر کے اشارہ سے سلام کا جواب دینا مکروہ ہے ، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اشارہ سے سلام کا جواب دینے کی یہ حدیث اس زمانہ سے متعلق ہے جب کہ نماز میں بات چیت کرنا منسوخ نہیں ہوا تھا اور جب نماز میں بات چیت کرنا منسوخ ہو گیا تو نماز میں اشارہ سے سلام کا جواب دینا بھی منسوخ ہو جائے گا ، کیونکہ اشارہ بھی کلام کی طرح ہے ، یہ مرقات میں مذکور ہے ۔ ۱۲

۱۳۴۳/۶ وَعَنْ رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعٍ قَالَ صَلَّيْتُ خَلْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَعَطَسْتُ فَقُلْتُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيْهِ مُبَارَكًا عَلَيْهِ كَمَا يُحِبُّ رَبُّنَا وَيَرْضٰى فَلَمَّا صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنْصَرَفَ فَقَالَ مَنِ الْمُتَكَلِّمُ فِي الصَّلٰوةِ فَلَمْ يَتَكَلَّمْ اَحَدٌ ثُمَّ قَالَهَا الثَّانِيَةَ فَلَمْ يَتَكَلَّمْ اَحَدٌ ثُمَّ قَالَهَا الثَّالِثَةَ

فَقَالَ رِفَاعَةُ اَنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ

حضرت رفاعہ بن رافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھی (نماز کی حالت میں) مجھے چھینک آگئی تو میں نے کہا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيْهِ مُبَارَكًا كَمَا يُحِبُّ رَبُّنَا وَيَرْضٰى ----------- (سب تعریف اللہ کے لیے ہے ایسی تعریف جو کہ کثرت سے کی جائے ، اجر ریاء سے پاک ہو ، اور خلوص سے کی جائے ، جس میں برکت ہی برکت ہو ، اور جو تعریف کرنے والے کے لیے بھی باعث برکت ہو ، ایسی تعریف جس کو ہمارا پروردگار پسند فرمائے اور

النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهٖ لَقَدِ ابْتَدَرَهَا بِضْعَةٌ وَّثَلَاثُوْنَ مَلَكًا اَيُّهُمْ يَصْعَدُ بِهَا.

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ)

تعریف کرنے والے سے راضی ہو جائے) جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نماز سے فارغ ہو کر پلٹے تو ارشاد فرمایا کہ نماز میں چھینک کے بعد ان کلمات کا کہنے والا کون تھا، اس ارشاد کو سن کر کسی نے کچھ نہ کہا، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے دوبارہ دریافت فرمایا تو بھی کسی نے کچھ نہ کہا، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے پھر تیسری دفعہ دریافت فرمایا تو حضرت رفاعہ نے عرض کیا، کہنے والا میں تھا یا رسول اللہ! اس پر نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اس ذات کی قسم جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے تیس سے زائد فرشتے ان کلمات کی طرف دوڑے اور ان میں سے ہر ایک کی کوشش یہ تھی کہ ان کلمات کو لے کر میں آسمان پر چڑھوں

(ترمذی، ابو داؤد، اور نسائی)

قَالَ ابْنُ الْمَلِكِ يَدُلُّ الْحَدِيْثُ عَلٰى جَوَازِ الْحَمْدِ لِلْعَاطِسِ فِي الصَّلَاةِ يَعْنِيْ عَلَى الصَّحِيْحِ الْمُعْتَمَدِ بِخِلَافِ رِوَايَةِ الْبُطْلَانِ فَاِنَّهَا شَاذَّةٌ لٰكِنَّ الْاَوْلٰى اَنْ يَّحْمَدَ فِيْ نَفْسِهٖ اَوْ يَسْكُتَ خُرُوْجًا مِّنَ الْخِلَافِ عَلٰى مَا فِيْ شَرْحِ الْمُنْيَةِ وَالْحَدِيْثُ يُمْكِنُ حَمْلُهٗ عَلٰى مَا قَبْلَ نَسْخِ الْكَلَامِ فِي الصَّلَاةِ كَذَا فِي الْمِرْقَاةِ.

ابن الملک نے کہا ہے کہ یہ حدیث اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ نماز کی حالت میں نمازی کو چھینک آجائے تو اس کے لیے جائز ہے کہ وہ زبان سے الحمد للہ کہے لیکن اولیٰ یہ ہے کہ نمازی چھینک آنے پر الحمد للہ دل سے کہے یا خاموشی اختیار کرے، ممکن ہے حدیث کا حمل نماز میں کلام کے منسوخ ہونے سے پہلے پر ہو اسی طرح مرقات میں مذکور ہے۔

۱۳۴۴ وَعَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ نَّابَهٗ شَيْءٌ فِيْ صَلَاتِهٖ فَلْيُسَبِّحْ فَاِنَّمَا التَّصْفِيْقُ لِلنِّسَاءِ وَفِيْ رِوَايَةٍ قَالَ التَّسْبِيْحُ لِلرِّجَالِ وَالتَّصْفِيْقُ لِلنِّسَاءِ.

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس کسی کو نماز میں کوئی ایسی چیز پیش آئے جس سے نمازی کو اپنے نماز میں ہونے کی اطلاع دینے کی ضرورت پڑے[1]، تو سبحان اللہ کہہ کر اپنا نماز میں ہونا معلوم کرائے عورتیں دستک دے کر اپنا نماز میں

---

[1] (مثلاً نمازی کو کوئی باہر بلاوے یا نمازی سے گھر میں آنے کی اجازت طلب کرے، یا واقفیت سے کوئی نمازی کے سامنے سے گزرنا چاہے)، [2] یہ طریقہ مردوں کے لیے ہے اور ایسی صورت میں)

ہونا معلوم کرائیں۔ اور دوسری روایت میں ہے کہ سبحان اللہ مردوں کے لیے ہے اور (مذکورہ طریقہ سے) دستک دینا عورتوں سے متعلق ہے (بخاری اور مسلم)

۱۳۴۵ وَعَنْ كَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا تَوَضَّأَ أَحَدُكُمْ فَأَحْسَنَ وُضُوْءَهُ ثُمَّ خَرَجَ عَامِدًا إِلَى الْمَسْجِدِ فَلَا يُشَبِّكَنَّ بَيْنَ أَصَابِعِهِ فَإِنَّهُ فِي الصَّلٰوةِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَالدَّارِمِيُّ۔

حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص وضو کرے اور اچھا وضو کرے، پھر مسجد کے ارادے سے نکلے تو تشبیک نہ کرے، یعنے ایک ہاتھ کی انگلیوں کو دوسرے ہاتھ کی انگلیوں میں نہ ڈالے، کیونکہ وہ اس حالت میں حکماً نماز میں ہے (امام احمد، ترمذی، ابوداؤد، نسائی، اور دارمی)

قَالَ فِيْ شَرْحِ النِّقَايَةِ وَكُرِهَ كُلُّ هَيْئَةٍ فِيْهَا تَرْكُ خُشُوْعٍ فَيُكْرَهُ الْعَبَثُ بِالثَّوْبِ أَوْ بِالْجَسَدِ أَوْ بِالشَّعْرِ كَتَشْبِيْكِ الْأَصَابِعِ وَفَرْقَعَتِهَا۔

شرح النقایہ میں کہا ہے کہ نماز میں ایسی ہیئت اختیار کرنا جس سے ترک خشوع وخضوع ہو، مکروہ ہے مثلاً نماز میں کپڑوں کے ساتھ یا جسم کے ساتھ یا بالوں کے ساتھ کھیلنا اور ایسے ہی نماز میں ایک ہاتھ کی انگلیوں کو دوسرے ہاتھ کی انگلیاں میں ڈالنا جس کو تشبیک کہتے ہیں مکروہ ہے اور اسی طرح انگلیوں کا چٹخانا بھی مکروہ ہے۔

ف توابع نماز جیسے مسجد میں نماز کے انتظار میں بیٹھنا یا نماز کے لیے گھر سے باوضو مسجد کی طرف چلنا وغیرہ ان حالتوں میں تشبیک ایسے ہی مکروہ ہے جیسے کہ عین نماز میں مکروہ ہے نماز میں ہوں یا توابع نماز، ہر دو حالتوں میں تشبیک مکروہ تحریمی ہے یہ ردالمحتار میں مذکور ہے۔

کہ خارج نماز اگر کسی ضرورت سے مثلاً انگلیوں کی راحت کے لیے تشبیک کی جائے تو یہ جائز ہے جیسا کہ بخاری کی اس حدیث سے ضرورتاً تشبیک کی اجازت ثابت ہوتی ہے، حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ایک مومن دوسرے مومن کے لیے بنیاد کی طرح ہے اور آپ نے (بطور تمثال) اپنی ایک ہاتھ کی انگلیوں کو دوسرے ہاتھ کی انگلیوں میں ڈال کر تشبیک فرمائی، البتہ بغیر کسی ضرورت کے خارج نماز بطور عبث تشبیک کی جائے تو یہ مکروہ تنزیہی ہے۔

---

لہ دستک کا طریقہ یہ ہے کہ عورت اپنے سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی کو بائیں ہاتھ کی پشت پر مارے، برخلاف اس کے دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں سے تالی بجائے تو نماز فاسد ہو جائے گی۔ ۲ہ وضو کے فرائض، سنن و مستحبات ملحوظ رکھ کر۔

۱۳۴۶ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْخَصْرِ فِی الصَّلٰوةِ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ)

لِذٰلِكَ قَالَ فِیْ شَرْحِ النُّقَایَةِ وَیُکْرَهُ التَّخَصُّرُ اَیْ وَضْعَ الْیَدِ عَلَی الْخَاصِرَةِ وَقِیْلَ التَّوَکُّؤُ عَلَی الْمِخْصَرَةِ وَهِیَ الْعَصَا۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نماز کی حالت میں کولھوں پر ہاتھ رکھنے سے منع فرمایا ہے۔ (بخاری اور مسلم)

اس حدیث شریف میں لفظ، خصر جو مذکور ہے اس کے معنے کولھوں پر ہاتھ رکھنا ہیں اور اسی معنے کو اکثر اہل علم نے اختیار کیا ہے، اس کے علاوہ "خصر" کے معنے عصاء پر ٹیک دینے کے بھی لئے گئے ہیں۔

ف۔ ردالمحتار میں لکھا ہے کہ نماز میں کولھوں پر ہاتھ رکھنا مکروہ تحریمی ہے اور خارج نماز کولھوں پر ہاتھ رکھنا مکروہ تنزیہی ہے اور مرقات میں کہا ہے کہ نماز میں بلاضرورت عصا پر ٹیک دینا مکروہ ہے اور عمدۃ القاری میں لکھا ہے کہ ضرورتاً جیسے بوڑھے یا بیمار وغیرہ نماز میں بجز عصا وغیرہ پر ٹیک دینے کے قیام پر قادر نہ ہوں تو ایسے لوگ بیٹھ کر نماز پڑھنے کی بجائے عصا وغیرہ پر ٹیک دے کر قیام کریں (عمدۃ القاری کی عبارت ختم ہوتی) اور خارج نماز عصاء پر ٹیک دینا مباح ہوگا جس پر دلیل قرآن مجید میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کا یہ قول ہے (سورہ طٰہٰ پ ۱۶ ع ۱۰ میں) ہِیَ عَصَایَ اَتَوَکَّؤُا عَلَیْهَا (یہ میرا عصا ہے جس پر ٹیک دیا کرتا ہوں) اصول میں ثابت ہے کہ قرآن کسی چیز کو بیان کرنے کے بعد اگر اس کو رد نہ کرے تو وہ چیز ہماری شریعت میں بھی مباح رہتی ہے اسی لیے خارج نماز عصا پر ٹیک دینا مباح ہوگا۔ ۱۲

۱۳۴۷ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَلْاِخْتِصَارُ فِی الصَّلٰوةِ رَاحَةُ اَهْلِ النَّارِ رَوَاهُ الْبَغَوِیُّ فِیْ شَرْحِ السُّنَّةِ۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ نماز کی حالت میں کولھوں پر ہاتھ رکھنے سے دوزخیوں سے مشابہت ہوتی ہے[1] دوزخی کولھوں پر ہاتھ رکھ کر آرام کرلیں گے[2] (اس کی روایت امام بغوی نے شرح السنۃ میں کی ہے)

۱۳۴۸ وَعَنْ مُعَیْقِیْبٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِی الرَّجُلِ یُسَوِّی التُّرَابَ حَیْثُ یَسْجُدُ قَالَ اِنْ کُنْتَ فَاعِلًا فَوَاحِدَةً۔ (مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ)

حضرت معیقیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے انھوں نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ایک ایسے شخص کے بارے میں دریافت کیا جو (نماز کی حالت میں) سجدہ کے مقام سے کنکریاں صاف کرتا ہے تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اگر تمہیں ایسا کرنا ہی ہو تو

---

[1] اس لیے کہ دوزخیوں کو محشر میں کھڑے کھڑے جب ناقابل برداشت تکلیف ہوگی تو [2] اسی وجہ سے نماز میں کولھوں پر ہاتھ رکھنا مکروہ تحریمی ہے۔

ایک بار صاف کرلو۔

(بخاری اور مسلم)

ف:۔ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ نماز کی حالت میں سجدہ کی جگہ سے بلاضرورت کنکریوں کا صاف کرنا مطلقاً مکروہ ہے اور ضرورت کی حالت میں ایک مرتبہ صاف کرنے کی اجازت ہے کیونکہ اس سے ضرورت دفع ہوجائیگی اور اس کے بعد دوبارہ ایسا کرنا فضول ہوگا (شرح نقایہ)

۱۳۴۹ وَعَنْ اَبِیْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَامَ اَحَدُكُمْ اِلَی الصَّلٰوةِ فَلَا یَمْسَحِ الْحَصٰی فَاِنَّ الرَّحْمَةَ تُوَاجِهُهٗ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالنَّسَائِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ۔

۱۲

حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی شخص نماز شروع کرے تو وہ (نماز کی حالت میں) اپنے سجدہ کرنے کی جگہ سے کنکریاں صاف نہ کرے کیونکہ رحمت سامنے سے نازل ہوتی ہے[1]۔ (امام احمد، ترمذی، ابوداؤد، نسائی اور ابن ماجہ)

وَفِی الدُّرِّ الْمُخْتَارِ یُكْرَهُ كُلُّ عَمَلٍ قَلِیْلٍ بِلَا عُذْرٍ۔

اس حدیث میں مذکور ہے کہ بحالت نماز بلاضرورت سجدہ کی جگہ سے کنکریاں صاف نہ کرے اس لیے کہ نماز کی حالت میں ہر عمل قلیل بلاعذر مکروہ ہے،

ف معلوم کرنا چاہیئے کہ عمل قلیل کیا ہے اور عمل کثیر کیا ہے! عمل کثیر یہ ہے کہ جس کے کرنے والے کو دور سے دیکھنے والے سمجھیں کہ یہ نماز میں نہیں ہے، جیسے نماز کی حالت میں دونوں ہاتھوں سے عمامہ باندھنا وغیرہ، اس سے نماز فاسد ہوجاتی ہے، البتہ بحالت نماز ایسا عمل کثیر جو اعمال نماز سے ہو جیسے ایک رکعت میں دو رکوع یا تین سجدے کرنا! اس سے نماز فاسد نہیں ہوگی اس لیے کہ یہ اعمالِ نماز سے ہے، اسی طرح ایسے عمل کثیر سے بھی نماز فاسد نہیں ہوتی جو اصلاح نماز کے لیے ہو، جیسے نماز کی حالت میں وضو ٹوٹ جانے سے وضو کرنے کے لیے چلنا، اگرچہ یہ بھی عمل کثیر ہے مگر اصلاح نماز کے لیے ہے اس لیے اس سے بھی نماز فاسد نہیں ہوگی۔

اور عمل قلیل یہ ہے کہ جس کے کرنے والے کے متعلق دور سے دیکھنے والے کو شک ہو کہ یہ نماز میں ہے یا نہیں جیسے نماز کی حالت میں سجدہ کی جگہ سے ایک ہاتھ سے کنکریاں صاف کرنا، اگر بلاضرورت کنکریاں صاف کی جائیں تو نماز مکروہ ہوگی البتہ ضرورت پر صرف ایک بار کنکریاں صاف کی جاسکتی ہیں (ردالمحتار، اعلاء السنن) ۱۲۔

۱۳۵۰ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ كُنْتُ اُصَلِّی الظُّهْرَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَاٰخُذُ قُبْضَةً مِّنَ الْحَصٰی لِتَبْرُدَ فِیْ كَفِّیْ اَضَعُهَا

۱۳

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ نماز ظہر پڑھا کرتا تھا (اور سخت گرمی کی وجہ سے) مٹھی بھر

[1] (اور سجدہ کی جگہ پر رہتی ہے پس نمازی کو چاہیئے کہ کنکریاں ہٹا کر رحمت میں تغیر نہ کرے)

لِجَبْهَتِيْ اَسْجُدُ عَلَيْهَا لِشِدَّةِ الْحَرِّ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَرَوَى النَّسَائِيُّ نَحْوَهٗ۔

کنکریاں ایک ہاتھ میں لے لیا کرتا کہ وہ میری ہتھیلی میں ٹھنڈی ہو جائیں اور سجدہ کے وقت پیشانی رکھنے کی جگہ ان کو رکھ دیا کرتا تاکہ میں ان پر سجدہ کر سکوں (اس کی روایت ابوداؤد نے کی ہے اور نسائی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے)

قَالَ الشَّيْخُ السِّنْدِيُّ فِيْ شَرْحِ النَّسَائِيِّ عُلِمَ مِنْ هٰذَا جَوَازُ الْفِعْلِ الْقَلِيْلِ اِنْتَهٰى۔

شیخ سندھی نے شرح نسائی میں لکھا ہے کہ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ نماز کی حالت میں عذر کی وجہ سے عمل قلیل جائز ہے۔ ۱۲۔

ف: بہار شریعت میں درمختار کے حوالہ سے لکھا ہے کہ عمل قلیل مفسد نماز نہیں، جس کام کے کرنے والے کو دور سے دیکھ کر نماز میں نہ ہونے کا شک نہ رہے، بلکہ گمان ہی غالب ہو کہ نماز میں نہیں تو عمل کثیر ہے اور اگر دور سے دیکھنے والے کو شبہ و شک ہو کہ نماز میں نہیں تو عمل کثیر ہے، اور اگر دور سے دیکھنے والے کو شبہ و شک ہو کہ نماز میں ہے یا نہیں تو عمل قلیل ہے۔ ص ۱۴۳/۳۔

۱۳۵۱/۱۴ وَعَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ قَالَ رَاَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَؤُمُّ النَّاسَ وَاُمَامَةُ بِنْتُ اَبِي الْعَاصِ عَلٰى عَاتِقِهٖ فَاِذَا رَكَعَ وَضَعَهَا وَاِذَا رَفَعَ مِنَ السُّجُوْدِ اَعَادَهَا۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو دیکھا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام امامت فرمارہے ہیں، اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نواسی حضرت امامہ بنت ابی العاص (جو حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بطن سے ہیں) حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دوش مبارک پر سوار تھیں، اور جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام رکوع کرتے تو ان کو اتار دیتے اور سجدہ سے اٹھتے تو ان کو پھر اٹھا لیتے (اس کی روایت مسلم نے کی ہے اور بخاری نے بھی اسی طرح روایت کی ہے مگر بخاری میں امامت کرنے کا ذکر نہیں ہے)

وَفِي التَّعْلِيْقِ الْمُمَجَّدِ وَلَيْسَ فِي الْحَدِيْثِ مَا يُخَالِفُ قَوَاعِدَ الشَّرْعِ لِاَنَّ الْاٰدَمِيَّ طَاهِرٌ وَثِيَابُ الْاَطْفَالِ وَاَجْسَادُهُمْ مَحْمُوْلَةٌ عَلَى الطَّهَارَةِ وَالْاَعْمَالُ فِي الصَّلٰوةِ لَا تُبْطِلُهَا اِذَا قَلَّتْ اَوْ تَفَرَّقَتْ وَاِنَّمَا فَعَلَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِبَيَانِ الْجَوَازِ كَذَا فِيْ شَرْحِ الزُّرْقَانِيِّ

التعلیق الممجد میں لکھا ہے کہ اس حدیث شریف میں کوئی ایسی چیز مذکور نہیں ہے جو قواعد شرع شریف کے خلاف ہو، اس کی وجہ یہ ہے کہ نماز میں بچوں کے جسم اور ان کے کپڑے، جب تک نجاست کا یقین نہ ہو پاک ہی سمجھے جائیں گے، اس لیے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بچی کو اٹھانا طہارت کی شرط کے خلاف نہ ہو گا، اسی طرح نماز کے اندر عمل قلیل ایک ہی رکن میں تین مرتبہ نہ کیا جائے

وَمِثْلُہٗ فِیْ رَدِّ الْمُحْتَارِ عَنِ الْحُلْیَۃِ۔

بلکہ متفرق ارکان میں متفرق طور پر کیا جائے تو اس سے نماز فاسد نہیں ہوتی یہاں بھی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا عمل ایسا ہی متفرق ارکان میں متفرق طور پر ہوا ہے اس لیے مفسد نماز نہیں، یہ شرح الزرقانی میں مذکور ہے اور رد المحتار میں بھی اسی طرح حلیہ سے منقول ہے۔

وَفِیْ عُمْدَۃِ الْقَارِیْ عَنِ الْبَدَائِعِ لَایُکْرَہُ لِوَاحِدٍ مِّنَّا لَوْ فَعَلَ ذٰلِكَ عِنْدَ الْحَاجَۃِ اِمَّا بِدُوْنِ الْحَاجَۃِ فَمَکْرُوْہٌ۔

اور عمدۃ القاری میں بدائع کے حوالے سے مذکور ہے کہ ہم میں سے کسی کے لیے بھی ضرورت کے وقت ایسا عمل قلیل مکروہ نہیں، البتہ بلا ضرورت نماز میں عمل قلیل مکروہ ہوگا۔ ۱۲

۱۳۵۲/۱۵ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ عِفْرِیْتًا مِنَ الْجِنِّ تَفَلَّتَ الْبَارِحَۃَ لِیَقْطَعَ عَلَیَّ صَلَاتِیْ فَاَمْکَنَنِیَ اللّٰہُ مِنْہُ فَاَخَذْتُہٗ فَاَرَدْتُّ اَنْ اَرْبُطَہٗ عَلٰی سَارِیَۃٍ مِّنْ سَوَارِی الْمَسْجِدِ حَتّٰی تَنْظُرُوْا اِلَیْہِ کُلُّکُمْ فَذَکَرْتُ دَعْوَۃَ اَخِیْ سُلَیْمَانَ "رَبِّ ھَبْ لِیْ مُلْکًا لَّا یَنْبَغِیْ لِاَحَدٍ مِّنْ بَعْدِیْ" فَرَدَدْتُّہٗ خَاسِئًا۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ گذشتہ رات حضرت سلیمان علیہ السلام کے زمانہ کا ایک جن (جو ان کی قید میں تھا قید سے چھوٹ کر آیا) اور میری نماز تڑوانا چاہتا تھا، مگر اللہ تعالیٰ نے مجھے اس پر قابو عطا فرمایا تو میں نے اس کو پکڑ لیا اور ارادہ کیا کہ اس کو مسجد کے کسی ستون سے باندھ دوں تاکہ (صبح) تم سب اس کو دیکھ لو (اور معلوم کر لو کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے بھی قدرت دی ہے جیسے سلیمان علیہ السلام کو دی تھی) لیکن پھر مجھے اپنے بھائی سلیمان علیہ السلام کی یہ مقبول دعا یاد آگئی، "رَبِّ ھَبْ لِیْ مُلْکًا لَّا یَنْبَغِیْ لِاَحَدٍ مِّنْ بَعْدِیْ" (الٰہی مجھے ایسی حکومت عطا فرما کہ میرے بعد کسی کو نصیب نہ ہو) اس لیے میں نے اس کو ناکام واپس کر دیا۔ (بخاری اور مسلم)

ف: اس حدیث میں ارشاد ہے "فَاَخَذْتُہٗ" (میں نے اس جن کو پکڑ لیا) پکڑنا عمل قلیل ہے جو ضرورت سے تھا اس لیے یہ عمل قلیل مفسد نماز نہیں (عمدۃ القاری)

قَالَ ابْنُ الْمَلِكِ یَدُلُّ عَلٰی اَنَّ الشَّیْطَانَ عَیْنُہٗ غَیْرُ نَجِسٍ وَاَنَّ لَمْسَہٗ لَایُبْطِلُ الصَّلٰوۃَ وَفِیْہِ دَلَالَۃٌ عَلٰی اَنَّ الْمُصَلِّیَ لَاتَبْطُلُ صَلَاتُہٗ بِخُطُوْرِ مَا

اور مرقات میں ہے کہ ابن الملک نے کہا ہے کہ یہ حدیث شریف اس بات پر بھی دلالت کرتی ہے کہ جنات کا جسم نجس نہیں ہے، اس لیے جنات کو نماز کی حالت میں پکڑنا طہارت کی شرط کے خلاف نہ ہوگا اس لیے اس سے بھی نماز

لَيْسَ مِنْ اَفْعَالِهَا بَاطِلُهَا ۔

باطل نہیں ہوگی ۔ ابن الملک نے یہ بھی کہا ہے کہ اس حدیث سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ حالت نماز میں اگر نمازی کے دل میں ایسے افعال کا وسوسہ پیدا ہو جو افعال نماز سے نہیں تو اس سے بھی نماز فاسد نہیں ہوتی ۔

۱۳۵۳ / ۱۶ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُقْتُلُوا الْاَسْوَدَيْنِ فِي الصَّلٰوةِ الْحَيَّةَ وَالْعَقْرَبَ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَلِلنَّسَائِيِّ مَعْنَاهُ ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ نماز کی حالت میں دو سیاہ چیزوں کو مار ڈالو (ایک) سانپ اور (دوسرے) بچھو ۔ (اس کی روایت امام احمد و ابو داؤد اور ترمذی نے کی ہے اور نسائی کی روایت بھی اسی طرح ہے)

ف: واضح ہو کہ اس حدیث شریف میں سانپ اور بچھو کو نماز کی حالت میں مارنے کا جو حکم ہوا ہے وہ مطلق حکم ہے اور اس میں کسی قسم کی قید نہیں ہے اس لیے ان کے مارنے میں ایک ضرب سے کام لیا جائے یا متعدد ضربات سے نماز فاسد نہیں ہوگی اگرچہ کہ یہ عمل کثیر ہے، ایسا ہی ان کے مارنے میں تین یا تین سے زائد قدم چلنا پڑے تو اس سے بھی نماز فاسد نہ ہوگی اگرچہ کہ یہ بھی عمل کثیر ہے ۔ ایسا ہی ان کے مارنے میں سینہ قبلہ سے پلٹ جائے تو بھی نماز فاسد نہیں ہوگی ۔ اگرچہ کہ یہ عمل بھی مفسد نماز ہے ، اس لیے کہ یہ سب عمل کثیر اصلاح نماز کے لیے کئے جا رہے ہیں، اگر ایسا نہ کیا جائے گا تو ضرر کے اندیشہ سے دل بٹ جائے گا اور اطمینان و جمعیت باقی نہیں رہے گی اور یہ ایسا ہی ہے جیسا کہ نماز میں وضو ٹوٹ جانے سے اصلاح نماز کے لیے عمل کثیر کرکے وضو کرنے کی غرض سے چلنے کی اجازت ہے ۔ یہ بھی واضح رہے کہ نماز کی حالت میں سانپ اور بچھو کو مارنے سے متعلق دو حکم ہیں، ایک مستحب اور دوسرے واجب، اگر خود نمازی کو ان سے ضرر کا اندیشہ نہ ہو تو ایسی صورت میں ان کو مارنا مستحب ہوگا، برخلاف اس کے اگر خود نمازی کو ان سے ضرر کا اندیشہ ہو تو اس صورت میں ان کو مارنا واجب ہوگا اور اگر ان کے ضرر کے اندیشہ سے نماز توڑ دی جائے تو بھی درست ہے اگر نماز توڑے بغیر ان کو مار ڈالا جائے تو ان کے مارنے کے لیے نماز جہاں سے چھوڑی گئی تھی پھر وہیں سے شروع کی جائے ، نئے سر سے پھر نماز پڑھنے کی ضرورت نہیں (در مختار، رد محتار، ہدایہ، عنایہ، فتح القدیر، عمدۃ الرعایہ، مراقی الفلاح شرح نور الایضاح بر حاشیہ طحطاوی) ۱۲ ۔

۱۳۵۴ / ۱۷ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ تَطَوُّعًا وَالْبَابُ عَلَيْهِ مُغْلَقٌ فَجِئْتُ فَاسْتَفْتَحْتُ فَمَشٰى فَفَتَحَ لِيْ ثُمَّ رَجَعَ اِلٰى مُصَلَّاهُ وَذَكَرَتْ اَنَّ الْبَابَ كَانَ فِي الْقِبْلَةِ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِيُّ

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے فرماتی ہیں کہ میں آئی اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حجرۂ مبارکہ میں نماز پڑھ رہے تھے اور حجرہ کا دروازہ بند تھا میں نے دروازہ کھلایا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام (الٹے قدم) اپنی جگہ لوٹ آئے اور مجھے یاد ہے کہ حجرہ مبارک کا دروازہ قبلہ رخ

وَ سَنَّادَى النَّسَائِيُّ نَحْوَهُ ۔　　نماز اس کی روایت امام احمد، ابو داؤد اور ترمذی نے کی ہے اور نسائی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے ۔

ف ، اس حدیث شریف میں تین چیزیں قابل غور ہیں، ایک یہ کہ دروازہ کھولنا، دوسرے یہ کہ دروازہ کھولنے کے لیے چلنا اور تیسرے یہ کہ دروازہ کھولنے کے بعد پھر اپنی جگہ پر واپس ہونا ۔

دروازہ کھولنے کے بارے میں بحرالرائق میں لکھا ہے کہ دروازہ کا بند کرنا تو عمل کثیر ہے لیکن دروازہ کا کھولنا عمل کثیر نہیں بلکہ یہ عمل قلیل ہے اس لیے یہاں جو دروازہ کھولا گیا ہے عمل قلیل ہونے سے مفسد نماز نہیں ہوا ۔ دوسرے یہ کہ دروازہ کھولنے کے لیے چلنا، تو اس بارے میں اشعۃ اللمعات میں لکھا ہے کہ حجرۂ مبارک اس قدر تنگ تھا کہ دروازہ کھولنے کے لیے ایک یا دو قدم سے زیادہ چلنے کی گنجائش ہی نہ تھی، اس لیے حدیث شریف میں دروازہ کھولنے کے لیے چلنے کا جو ذکر ہے وہ ایک یا دو قدم چلنے کی وجہ سے عمل کثیر نہیں ہوگا بلکہ عمل قلیل ہی ہے، اس لیے یہ بھی مفسد نماز نہیں ہوا ۔

تیسرے یہ کہ دروازہ کھولنے کے بعد اپنی جگہ پر واپس ہونا، تو اس بارے میں مرقات میں لکھا ہے کہ دروازہ کھولنے کے لیے آگے چلنا اور پھر واپس ہونا عمل کثیر تو ہے مگر اس لیے مفسد نماز نہیں کہ یہ چلنا اور واپس ہونا پے در پے نہیں تھا، اس لیے کہ دروازہ کھولنے میں ایک رکن کی ادائیگی کی مقدار وقت صرف ہونے کے بعد واپسی ہوئی اور نماز میں ایک رکن کی مقدار ٹھہر ٹھہر کر چلنا پے در پے نہ ہونے سے مفسد نماز نہیں ہوتا ہے جیسا کہ ردالمحتار میں لکھا ہے، کہ نماز کی حالت میں بقدر ایک مصلّی ( یعنی قدم سے سے کر سجدہ کی جگہ تک ) قبلہ رُخ ایک یا دو قدم میں چل کر ایک رکن کی ادائیگی کی مقدار ٹھہرنے کے بعد پھر اتنا ہی چلنے سے نماز فاسد نہیں ہوتی، چونکہ اس حدیث شریف میں بھی ایسا ہی ہوا ہے، اس لیے یہ عمل بھی مفسد نماز نہیں ہوا ۔ ۱۲ ۔

حلبیہ کی فصل مکروہات میں مذکور ہے کہ نماز کی حالت میں مشی یعنی چلنے کی دو صورتیں ہو سکتی ہیں، ایک یہ کہ نمازی نماز میں بلا عذر چلے اور دوسرے یہ کہ نمازی کا نماز میں چلنا کسی عذر کی وجہ سے ہو، نماز میں بلا عذر چلنے کی بھی دو صورتیں ہیں، ایک یہ کہ چلنا کثیر ہو، اور پے در پے ہو تو اس صورت میں نماز فاسد ہو جائے گی، اگرچہ نمازی قبلہ رُخ ہی کیوں نہ چلے، دوسرے یہ کہ چلنا کثیر ہو لیکن پے در پے نہ ہو، بلکہ کئی رکعتوں میں متفرق طور پر چلا ہو تو اس صورت میں اگر نمازی کا سینہ قبلہ کی طرف سے پلٹ جائے تو نماز فاسد ہو جائے گی اور اگر نمازی کا سینہ قبلہ کی طرف سے نہ پلٹے تو نماز فاسد نہیں ہوگی بلکہ مکروہ ہوگی، اگر نمازی نے نماز میں بلا عذر مشی قلیل کی اور اس کا سینہ قبلہ کی طرف سے پلٹ جائے تو مشی قلیل ہونے کے باوجود بھی نماز فاسد ہو جائے گی، اگر سینہ قبلہ کی طرف سے نہ پلٹا ہو تو نماز مکروہ ہو گی ۔

واضح ہو کہ مذکورہ صورتیں نماز میں بلا عذر چلنے کی تھیں، اب نماز میں عذر کے ساتھ چلنے کی صورتیں ملاحظہ ہوں، اگر نماز کی حالت میں مشی چلنا عذر کی وجہ سے ہو جیسے نماز میں وضو ٹوٹنے کی صورت میں وضو کرنے کی خاطر چلا ہو یا صلاۃ خوف یعنی جہاد میں جو نماز ادا کی جاتی ہے اس میں چلنے کی نوبت آئی ہو، یا نماز کی حالت میں سانپ اور بچھو کو مارنے کے لیے چلنے کی ضرورت ہوئی ہو تو ان صورتوں میں نماز میں چلنے سے نماز نہ تو فاسد ہوگی اور نہ مکروہ ہوگی، خواہ مشی چلنا قلیل ہو یا کثیر اور چلنے سے نماز قبلہ کی طرف سے پلٹا ہو یا نہ ہو، ان مذکورہ صورتوں میں یعنی صلاۃ

خوف یا نمازی کا حدث کے بعد وضوء کے لیے مشی کرنا یا سانپ اور بچھو کو مارنے کے لیے نماز میں چلنا، ان کے علاوہ اگر کسی اور عذر کی بنا پر نمازی نے مشی قلیل کی ہو یا مشی کثیر جس میں اس نے اپنا سینہ قبلہ کی جانب سے پلٹ دیا ہو تو اس سے نماز فاسد ہو جائے گی، اگر نماز کی حالت میں عذر کی وجہ سے مشی قلیل کی ہو تو اس سے نہ تو نماز فاسد ہوتی ہے نہ مکروہ، بشرطیکہ چلنے میں نمازی کا سینہ قبلہ کی جانب سے نہ پلٹا ہو، اگر نماز میں عذر کی وجہ سے مشی کثیر ہو اور پے در پے ہو تو یہ مشی نماز کو فاسد کر دیگی اور اگر مشی کثیر ہو لیکن پے در پے اور متواتر نہ ہو تو ایسی مشی کے مفسد نماز ہونے یا مکروہ ہونے میں اختلاف ہے لیکن بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ نمازی نے نماز میں مشی کثیر کی ہو جو پے در پے نہ ہو تو وہ نماز کو فاسد نہیں کرتی اور نہ تو اس سے نماز مکروہ ہوتی ہے بشرطیکہ یہ مشی مطلق عذر کی بناء پر کی گئی ہو۔ ۱۲)

١٣٥٥/١٨ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدِنِ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا تَثَاءَبَ اَحَدُكُمْ فِي الصَّلٰوةِ فَلْيَكْظِمْ مَا اسْتَطَاعَ فَاِنَّ الشَّيْطٰنَ يَدْخُلُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِيْ رِوَايَةِ الْبُخَارِيِّ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اِذَا تَثَاءَبَ اَحَدُكُمْ فِي الصَّلٰوةِ فَلْيَكْظِمْ مَا اسْتَطَاعَ وَلَا يَقُلْ هَا فَاِنَّمَا ذٰلِكُمْ مِنَ الشَّيْطٰنِ يَضْحَكُ مِنْهُ۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم میں سے کسی کو نماز میں جمائی آجائے تو جہاں تک ہو سکے جمائی کو روکے، اس لیے کہ شیطان منہ میں گھس جانا چاہتا ہے (اس کی روایت مسلم نے کی ہے) اور بخاری کی ایک روایت میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم میں سے کسی کو نماز میں جمائی آجائے تو جہاں تک ہو سکے جمائی کو روکے اور (آواز سے) ھاء نہ کہے کیونکہ آواز ھاء کہنا شیطان کی طرف سے ہوتا ہے (اور نمازی جب جمائی کے وقت آواز سے ھاء کہتا ہے تو) شیطان اس پر ہنستا ہے[1]۔

ف: اس حدیث شریف میں ارشاد ہے کہ نمازی کو نماز میں جب جمائی آجائے تو جہاں تک ہو سکے جمائی کو روکنا چاہیئے واضح ہو کہ جمائی کو روکنے کی کئی تدبیریں ہیں۔ ایک[1] تدبیر یہ ہے کہ جمائی کے وقت یہ خیال کیا جائے کہ انبیاء علیہم السلام کو جمائی نہیں آتی تو اس خیال سے جمائی رک جاتی ہے۔ خلاصہ میں لکھا ہے کہ دانتوں سے ہونٹ کو دبا کر بھی جمائی کو روکنا چاہیئے۔ اور محیط میں مذکور ہے کہ نماز میں اگر بحالت قیام جمائی آجائے تو سیدھے ہاتھ کی پشت کو منہ پر رکھ کر جمائی کو روکے اور قیام کے سوا نماز کے کسی اور رکن میں جمائی آجائے تو بائیں ہاتھ کی پشت کو منہ پر رکھ کر جمائی کو روکنا چاہیئے اور خارج نماز جمائی آنے کی صورت میں جمائی کو روکنے کی جو صورتیں اوپر بیان کی گئی ہیں ان سب کو اختیار کیا جا سکتا ہے (بہ پورا

[1] اس لیے کہ آواز سے ھاء کہنے سے نماز فاسد ہو جاتی ہے اور شیطان کا مقصد یہی ہے اور وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جاتا ہے اس لیے جہاں تک ہو سکے شیطان کی مزاحمت اور مدافعت کی جائے اور کوشش کی جائے کہ شیطان اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہونے پائے)

مضمون رد المحتار سے ماخوذ ہے) ۱۲

۱۳۵۶/۱۹ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ التَّثَاؤُبُ فِی الصَّلٰوةِ مِنَ الشَّیْطٰنِ فَاِذَا تَثَاءَبَ اَحَدُكُمْ فَلْیَكْظِمْ مَا اسْتَطَاعَ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَفِیْ اُخْرٰى لَهٗ وَلِابْنِ مَاجَةَ فَلْیَضَعْ یَدَهٗ عَلٰى فِیْهِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ نماز میں جمائی کا آنا شیطان کی طرف سے ہے، پس جب تم میں سے کسی کو جمائی آئے تو جہاں تک ہو سکے اس کو روکے (اس کی روایت ترمذی نے کی ہے) اور ترمذی کی دوسری روایت میں اس طرح مروی ہے کہ جب تم میں سے کسی کو جمائی آئے تو اپنے ہاتھ کی پشت کو منھ پر رکھ لے اور ترمذی کی دوسری روایت کے الفاظ ابن ماجہ سے بھی مروی ہیں۔

۱۳۵۷/۲۰ وَعَنْ عَدِیِّ بْنِ ثَابِتٍ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ جَدِّهٖ رَفَعَهٗ قَالَ الْعَطَاسُ وَالنُّعَاسُ وَالتَّثَاؤُبُ فِی الصَّلٰوةِ وَالْحَیْضُ وَالْقَیْءُ وَالرُّعَافُ مِنَ الشَّیْطَانِ۔ (رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ)

حضرت عدی بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد کے واسطہ سے اپنے دادا سے مرفوعاً روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ نماز میں چھینک، اونگھ، جمائی، حیض، قے، اور نکسیر یہ سب شیطان کی طرف سے ہیں۔ (ترمذی)

ف اس حدیث شریف میں ارشاد ہے کہ نمازی کو نماز میں جب جمائی آجائے تو جہاں تک ہو سکے جمائی کو روکنا چاہیئے واضح ہو کہ جمائی کو روکنے کی کئی تدبیریں ہیں۔

واضح رہے کہ یہ تمام چیزیں جب نماز میں واقع ہوں تو شیطان کی خوشی کا سبب ہوتی ہیں، اول الذکر تین چیزوں یعنی چھینک اونگھ اور جمائی سے تو نماز مکروہ ہوتی ہے، اور آخر الذکر تین چیزوں یعنے حیض قے، اور نکسیر سے تو نماز فاسد ہی ہو جاتی ہے۔

اس حدیث شریف میں دوسری اور چیزوں کے ساتھ نماز میں چھینک آنے کو جو شیطان کی طرف سے ہوتا ارشاد ہوا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ نماز کی حالت میں چھینک آنے سے توجہ الی اللہ، حضور قلب اور استغراق میں فرق پیدا ہو جاتا ہے ورنہ خارج نماز تو چھینک پسندیدہ ہے جیسا کہ ایک حدیث شریف میں ارشاد ہے اِنَّ اللّٰهَ یُحِبُّ الْعُطَاسَ۔ (اللہ تعالیٰ چھینک کو پسند فرماتے ہیں)

خلاصۂ بحث یہ ہے کہ چھینک خارج نماز مطلقاً محبوب ہے اور داخل نماز مطلقاً مکروہ ہے (مرقات، اشعۃ اللمعات)

۱۳۵۸/۲۱ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْاِلْتِفَاتِ فِی الصَّلٰوةِ فَقَالَ هُوَ اخْتِلَاسٌ یَخْتَلِسُهُ الشَّیْطَانُ مِنْ صَلٰوةِ الْعَبْدِ۔

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے نماز میں (گردن موڑ کر) دائیں بائیں دیکھنے کے متعلق دریافت کیا تو ارشاد فرمایا کہ یہ حقیقت میں شیطان کی جھپٹ ہے کہ شیطان بندہ کی نماز کے

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

کچھ حصّہ کو لے بھاگتا ہے (اسی لیے نماز میں گردن موڑ کر اِدھر اُدھر دیکھنا مکروہ تحریمی ہے) درمختار۔
(بخاری اور مسلم)

۱۳۵۹ / ۲۲ وَعَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَزَالُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ مُقْبِلًا عَلَى الْعَبْدِ وَهُوَ فِيْ صَلَاتِهٖ مَا لَمْ يَلْتَفِتْ فَاِذَا الْتَفَتَ اِنْصَرَفَ عَنْهُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاؤُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَالدَّارِمِيُّ ـ

حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تک کوئی بندہ نماز میں (گردن موڑ کر) اِدھر اُدھر نہ دیکھے، اس وقت تک اللہ تعالیٰ اس کی طرف متوجہ رہ کر نظر رحمت فرماتے رہتے ہیں اور جب وہ نماز میں گردن موڑ کر اِدھر اُدھر دیکھتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس سے (نظرِ عنایت و رحمت) پھیر لیتے ہیں جس سے ثواب کم ہو جاتا ہے (اسی لیے یہ عمل مکروہ تحریمی ہے) اس کی روایت امام احمد، ابوداؤد، نسائی اور دارمی نے کی ہے)

۱۳۶۰ / ۲۳ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا بُنَيَّ اِيَّاكَ وَالْاِلْتِفَاتَ فِي الصَّلَاةِ فَاِنَّ الْاِلْتِفَاتَ فِي الصَّلَاةِ هَلَكَةٌ فَاِنْ كَانَ لَا بُدَّ فَفِي التَّطَوُّعِ لَا فِي الْفَرِيْضَةِ ـ

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ بیٹا نماز میں (خواہ نفل ہو یا فرض گردن موڑ کر) ہرگز اِدھر اُدھر نہ دیکھا کرو، کیونکہ (نماز میں گردن موڑ کر) اِدھر اُدھر دیکھنا نماز کی تباہی کا سبب ہے اگر ایسا ہی کرنا ہو تو نفل نماز میں کر لیا کرو (کہ ایسا کرنے سے نفل نماز ہی خراب ہوگی)، مگر فرض میں ہرگز ایسا نہ کرو (کہ فرض اصل نماز ہے اور فرض میں ایسا کرتے سے اصل نماز ہی تباہ ہو جائے گی۔ (ترمذی)

وَقَالَ عَلِيُّ نِ الْقَارِيُّ وَالْاَظْهَرُ اَنَّ الْحَاصِلَ مِنَ الْحَدِيْثِ هُوَ اَنَّ الْكَرَاهَةَ فِي النَّفْلِ دُوْنَ الْكَرَاهَةِ فِي الْفَرْضِ ـ

ملا علی قاری فرماتے ہیں حاصلِ حدیث یہ ہے کہ یہ کراہت نفل نمازوں میں ہے، فرضوں میں نہیں۔

---

۱۳۶۱ / ۲۴ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَلْحَظُ فِي الصَّلَاةِ يَمِيْنًا وَّشِمَالًا وَلَا يَلْوِيْ عُنُقَهٗ خَلْفَ ظَهْرِهٖ ـ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نماز میں (کبھی) کن انکھیوں سے دائیں اور بائیں طرف دیکھ لیا کرتے تھے لیکن رسول اللہ

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ)

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم (نماز میں) گردن موڑ کر پیچھے کی طرف نہیں دیکھتے تھے۔

(ترمذی اور نسائی)

وَفِي الدُّرِّ الْمُخْتَارِ اَنَّ الْاِلْتِفَاتَ فِي الصَّلٰوةِ بِصَدْرِهٖ تَفْسُدُ وَيُكْرَهُ تَحْرِيْمًا[1] بِوَجْهِهٖ كُلِّهٖ اَوْ بَعْضِهٖ لِلنَّهْيِ وَبِبَصَرِهٖ يُكْرَهُ تَنْزِيْهًا وَفِي الزَّيْلَعِيِّ۔

در مختار اور رد المحتار میں لکھا ہے کہ حالت نماز میں اپنا سینہ پھیرنے سے نماز فاسد (ٹوٹ) ہو جاتی ہے اور سارے چہرے کو پھیرنا مکروہ تحریمی ہے اور بعض چہرے کو پھیرنا بھی منع ہے۔ اور حالت نماز میں آنکھوں سے ادھر اُدھر دیکھنا مکروہ تنزیہی ہے۔

وَفِي الزَّيْلَعِيِّ وَشَرْحِ الْمُلْتَقٰى لِلْبَاقَانِيِّ اَنَّهٗ مُبَاحٌ[2] لِاَنَّهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُلَاحِظُ اَصْحَابَهٗ فِيْ صَلَاتِهٖ بِمُوْقِ عَيْنَيْهِ اھ وَلَا يُنَافِيْ مَا هُنَا بِحَمْلِهٖ عَلٰى عَدَمِ الْحَاجَةِ۔

امام باقانی کی شرح ملتقی میں ہے کہ نماز کی حالت میں آنکھوں سے اِدھر اُدھر دیکھنا مباح ہے کیونکہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نماز کی حالت میں اپنی آنکھوں کی پتلیوں سے اپنے صحابہ کو دیکھا کرتے تھے، اس لیے یہاں آنکھوں سے دیکھنے کو جو عدم حاجت پر حمل کیا ہے وہ منافی نماز نہیں ہے۔

وَرُوِيَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اسْتَفْتَحَ الصَّلٰوةَ لَمْ يَنْظُرْ اِلَّا اِلٰى مَوْضِعِ سُجُوْدِهٖ قَالَهٗ فِيْ عُمْدَةِ الْقَارِيْ۔

عمدۃ القاری میں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت بیان کی گئی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جب نماز شروع فرماتے تو اپنے سجدے کی جگہ کے علاوہ کہیں اور نہیں دیکھتے تھے۔

۳۶۲/۲۵ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيَنْتَهِيَنَّ اَقْوَامٌ عَنْ رَفْعِهِمْ اَبْصَارَهُمْ عِنْدَ الدُّعَاءِ فِي الصَّلٰوةِ اِلَى السَّمَاءِ اَوْ لَتُخْطَفَنَّ اَبْصَارُهُمْ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے سخت تاکید کے ساتھ فرمایا کہ لوگوں کو نماز میں دعا کے وقت آسمان کی طرف نظریں اٹھانے سے باز آجانا چاہیے (ورنہ خوف ہے) کہ ان کی نظریں چھین لی جائیں گی۔

(مسلم)

وَقَالَ عَلِيٌّ الْقَارِيُّ اَيْ خُصُوْصًا وَقْتَ الدُّعَاءِ وَاِلَّا فَرَفْعُ الْاَبْصَارِ مُطْلَقًا

ملا علی قاری رحمۃ اللہ نے مرقات میں کہا ہے کہ نماز کی ہر حالت میں اور بالخصوص دعا کے وقت آسمان کی طرف

---

[1] اس لیے نماز میں کبھی کن انکھیوں سے دیکھنا مُباح ہے لیکن اس کی عادت ڈالنا مکروہ تنزیہی ہے۔

[2] اس لیے کہ ایسا کرنے سے نماز مکروہ تحریمی ہوتی ہے اور اگر نماز میں سینہ پلٹا کر اِدھر اُدھر دیکھیں تو نماز فاسد ہو جاتی ہے۔

فِی الصَّلٰوۃِ مَکْرُوْہٌ۔ نگاہ اٹھا کر دیکھنا مکروہ ہے:

ف، علامہ عینی رحمۃ اللہ علیہ عمدۃ القاری میں لکھتے ہیں کہ تمام علماء کا اس بات پر اتفاق ہے کہ دعا کے وقت نماز میں آسمان کی طرف نظریں اٹھانا مکروہ ہے، البتہ خارج نماز دعا کے وقت آسمان کی طرف نظریں اٹھانے کے بارے میں اختلاف ہے، قاضی شریح اور ایک جماعت نے خارج نماز بھی دعا کے وقت آسمان کی طرف نظریں اٹھانے کو مکروہ قرار دیا ہے، لیکن اکثر علماء نے اس کی اجازت دی ہے اور ان حضرات کا استدلال یہ ہے کہ جس طرح کعبۃ اللہ قبلہ نماز ہے، اسی طرح آسمان قبلہ دعا ہے۔ ۱۲۔

۱۳۶۳ / ۲۶ وَعَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ یَا اَنَسُ اِجْعَلْ بَصَرَكَ حَیْثُ تَسْجُدُ رَوَاہُ الْبَیْہَقِیُّ فِیْ سُنَنِہِ الْکَبِیْرِ وَفِیْ رِوَایَۃٍ لِاَبِیْ دَاؤُدَ لَا یُجَاوِزُ بَصَرُہٗ اِشَارَتَہٗ فَحَدِیْثُ اَبِیْ دَاؤُدَ ھٰذَا ظَاھِرًا یَدُلُّ عَلٰی اَنْ یَّکُوْنَ نَظَرُہٗ فِیْ حَالِ الْقُعُوْدِ اِلٰی حُجْرِہٖ۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا! اے انس (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) تم نماز میں اپنی نگاہ سجدہ کی جگہ پر جمائے رکھو (اس کی روایت بیہقی نے سنن کبیر میں کی ہے) اور ابو داؤد کی ایک روایت میں ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نگاہ (قعدہ کے وقت گود پر) جو مقام اشارہ ہے رہا کرتی تھی اور اس سے متجاوز نہیں ہوتی تھی (ابو داؤد کی اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ نمازی کی نگاہ قعدہ کی حالت میں گود پر رہنی چاہیئے)

وَقَالَ فِیْ رَدِّ الْمُحْتَارِ الْمَنْقُوْلُ فِیْ ظَاھِرِ الرِّوَایَۃِ اَنْ یَّکُوْنَ مُنْتَھٰی بَصَرِہٖ فِیْ صَلٰوتِہٖ اِلٰی مَحَلِّ سُجُوْدِہٖ کَمَا فِی الْمُضْمَرَاتِ وَعَلَیْہِ اقْتَصَرَ فِی الْکَنْزِ وَغَیْرِہٖ وَھٰذَا التَّفْصِیْلُ الْمَذْکُوْرُ فِی الدُّرِّ الْمُخْتَارِ مِنْ تَصَرُّفَاتِ الْمَشَائِخِ کَالطَّحَاوِیِّ وَالْکَرْخِیِّ وَغَیْرِھِمَا کَمَا یُعْلَمُ مِنَ الْمُطَوَّلَاتِ۔

رد المحتار میں منقول ہے کہ ظاہر روایت سے یہ بات ثابت ہو رہی ہے کہ نماز کی حالت میں نمازی کی نظر سجدہ کی جگہ پر ہو جیسا کہ مضمرات میں ہے اور کنز وغیرہ میں بھی یہی لکھا ہے اور اب اس کی تفصیل درمختار میں ہے مشائخ کے تصرفات سے جیسے امام طحاوی اور کرخی وغیرہما اور جیسے کہ تو مطول کتب میں معلوم کرے گا۔

۱۳۶۴ / ۲۷ وَعَنْ اُمِّ سَلَمَۃَ قَالَتْ رَاَی النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ غُلَامًا لَّنَا یُقَالُ لَہٗ اَفْلَحُ اِذَا سَجَدَ نَفَخَ فَقَالَ یَا اَفْلَحُ تَرِّبْ وَجْھَكَ (رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ)

حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے (ایک مرتبہ) ہمارے ایک غلام کو جن کا نام افلح تھا ہر سجدہ کے وقت (زمین پر) پھونک مارتے ہوئے ملاحظہ فرمایا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ اے افلح اپنے چہرہ کو خاک لگنے دو (کیونکہ اس سے اللہ تعالیٰ کے سامنے

نہایت عاجزی کا اظہار ہوتا ہے۔
(ترمذی)

قَالَ فِیْ شَرْحِ النِّقَایَۃِ وَکُرِہَ مَسْحُ جَبْہَتِہٖ مِنَ التُّرَابِ فِی الصَّلٰوۃِ وَاَمَّا بَعْدَ الْفَرَاغِ مِنْھَا فَلَا یُکْرَہُ بَلْ یُسْتَحَبُّ کِتْمَانًا لِلْعِبَادَۃِ اَوْ خَوْفًا مِنَ الرِّیَآءِ وَالسُّمْعَۃِ۔

شرح النقایہ میں کہا ہے کہ نماز کی حالت میں پیشانی پر سے مٹی کو صاف کرنا مکروہ ہے، البتہ نماز سے فارغ ہونے کے بعد پیشانی پر سے مٹی کو صاف کرنا مکروہ نہیں بلکہ عبادت کو چھپانے کی خاطر ریاکاری و شہرت سے بچنے کے لیے پیشانی کی مٹی کو بعد نماز کے صاف کر لینا مستحب ہے۔ ۱۲

ف: عرف شذی میں بحر کے حوالے سے لکھا ہے کہ نماز میں پھونک مارنے کے بارے میں مذہب حنفی میں دو قول ہیں ایک قول تو یہ ہے کہ نماز میں آواز کے ساتھ پھونک مارنے سے نماز فاسد ہو جاتی ہے ورنہ نہیں، اور دوسرا قول یہ ہے کہ نماز میں اس طرح پھونک ماری جائے جس سے حروف ظاہر ہوتے ہوں تو نماز فاسد ہو جائے گی ورنہ نہیں، اور صاحب بحر نے اسی طرح دوسرے قول کو اختیار کیا ہے۔ ۱۲

۱۳۶۵/۲۸ وَعَنْ مُطَرِّفِ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ الشِّخِّیْرِ عَنْ اَبِیْہِ قَالَ اَتَیْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَھُوَ یُصَلِّیْ وَلِجَوْفِہٖ اَزِیْزٌ کَاَزِیْزِ الْمِرْجَلِ یَعْنِیْ یَبْکِیْ وَفِیْ رِوَایَۃٍ قَالَ رَاَیْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ وَفِیْ صَدْرِہٖ اَزِیْزٌ کَاَزِیْزِ الرَّحٰی مِنَ الْبُکَآءِ۔

رَوَاہُ اَحْمَدُ وَرَوَی النَّسَآئِیُّ الرِّوَایَۃَ الْاُوْلٰی وَاَبُوْ دَاؤدَ الثَّانِیَۃَ۔

حضرت مطرف بن عبد اللہ بن شخیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما اپنے والد عبد اللہ ابن شخیر سے روایت کرتے ہیں کہ ان کے والد عبد اللہ بن شخیر نے کہا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا کیا دیکھتا ہوں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نماز پڑھ رہے ہیں اور رونا دبانے کی وجہ سے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سینہ مبارک سے ایسی آوازیں آرہی ہیں جیسے دیگ کے اندر سے دیگ کے جوش مارتے وقت آوازیں آیا کرتی ہیں اور دوسری روایت میں ہے کہ عبد اللہ بن شخیر نے کہا میں کیا دیکھتا ہوں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نماز پڑھ رہے تھے اور رونا دبانے کی وجہ سے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سینہ مبارک سے ایسی آواز آرہی تھی جیسے چکی کے چلتے وقت چکی کی آواز آیا کرتی ہے۔ ان دونوں حدیثوں کی روایت امام احمد نے کی ہے اور نسائی نے بھی پہلی حدیث کی روایت کی ہے اور ابو داؤد نے بھی دوسری حدیث کی روایت کی ہے۔

قَالَ فِیْ شَرْحِ النِّقَایَۃِ وَالْحَاصِلُ اِنَّ نَحْوَ الْاَنِیْنِ اَوِ الْبُکَآءِ بِصَوْتٍ

واضح ہو کہ نماز میں دھیمی آواز سے رونا یا بلند آواز سے رونا، اگر یہ آخرت کے خیال سے اور اللہ تعالیٰ کے خوف

إِنْ كَانَ لِغَيْرِ أَمْرِ الْآخِرَةِ بِأَنْ كَانَ لِوَجَعٍ أَوْ مُصِيبَةٍ تُفْسِدُ الصَّلٰوةَ لِأَنَّ فِيهِ إِظْهَارُ التَّأَسُّفِ وَالْجَزَعِ فَصَارَ كَأَنَّهُ قَالَ أَعِينُونِي وَإِنْ كَانَ لِأَمْرِ الْآخِرَةِ بِأَنْ كَانَ يَخُوفُ أَوْ رَجَاءٍ لَا تُفْسِدُ لِأَنَّهُ كَالدُّعَاءِ وَالثَّنَاءِ۔

اور اُمید کی وجہ سے نہ ہوں، بلکہ کسی درد یا دنیوی مصیبت کی وجہ سے ہوں تو ان سے نماز فاسد ہو جائے گی، اس لیے کہ اس سے افسوس اور بے قراری کا اظہار ہوتا ہے اور یہ فعل حقیقت میں شکایت ہے، کہ گویا نمازی کہہ رہا ہے کہ میری مدد کرو اور نماز میں ایسا کہنا نماز کے اندر کلام ہوا، اور کلام سے نماز فاسد ہو جاتی ہے، اس کے برخلاف نماز میں دھیمی آواز سے رونا یا بلند آواز سے رونا آخرت کے خیال سے اور اللہ تعالیٰ کے خوف یا اُمید کی وجہ سے ہو تو یہ حقیقت میں دعا اور ثناء ہے اور اس سے نماز فاسد نہیں ہوتی (شرح نقایہ، مرقات)

۱۳۶۶ (۲۹) وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ أَصَابَهُ قَيْءٌ أَوْ رُعَافٌ أَوْ قَلَسٌ أَوْ مَذْيٌ فَلْيَنْصَرِفْ فَلْيَتَوَضَّأْ ثُمَّ لِيَبْنِ عَلَى صَلَاتِهِ وَهُوَ فِي ذٰلِكَ لَا يَتَكَلَّمُ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَرَوَى عَبْدُ الرَّزَّاقِ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ عَنْ عَلِيٍّ نَحْوَهُ مَوْقُوفًا وَرَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ مُرْسَلًا أَيْضًا قَالَ فِي الْفَتْحِ وَابْنُ عَيَّاشٍ قَدْ وَثَّقَهُ ابْنُ مَعِينٍ وَزَادَ فِي الْإِسْنَادِ عَنْ عَائِشَةَ وَالزِّيَادَةُ مِنَ الثِّقَةِ مَقْبُولَةٌ وَالْمُرْسَلُ عِنْدَنَا وَعِنْدَ جُمْهُورِ الْعُلَمَاءِ حُجَّةٌ كَذَا فِي جَامِعِ الْآثَارِ۔

ام المومنین سیدتنا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس کسی کو نماز میں (منھ بھر کر) قے آئے یا نکسیر پھوٹ پڑے (یا منھ بھر کر) اچھال ہو یعنی وہ قے جو منھ میں آکر پلٹ جائے یا مذی آوے تو اس کو چاہیئے کہ وہ نماز کی جگہ سے ہٹ جائے اور وضو کر کے اپنی (پہلی) نماز پر بناء کرے (یعنے جس رکن میں حدث ہوا تھا اسی رکن سے باقی ماندہ نماز کی تکمیل کرے، اس لیے از سر نو نماز پڑھنے کی ضرورت نہیں ہے) بشرطیکہ وہ وضو کے لیے آنے اور جانے میں کوئی کلام نہ کرے۔ (اس کی روایت ابن ماجہ نے کی ہے اور عبد الرزاق، دار قطنی اور بیہقی نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اسی طرح موقوفاً روایت کی ہے، دار قطنی نے اس حدیث کی روایت مرسلاً بھی کی ہے)

وَقَالَ الْعَيْنِيُّ فِي الْبِنَايَةِ فَإِنْ قُلْتَ اسْتَدَلَّ لَكُمْ بِحَدِيثَيْنِ أَحَدُهُمَا مُرْسَلٌ وَالْآخَرُ ضَعِيفٌ قُلْتُ لَا يَضُرُّنَا إِرْسَالُهُ لِأَنَّ الْمُرْسَلَ عِنْدَنَا حُجَّةٌ وَيَتَقَوّٰى

اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ نماز میں وضو ٹوٹ جانے سے نماز کی جگہ سے ہٹ کر وضو کر کے پہلی نماز پر بنا کرنا جائز ہے، واضح ہو کہ یہ ایسا مسئلہ ہے جس سے صحابہ کرام اور تابعین کا اجماع ہے چنانچہ

الضَّعِيفَ بِمَا نُقِلَ عَنِ الصَّحَابَةِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَهُوَ مَا أَخْرَجَهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ فِي مُصَنَّفِهِ عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ وَأَبِي بَكْرِ الصِّدِّيقِ وَسَلْمَانَ وَابْنِ عُمَرَ وَابْنِ مَسْعُودٍ وَرُوِيَ مِنَ التَّابِعِينَ عَنْ عَلْقَمَةَ وَطَاؤُسَ وَسَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ وَسَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ وَالشَّعْبِيِّ وَإِبْرَاهِيمَ النَّخْعِيِّ وَعَطَاءٍ وَمَكْحُولٍ وَسَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ وَكَيْفَ يَذْهَبُ إِلَى الْقِيَاسِ بِتَرْكِ قَوْلِ هٰؤُلَاءِ وَقَوْلُهُمْ فِيمَا لَا يُدْرَكُ بِالْقِيَاسِ كَالنَّصِّ فِي كَوْنِهِ رَاجِحًا عَلَى الْقِيَاسِ حَتّٰى قَالَ بَعْضُهُمْ فِي الْمَسْئَلَةِ إِجْمَاعُ الصَّحَابَةِ فَإِنَّهُ رُوِيَ عَنْ أَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ وَعُثْمَانَ وَعَلِيٍّ وَالْعَبَادِلَةِ الثَّلَاثَةِ وَأَنَسٍ وَسَلْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ جَوَازُ الْبِنَاءِ وَالْمُرَادُ إِجْمَاعُ فُقَهَائِهِمْ وَبِقَوْلِهِمْ يُتْرَكُ الْقِيَاسُ هٰذَا وَرُوِيَ أَيْضًا مِثْلَ مَا قُلْنَا عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ وَابْنِ أَبِي لَيْلَى وَالْحَسَنِ الْبَصْرِيِّ وَسُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ وَأَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ۔

ابن ابی شیبہ نے اپنی مصنف میں صحابہ میں سے حضرات علی بن ابی طالب، ابوبکر صدیق، سلمان فارسی، ابن عمر اور ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے اور تابعین میں سے حضرات علقمہ، طاوس، سالم بن عبد اللہ، سعید بن جبیر، شعبی، ابراہیم نخعی، عطا، مکحول اور سعید بن المسیب رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے بناء کرنے کے ثبوت پر متعدد روایتیں کی ہیں اسی وجہ سے بعض علماء نے کہا ہے کہ بناء کرنے کے اس مسئلہ پر صحابہ کرام کا اجماع ہے کیونکہ بناء کا جواز حضرات ابوبکر، عمر، عثمان، علی، عبد اللہ ابن مسعود، عبد اللہ بن عمر، عبد اللہ بن عباس، انس اور سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے ثابت ہے، نیز فقہاء تابعین میں سے حضرات اوزاعی، ابن ابی لیلیٰ، حسن بصری، سفیان ثوری اور ابوسلمہ بن عبد الرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہم بھی جواز بناء کے قائل ہیں (بنایہ یعنی عینی ہدایہ) ۱۲ ۔

ف: واضح ہو کہ نماز میں حدث ہونے کی دو صورتیں ہیں (۱) اختیاری (۲) غیر اختیاری، اختیاری حدث اس حدث کو کہتے ہیں جس کے واقع ہونے میں بندے کے اختیار کو دخل ہو، مثلاً کوئی شخص نماز میں قہقہہ کے ساتھ ہنسے یا اپنے بدن پر کوئی ضرب لگا کر خون نکالے یا عمداً اخراج ریح کرے، ان سب صورتوں میں نماز فاسد ہو جائے گی،

حدث غیر اختیاری اس حدث کو کہتے ہیں جس میں نمازی کے ارادے کے بغیر خود بخود حدث واقع ہو، جیسے ریح، پیشاب، پاخانہ مذی وغیرہ کا خود بخود نکلنا تو اس صورت میں مصلی کو چاہیئے کہ وہ فوراً اپنی جگہ سے ہٹ کر وضو کے لیے چلا جائے اگر بقدر ادائی ایک رکن بلا عذر ٹھہرا رہے تو نماز فاسد ہو جائے گی اور بناء صحیح نہ ہوگی اور بناء صحیح ہونے کے لیے یہ بھی ضروری ہے کہ کسی رکن کو حالت حدث میں ادا نہ کرے اور اسی طرح کسی رکن کو چلنے کی حالت میں بھی ادا نہ کرے اور وضو کرنے اور وضو کے لیے جانے کے دوران میں کوئی ایسا فعل نہ کرے جو نماز کے منافی ہو یا وضو کے ضروریات سے نہ ہو، اور وضو کے بعد اپنی نماز کو جس رکن پر چھوڑا تھا اسی رکن سے شروع کرے اور اس رکن کا اعتبار نہ کرے جس میں حدث ہوا ہے اگر نمازی منفرد ہے تو بعد وضو کے جہاں وضو کیا ہے وہیں قریب میں نماز پڑھ سکتا ہو تو وہیں نماز پوری کرے اور یہی افضل ہے اور چاہے تو پہلے جہاں نماز پڑھ رہا تھا وہاں جا کر نماز پوری کرے یہ بھی درست ہے۔

اگر نمازی جس کو حدث لاحق ہوا ہو وہ مقتدی ہے تو اس کا حکم اس مدرک کے حکم کی طرح ہے جو ابتداء نماز سے شریک جماعت رہا ہو اس لیے ایسا مقتدی وضو کے بعد جب اپنی باقی ماندہ نماز کی تکمیل کرنا چاہے تو وہ چونکہ مدرک کی طرح ہے

اور چونکہ مدرک امام کے پیچھے قراءت نہیں کرتا اس لیے یہ مقتدی بھی قراءت پڑھنے کے موقع پر نہ الحمد پڑھے، اور نہ سورہ ضم کرے بلکہ الحمد اور ضم سورہ کی مقدار خاموش قیام کر کے رکوع میں چلا جائے، مقتدی کے لیے یہ حکم اس صورت میں ہے جب کہ امام نماز سے فارغ ہو چکا ہو، اور جماعت ختم ہو چکی ہے اور اگر امام ابھی نماز پڑھ رہا ہے تو مقتدی کو چاہیئے کہ وہ جماعت میں شریک ہو کر امام کے سلام پھیرتے تک، امام کے ساتھ نماز ادا کرے، اور امام کے نماز سے فارغ ہونے کے بعد مقتدی مذکورہ بالا طریقہ پر اپنی باقیماندہ نماز کی تکمیل کرے، اور اگر امام کو نماز میں حدث لاحق ہو تو امام کو چاہیئے کہ وہ مقتدی میں سے جس کو اہل سمجھتا ہے اشارہ کر کے خلیفہ بنائے اور خود وضو کرنے کے لیے فوراً چلا جائے اور وضو کے بعد اگر جماعت کو پالے تو یہ مقتدی بن کر جماعت میں شریک ہو جائے، اور اگر جماعت ہو چکی ہے تو اوپر بتائے ہوئے طریقہ پر اپنی باقی ماندہ نماز کی تکمیل کرے (شرح المنیہ، در مختار، رد المحتار، ہدایہ، عالمگیری) ۱۲۔

۱۳۶۷ وَعَنْ إِبْرَاهِيمَ فِي الرَّجُلِ يَرْعَفُ
۳۰
فِي الصَّلٰوةِ أَوْ يُحْدِثُ قَالَ يَخْرُجُ وَلَا يَتَكَلَّمُ إِلَّا أَنْ يَّذْكُرَ اللّٰهَ يَتَوَضَّأُ ثُمَّ يَرْجِعُ إِلٰى مَكَانِهٖ فَيَقْضِيْ مَا بَقِيَ عَلَيْهِ مِنْ صَلَاتِهٖ وَيَعْتَدُّ بِمَا صَلّٰى فَإِنْ كَانَ تَكَلَّمَ إِسْتَقْبَلَ رَوَاهُ مُحَمَّدٌ فِي الْاٰثَارِ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِابْنِ أَبِيْ شَيْبَةَ عَنْ عَلِيٍّ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ إِذَا رَعَفَ الرَّجُلُ فِيْ صَلٰوتِهٖ أَوْ قَاءَ فَلْيَتَوَضَّأْ وَلَا يَتَكَلَّمْ وَلْيَبْنِ عَلٰى صَلَاتِهٖ وَرِجَالُ هٰذَا السَّنَدِ عَلٰى شَرْطِ الصَّحِيْحِ۔

حضرت ابراہیم نخعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت کی گئی ہے ان سے دریافت کیا گیا کہ جس کو نماز میں نکسیر پھوٹ پڑے یا اس کا وضو ٹوٹ جائے (تو اس کو کیا کرنا چاہیئے؟) آپ نے فرمایا وہ نماز کی جگہ سے ہٹ جائے اور وضو کرلے (اور وضو کے لیے آتے جاتے میں) ذکر اللہ کے سوا کوئی کلام نہ کرے (اور وہ وضو کے بعد جب) اپنی جگہ واپس آجائے تو اپنی باقیماندہ نماز کی تکمیل کرے اور جو کچھ نماز وضو ٹوٹنے کے قبل ادا کی تھی اس کو شمار میں رکھے (اور یہ سمجھے کہ جو نماز پڑھ چکا ہے وہ ادا ہو چکی ہے اور باقی ماندہ نماز کی تکمیل اسی رکن سے کرے جس رکن پر حدث ہوا ہے اور اگر وضو کے لیے آجانے میں) بات کرلی تو از سر نو نماز کا اعادہ کرے (اور جو نماز پڑھ چکا تھا اس کا اعتبار نہ کرے) (اس کی روایت امام محمد نے الآثار میں کی ہے) اور ابن ابی شیبہ کی ایک روایت میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ جب کسی شخص کو نماز میں نکسیر پھوٹ پڑے یا (منہ بھر کر) قے آئے تو اس کو چاہیئے کہ جا کر وضو کرے اور بات نہ کرے اور (اگر چاہے تو بعد وضو کے) اپنی پچھلی نماز پر بناء کرے۔ اس سند کے راوی صحیح کے راوی ہیں۔

۱۳۶۸ وَعَنْ طَلْقِ بْنِ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ ۔
۳۱

حضرت طلق بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے

رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا فَسَا اَحَدُکُمْ فِی الصَّلٰوۃِ فَلْیَنْصَرِفْ فَلْیَتَوَضَّأْ وَلْیُعِدِ الصَّلٰوۃَ۔
رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ وَرَوَی التِّرْمِذِیُّ مَعَ زِیَادَۃٍ وَّنُقْصَانٍ۔

وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم میں سے کسی کی نماز میں (عمداً) ریح خارج ہو جائے تو اس پر وضو کر کے از سر نو شروع سے نماز پڑھنا واجب ہے (اگر بغیر ارادے کے خود بخود ریح نکلے تو جس قدر نماز پڑھ لی ہے اس پر بنا کرنا بھی جائز ہے) اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے اور ترمذی نے بھی کسی قدر زیادتی اور کمی کے ساتھ اس کی روایت کی ہے۔

قَالَ عَلِیُّ الْقَارِیُّ اَلْاَمْرُ بِالْاِعَادَۃِ لِلْوُجُوْبِ اِذَا کَانَ الْحَدَثُ عَمَدًا اِمَّا اِذَا سَبَقَہُ الْحَدَثُ فَالْاَمْرُ لِلْاِسْتِحْبَابِ فَاِنَّہٗ اَفْضَلُ لِلْخُرُوْجِ عَنِ الْخِلَافِ۔

اس حدیث کے ترجمہ میں جو قیود مذکور ہیں وہ مرقات سے ماخوذ ہیں اور ان سے مقصود یہ ہے کہ اوپر کی حدیثیں جن میں حدث ہوتے پر نماز کی بناء کا حکم ہے اور یہ حدیث جس میں حدث ہوتے پر نماز کو شروع سے لوٹانے کا حکم ہے، تطبیق ہو جائے اور وہ اس طرح کہ اوپر کی حدیثیں جن میں نماز کی بناء کا حکم ہے ان کو غیر اختیاری حدث سے متعلق کیا جائے اور اس حدیث کو جس میں نماز کے لوٹانے کا حکم ہے حدث اختیاری اور غیر اختیاری دونوں سے متعلق کیا جائے اس حدیث کو دونوں صورتوں یعنی اختیاری اور غیر اختیاری حدث سے اس طرح متعلق کیا جائے گا کہ اگر حدث اختیاری ہو تو نماز کو لوٹانا واجب ہے اور اگر حدث غیر اختیاری ہے تو نماز کا لوٹانا مستحب یعنی افضل ہے (یہ مضمون کچھ زیادتی کے ساتھ مرقات سے ماخوذ ہے) ۱۲۔

۱۳۶۹/۳۲ وَعَنْ عَطَاءِ بْنِ یَسَارٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَبَّرَ فِیْ صَلٰوۃٍ مِّنَ الصَّلَوَاتِ ثُمَّ اَشَارَ اِلَیْھِمْ بِیَدِہٖ اَنِ امْکُثُوْا فَانْطَلَقَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ثُمَّ رَجَعَ وَعَلٰی جِلْدِہٖ اَثَرُ الْمَاءِ فَصَلّٰی رَوَاہُ مُحَمَّدٌ فِی الْمُوَطَّا وَقَالَ بِھٰذَا نَاْخُذُ مَنْ

حضرت عطاء بن یسار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نمازوں میں کسی ایک نماز کو تکبیر تحریمہ کہکر شروع فرمایا (پھر حدث ہونے پر) اپنے دست مبارک سے صحابہ کرام کو اشارہ فرمایا (جس کا مفہوم یہ تھا کہ ٹھہرے رہو) اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مصلّی سے چلے گئے پھر (وضو فرما کر) ایسی حالت میں واپس ہوئے کہ حضور

سَبَقَہٗ حَدَثٌ فِیْ صَلٰوۃٍ فَلَا بَأْسَ اَنْ یَّنْصَرِفَ وَلَا یَتَکَلَّمُ فَیَتَوَضَّأُ ثُمَّ یَبْنِیْ عَلٰی مَا صَلّٰی وَاَفْضَلُ ذٰلِکَ اَنْ یَّتَکَلَّمَ وَیَتَوَضَّأَ وَیَسْتَقْبِلَ صَلَاتَہٗ۔

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی جلد مبارک پر پانی کا اثر تھا پھر آپ نے (بناء کر کے) نماز پڑھائی (یعنے تکبیر تحریمہ کے بغیر جہاں سے نماز چھوڑی تھی، وہاں سے نماز شروع فرما کر نماز کی تکمیل فرمائی) اس کی روایت امام محمد نے مؤطا میں کی ہے۔

امام محمد رحمۃ اللہ نے فرمایا ہے کہ ہم اس حدیث سے یہ اخذ کرتے ہیں کہ جس کسی کا وضو نماز کی حالت میں ٹوٹ جائے تو اس کے لیے جائز ہے کہ وہ نماز کی جگہ سے ہٹ جائے اور بات نہ کرے اور وضو کر کے جو کچھ نماز پہلے پڑھ چکا ہے اسی پر بناء کر کے باقی ماندہ نماز کی تکمیل کرے اور افضل یہ ہے کہ بات کرلے اور وضو کر کے نماز کو از سر نو شروع سے پڑھے۔ ۱۲

ف: رد المحتار میں لکھا ہے کہ امام کو نماز میں حدث ہو جائے اور پانی مسجد میں موجود ہو تو وہ نماز لیں کو اشارہ سے ٹھہرا کر کسی کو خلیفہ بنائے بغیر نماز کی جگہ سے ہٹ کر وضو کرے اور واپس آکر بناء کر کے باقی ماندہ نماز کی تکمیل کرے اور اگر پانی مسجد میں موجود نہ ہو تو امام کسی کو خلیفہ بنا کر خود وضو کے لیے چلا جائے، لیکن امام کے لیے خواہ پانی مسجد میں ہو یا مسجد سے باہر ہو نماز میں حدث ہونے پر ہر حالت میں وضو کے لیے جانے کے واسطے کسی کو خلیفہ بنا لینا افضل ہے۔ ۱۲

۱۳۷۰ وَعَنْ عَائِشَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہَا ۳۳ اَنَّہَا قَالَتْ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا اَحْدَثَ اَحَدُکُمْ فِیْ صَلَاتِہٖ فَلْیَاْخُذْ بِاَنْفِہٖ ثُمَّ لِیَنْصَرِفْ۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ)

اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم سے کوئی نماز پڑھے اور نماز میں اس کا وضو ٹوٹ جائے تو وہ اپنی ناک پکڑلے (تاکہ لوگوں کو خیال ہو کہ اسے نکسیر آئی اور نہ ممکن ہے کہ وہ شرم کی وجہ سے وضو ہی نہ کرے اور بلا وضو ہی نماز پڑھے) پھر نماز کی جگہ سے ہٹ جائے (اور وضو کر کے بنا کرے) (ابوداؤد)

۱۳۷۱ وَعَنْ عَلِیٍّ قَالَ اِذَا اَمَّ الرَّجُلُ ۳۴ الْقَوْمَ فَوَجَدَ فِیْ بَطْنِہٖ رِزًّا اَوْ قَیْئًا اَوْ رُعَافًا فَلْیَضَعْ ثَوْبَہٗ عَلٰی اَنْفِہٖ وَلْیَاْخُذْ بِیَدِ رَجُلٍ مِّنَ الْقَوْمِ

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ جب کسی نے لوگوں کی امامت کی اور اپنے پیٹ میں تکلیف کا احساس کیا یا قے کی آمد کا احساس ہوا یا نکسیر کے چھوٹ جانے کا یقین ہوا، تو اپنی ناک پر کپڑا

فَلْيُقَدِّمْهُ۔

(رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ)

رکھ دے اور مقتدیوں میں سے کسی کے ہاتھ کو پکڑ لے اور اس کو آگے بڑھا دے۔ (دار قطنی)

ف عمدۃ الرعایہ میں بنایہ کے حوالہ سے لکھا ہے کہ جب امام کو مقتدیوں میں سے کسی کو خلیفہ بنانے کی ضرورت پیش آئے تو مقتدی کو اپنی جگہ لے جانے کے لیے بات کئے بغیر اس کا کپڑا پکڑ کر کھینچے یا ہاتھ سے اشارہ کرے اور اشارہ سے ہی اس کو اپنی باقی ماندہ نماز کی اطلاع کرے اور اگر خلیفہ بناتے وقت بات کر لی تو نماز فاسد ہو جائے گی۔ ۱۲

۱۳۷۲ وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَحْدَثَ أَحَدُكُمْ وَقَدْ جَلَسَ فِيْ اٰخِرِ صَلَاتِهٖ قَبْلَ أَنْ يُّسَلِّمَ فَقَدْ جَازَتْ صَلَاتُهٗ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے۔ انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی شخص اخیر نماز میں قعدۂ اخیرہ میں (بمقدار تشہد بیٹھنے کے بعد) سلام پھیرنے سے قبل عمداً وضو توڑ دے، تو اس کی نماز ہو گئی لہ (ترمذی)

وَقَالَ عَلِيُّ الْقَارِيُّ لِهٰذَا الْحَدِيْثِ طُرُقٌ ذَكَرَهَا الطَّحَاوِيُّ وَتَعَدُّدُ الطُّرُقِ يَبْلُغُ الْحَدِيْثَ الضَّعِيْفَ إِلٰى حَدِّ الْحَسَنِ وَقَالَ ابْنُ الْهُمَامِ وَقَوْلُ مَنْ يَّقُوْلُ فِيْ حَدِيْثٍ إِنَّهٗ لَمْ يَصِحَّ إِنْ سَلَّمَ لَمْ يَقْدَحْ لِأَنَّ الْحُجَّةَ لَا تَتَوَقَّفُ عَلَى الصِّحَّةِ بَلِ الْحَسَنُ كَافٍ۔

ملا علی قاری رحمہ اللہ الباری فرماتے ہیں کہ اس حدیث کے طُرق امام طحاوی نے ذکر کئے ہیں۔ اور کثرت طرق کی وجہ سے حدیث ضعیف، حد حسن کو پہنچ جاتی ہے۔ اور امام ابن الہمام نے کہا کہ اس شخص کا قول جس نے کہا کہ یہ حدیث صحیح نہیں ہے اگر اس نے سلام پھیر دیا تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے، کیونکہ دلیل حدیث کے صحیح ہونے پر ہی موقوف نہیں، بلکہ حدیث حسن بھی حجت کے لیے کافی ہے۔

## بَابُ السَّهْوِ

## باب اگر نماز میں بھول ہو جائے تو کیا کرے

۱۳۷۳ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّهٗ قَالَ فِي الَّذِيْ لَا يَدْرِيْ صَلّٰى ثَلَاثًا أَمْ أَرْبَعًا قَالَ يُعِيْدُ حَتّٰى يَحْفَظَ رَوَاهُ ابْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ وَفِيْ رِوَايَتِهٖ عَنْهُ أَنَّهٗ قَالَ أَمَّا أَنَا فَإِذَا لَمْ أَدْرِ كَمْ صَلَّيْتُ فَإِنِّيْ أُعِيْدُ وَفِيْ رِوَايَةٍ

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے انھوں نے ایک شخص کے بارے میں فرمایا جس کو یہ یاد نہیں کہ اس نے تین رکعتیں پڑھی ہیں یا چار (اور یہ اس کو عمر بھر میں پہلی مرتبہ ہوا اور ایسے شک کی اس کو عادت نہیں) تو وہ زیادت کر کے یا سلام پھیر کر نماز

لہ (اس واسطے کہ اپنے فعل سے نماز سے باہر آنا فرض ہے، اور یہاں مُصلّی عمداً حدث کر کے اپنے فعل سے باہر ہو گیا ہے اور اس کے ذمہ کوئی فرض و واجب باقی نہ رہا اس لیے اس کی نماز ہو گئی۔

لَهٗ عَنِ ابْنِ جُبَيْرٍ وَالشَّعْبِيِّ وَشُرَيْحٍ نَحْوَهٗ ۔

توڑ دے اور پھر از سر نو نماز شروع سے پڑھے تاکہ اس کی نماز شک سے نہ ہو، بلکہ یاد سے ہو[لہ] اور ابن ابی شیبہ نے ہی اپنی ایک اور روایت میں حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہی اس طرح روایت کی ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا میرا بھی ایسا ہی واقعہ ہوا ہے کہ جب عمر بھر میں پہلی بار مجھ کو نماز میں شک ہوا کہ میں نے کتنی رکعتیں پڑھی ہیں، تو میں نے نماز توڑ کر از سر نو شروع سے نماز پڑھی ہے (اس حدیث کا ترجمہ عمدۃ الرعایۃ سے ماخوذ ہے) اور ابن ابی شیبہ کی ایک اور روایت میں بھی ابن جبیر شعبی اور شریح رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے اسی طرح روایت ہے کہ کسی کو عمر بھر میں پہلی بار نماز میں شک ہوا ہو تو وہ نماز توڑ کر از سر نو شروع سے نماز پڑھے۔

۱۳۷۴ وَعَنْ طَاؤُسٍ قَالَ إِذَا صَلَّيْتَ فَلَمْ تَدْرِكَمْ صَلَّيْتَ فَأَعِدْهَا مَرَّةً فَإِنِ الْتَبَسَتْ عَلَيْكَ مَرَّةً أُخْرٰى فَلَا تُعِدْهَا رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَرَوٰى مَالِكٌ عَنْ عَطَاءٍ نَحْوَهٗ ۔

حضرت طاؤس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ جب تم نے نماز پڑھی اور تم کو (نماز میں عمر بھر میں پہلی مرتبہ) شک ہوا کہ کتنی رکعتیں پڑھی ہیں تو نماز توڑ کر از سر نو شروع سے نماز پڑھو، اگر دوبارہ ایسا ہی شک ہوا کہ کتنی رکعتیں ادا کی ہیں تو اب نہ تو نماز توڑو، اور نہ از سر نو نماز پڑھو (اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے اور امام مالک نے حضرت عطاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اسی طرح روایت کی ہے)

وَفِي رِوَايَةٍ لِلْبُخَارِيِّ وَأَبِي دَاؤُدَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهٗ قَالَ وَإِذَا شَكَّ أَحَدُكُمْ فِي صَلَاتِهٖ فَلْيَتَحَرَّ الصَّوَابَ فَلْيُتِمَّ عَلَيْهِ ثُمَّ يُسَلِّمُ ثُمَّ يَسْجُدُ سَجْدَتَيْنِ ۔

بخاری اور ابو داؤد کی ایک روایت میں حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص کو اپنی نماز کی (تعداد رکعات میں) شک ہوا کرے (کہ کتنی رکعتیں پڑھی ہیں) تو اس کو چاہیئے کہ تحری کرے

---

لہ اس حدیث کا ترجمہ ہدایہ، بنایہ، رد المحتار، موطا، امام محمد التعلیق الممجد، شرح وقایہ، عمدۃ الرعایۃ ان کتابوں کو پیش نظر رکھ کر کیا گیا ہے اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے۔

یعنے سوچ کر ٹھیک بات معلوم کرے اور تحری کے بعد جو ٹھیک بات معلوم ہو اس لحاظ سے اپنی نماز پوری کرے اور سلام کے بعد سہو کے دو سجدے کرے۔

قَالَ الْعَلَّامَۃُ الْعَیْنِیُّ تَبْوِیْبُ اَبِیْ دَاوٗدَ یَدُلُّ عَلٰی اَنَّہٗ یَبْنِیْ عَلٰی اَکْبَرِ رَأْیِہٖ حَیْثُ قَالَ بَابُ مَنْ قَالَ یُتِمُّ عَلٰی اَکْبَرِ ظَنِّہٖ۔

واضح ہو کہ بخاری اور ابوداؤد کی اس روایت میں نماز میں شک واقع ہونے سے تحری کر کے گمان غالب پر عمل کرنے کا جو حکم ہے مذہب حنفی بھی یہی ہے، چنانچہ علامہ عینی رحمۃ اللہ نے فرمایا ہے کہ ابوداؤد کا اس باب میں قول ہے، اسی وجہ سے ابوداؤد نے جو باب قائم کیا ہے وہ یہ ہے "بَابُ مَنْ قَالَ یُتِمُّ عَلٰی اَکْبَرِ ظَنِّہٖ۔ یعنے جس شخص کو نماز میں شک ہو وہ اپنے گمان غالب پر عمل کرے۔

۱۳۷۵ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ اِذَا شَکَّ اَحَدُکُمْ فِیْ صَلٰوتِہٖ فَلَا یَدْرِیْ ثَلَاثًا صَلّٰی اَمْ اَرْبَعًا فَلْیَتَحَرَّ فَلْیَنْظُرْ اَفْضَلَ ظَنِّہٖ فَاِنْ کَانَ اَکْبَرُ ظَنِّہٖ اَنَّہَا ثَلَاثٌ قَامَ فَاَضَافَ اِلَیْہَا الرَّابِعَۃَ ثُمَّ تَشَہَّدَ فَسَلَّمَ وَسَجَدَ سَجْدَتَیِ السَّہْوِ وَاِنْ کَانَ اَفْضَلُ ظَنِّہٖ اَنَّہٗ صَلّٰی اَرْبَعًا تَشَہَّدَ ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ سَجَدَ سَجْدَتَیِ السَّہْوِ رَوَاہُ مُحَمَّدٌ فِی الْاٰثَارِ۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ جب تم میں سے کسی کو اپنی نماز کی (تعداد رکعات میں) شک ہوا کرے کہ تین رکعتیں پڑھی ہیں یا چار تو وہ تحری کر کے گمان غالب معلوم کرے، اگر اس کا گمان غالب یہ ہو کہ اس نے تین رکعتیں پڑھی ہیں (تو وہ تیسری رکعت کے رکوع اور دونوں سجدوں سے فارغ ہو جائے اور چونکہ اس تیسری رکعت میں چوتھی رکعت کا بھی احتمال ہے، اس لیے اس تیسری رکعت سے فارغ ہونے کے بعد قعدہ میں بیٹھ جائے اس لیے کہ چوتھی رکعت کے بعد پھر قعدہ اخیر کرے اور اس میں التحیات پڑھ کر سلام پھیرے اور سہو کے دو سجدے کرے، اور اگر تحری کے بعد اس کا گمان غالب یہ ہو کہ اس نے چار رکعتیں پڑھ لی ہیں تو وہ قعدہ اخیر کے لیے بیٹھ جائے اور التحیات پڑھ کر سلام پھیرے اور سہو کے دو سجدے کرے (اس کی روایت امام محمد نے کتاب الآثار میں کی ہے)

۱۳۷۶ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ دِیْنَارٍ قَالَ سُئِلَ ابْنُ عُمَرَ وَاَبُوْ سَعِیْدِ نِ الْخُدْرِیُّ

حضرت عمرو بن دینار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ حضرت ابن عمر اور حضرت ابو سعید خدری

عَنْ رَجُلٍ سَهَىٰ فَلَمْ يَدْرِ كَمْ صَلّٰى قَالَ يَتَحَرَّى أَصْوَبَ ذٰلِكَ فَيُتِمُّهُ ثُمَّ يَسْجُدُ سَجْدَتَيْنِ ـ

(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ایسے شخص کے متعلق دریافت کیا گیا جس کو نماز کی تعداد (رکعات) کے بارے میں بھول ہو گئی اور اس کو یاد نہیں رہا کہ اس نے کتنی رکعتیں پڑھی ہیں تو ان دونوں حضرات میں سے ہر ایک نے یہی فرمایا کہ وہ شخص تحری کرے، یعنی سوچ کر ٹھیک بات معلوم کرے اور تحری کے بعد جو بات ٹھیک معلوم ہو اسی لحاظ سے اپنی نماز پوری کرے اور (سلام کے بعد) سہو کے دو سجدے کرے۔ (امام طحاوی)

۱۳۷۷ وَعَنْ إِبْرَاهِيمَ فِيمَنْ نَسِيَ الْفَرِيضَةَ فَلَا يَدْرِي أَرْبَعًا صَلّٰى أَمْ ثَلَاثًا قَالَ إِنْ كَانَ أَوَّلُ نِسْيَانِهِ أَعَادَ الصَّلٰوةَ وَإِنْ كَانَ يَكْثُرُ النِّسْيَانُ يَتَحَرَّى الصَّوَابَ وَإِنْ كَانَ أَكْبَرُ رَأْيِهِ أَنَّهُ أَتَمَّ الصَّلٰوةَ سَجَدَ سَجْدَتَيِ السَّهْوِ وَإِنْ كَانَ أَكْبَرُ رَأْيِهِ أَنَّهُ صَلّٰى ثَلَاثًا أَضَافَ إِلَيْهَا وَاحِدَةً ثُمَّ سَجَدَ سَجْدَتَيِ السَّهْوِ ـ

(رَوَاهُ مُحَمَّدٌ فِي الْآثَارِ)

حضرت ابراہیم نخعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے ایسے شخص کے متعلق دریافت کیا گیا جس کو کسی فرض نماز (کی تعداد رکعات کے بارے) میں بھول ہو گئی ہو اور اس کو یاد نہیں کہ اس نے چار رکعتیں ادا کی ہیں یا تین تو حضرت ابراہیم نخعی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) نے جواب دیا (اگر اس کو یہ شک عمر بھر میں پہلی بار ہوا ہے اور ایسے شک کی اس کو عادت نہیں) تو وہ (بات کر کے یا سلام پھیر کر) نماز توڑ دے، اور پھر از سر نو شروع سے نماز پڑھے اور اگر اس کو بھولنے کی عادت ہے تو وہ شخص تحری کر کے گمان غالب معلوم کرے اور اگر اس کا غالب گمان یہ ہو کہ اس نے پوری نماز پڑھ لی ہے، تو وہ سلام کے بعد سہو کے دو سجدے کرے، اور اگر اس کا گمان غالب یہ ہو کہ اس نے تین رکعتیں پڑھی ہیں (تو وہ چوتھی رکعت کا بھی احتمال ہے اس لیے اس تیسری رکعت سے فارغ ہونے کے بعد قعدہ میں بیٹھ جائے (اس لیے کہ چوتھی رکعت کا قعدہ فرض ہے) اس کے بعد کھڑا ہو کر چوتھی رکعت ادا کرے پھر سلام کے بعد سہو کے دو سجدے کرے (اس کی روایت امام محمد نے آلآثار میں کی ہے۔

۱۳۷۸ وَعَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ صَلّٰى صَلٰوةً يَشُكُّ

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے کہ اگر کسی

فِي النُّقْصَانِ فَلْيُصَلِّ حَتّٰى يَشُكَّ فِي الزِّيَادَةِ۔

(رَوَاهُ أَحْمَدُ)

وَفِي رِوَايَةِ التِّرْمِذِيِّ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ إِذَا سَهَا أَحَدُكُمْ فِي صَلَاتِهٖ فَلَمْ يَدْرِ وَاحِدَةً صَلّٰى أَوْ ثِنْتَيْنِ صَلّٰى أَوْ ثَلَاثًا فَلْيَبْنِ عَلٰى وَاحِدَةٍ فَإِنْ لَمْ يَدْرِ ثِنْتَيْنِ صَلّٰى أَوْ ثَلَاثًا فَلْيَبْنِ عَلٰى ثِنْتَيْنِ فَإِنْ لَمْ يَدْرِ ثَلَاثًا صَلّٰى أَوْ أَرْبَعًا فَلْيَبْنِ عَلٰى ثَلَاثٍ وَيَسْجُدْ سَجْدَتَيْنِ قَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

کر نماز کی (تعداد رکعات) میں ایسا شک ہو کہ اس کا گمان غالب کسی طرف بھی قائم نہیں ہوتا (اس کی روایت امام احمد نے کی ہے۔

اور ترمذی کی ایک اور روایت میں عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے ہی مروی ہے۔ انھوں نے کہا کہ میں نے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے کہ اگر کسی کو نماز کی تعداد رکعات کے بارے میں بھول ہو جائے[1]، اس کو یہ یاد نہیں کہ ایک رکعت پڑھی ہے یا دو، تو اس صورت میں وہ (اقل یعنے) ایک رکعت پر نماز کی بنا کرے[2] اور اگر اس کو یہ یاد نہ ہو کہ دو رکعتیں پڑھی ہیں یا تین تو وہ دو رکعت پر نماز کی بنا کرے (اور دوسری رکعت کے بعد قعدہ کر کے تیسری رکعت شروع کرے) اور اگر اس کو یہ یاد نہ ہو کہ تین رکعتیں پڑھی ہیں یا چار، تو وہ تین رکعت پر نماز کی بنا کرے (اور چونکہ اس تیسری رکعت میں چوتھی رکعت کا بھی احتمال ہے، اس لئے تیسری رکعت کے بعد قعدہ کر کے چوتھی رکعت شروع کرے اور سلام کے بعد) سہو کے دو سجدے کرے۔

فَالْحَاصِلُ أَنَّهٗ قَدْ ثَبَتَ فِي هٰذَا

حاصل بحث اس باب میں تین قسم کی احادیث ہیں

---

[1] مثلاً نہ تو چار رکعت پر جم رہا ہے اور نہ تین پر اور وہ ان دونوں احتمالات میں سے کسی احتمال کو بھی ترجیح نہیں دے سکتا ہے تو وہ اقل یعنے تین کو اختیار کر کے تین رکعت پر نماز کی بنا کرے اور چونکہ تیسری رکعت میں چوتھی رکعت کا بھی احتمال ہے اس لیے تیسری رکعت کے بعد قعدہ کر کے چوتھی رکعت کو ادا کرے، اسی طرح چوتھی پڑھتے وقت اس کو یہ خیال ہوگا کہ وہ چوتھی رکعت پڑھ رہا ہے یا پانچویں اب تک کی کمی رکعات میں شک تھا اب زیادتی رکعت میں شک ہو رہا ہے، اس وقت اگر غلطی ہوگی تو یہی ہوگی کہ نماز زیادہ ہو جائے گی اور عبادت میں زیادتی کا ہونا بہتر ہے کمی ہونے سے[2]۔ اور اس کو ایسا شک ہو کہ اس کا گمان غالب کسی طرف بھی قائم نہیں ہو رہا ہے، نہ تو کمی رکعات پر خیال جم رہا ہے اور نہ زیادتی رکعات پر اور ان دونوں احتمالات میں سے کسی احتمال کو بھی ترجیح نہیں دے سکتا ہے مثلاً[2] اور چونکہ اس ایک رکعت میں دوسری رکعت کا بھی احتمال ہے، اس لیے ایک رکعت کے بعد قعدہ کر کے دوسری رکعت ادا کرے۔

الْبَابِ اَحَادِيْثُ ثَلٰثَةٌ اَحَدُهَا اِذَا شَكَّ اَحَدُكُمْ فِي الصَّلٰوةِ فَلْيَسْتَاْنِفْ اَوْ كَمَا قَالَ وَثَانِيْهَا مَنْ شَكَّ فِيْ صَلَاتِهٖ فَلْيَتَحَرَّ الصَّوَابَ وَثَالِثُهَا هٰذَا الْحَدِيْثُ النَّاطِقُ بِالْبِنَاءِ عَلٰى مَا اسْتَيْقَنَ فَجَمَعَ اِمَامُنَا اَبُوْ حَنِيْفَةَ رَحِمَهُ اللّٰهُ بَيْنَهَا بِحَمْلِ الْاَوَّلِ عَلٰى عُرُوْضِ الشَّكِّ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَالثَّانِيْ عَلٰى صُوْرَةِ وُقُوْعِ التَّحَرِّيْ عَلٰى اَحَدِ الْجَانِبَيْنِ وَالثَّالِثُ عَلٰى عَدَمِ وُقُوْعِ التَّحَرِّيْ عَلَيْهِ وَهٰذَا كَمَالُ الْجَامِعِيَّةِ الَّذِيْ اِبْتَنٰى مَذْهَبُ اِمَامِنَا اَبِيْ حَنِيْفَةَ عَلَيْهِ كَذَا فِيْ شَرْحِ الْمُنْيَةِ۔

(۱) پہلی یہ ہے کہ جب کسی کو نماز کی رکعات کے بارے میں شک ہو جائے تو وہ نماز توڑ کر نئے سرے سے ادا کرے۔ (۲) دوسری حدیث یہ ہے کہ جس کسی کو اپنی نماز میں شک ہو جائے کہ کتنی رکعات ادا کی ہیں تو وہ تحری (سوچ بچار) کرنے کے بعد جس پر ظن غالب ہو اسے اختیار کرے (۳) تیسری حدیث یہ ہے کہ اس کا یقین جس پر قائم ہو جائے اسی پر بنا کرے،

ہمارے امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ان تین احادیث میں اس طرح تطبیق دی ہے کہ پہلی حدیث اس آدمی کی نماز کے متعلق ہے جسے پہلی ہی مرتبہ نماز میں شک واقع ہوا ہو تو فرمایا ایسا آدمی اپنی نماز توڑ کر نئے سرے سے نماز ادا کرے، دوسری حدیث میں اس آدمی کے متعلق حکم ہے جسے رکعات نماز کے متعلق اکثر سہو ہو جاتا ہے تو ایسا شخص تحری یعنی سوچ بچار کرے جس طرف ظن غالب ہو اسے اختیار کرے، اور تیسری حدیث میں اس آدمی کی نماز کے متعلق ارشاد ہے جسے نماز کی تعداد رکعات کے بارے میں اشتباہ ہو مگر اس کا یقین بھی کسی ایک بات پر جمتا ہو تو جس بات کا اسے یقین ہو اسے اختیار کر لے، اس پر تحری نہیں ہے، اور یہ ہمارے امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مذہب کی کمال جامعیت وخصوصیت ہے کہ وہ متعارض احادیث میں شاندار انداز میں تطبیق دیتے ہیں (جس وجہ سے معارض احادیث پر عمل بھی ہو جاتا ہے، فقہ حنفی کی خصوصیات میں سے ایک یہ بھی ہے کہ حتی الامکان اس میں متعارض احادیث پر عمل کی کوشش کی جاتی ہے)

١٣٧٩ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ شَكَّ فِيْ صَلَاتِهٖ فَلْيَسْجُدْ سَجْدَتَيْنِ بَعْدَ مَا يُسَلِّمُ۔ (رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ)

حضرت عبد اللہ بن جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص کو اپنی نماز میں شک ہو جائے تو اسے سلام کے بعد سہو کے دو سجدے کرنے چاہییں (اس کے بعد پھر تشہد درود اور دعا پڑھ کر نماز سے باہر آنے کے لیے دوبارہ سلام پھیرے) (ابو داؤد)

۱۳۸۰/۸ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَجَدَ فِیْ وَهْمِهٖ بَعْدَ السَّلَامِ۔

(رَوَاهُ النَّسَائِیُّ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نماز میں شک ہونے کی وجہ سے سلام پھیرنے کے بعد سجدۂ سہو فرمایا ہے۔ (نسائی)

۱۳۸۱/۹ وَعَنْ عَلْقَمَةَ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ سَجَدَ سَجْدَتَیِ السَّهْوِ بَعْدَ السَّلَامِ وَذَكَرَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَعَلَ ذٰلِكَ۔

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَرَوَى التِّرْمِذِیُّ نَحْوَهٗ)

حضرت علقمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سلام پھیرنے کے بعد سہو کے دو سجدے ادا کئے اور فرمایا کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بھی اسی طرح کیا ہے (اس کی روایت ابن ماجہ نے کی ہے اور ترمذی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے)

۱۳۸۲/۱۰ وَعَنِ ابْنِ سِيْرِيْنَ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ صَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِحْدٰى صَلَاتَیِ الْعَشِیِّ قَالَ ابْنُ سِيْرِيْنَ قَدْ سَمَّاهَا اَبُوْ هُرَيْرَةَ وَلٰكِنْ نَسِيْتُ اَنَا قَالَ فَصَلّٰى بِنَا رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ فَقَامَ اِلٰى خَشَبَةٍ مَعْرُوْضَةٍ فِی الْمَسْجِدِ فَاتَّكَاَ عَلَيْهَا كَاَنَّهٗ غَضْبَانُ وَوَضَعَ يَدَهُ الْيُمْنٰى عَلَى الْيُسْرٰى وَشَبَّكَ بَيْنَ اَصَابِعِهٖ وَوَضَعَ خَدَّهُ الْاَيْمَنَ عَلٰى ظَهْرِ كَفِّهِ الْيُسْرٰى وَخَرَجَتْ سَرْعَانُ الْقَوْمِ مِنْ اَبْوَابِ الْمَسْجِدِ فَقَالُوْا قَصُرَتِ الصَّلٰوةُ وَفِی الْقَوْمِ اَبُوْ بَكْرٍ وَّعُمَرُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا فَهَابَاهُ اَنْ يُّكَلِّمَاهُ وَفِی الْقَوْمِ رَجُلٌ فِیْ يَدَيْهِ طُوْلٌ يُقَالُ لَهٗ ذُو الْيَدَيْنِ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَنَسِيْتَ اَمْ قَصُرَتِ الصَّلٰوةُ فَقَالَ لَمْ اَنْسَ وَلَمْ تُقْصَرْ فَقَالَ اَكَمَا يَقُوْلُ ذُو الْيَدَيْنِ فَقَالُوْا نَعَمْ فَتَقَدَّمَ فَصَلّٰى مَا تَرَكَ ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ كَبَّرَ وَسَجَدَ مِثْلَ سُجُوْدِهٖ اَوْ اَطْوَلَ ثُمَّ

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں، کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا، ہمیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شام کی دو نمازوں میں سے (ظہر و عصر) ایک نماز پڑھائی، ابن سیرین کہتے ہیں کہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس نماز کا نام لیا تھا لیکن میں بھول گیا ہوں، پھر فرماتے ہیں کہ ہمیں دو رکعتیں پڑھائیں، پھر سلام پھیرا پس مسجد میں رکھی ہوئی لکڑی کی طرف تشریف لے گئے اور اس پر ٹیک لگائی، گویا کہ آپ غصے کی حالت میں تھے، آپ نے اپنا دایاں ہاتھ بائیں پر رکھا اور اپنی انگلیوں میں انگلیاں ڈالی اور اپنا دایاں رخسار مبارک بائیں ہاتھ کی ہتھیلی کی پشت پر رکھا اور قوم کے جلد باز لوگ یہ کہتے ہوئے مسجد سے نکلے، نماز کم ہو گئی، اور قوم میں حضرات ابو بکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما بھی تھے، لیکن انہوں نے خوف محسوس کیا گفتگو کرنے سے (رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے غضب کی وجہ سے انہوں نے آپ سے پوچھا نہیں) اور قوم میں ایک آدمی تھا جس کے ہاتھ لمبے اور اس کا نام ذوالیدین تھا (ہاتھوں والا) نے کہا، یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کیا آپ نماز میں بھول گئے ہیں یا نماز میں کمی واقع ہو گئی ہے، آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا

ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهُ وَكَبَّرَ ثُمَّ كَبَّرَ وَسَجَدَ مِثْلَ سُجُوْدِهٖ أَوْ أَطْوَلَ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهُ وَكَبَّرَ فَرُبَّمَا سَأَلُوْهُ ثُمَّ سَلَّمَ فَيَقُوْلُ نُبِّئْتُ أَنَّ عِمْرَانَ بْنَ حُصَيْنٍ قَالَ ثُمَّ سَلَّمَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلَفْظُهُ لِلْبُخَارِيِّ وَفِيْ أُخْرٰى لَهُمَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَدَلَ لَمْ أَنْسَ وَلَمْ تُقْصَرْ كُلُّ ذٰلِكَ لَمْ يَكُنْ فَقَالَ قَدْ كَانَ بَعْضُ ذٰلِكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔

۱۳۸۳ (۱۱) وَعَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الْعَصْرَ وَسَلَّمَ فِيْ ثَلَاثِ رَكَعَاتٍ ثُمَّ دَخَلَ مَنْزِلَهُ فَقَامَ إِلَيْهِ رَجُلٌ يُقَالُ لَهُ الْخِرْبَاقُ وَكَانَ فِيْ يَدَيْهِ طُوْلٌ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَذَكَرَ صَنِيْعَهُ فَخَرَجَ غَضْبَانَ يَجُرُّ رِدَاءَهُ حَتّٰى انْتَهٰى إِلَى النَّاسِ فَقَالَ أَصَدَقَ هٰذَا قَالُوْا نَعَمْ فَصَلّٰى رَكْعَةً ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ سَجَدَ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

۱۳۸۴ (۱۲) وَعَنْ مُحَمَّدِ بْنِ صَالِحِ بْنِ عَلِيِّ ابْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ قَالَ صَلَّيْتُ

نہ تو میں بھولا ہوں اور نہ ہی نماز کم ہوئی ہے، پھر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کیا ایسا ہی ہے جیسے ذوالیدین کہتے ہیں، لوگوں نے کہا، ہاں، آپ آگے بڑھے، تو جو رکعتیں رہ گئیں تھیں انہیں ادا کیا، پھر آپ نے سلام پھیرا، پھر آپ نے تکبیر کہی اور تکبیر کہی، پھر تکبیر کہی اور پہلے کے برابر یا کچھ لمبا پھر آپ نے اپنے سر کو اٹھایا اور تکبیر کہی، پھر تکبیر کہی، اور اپنے چھوٹے ہوئے سجدہ کے برابر، کچھ لمبا سجدہ کیا، پھر آپ نے سر مبارک اٹھایا اور تکبیر کہی۔ لوگوں نے ان سے کئی بار پوچھا کہ پھر حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے سلام بھی پھیرا، تو کہنے لگے کہ مجھے خبر ملی ہے کہ حضرت عمران بن حصین نے کہا کہ پھر سلام بھی پھیرا (متفق علیہ) یہ لفظ بخاری کے ہیں، ان دونوں کی ایک دوسری روایت میں ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا نہ میں بھولا اور نہ نماز کم ہوئی، کی جگہ کہ ان میں سے کچھ نہیں ہوا، تو ذوالیدین نے کہا، یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کچھ تو ہوا ہے۔

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے عصر کی نماز پڑھائی اور تین رکعتیں پڑھ کر سلام پھیر دیا، پھر اپنے گھر میں تشریف لے گئے، ایک آدمی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا جنہیں خرباق کہا جاتا تھا اور ان کے ہاتھوں میں درازی تھی اس نے عرض کی یا رسول اللہ! پھر اس نے آپ کا عمل شریف ذکر کیا، پھر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم غصے کی حالت میں اپنی چادر کھینچتے ہوئے تشریف لائے، حتی کہ لوگوں تک پہنچ گئے، فرمایا، کیا انہوں نے سچ کہا ہے لوگوں نے کہا، ہاں! تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک رکعت پڑھی، پھر سلام پھیرا، پھر دو سجدے کئے، پھر سلام پھیرا۔ (مسلم)

حضرت محمد بن صالح بن علی بن عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم) سے روایت ہے کہ محمد بن صالح نے کہا کہ میں نے

خَلْفَ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ صَلوٰةً فَسَهَا فِيْهَا فَسَجَدَ بَعْدَ السَّلَامِ ثُمَّ الْتَفَتَ اِلَيْنَا وَقَالَ اَمَا اِنِّيْ لَمْ اَصْنَعْ اِلَّا كَمَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصْنَعُ ۔

(رَوَاهُ الطَّبْرَانِيُّ)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پیچھے ایک نماز پڑھی تو نماز میں ان سے سہو ہو گیا اس پر انھوں نے سلام پھیر کر سہو کے دو سجدے کئے (اور ختم نماز پر) ہماری طرف متوجہ ہو کر حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا واضح ہو کہ (سلام پھیر کر میں نے سہو کے دو سجدے کئے ہیں) یہ ایسا عمل ہے جس کو میں نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کرتے ہوئے دیکھا ہے۔ (طبرانی)

۱۳۸۵ / ۱۳ وَفِيْ رِوَايَةِ التِّرْمِذِيِّ وَاَبِيْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيِّ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلّٰى بِهِمْ فَسَهَا فَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ تَشَهَّدَ ثُمَّ سَلَّمَ قَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ غَرِيْبٌ وَرَوَى الْحَاكِمُ وَابْنُ حِبَّانَ نَحْوَهٗ وَقَالَ الْحَاكِمُ صَحِيْحٌ عَلٰى شَرْطِ الشَّيْخَيْنِ ۔

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صحابہ کو نماز پڑھائی تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے سہو ہو گیا اس پر آپ نے (سلام کے بعد) دو سجدے کئے اور اُس کے بعد تشہد پڑھا (اور نماز سے باہر آنے کے لیے پھر) سلام پھیرا (اس کی روایت ترمذی، ابوداؤد اور نسائی نے کی ہے اور حاکم اور ابن حبان نے بھی اسی طرح روایت کی ہے، اور حاکم نے کہا ہے کہ یہ حدیث بخاری اور مسلم کی شرط کے موافق ہے، اس لیے صحیح ہے۔

وَفِيْ عُمْدَةِ الرِّعَايَةِ وَيُسْتَفَادُ مِنْهُ اَنَّ سُجُوْدَ السَّهْوِ يَرْفَعُ التَّشَهُّدَ السَّابِقَ فَيَتَشَهَّدُ بَعْدَهٗ ۔

عمدۃ الرعایۃ میں لکھا ہے کہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ سہو کے سجدوں کی وجہ سے سجدوں کے پہلے جو تشہد پڑھا جاتا ہے اس کا شمار نہیں ہوتا اس لیے سہو کے سجدوں کے بعد پھر تشہد پڑھنا چاہیئے (اور دوبارہ تشہد پڑھنے کے بعد حسب قاعدہ درود اور دعا پڑھ کر نماز سے باہر آنے کے لیے سلام پھیرے) ۱۲

۱۳۸۶ / ۱۴ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الظُّهْرَ خَمْسًا فَقِيْلَ لَهٗ اَزِيْدَ فِي الصَّلٰوةِ فَقَالَ وَمَا ذَاكَ قَالَ صَلَّيْتَ خَمْسًا فَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ بَعْدَ مَا سَلَّمَ ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَاَبِيْ دَاوٗدَ)

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ (ایک بار) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ظہر کی نماز میں چار رکعت کے بعد قعدہ اخیرہ کر کے ایک رکعت کی زیادتی ہے) پانچ رکعتیں پڑھائیں (ایک صحابی کے یاد دلانے پر) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے سلام پھیر کر دو سجدے کئے (پھر تشہد درود اور دعا پڑھ کر) آپ نے (نماز سے باہر آنے کے لیے) سلام پھیرا (بخاری و ابوداؤد)

ف: واضح ہو کہ ابن سیرین اور حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی دونوں حدیثیں اور جو اوپر گزر چکی ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ نماز میں کمی ہونے سے سلام پھیر کر سہو کے دو سجدے کرنے چاہئیں اور اسی طرح حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مذکورۃ الصدر حدیث سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ نماز میں زیادتی ہونے سے بھی سلام پھیر کر سہو کے دو سجدے کرنے چاہئیں۔

اس طرح ثابت ہوا کہ نماز میں سہواً خواہ کمی ہو یا زیادتی دونوں صورتوں میں سلام پھیر کر سہو کے دو سجدے کریں پھر تشہد (درود اور دعا پڑھ کر نماز سے باہر آنے کے لیے) سلام پھیریں اور یہی مذہب حنفی ہے (یہ مضمون مرقات سے ماخوذ ہے) ۱۲۔

۱۳۸۷/۱۵ وَعَنْ ثَوْبَانَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لِكُلِّ سَهْوٍ سَجْدَتَانِ بَعْدَ مَا يُسَلِّمُ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَاَبُوْ دَاؤُدَ وَرَوٰى اَحْمَدُ وَعَبْدُ الرَّزَّاقِ الطَّبْرَانِيُّ نَحْوَهٗ۔

حضرت ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ نماز میں ہر سہو کے لیے (خواہ سہو کی وجہ سے ہو یا زیادتی کی وجہ سے) سلام پھیرنے کے بعد دو سجدے ہیں (اس کی روایت ابن ماجہ اور ابو داؤد نے کی ہے اور امام احمد عبدالرزاق اور طبرانی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے)

۱۳۸۸/۱۶ وَعَنِ الشَّعْبِيِّ قَالَ صَلّٰى بِنَا الْمُغِيْرَةُ بْنُ شُعْبَةَ فَنَهَضَ فِي الرَّكْعَتَيْنِ فَسَبَّحَ بِهِ الْقَوْمُ وَسَبَّحَ بِهِمْ فَلَمَّا قَضٰى صَلٰوتَهٗ سَلَّمَ ثُمَّ سَجَدَ سَجْدَتَيِ السَّهْوِ وَهُوَ جَالِسٌ ثُمَّ حَدَّثَهُمْ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَعَلَ بِهِمْ مِثْلَ الَّذِيْ فَعَلَ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت شعبی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ہم کو نماز پڑھائی تو وہ دو رکعتوں کے ختم پر (سہواً قعدہ اولیٰ کئے بغیر) کھڑے ہو گئے (ان کی غلطی محسوس کرانے کے لیے) مقتدیوں نے سبحان اللہ کہا تو حضرت مغیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (قعدہ کی طرف لوٹے بغیر خود بھی) سبحان اللہ کہا (تاکہ مقتدی بھی کھڑے ہو جائیں) اور جب انھوں نے نماز پوری کی، تو سلام پھیرا اور سہو کے دو سجدے بیٹھے بیٹھے کئے (بخلاف سجدہ تلاوت کے کہ اس کو کھڑے ہو کر ادا کرنا مسنون ہے اور سہو کے سجدوں میں کھڑے ہونا نہیں ہے) نماز سے فارغ ہونے کے بعد مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حاضرین سے کہا کہ (ایسے موقع پر) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بھی ایسا ہی کیا تھا جیسا کہ میں نے (اس وقت) کیا ہے۔ (ترمذی)

۱۳۸۹/۱۷ وَعَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ صَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَنَسِيَهَا فَنَهَضَ فِي رَكْعَتَيْنِ فَسَبَّحْنَا بِهٖ فَمَضٰى فَلَمَّا اَتَمَّ الصَّلٰوةَ وَسَلَّمَ سَجَدَ سَجْدَتَيِ السَّهْوِ۔

(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہمیں نماز پڑھائی تو آپ سے سہو ہو گیا کہ آپ قعدۂ اولیٰ کئے بغیر دو رکعتوں کے بعد کھڑے ہو گئے ہم نے اطلاع کی خاطر سبحان اللہ کہا، تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے (قعدۂ اولیٰ کی طرف لوٹے بغیر) اسی حالت میں نماز جاری رکھی اور جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نماز پوری فرمائی، تو سلام پھیر کر سہو کے دو سجدے ادا کئے (طحاوی)

۱۳۹۰/۱۸ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَامَ الْاِمَامُ فِي الرَّكْعَتَيْنِ فَاِنْ ذَكَرَ قَبْلَ اَنْ يَسْتَوِيَ قَائِمًا فَلْيَجْلِسْ وَاِنِ اسْتَوٰى قَائِمًا فَلَا يَجْلِسْ وَيَسْجُدُ سَجْدَتَيِ السَّهْوِ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب امام دو رکعتوں کے بعد (قعدۂ اولیٰ کئے بغیر سہواً) کھڑا ہونے لگے اور سیدھا ہونے سے قبل (یعنی گھٹنے زمین سے جدا ہونے سے پہلے) قعدۂ اولیٰ نہ کرنا یاد آجائے تو وہ (قعدۂ اولیٰ کے لیے) بیٹھ جائے (اور مفتیٰ بہ یہ ہے کہ اس صورت میں سجدہ سہو نہ کرے) اور اگر امام قیام کے قریب ہو گیا ہے (یعنی اس کے گھٹنے زمین سے جدا ہو چکے ہیں تو وہ قعدۂ اولیٰ کے لیے نہ بیٹھے اور (نماز پوری کرکے قعدۂ اولیٰ نہ کرنے کی وجہ سے) سہو کے دو سجدے ادا کرے۔
(ابو داؤد اور ابن ماجہ)

# بَابُ سُجُوْدِ الْقُرْاٰنِ

# یہ بیان سجدۂ تلاوت کے بیان میں ہے

واضح ہو کہ قرآن شریف میں ایسے مقامات چودہ ہیں کہ جن کو پڑھنے اور سننے والے ہر دو پر سجدہ کرنا واجب ہو جاتا ہے سننے والا آیت سجدہ کو خواہ قصداً سنے یا بلا قصد اور یہی مذہب حنفی ہے، وہ سورتیں جن میں یہ سجدے واقع ہیں ان کے نام یہ ہیں، سورۂ اعراف، سورہ رعد، سورۂ نحل، سورۂ بنی اسرائیل، سورۂ مریم، سورۂ حج کا پہلا سجدہ، سورۂ فرقان سورۂ نمل، سورۂ الم تنزیل، سورۂ ص، سورۂ حم السجدہ، سورۂ نجم، سورہ الانشقاق، سورۂ علق، سجدۂ تلاوت ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کسی آیت سجدہ کو پڑھنے یا سننے کے بعد سجدہ کرنے والا کھڑے ہو کر اللہ اکبر کہتے ہوئے سجدہ میں جائے، سجدہ میں کم از کم تین مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى کہہ کر اللہ اکبر کہتے ہوئے پھر کھڑا ہو جائے جو چیزیں نماز کے لیے شرط ہیں، وہی سجدۂ تلاوت کے لیے بھی شرط ہیں، جیسے وضو کا ہونا اور جگہ و بدن کا پاک ہونا وغیرہ۔

البتہ سجدۂ تلاوت ادا کرنے والا نہ تو تکبیر تحریمہ کہے، نہ ہاتھ اُٹھائے، نہ تشہد پڑھے اور نہ سلام پھیرے۔ (ردالمحتار)

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ:
وَإِذَا قُرِئَ عَلَيْهِمُ الْقُرْآنُ لَا يَسْجُدُونَ۔

اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: اور جب ان کے سامنے قرآن پڑھا جائے سجدہ نہیں کرتے۔
(کنزالایمان) سورہ الانشقاق

ف: ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مرقات میں لکھا ہے کہ صدر کی اس آیت شریف وَإِذَا قُرِئَ عَلَيْهِمُ سے سجدۂ تلاوت کا وجوب اس طرح ثابت ہوتا ہے کہ اللہ تعالےٰ نے اس آیت میں سجدہ ترک کرنے والوں کی مذمت فرمائی ہے، چنانچہ ارشاد ہے کہ "جب ان کے سامنے قرآن پڑھا جاتا ہے تو وہ (خدا کے آگے) سجدہ نہیں کرتے" اور یہ قاعدہ ہے کہ مذمت ایسے موقع پر ہی کی جاتی ہے کہ کوئی ایسا امر ترک ہوا ہو جو واجب تھا، چونکہ یہاں بھی سجدۂ تلاوت ترک ہوا ہے جس کا ادا کرنا واجب تھا، اس لیے سجدہ نہ کرنے والوں کی مذمت کی گئی۔ اس طرح ثابت ہوا کہ سجدہ تلاوت واجب ہے اور یہی مذہب حنفی ہے۔ (یہ مضمون بعض حواشی سے ماخوذ ہے) ۱۲۔

۱۳۹۱ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَرَأَ ابْنُ اٰدَمَ السَّجْدَةَ فَسَجَدَ اِعْتَزَلَ الشَّيْطَانُ يَبْكِيْ يَقُوْلُ يَا وَيْلَهُ اُمِرَ ابْنُ اٰدَمَ بِالسُّجُوْدِ فَسَجَدَ فَلَهُ الْجَنَّةُ وَاُمِرْتُ بِالسُّجُوْدِ فَاَبَيْتُ فَلِيَ النَّارُ۔
(رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب آدمی سجدہ کی آیت پڑھ کر سجدہ کرتا ہے تو شیطان روتا ہوا الگ ہو جاتا ہے، اور کہتا ہے کہ ہائے میری کم بختی! آدمی کو سجدہ کا حکم دیا گیا اس نے تو سجدہ کر لیا اور اس کے لیے جنت مقرر ہو گئی اور مجھے سجدہ کرنے کا حکم دیا گیا تو میں نے انکار کیا اور میرے لیے جہنم مقرر ہو گئی۔
(مسلم وابن ماجہ)

وَفِيْ جَامِعِ الْاٰثَارِ اَلْاَمْرُ لِلْوُجُوْبِ وَتَقْرِيْرُ الشَّارِعِ لِلصِّحَّةِ وَتَقَدَّمَ اِنْفًا مُوَاظَبَتُهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى بَعْضِ السُّجُوْدِ وَلَا فَارِقَ بَيْنَ سَجْدَةٍ وَسَجْدَةٍ۔

اس حدیث شریف میں ارشاد ہے اُمِرَ ابْنُ اٰدَمَ بِالسُّجُوْدِ (انسان کو سجدہ کا امر (حکم) کیا گیا) یہ ایک قاعدہ کلیہ ہے کہ حکیم جب غیر حکیم کی بات سنائے پھر اس غیر حکیم کی اس بات کا انکار نہ کرے تو حکیم کا غیر حکیم کی بات کو سنا کر رد نہ کرنا اس سے ثابت ہوتا ہے کہ حکیم نے غیر حکیم کی جو بات سنائی ہے وہ ٹھیک ہے۔

واضح ہو کہ یہاں حکیم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں اور غیر حکیم شیطان ہے، اور غیر حکیم کی بات جو سنائی گئی ہے وہ یہ ہے اُمِرَ ابْنُ آدَمَ بِالسُّجُوْدِ غور کیجئے کہ حکیم یعنے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے غیر حکیم یعنے شیطان کی یہ بات سنائی کہ (انسان کو سجدہ کا امر کیا گیا) اور شیطان کی اس بات کو سنا کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے شیطان کے اس قول کا رد نہیں فرمایا اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا شیطان کے اس قول کو رد نہ فرمانا اس سے ثابت ہوتا ہے کہ حقیقت میں انسان کو سجدہ کرنے کا امر ہوا تھا، اور یہ بھی واضح ہے کہ امر مطلق سے وجوب کا فائدہ حاصل ہوتا ہے اور چونکہ یہاں مطلقاً سجدہ کرنے کا حکم ہوا ہے اس لیے سجدہ کرنے کے اس مطلق امر سے ثابت ہوا کہ سجدۂ تلاوت کا ادا کرنا واجب ہے۔

یہاں ایک یہ شبہ کیا جا سکتا ہے کہ امر وجوب کے علاوہ استحباب کے لیے بھی ہوتا ہے تو یہاں سجدہ کرنے کے امر کو کیوں مستحب نہ قرار دیا جائے؟

اس شبہ کا جواب یہ ہے کہ قرینہ سے یہاں سجدہ کرنے کا وجوب ثابت ہوتا ہے استحباب ہمیشہ نہیں ہوتا، اس لیے کہ سجدہ نہ کرنے پر دوزخ کی وعید ہے اور سجدہ کرنے پر جنت کا وعدہ ہے۔ اور اس قسم کا وعدہ اور وعید کسی امر مستحب کے لیے نہیں آتا بلکہ امر واجب کے لیے ہی ہوتا ہے اس طرح اس سے بھی ثابت ہوا کہ یہاں سجدہ کا امر، امر واجب ہے، نہ کہ امر مستحب۔

ہر دو دلیلوں سے ثابت ہوا کہ سجدۂ تلاوت کا ادا کرنا واجب ہے۔

سجدۂ تلاوت کے وجوب پر تیسری دلیل یہ ہے کہ آیات سجدہ سے بھی سجدۂ تلاوت کے واجب ہونے کے وجوب کا پتہ چلتا ہے اس لیے کہ سجدہ کی آیتیں تین طرح کی ہیں، ایک تو وہ ہیں جن میں صراحت کے ساتھ سجدہ کا امر ہوا ہے۔ دوسرے وہ آیتیں ہیں جو انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے سجدہ کرنے کے واقعات کے بیان پر مشتمل ہیں اور تیسرے وہ آیتیں ہیں جو کفار اور مشرکین کی ایسی حکایتوں پر مشتمل ہیں جن میں ان کو سجدہ کرنے کا امر کیا گیا تو انہوں نے انکار کیا۔ آیات سجدہ کی یہ تینوں قسمیں یعنے امر خداوندی کی تعمیل، انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی اقتداء اور اتباع اور کفار و مشرکین کی مخالفت، یہ تینوں چیزیں واجب ہیں، بشرطیکہ ان میں سے کسی چیز کے واجب نہ ہونے پر کوئی دلیل قائم نہ ہو جائے، چونکہ آیات سجدہ کی مذکورہ تینوں قسموں کا واجب نہ ہونا ثابت نہیں ہوتا، اس لیے تلاوت کے تمام سجدے واجب ہیں۔

سجدۂ تلاوت کے وجوب پر چوتھی دلیل وہ ہے جو جامع الآثار میں بیان کی گئی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے تلاوت کے سجدوں پر مواظبت اور پابندی فرمائی ہے، اس سے بھی سجدۂ تلاوت کے واجب ہونے کا ثبوت ملتا ہے۔ ۱۲

۱۳۹۲ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهٗ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَرَأَ عَامَ الْفَتْحِ سَجْدَةً فَسَجَدَ النَّاسُ كُلُّهُمْ مِنْهُمُ الرَّاكِبُ وَالسَّاجِدُ عَلَى

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فتح مکہ کے موقع پر سجدہ کی آیت تلاوت فرمائی تو سب لوگوں نے سجدہ کیا، ان میں سے بعض لوگ سوار تھے اور

الْاَرْضِ حَتّٰی اَنَّ الرَّاكِبَ يَسْجُدُ عَلٰى يَدِهٖ -
(رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ)

جو لوگ (پیدل تھے) وہ زمین پر سجدہ کر رہے تھے، اب رہے سوار (تو چونکہ ان پر سواری کی حالت ہی میں سجدۂ تلاوت واجب ہوا تھا) تو انہوں نے اپنے ہاتھوں پر سجدہ کیا۔
(ابوداود)

ف اس حدیث شریف سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ سواری کی حالت میں آیت سجدہ سننے یا پڑھنے سے اگر سجدۂ تلاوت واجب ہوا ہے تو اتر کر زمین پر بھی سجدۂ تلاوت ادا کیا جا سکتا ہے اور اگر اترے بغیر سواری ہی پر اشارے سے سجدۂ تلاوت ادا کیا جائے تو بھی سجدہ تلاوت جو واجب ہے ادا ہو جائے گا، البتہ سجدۂ تلاوت اگر زمین پر چلنے کی حالت میں واجب ہوا ہے تو اس کو سواری پر ادا نہیں کیا جا سکتا، زمین ہی پر سجدہ کو ادا کرنا ضروری ہے۔ (ردالمحتار)
حدیث شریف میں جو مذکور ہے کہ جو حضرات سوار تھے انہوں نے ہاتھ پر سجدہ کیا تو ہاتھ پر سجدہ کرنا اشارہ سے سجدہ کرنا ہی تھا اگرچہ اشارہ کے لیے اس قدر سر جھکانا ضروری نہ تھا مگر ان حضرات نے غایت تعظیم کے لیے اس قدر سر جھکایا۔

۱۳۹۳ وَعَنْهُ اَنَّهٗ قَالَ السَّجْدَةُ عَلٰى مَنْ سَمِعَهَا رَوَاهُ ابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَرَوَى الْبُخَارِيُّ مِثْلَهٗ تَعْلِيْقًا -

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے انہوں نے فرمایا جب آیت سجدہ پڑھی جائے تو جیسے پڑھنے والے پر سجدہ تلاوت واجب ہے (اسی طرح) سننے والے پر بھی سجدہ تلاوت واجب ہے، (اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے۔ اور بخاری نے بھی اسی طرح تعلیقاً روایت کی ہے)

۱۳۹۴ وَعَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ السَّجْدَةَ وَنَحْنُ عِنْدَهٗ فَيَسْجُدُ وَنَسْجُدُ مَعَهٗ فَنَزْدَحِمُ حَتّٰی مَا يَجِدُ اَحَدُنَا لِجَبْهَتِهٖ مَوْضِعًا يَسْجُدُ عَلَيْهِ -
(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب کبھی آیتِ سجدۂ تلاوت فرماتے اور ہم حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس موجود ہوتے تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام خود بھی سجدہ فرماتے تھے اور آپ کے ساتھ ہم بھی سجدہ کرتے تھے اور اس وقت اتنا اژدحام ہو جاتا تھا کہ ہم میں سے بعض کو سجدہ کرنے کے لیے پیشانی رکھنے کی جگہ بھی نہیں ملتی تھی (اس لیے ان حضرات کو پہلے والوں کے بعد سجدہ ادا کرنا پڑتا تھا)
(بخاری ومسلم)

ف اس حدیث شریف سے سجدۂ تلاوت کا شدتِ اہتمام معلوم ہوتا ہے جو سجدۂ تلاوت کے واجب ہونے کی علامت ہے اور اس حدیث شریف سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ سجدہ تلاوت جس طرح پڑھنے والے پر واجب ہے، اسی طرح سننے والے پر بھی سجدۂ تلاوت واجب ہے۔

۱۳۹۵ / ۵ وَعَنْهُ اَنَّهٗ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَاُ عَلَيْنَا الْقُرْاٰنَ فَاِذَا اَمَرَّ بِالسَّجْدَةِ كَبَّرَ وَسَجَدَ وَسَجَدْنَا مَعَهٗ ۔
(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہمیں قرآن پاک سنایا کرتے تھے اور جب آپ سجدہ کی آیت پڑھتے تو اللہ اکبر کہتے ہوئے سجدے میں جاتے اور آپ کے ساتھ ہم بھی سجدہ کیا کرتے تھے۔ (ابو داؤد)

۱۳۹۶ / ۶ وَعَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَجَدَ فِيْ صَلٰوةِ الظُّهْرِ ثُمَّ قَامَ فَرَكَعَ فَرَاَوْا اَنَّهٗ قَرَاَ تَنْزِيْلَ السَّجْدَةِ ۔
(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے نماز ظہر ادا فرمائی اور سجدہ تلاوت کے بعد حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے قیام فرمایا اور قیام میں کچھ قرأت کئے بغیر رکوع میں چلے گئے۔ صحابہ کا خیال ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے سورۂ آلم تنزیل السجدہ پڑھ کر سجدۂ تلاوت ادا فرمایا۔
(ابو داؤد)

۱۳۹۷ / ۷ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سَجَدَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالنَّجْمِ وَسَجَدَ مَعَهُ الْمُسْلِمُوْنَ وَالْمُشْرِكُوْنَ وَالْجِنُّ وَالْاِنْسُ ۔
(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے سورۂ نجم تلاوت فرما کر سجدہ فرمایا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ تمام مسلمانوں نے اور مشرکوں اور جن وانس نے بھی سجدہ کیا۔ (بخاری)

ف: اس حدیث شریف سے اور اس کے بعد والی دونوں حدیثوں سے ثابت ہوتا ہے کہ مفصلات میں بھی سجدۂ تلاوت ہیں اور ان کا ادا کرنا بھی واجب ہے اور یہی مذہب حنفی ہے (مرقات) ۱۲۔

۱۳۹۸ / ۸ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَرَاَ وَالنَّجْمِ فَسَجَدَ فِيْهَا وَسَجَدَ مَنْ كَانَ مَعَهٗ غَيْرَ اَنَّ شَيْخًا مِّنْ قُرَيْشٍ اَخَذَ كَفًّا مِّنْ حَصًى اَوْ تُرَابٍ فَرَفَعَهٗ اِلٰى جَبْهَتِهٖ وَقَالَ يَكْفِيْنِيْ هٰذَا قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ فَلَقَدْ رَاَيْتُهٗ بَعْدُ قُتِلَ كَافِرًا رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَفِيْ رِوَايَةٍ وَهُوَ اُمَيَّةُ ابْنُ خَلَفٍ ۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ایک مرتبہ سورہ والنجم تلاوت فرمائی تو آپ نے اس میں سجدہ کیا اور جو آپ کے ساتھ تھے، انہوں نے بھی سجدہ کیا بجز ایک بوڑھے کے کہ اس نے سجدہ نہیں کیا، بلکہ کنکریوں یا مٹی کی ایک مٹھی لے کر پیشانی سے لگا لی، اور کہا کہ مجھے تو یہی کافی ہے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ (کچھ زمانہ کے بعد) میں نے اسی شخص کو دیکھا کہ وہ کفر ہی کی حالت میں مارا گیا۔ (بخاری اور مسلم) اور امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے دوسری ایک روایت میں یہ اضافہ کیا ہے

١٣٩٩/٩ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ سَجَدْنَا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ ـ

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

١٤٠٠/١٠ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ فِيْ سُجُوْدِ الْحَجِّ اَنَّ الْاُوْلٰى عَزِيْمَةٌ وَّالْاُخْرٰى تَعْلِيْمٌ ـ

(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

وَقَالَ فَبِقَوْلِ ابْنِ عَبَّاسٍ هٰذَا نَاْخُذُ ـ

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ رَاٰى بَعْضُهُمْ فِيْهَا سَجْدَةً وَهُوَ قَوْلُ سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ وَمَالِكٍ وَاَهْلِ الْكُوْفَةِ ـ

وَقَالَ مُحَمَّدٌ كَانَ ابْنُ عَبَّاسٍ لَّا يَرٰى فِيْ سُوْرَةِ الْحَجِّ اِلَّا سَجْدَةً وَّاحِدَةً الْاُوْلٰى وَبِهٰذَا نَاْخُذُ ـ

١٤٠١/١١ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهٗ قَالَ فِي الْحَجِّ سَجْدَةٌ رَوَاهُ ابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَفِيْ رِوَايَةٍ عَنِ ابْنِ الْمُسَيَّبِ وَالْحَسَنِ وَاِبْرَاهِيْمَ وَسَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ مِثْلَهٗ ـ

کہ وہ شخص امیہ بن خلف تھا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ سورہ اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ اور اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ میں سجدۂ تلاوت کیا۔ (مسلم)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے سورۂ حج میں تلاوت کے سجدوں کے متعلق فرمایا کہ اس سورت کا پہلا سجدہ (سجدہ تلاوت ہے اور وہ) واجب ہے اور دوسرا سجدہ سجدہ تعلیمی ہے[1] اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

اور امام طحاوی رحمۃ اللہ نے کہا ہے کہ ہم ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اسی قول کو اختیار کرتے ہیں کہ سورۂ حج کا پہلا سجدہ واجب ہے۔

اور ترمذی نے کہا ہے کہ بعض ائمہ کا قول یہ ہے کہ سورۂ حج میں ایک ہی سجدہ تلاوت ہے اور امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ، امام مالک اور فقہاء کوفہ رحمہم اللہ کا قول بھی یہی ہے۔

اور امام محمد رحمۃ اللہ نے کہا ہے کہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سورۂ حج میں صرف ایک ہی سجدے کے قائل تھے اور وہ سجدہ اول ہے، اور ہم اسی کو اختیار کرتے ہیں۔ ۱۲۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے انہوں نے فرمایا کہ سورۂ حج میں صرف ایک ہی سجدہ تلاوت ہے (اور وہ پہلا ہے) اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے، ابن ابی شیبہ کی ایک دوسری روایت میں حضرت ابن المسیب، حسن بصری، ابراہیم نخعی اور سعید بن

---

[1] یعنی اس آیت کے ذریعے سے نماز میں رکوع اور سجدہ کرنا سکھایا گیا ہے، اس لیے یہ تلاوت کا سجدہ نہیں ہے اس پر قرینہ یہ ہے کہ آیت میں سجدہ کے ساتھ رکوع کرنے کا بھی حکم دیا گیا ہے اس لیے یہ تلاوت کا سجدہ نہیں ہے)

۱۴۰۲
۱۲
وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ رَاَیْتُ رُؤْیَا وَّاَنَا اَکْتُبُ سُوْرَۃَ صٓ فَلَمَّا بَلَغْتُ السَّجْدَۃَ رَاَیْتُ الدَّوَاۃَ وَالْقَلَمَ وَکُلَّ شَیْءٍ یَحْضُرُنِیْ انْقَلَبَ سَاجِدًا فَقَالَ فَقَصَصْتُھَا عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَلَمْ یَزَلْ یَسْجُدُ بِھَا

(رَوَاہُ الْاِمَامُ اَحْمَدُ)

جبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے بھی اسی طرح مروی ہے۔

حضرت ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ میں نے خواب دیکھا کہ سورۂ صٓ لکھ رہا ہوں جب میں (خواب ہی میں) آیت سجدۃ تک پہنچا (اور اس کو لکھا) تو کیا دیکھتا ہوں کہ دواۃ اور قلم اور جو چیزیں میرے سامنے تھیں سب سجدہ میں گر گئیں، ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے کہا کہ میں نے اپنا یہ خواب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سامنے بیان کیا، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے سمجھا کہ اس میں حق تعالیٰ کی طرف سے ہم کو سجدۂ تلاوت کرنے کی تعلیم ہو رہی ہے اس لیے اس کے بعد سورۂ صٓ کے آیت سجدہ پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہمیشہ سجدہ تلاوت کیا کرتے تھے۔ (امام احمد)

وَفِیْ جَامِعِ الْاٰثَارِ الْمُوَاظَبَۃُ مِنْ غَیْرِ تَرْکٍ کَمَا یَدُلُّ عَلَیْہِ ظَاھِرُ قَوْلِہٖ فَلَمْ یَزَلْ دَالٌّ عَلَی الْوُجُوْبِ کَذَا فِیْ فَتْحِ الْقَدِیْرِ۔

جامع الآثار میں لکھا ہے اس حدیث شریف کے الفاظ فَلَمْ یَزَلْ یَسْجُدُ بِھَا۔ (حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سورۂ صٓ کے سجدۂ تلاوت کو ہمیشہ ادا فرماتے تھے) واضح ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا سورۂ صٓ کے اس سجدۂ تلاوت کو ہمیشہ ادا کرنا، اور اس کو کسی وقت بھی ترک نہ کرنا اس سے ثابت ہے کہ سورۂ صٓ کا سجدۂ تلاوت بھی واجب ہے (یہ فتح القدیر میں مذکور ہے)

۱۴۰۳
۱۳
وَعَنْ مُجَاھِدٍ قَالَ قُلْتُ لِابْنِ عَبَّاسٍ اَاَسْجُدُ فِیْ صٓ فَقَرَاَ وَمِنْ ذُرِّیَّتِہٖ دَاوٗدَ وَسُلَیْمَانَ حَتّٰی اَتٰی فَبِھُدَاھُمُ اقْتَدِہْ فَقَالَ نَبِیُّکُمْ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مِمَّنْ اُمِرَ اَنْ یُّقْتَدٰی بِھِمْ۔

(رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت مجاہد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہ میں نے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کیا کہ کیا میں سورۂ صٓ کے سجدۂ تلاوت کو ادا کیا کروں تو ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے (سورہ انعام پ ۷ ع ۹) کی آیت "وَمِنْ ذُرِّیَّتِہٖ دَاوٗدَ وَسُلَیْمَانَ" سے شروع کر کے "فَبِھُدَاھُمُ اقْتَدِہْ" یعنے اے پیغمبر (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم) تم بھی انہی پیغمبروں کی راہ چلو (ترجمہ کنز الایمان) تک تلاوت فرمائی، پھر ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا داؤد علیہ السلام بھی منجملہ ان انبیاء کے ہیں جن کی اقتداء کا حکم تمہارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

کو دیا گیا ہے (چونکہ سورہ صٓ میں حضرت داؤد علیہ السلام کے سجدہ کرنے کا ذکر ہے جس کی اقتداء میں نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سورہ صٓ کے اس مقام پر ہمیشہ سجدہ کیا کرتے تھے جیساکہ ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث پچھلی ابھی گزر چکا ہے تو نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اس دوامی فعل سے سورۂ صٓ کا سجدہ ہم پر بھی واجب ہے۔

(بخاری)

۱۴۰۴ / ۱۴ وَعَنِ السَّائِبِ بْنِ يَزِيدَ أَنَّ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ قَرَأَ صٓ وَهُوَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَنَزَلَ فَسَجَدَ۔
(رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ)

حضرت سائب بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے منبر پر سورہ صٓ تلاوت فرماتے ہوئے (جب آیت سجدہ پڑھی تو فوراً منبر سے اتر کر سجدہ ادا کیا (اس اہتمام سے معلوم ہوتا ہے کہ سورۂ صٓ کا یہ سجدہ بھی واجب ہے۔

(بیہقی)

۱۴۰۵ / ۱۵ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ رَأَيْتُنِي اللَّيْلَةَ وَأَنَا نَائِمٌ كَأَنِّي أُصَلِّي خَلْفَ شَجَرَةٍ فَسَجَدْتُ فَسَجَدَتِ الشَّجَرَةُ لِسُجُوْدِي فَسَمِعْتُهَا تَقُوْلُ اللّٰهُمَّ اكْتُبْ لِي بِهَا عِنْدَكَ أَجْرًا وَحُطَّ بِهَا عَنِّي وِزْرًا وَاجْعَلْهَا لِي عِنْدَكَ ذُخْرًا وَتَقَبَّلْهَا مِنِّي كَمَا تَقَبَّلْتَهَا مِنْ عَبْدِكَ دَاوُدَ" قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فَقَرَأَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَجْدَةً ثُمَّ سَجَدَ فَسَمِعْتُهُ وَهُوَ يَقُوْلُ مِثْلَ مَا أَخْبَرَهُ الرَّجُلُ عَنْ قَوْلِ الشَّجَرَةِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ إِلَّا أَنَّهُ لَمْ يَذْكُرْ وَتَقَبَّلْهَا مِنِّي كَمَا تَقَبَّلْتَهَا مِنْ عَبْدِكَ دَاوُدَ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ ایک صحابی (یعنی ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ) نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں آج کی رات سو رہا تھا خواب میں کیا دیکھتا ہوں کہ ایک درخت کے پیچھے نماز پڑھ رہا ہوں، نماز میں، میں نے (سورہ صٓ کی آیت سجدہ کو پڑھ کر سجدہ کیا (اور اس آیت سجدہ کو سن کر) درخت نے بھی میرے ساتھ سجدہ کیا اور میں نے درخت کو سجدہ کی حالت میں یہ دعا کرتے ہوئے سنا اَللّٰهُمَّ اكْتُبْ لِي بِهَا عِنْدَكَ أَجْرًا وَحُطَّ بِهَا عَنِّي وِزْرًا وَاجْعَلْهَا لِي عِنْدَكَ ذُخْرًا وَتَقَبَّلْهَا مِنِّي كَمَا تَقَبَّلْتَهَا مِنْ عَبْدِكَ دَاوُدَ ـ
اے اللہ اس سجدہ کی وجہ سے اپنے فضل وکرم سے مجھے ثواب کثیر دیجیے اور اس سجدہ کی وجہ سے میرے کبیرہ گناہ معاف کر دیجیے اور اس سجدہ کی وجہ سے جو ثواب مجھ کو عطا فرمائیں

فَهَلْ تَجِدُ لِيْ مِنْ رُخْصَةٍ قَالَ هَلْ تَسْمَعُ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ قَالَ نَعَمْ فَحَيَّ هَلًا وَلَمْ يُرَخِّصْ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ)

ہیں اور میں ہوں نابینا، تو کیا مجھے (جماعت میں نہ آکر گھر پر نماز پڑھنے کی اجازت مل سکتی ہے! حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کیا حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ کی آواز سنتے ہو تو عبد اللہ نے عرض کیا، جی ہاں، سنتا ہوں! تو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا سنو عبد اللہ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ اور حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ سے تم کو جماعت میں حاضر ہونے کی ندا دی جارہی ہے، اور حاضر ہونے پر خوشخبری سنائی جارہی ہے، اس لیے تم کو اس ارشاد کی تعمیل کرنا ضروری ہے (تمہارے لیے عزیمت یہی ہے کہ تم مسجد آکر جماعت میں شریک ہوا کرو) حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے یہ فرما کر ان کو اجازت نہیں دی، (اس حدیث سے بھی نماز با جماعت کے لیے مسجد میں آنے کا وجوب ثابت ہوتا ہے) (ابو داؤد ونسائی)

۱۲۳۰ وَعَنْ اَبِي الدَّرْدَاءِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ ثَلَاثَةٍ فِيْ قَرْيَةٍ وَّلَا بَدْوٍ وَلَا تُقَامُ فِيْهِمُ الصَّلٰوةُ اِلَّا وَقَدِ اسْتَحْوَذَ عَلَيْهِمُ الشَّيْطَانُ فَعَلَيْكَ بِالْجَمَاعَةِ فَاِنَّمَا يَاْكُلُ الذِّئْبُ الْقَاصِيَةَ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ)

حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ کسی بستی میں یا کسی جنگل میں (کثیر تعداد میں لوگ ہوں تو ان پر جماعت واجب ہی ہے) اگر تین مرد بھی ہوں (تو ان کو ہر نماز جماعت سے پڑھنا واجب ہے) اگر جماعت سے نماز نہیں پڑھیں گے تو شیطان ان پر مسلط ہو جائے گا[1] رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے یہ بھی فرمایا کہ جماعت سے نماز پڑھنے کو لازم کر لو، کیونکہ بھیڑیا اسی بکری کو پھاڑ کھاتا ہے جو گلہ سے علیحدہ ہو جاتی ہے۔ اس کی روایت امام احمد، ابو داؤد اور نسائی نے کی ہے۔

[1] (حدیث شریف میں جو تین شخصوں کا ذکر ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ گو دو شخصوں سے بھی جماعت قائم ہو جاتی ہے مگر ہیئت جماعت کا کمال تین سے شروع ہوتا ہے کہ ان میں سے ایک امام بنتے اور دو مقتدی ہو کر اس کے پیچھے کھڑے رہیں، اس لیے حدیث شریف میں تین مردوں کا ذکر ہے۔)

وَقَالَ عَلِيُّ نِ الْقَارِيُّ ظَاهِرُهُ يَدُلُّ عَلَى أَنَّ الْجَمَاعَةَ فَرْضُ عَيْنٍ أَوْ وَاجِبٌ عَلَى مُخْتَارِ مَذْهَبِنَا وَلَا يَدُلُّ عَلَى أَنَّهَا فَرْضُ كِفَايَةٍ وَإِنَّمَا لَمْ يَقُلْ أَئِمَّتُنَا بِفَرْضِيَّتِهِ بَلْ بِوُجُوبِهِ لِأَنَّ الدَّلِيلَ ظَنِّيٌّ إِنْتَهٰى وَقَالَ عُلَمَاؤُنَا فَيُسْتَفَادُ مِنْ هٰذِهِ الْأَخْبَارِ كُلِّهَا أَنَّ الْجَمَاعَةَ سُنَّةٌ مُؤَكَّدَةٌ غَايَةُ التَّاكِيْدِ أَيْ تَشَبُّهَ الْوَاجِبِ فِي الْقُوَّةِ كَمَا فِي مَجْمَعِ الْأَنْهُرِ وَالْجَوَاهِرِ الْمُنِيْفَةِ۔

ملا علی قاری فرماتے ہیں اس حدیث کا ظاہر نماز با جماعت کے فرض عین یا واجب ہونے پر دلالت کرتا ہے ہمارے مذہب مختار پر ہمارے آئمہ نے با جماعت نماز کو فرض نہیں کہا بلکہ واجب کہا ہے کیونکہ اس کی دلیل بھی ظنی ہے۔ ہمارے علماء یہ بھی فرماتے ہیں کہ اس قسم کی تمام احادیث سے یہ بات حاصل ہوتی ہے کہ جماعت سنت مؤکدہ ہے تاکید شدید کے ساتھ جو کہ قوت میں واجب کے مشابہ ہے۔

اس حدیث سے بھی جماعت کے ساتھ نماز پڑھنے کا وجوب ثابت ہوتا ہے۔

۱۰۳۱ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سَمِعَ الْمُنَادِيَ فَلَمْ يَمْنَعْهُ مِنْ اِتِّبَاعِهٖ عُذْرٌ قَالُوْا وَمَا الْعُذْرُ قَالَ خَوْفٌ اَوْ مَرَضٌ لَمْ تُقْبَلْ مِنْهُ الصَّلٰوةُ الَّتِيْ صَلّٰى رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَالدَّارُ قُطْنِيْ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص مؤذن کی اذان سنے کہ وہ اس کو نماز کے لیے بلا رہا ہے اور کوئی عذر اس کو مؤذن کے بلانے کی تعمیل سے روکنے والا نہیں ہے، باوجود اس کے وہ جماعت کے لیے نہ آئے اور تنہا نماز پڑھے تو فرض تو اس کے ذمہ سے ساقط ہو جائے گا مگر اس کی نماز قبول نہ ہوگی اور اس کو نماز کا ثواب نہیں ملے گا صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کیا، یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عذر سے کیا مراد ہے؟ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا جان، عزت اور مال کے جانے کا خوف ہو، یا ایسی بیماری جس کی وجہ سے جماعت میں آنا ممکن نہ ہو۔ (یا جماعت میں آ تو سکتے ہیں مگر اس کے لیے بڑی تکلیف اور مشقت اٹھانا پڑتا ہے۔ (ابو داؤد اور دار قطنی)

وَفِي الْمِرْقَاتِ مَعْنَى عَدَمِ قُبُوْلِ الصَّلٰوةِ اَنْ لَّا ثَوَابَ لَهٗ فِيْهَا وَاِنْ كَانَتْ مُجْزِئَةً فِيْ سُقُوْطِ الْفَرْضِ عَنْهُ كَالصَّلٰوةِ فِي الدَّارِ الْمَغْصُوْبَةِ تَسْقُطُ الْفَرْضَ وَلَا ثَوَابَ فِيْهَا اِنْتَهٰى۔

مرقات میں لکھا ہے کہ نماز کے قبول نہ ہونے کا معنی یہ ہے کہ اسے ثواب نہیں ہوگا، اگرچہ اس کے ذمے سے فرض ساقط ہو جائے گا جیسا کہ نماز کسی مغصوبہ جگہ میں کہ اس سے بھی فرض ساقط ہو جاتا ہے اور اس میں کوئی ثواب نہیں ہوتا۔

۱۴۳۲ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهٗ اَذَّنَ بِالصَّلٰوةِ فِيْ لَيْلَةٍ ذَاتِ بَرْدٍ وَّرِيْحٍ ثُمَّ قَالَ اَلَا صَلُّوْا فِي الرِّحَالِ ثُمَّ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَاْمُرُ الْمُؤَذِّنَ اِذَا كَانَتْ لَيْلَةٌ ذَاتُ بَرْدٍ وَّمَطَرٍ يَقُوْلُ اَلَا صَلُّوْا فِي الرِّحَالِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے نماز کے لیے اذان دی اور چونکہ اس رات سردی بھی تھی اور ہوا بھی، اس لیے اذان کے بعد آپ نے فرمایا، لوگو! اپنے اپنے مقام پر نماز پڑھ لو، پھر ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا (یہ میں اپنی طرف سے نہیں کہہ رہا ہوں بلکہ) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بھی سردی یا بارش کے وقت میں مؤذن کو اذان کے بعد یہ کہنے کا حکم دیتے تھے کہ لوگو! اپنے اپنے مقام پر نماز پڑھ لو۔ (بخاری اور مسلم)

وَفِي التَّعْلِيْقِ الْمُمَجَّدِ تَرْكُ الْجَمَاعَةِ فِي الْبَرْدِ وَالرِّيْحِ وَنَحْوِ ذٰلِكَ رُخْصَةٌ لِلتَّرْفِيْهِ مِنَّا مِنْ صَاحِبِ الشَّرْعِ وَاخْتِيَارُ الْعَزِيْمَةِ اَفْضَلُ لِوُرُوْدِ كَثِيْرٍ مِّنَ الْاَحَادِيْثِ بِالتَّشْدِيْدِ فِيْ تَرْكِ الْجَمَاعَةِ وَالتَّرْغِيْبِ الْبَالِغِ اِلَيْهَا اِنْتَهٰى۔

تعلیق مجد میں مذکور ہے کہ سردی اور ہوا اور اسی قسم کی چیزوں کے پیش آنے پر جماعت میں نہ آنے کی رخصت واجازت ہے اور یہ رخصت شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام کی جانب سے ہم کو آرام اور سہولت پہنچانے کے طور پر ہے لیکن نماز کے لیے جماعت میں آنے کا وجوب باقی ہے اس لیے کوئی شخص تکلیف اور مشقت کے باوجود جماعت میں آئے تو یہ اس کے لیے عزیمت ہے اور بڑے ثواب کا باعث ہے اس لیے کہ بہت سی حالتوں میں جماعت میں آنے کی فضیلت اور جماعت میں نہ آنے کی وعید یں وارد ہوئی ہیں۔ ۱۲

۱۴۳۳ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا وُضِعَ عَشَاءُ اَحَدِكُمْ

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

لہ گو تمہارے ذمہ سے نماز کے لیے جماعت میں آنے کا وجوب ساقط نہیں ہوا ہے، مگر مشقت اور تکلیف کی وجہ سے تم کو یہ اجازت دی جا رہی ہے۔

وَاُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ فَابْدَءُوْا بِالْعِشَآءِ وَلَا يُعَجِّلُ حَتّٰى يَفْرُغَ مِنْهُ وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ يُوْضَعُ لَهُ الطَّعَامُ وَتُقَامُ الصَّلٰوةُ فَلَا يَأْتِيْهَا حَتّٰى يَفْرُغَ مِنْهُ وَاِنَّهُ لَيَسْمَعُ قِرَاءَةَ الْاِمَامِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

نے ارشاد فرمایا اگر شام کا کھانا سامنے لا کر رکھ دیا گیا ہو! اور ادھر نماز کی اقامت ہو رہی ہو تو[1] پہلے کھانا کھا لو، اور کھانے سے فارغ ہونے تک نماز کے ساتھ جلدی نہ کرو[2]، اس پر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا عمل درآمد تھا کہ آپ کے سامنے کھانا آجاتا تھا اور نماز کی تکبیر ہوتی رہتی تھی اور آپ امام کی قرأت سنتے تو جب تک کھانے سے فارغ نہ ہوتے نماز کو نہ آتے اور کھانے سے فارغ ہو کر جماعت میں شریک ہو جاتے[3]

(بخاری ومسلم)

۱۲۳۴ وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّهَا قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا صَلٰوةَ بِحَضْرَةِ طَعَامٍ وَلَا هُوَ يُدَافِعُهُ الْاَخْبَثَانِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے وہ فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے کہ اگر کھانا سامنے رکھ دیا گیا ہو[4] بغیر کھائے نماز میں شریک ہو جائے، تو نماز ناقص ہو گی کامل نہیں ہو گی[5]

(مسلم)

[1] چونکہ نماز کے لیے جماعت میں آنے کا وجوب باقی ہے مگر شدید بھوک کی وجہ سے حضور قلب نہیں رہتا۔ [2] تاکہ حضور قلب کے ساتھ نماز ادا ہو، بشرطیکہ ایسا طویل کھانا نہ ہو جس سے جماعت ہی فوت ہو جاتی ہو۔ [3] اگر کوئی کھانا نہ کھا کر جماعت میں شریک ہو جائے تو یہ اس کے لیے عزیمت ہے۔ اور بڑے ثواب کی بات ہے، چنانچہ بخاری شریف میں حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، لَا تُؤَخِّرُوا الصَّلٰوةَ لِطَعَامٍ وَلَا لِغَيْرِهٖ۔ کھانے کی وجہ سے یا کسی اور ضرورت سے نماز کی جماعت کو مؤخر نہ کرو (اسی عزیمت پر عمل کرتے ہوئے ایک روز رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دست کا گوشت تناول فرما رہے تھے اتنے میں آپ کو نماز کے لیے بلایا گیا تو آپ نے چھری پھینک دی اور نماز کے لیے تشریف لے گئے) [4] تو چونکہ نماز کے لیے جماعت میں آنے کا وجوب باقی ہے مگر شدید بھوک کی وجہ سے حضور قلب باقی نہیں رہتا۔ [5] اس لیے پہلے کھانا کھالے پھر نماز میں شریک ہو جائے اگر کوئی ایسا شخص ہو کہ بھوک کی وجہ سے اس کے حضور قلب میں کوئی فرق نہیں آتا ہے تو اس کے لیے عزیمت یہ ہے کہ وہ پہلے نماز پڑھ لے اور بعد میں کھانا کھائے تو ایسے شخص کے لیے نماز ناقص نہیں ہو گی بلکہ کامل ہی رہے گی) اور اگر کسی کو پیشاب یا پاخانہ (ریاح) کا ایسا سخت تقاضہ ہو جو ناقابل برداشت ہے وہ اس تقاضے کے باوجود نماز پڑھے تو (حضور قلب کے بالکل باقی نہ رہنے کی وجہ سے) اس کی نماز ناقص ہو گی، کامل نہیں ہو گی (اس لیے نماز کی حالت میں پیشاب یا پاخانہ کا سخت تقاضہ ہو جائے تو ایسے شخص کو چاہیے کہ وہ نماز توڑ کر بعد فراغت، نماز پڑھے اور اگر نماز شروع نہیں کی ہے اور اس کو سخت تقاضہ ہو رہا ہے تو وہ نماز شروع نہ کرے بلکہ پیشاب یا پاخانہ سے فارغ ہو کر نماز پڑھے اس لیے کہ پیشاب یا پاخانہ کے تقاضہ کے باوجود نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے)

۱۴۳۵
۱۵ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَرْقَمَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِذَا اُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ وَوَجَدَ اَحَدُكُمُ الْخَلَاءَ فَلْيَبْدَأْ بِالْخَلَاءِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَرَوٰى مَالِكٌ وَاَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ نَحْوَهٗ۔

حضرت عبد اللہ بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو یہ ارشاد فرماتے سنا ہے کہ اگر نماز کی اقامت ہو رہی ہو اور تم میں سے کسی کو پیشاب یا پاخانہ کا ایسا سخت تقاضا ہو رہا ہے (جو ناقابل برداشت ہے گو جماعت فوت ہو رہی ہو ادھر بھی) پہلے پیشاب یا پاخانہ سے فارغ ہو جائے (اور پھر نماز ادا کرے) اس کی روایت ترمذی نے کی ہے اور امام مالک، ابوداؤد اور نسائی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

۱۴۳۶
۱۶ وَعَنْ ثَوْبَانَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثٌ لَا يَحِلُّ لِاَحَدٍ اَنْ يَّفْعَلَهُنَّ لَا يَؤُمُّ رَجُلٌ قَوْمًا فَيَخُصُّ نَفْسَهٗ بِالدُّعَاءِ دُوْنَهُمْ فَاِنْ فَعَلَ ذٰلِكَ فَقَدْ خَانَهُمْ وَلَا يَنْظُرُ فِيْ قَعْرِ بَيْتٍ قَبْلَ اَنْ يَّسْتَاْذِنَ فَاِنْ فَعَلَ ذٰلِكَ فَقَدْ خَانَهُمْ وَلَا يُصَلِّ وَهُوَ حَقِنٌ حَتّٰى يَتَخَفَّفَ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَلِلتِّرْمِذِيِّ نَحْوَهٗ۔

حضرت ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ تین چیزیں ایسی ہیں کہ وہ کسی کو نہ کرنی چاہیں ایک تو یہ کہ جب کوئی شخص کسی جماعت کا امام بنے، صرف اپنے لیے دعا کرے اور مقتدیوں کے لیے دعا نہ کرے، اگر اس نے ایسا کیا تو گویا مقتدیوں کی خیانت کی[1]، دوسرے یہ کہ کسی کے گھر کے اندر بغیر اجازت نہ جھانکے، اگر کسی نے ایسا کیا تو گویا اس نے گھر والوں سے خیانت کی[2] اگر ایسا کیا تو اور اس طرح جھانک کر ان کی خیانت کی تیسرے (پاخانہ یا) پیشاب کی حاجت کے وقت نماز نہ پڑھے جب تک کہ ان سے فارغ ہو کر ان کے دباؤ سے ہلکا نہ ہو جائے۔ اس کی روایت ابوداؤد نے کی ہے اور ترمذی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

۱۴۳۷
۱۷ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ

---

[1] اس لیے کہ جب وہ ان کا امام بنا ہے اور ان کی نمائندگی کر رہا ہے تو دعا میں بھی ان کو شریک کرے اور اس طرح خدا کے حضور میں نمائندگی کا حق بجا لائے، چنانچہ ردالمحتار میں لکھا ہے کہ قعدۂ اخیرہ کی دعا میں اپنے والدین، اساتذہ اور عامۃ المسلمین کو بھی شریک کرے۔

[2] کیوں کہ اجازت صرف اسی لیے رکھی گئی ہے کہ گھر والوں کی ناقابل دید حالت یا بے پردگی میں ان پر نظر نہ پڑے)

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا تُؤَخِّرُوا الصَّلٰوۃَ لِطَعَامٍ وَّلَا لِغَیْرِہٖ رَوَاہُ الْبَغَوِیُّ فِیْ شَرْحِ السُّنَّۃِ وَقَالَ ابْنُ الْمَلِكِ یَحْمِلُ ھٰذَا الْحَدِیْثَ عَلٰی مَا اِذَا كَانَ مُتَمَاسِكًا فِیْ نَفْسِہٖ لَا یُزْعِجُہُ الْجُوْعُ اَوْ كَانَ الْوَقْتُ ضَیِّقًا یَّخَافُ فَوْتَہٗ تَوْفِیْقًا بَیْنَ الْاَحَادِیْثِ اِنْتَھٰی۔

کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ کھانے کی وجہ سے یا کسی اور ضرورت سے نماز کی جماعت کو مؤخر نہ کرو۔ اس کی روایت امام بغوی نے شرح السنۃ میں کی ہے۔

۱۴۳۸/۸ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اُقِیْمَتِ الصَّلٰوۃُ فَلَا صَلٰوۃَ اِلَّا الْمَكْتُوْبَۃَ اِلَّا رَكْعَتَیِ الْفَجْرِ رَوَاہُ الْبَیْھَقِیُّ وَفِیْہِ حَجَّاجٌ وَعَبَادٌ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب نماز کی اقامت ہو جائے تو سوائے اس فرض کے جس کے لیے اقامت کہی گئی کوئی اور نماز نہ پڑھی جا ہیئے، اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے یہ بھی فرمایا ہے کہ فجر کی سنت اس حکم سے مستثنٰی ہے (اگر فجر کے فرض کی تکبیر کہی جائے اور نماز بھی ہو رہی ہو تو پھر بھی فجر کی سنت کچھ دور ہٹ کر پڑھ لے اور جماعت میں شریک ہو جائے) اس کی روایت بیہقی نے کی ہے، اور اس کے راویوں میں حجاج اور عباد ہیں۔

قَالَ الْعَلَّامَۃُ الْعَیْنِیُّ قَالَ یَعْقُوْبُ ابْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ سَاَلْتُ ابْنَ مُعِیْنٍ عَنْ حَجَّاجِ بْنِ نَصِیْرِ الْفَسَاطِیْطِیِّ الْبَصَرِیِّ فَقَالَ صَدُوْقٌ وَذَكَرَہُ ابْنُ حَبَّانَ فِی الثِّقَاتِ وَعَبَادُ بْنُ كَثِیْرٍ كَانَ مِنَ الصَّالِحِیْنَ اِنْتَھٰی۔

علامہ عینی فرماتے ہیں کہ یعقوب بن ابی شیبہ نے کہا کہ میں نے ابن معین سے حجاج بن نصیر فساطیطی بصری کے بارے میں سوال کیا تو ابن معین نے کہا وہ صدوق ہیں، ابن حبان نے انہیں ثقات میں شمار کیا ہے اور عباد بن کثیر صالحین میں سے ہے۔

۱۴۳۹/۱۹ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ اَبِیْ مُوْسٰی عَنْ اَبِیْہِ حِیْنَ دَعَاھُمْ سَعِیْدُ بْنُ الْعَاصِ

حضرت عبداللہ بن ابی موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہما اپنے والد ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت کرتے

---

لہ یہ عزیمت ہے اور بڑے ثواب کی بات ہے اور بعض حدیثوں میں پہلے کھانا کھاتے اور اس کے بعد جماعت میں شریک ہونے کا جو ذکر ہے وہ رخصت اور اجازت پر محمول ہے، پس دونوں قسم کی حدیثوں میں تعارض نہ رہا)

دَعَا اَبَا مُوْسٰى وَحُذَيْفَةَ وَعَبْدَ اللّٰهِ ابْنَ مَسْعُوْدٍ قَبْلَ اَنْ يُّصَلِّيَ الْغَدَاةَ ثُمَّ خَرَجُوْا مِنْ عِنْدِهٖ وَقَدْ اُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ فَجَلَسَ عَبْدُ اللّٰهِ اِلٰى اِسْطِوَانَةٍ مِّنَ الْمَسْجِدِ فَصَلَّى الرَّكْعَتَيْنِ ثُمَّ دَخَلَ فِي الصَّلٰوةِ ۔

(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

ہیں کہ ایک دن سعید بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے حضرت ابو موسیٰ، حضرت حذیفہ اور حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو ایسے وقت بلایا جب کہ ان حضرات نے ابھی فجر کی نماز ادا نہیں کی تھی، پھر یہ حضرات سعید بن العاص کے پاس سے ملاقات کر کے ایسے وقت نکلے کہ نماز فجر کی اقامت ہو رہی تھی تو حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، مسجد کے ایک ستون کی طرف بڑھے اور اس کو آڑ بنا کر فجر کی دو سنتیں ادا کیں، پھر جماعت میں شریک ہو گئے۔ اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

وَقَالَ فَهٰذَا عَبْدُ اللّٰهِ قَدْ فَعَلَ هٰذَا وَمَعَهٗ حُذَيْفَةُ وَاَبُوْ مُوْسٰى لَا يُنْكِرَانِ ذٰلِكَ عَلَيْهِ فَدَلَّ ذٰلِكَ عَلٰى مُوَافَقَتِهِمَا اِيَّاهُ ۔ اِنْتَهٰى ۔

امام طحاوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، جس شان کے صحابی ہیں وہ تو سب کو معلوم ہے تو ایسے جلیل القدر صحابی کا نماز فجر کے فرض کی اقامت ہوتے اور امام کی قراءت شروع کرنے کے باوجود فجر کی سنتوں کو جماعت سے دور ہٹ کر ادا کرنا اور پھر جماعت میں شریک ہونا، اس سے معلوم ہوا کہ سابق کی حدیث جو حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے مروی ہے، اس میں فجر کی سنتوں کو جو مستثنیٰ کیا گیا ہے، انہوں نے اسی پر عمل کیا ہے اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ جس کو مستثنیٰ کیا گیا ہے۔ یعنی اِلَّا رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ حدیث مرفوع ہی کا ٹکڑا ہے اس کے علاوہ حضرت حذیفہ اور حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہما ان دونوں حضرات نے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے اس عمل کو دیکھا اور اس پر انکار نہیں فرمایا۔ اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں حضرات ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے اس عمل سے موافقت رکھتے تھے ورنہ خاموش نہیں رہتے۔

۱۲۴۰ وَعَنْ اَبِي الدَّرْدَاۗءِ اَنَّهٗ كَانَ يَدْخُلُ الْمَسْجِدَ وَالنَّاسُ صُفُوْفٌ فِيْ

حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ نماز فجر کے فرض کے لیے جماعت

صَلٰوةِ الْفَجْرِ فَيُصَلِّي الرَّكْعَتَيْنِ فِيْ نَاحِيَةِ الْمَسْجِدِ ثُمَّ يَدْخُلُ مَعَ الْقَوْمِ فِي الصَّلٰوةِ رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ۔

صف بستہ کھڑی ہوئی ہوتی اور ایسے وقت جب کبھی ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فجر کی سنتیں ادا فرماتے پھر لوگوں کے ساتھ جماعت میں شریک ہو جاتے۔ (امام طحاوی)

۱۴۲۱ (۲۱) وَعَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ النَّهْدِيِّ قَالَ كُنَّا نَاْتِيْ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ قَبْلَ اَنْ نُصَلِّيَ الرَّكْعَتَيْنِ قَبْلَ الصُّبْحِ وَهُوَ فِي الصَّلٰوةِ فَنُصَلِّي الرَّكْعَتَيْنِ فِيْ اٰخِرِ الْمَسْجِدِ ثُمَّ نَدْخُلُ مَعَ الْقَوْمِ فِيْ صَلٰوتِهِمْ رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ۔

حضرت ابو عثمان نہدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نماز فجر پڑھانے ہوتے اور ہم جب کبھی فجر کی سنتیں پڑھے بغیر مسجد آجاتے تو ہم مسجد کے آخری حصہ میں فجر کی سنتیں پڑھ لیتے پھر جماعت میں شریک ہو جاتے اور ہم پر کوئی روک ٹوک نہ ہوتی تھی۔ (امام طحاوی)

۱۴۲۲ (۲۲) وَعَنِ الْحَسَنِ اَنَّهُ كَانَ يَقُوْلُ اِذَا دَخَلْتَ الْمَسْجِدَ وَلَمْ تُصَلِّ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ فَصَلِّهِمَا وَاِنْ كَانَ الْاِمَامُ يُصَلِّيْ ثُمَّ ادْخُلْ مَعَ الْاِمَامِ۔ (رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

حضرت حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرمایا کرتے تھے کہ اگر کسی وقت تم مسجد کی طرف فجر کی سنتیں پڑھے بغیر آجاؤ گو اس وقت امام نماز پڑھا رہا ہو، پھر بھی تم فجر کی سنتیں پہلے پڑھ لو، پھر امام کے ساتھ جماعت میں شریک ہو جاؤ۔ (امام طحاوی)

۱۴۲۳ (۲۳) وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَاةُ الْمَرْاَةِ فِيْ بَيْتِهَا اَفْضَلُ مِنْ صَلَاتِهَا فِيْ حُجْرَتِهَا وَصَلَاتُهَا فِيْ مَخْدَعِهَا اَفْضَلُ مِنْ صَلٰوتِهَا فِيْ بَيْتِهَا۔ (رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ عورت کے لیے کمرہ میں نماز پڑھنا دالان میں نماز پڑھنے سے بہتر ہے اور اس کے لیے تہ خانہ میں نماز پڑھنا کمرہ میں نماز پڑھنے سے بہتر ہے (ابو داؤد)

ف۔ اس حدیث شریف سے معلوم ہوتا ہے کہ عورت جتنا اندر گھر میں چھپ کر نماز پڑھے اتنا اس کے لیے بہتر ہے، اس لیے کہ عورت پردہ کی چیز ہے اور لفظ "عورت" کے معنی اور مفہوم میں چھپنا داخل ہے۔ ۱۲

۱۴۲۴ (۲۴) وَعَنْ اُمِّ سَلَمَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ خَيْرُ مَسَاجِدِ النِّسَاءِ قَعْرُ بُيُوْتِهِنَّ۔ (رَوَاهُ اَحْمَدُ)

ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ عورتوں کے لیے نماز پڑھنے کی بہترین جگہیں گھروں کے اندرونی حصے ہیں۔ (امام احمد)

---

لہ خلاف عادت دیر سے مسجد تشریف لاتے تو پھر آپ پہلے مسجد کی ایک جانب (صفوں سے علیحدہ)

۱۲۲۵/۲۵ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيُّهَا النَّاسُ انْهَوْا نِسَاءَكُمْ عَنْ لُبْسِ الزِّيْنَةِ وَالتَّبَخْتُرِ فِي الْمَسَاجِدِ فَاِنَّ بَنِيْ اِسْرَآئِيْلَ لَمْ يُلْعَنُوْا حَتّٰى لَبِسَ نِسَاءُهُمُ الزِّيْنَةَ وَتَبَخْتَرُوْا فِي الْمَسَاجِدِ۔ (رَوَاهُ ابْنُ عَبْدِ الْبَرِّ بِسَنَدِهٖ فِي التَّمْهِيْدِ)

ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا اے لوگو! تم اپنی عورتوں کو مسجدوں میں زیب وزینت کے ساتھ آنے سے منع کرو (کہ اس میں خوف فتنہ کا ہے) اور مردوں کو چاہیئے کہ مسجدوں میں اتراتے ہوئے نہ چلیں، اس لیے کہ بنی اسرائیل پر اسی وقت لعنت نازل ہوئی جب کہ عورتیں مسجدوں میں زیب وزینت کے ساتھ آنے لگیں اور مرد مسجدوں میں اتراتے ہوئے چلنے لگے اس کی روایت ابن عبدالبر نے اپنی سند سے تمہید میں کی ہے۔

۱۲۲۶/۲۶ وَعَنْهَا لَوْ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاٰى مَا اَحْدَثَتِ النِّسَاءُ بَعْدَهٗ لَمَنَعَهُنَّ الْمَسْجِدَ كَمَا مُنِعَتْ نِسَاءُ بَنِيْ اِسْرَآئِيْلَ۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں۔ کہ اگر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ملاحظہ فرماتے کہ آپ کے بعد عورتوں نے جو نئی نئی باتیں پیدا کرلی ہیں[2] تو آپ ان کو مسجد میں آنے سے ضرور روک دیتے، جس طرح کہ بنی اسرائیل کی عورتیں (مسجدوں میں آنے سے) روک دی گئی تھیں[2] (مسلم شریف)

۱۲۲۷/۲۷ وَعَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّ عَيْنٍ زَانِيَةٌ وَاِنَّ الْمَرْاَةَ اِذَا اسْتَعْطَرَتْ فَمَرَّتْ بِالْمَجْلِسِ فَهِيَ كَذَا وَكَذَا يَعْنِيْ زَانِيَةً۔ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَلِاَبِيْ دَاؤُدَ وَ

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اگر وہ شہوت سے کسی نامحرم پر نظر ڈالے تو وہ اس کی آنکھ کا زنا ہے۔ اور اگر کوئی عورت خوشبو لگا کر مردوں کی مجلس سے گزرے تو وہ عورت ایسی ویسی ہے یعنی زنا کا میلان رکھتی ہے[3] اس کی روایت ترمذی نے کی ہے

[1] مثلاً زیب وزینت کا لباس پہن کر اور خوشبو لگا کر باہر نکلنا شروع کر دیا ہے۔
[2] کہ اس طرح عورتوں اور مردوں کا ایک مکان میں پانچ وقت کی یکجائی بہت خطرناک ہوتی ہے اور اس سے نہ مٹنے والے فتنے کھڑے ہو جاتے ہیں اس لیے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم خاص طور پر مسجد کی حاضری سے عورت کو منع فرما دیتے۔
[3] اور اپنی خوشبو سے مردوں کو آنکھ کے زنا کی طرف مائل کرتی ہے۔ اس لیے سمجھی جائے گی کہ وہ زانیہ ہے۔

النَّسَآئِیُّ نَحْوَہٗ۔

اور ابوداؤد اور نسائی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

۱۴۴۸ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ اَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا کُنْتُمْ فِی الْمَسْجِدِ فَنُوْدِیَ بِالصَّلٰوۃِ فَلَا یَخْرُجْ اَحَدُکُمْ حَتّٰی یُصَلِّیَ۔
۲۸
(رَوَاہُ اَحْمَدُ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہم کو حکم دیا ہے کہ جب تم مسجد کے اندر ہو[1] اور ایسے ہی نماز کے لیے اذان ہو جائے تو تم کو جماعت کے ساتھ نماز پڑھے بغیر مسجد سے نہ نکلنا چاہیئے[2]۔
(امام احمد)

۱۴۴۹ وَعَنْ اَبِی الشَّعْثَآءِ قَالَ خَرَجَ رَجُلٌ مِّنَ الْمَسْجِدِ بَعْدَ مَا اُذِّنَ فِیْہِ فَقَالَ اَبُوْ ھُرَیْرَۃَ اَمَّا ھٰذَا فَقَدْ عَصٰی اَبَا الْقَاسِمِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔
۲۹
(رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

حضرت ابوالشعثاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ ہم (ایک دن) مسجد میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے اتنے میں مؤذن نے اذان دی، اذان سن کر ایک شخص مسجد سے باہر جانے لگا، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کے پیچھے نظر دوڑائی اور جب وہ مسجد سے بالکل باہر چلا گیا تو فرمایا کہ اس شخص نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کے خلاف کیا۔ (مسلم)

۱۴۵۰ وَعَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ اَدْرَکَہُ الْاَذَانُ فِی الْمَسْجِدِ ثُمَّ خَرَجَ لَمْ یَخْرُجْ لِحَاجَۃٍ وَّھُوَ لَا یُرِیْدُ الرَّجْعَۃَ فَھُوَ مُنَافِقٌ۔
۳۰
(رَوَاہُ ابْنُ مَاجَۃَ)

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص مسجد کے اندر ہو اور اذان ہوئی پھر وہ شخص مسجد سے نکل گیا اور کسی ضروری کام کے لیے نہیں نکلا اور وہ دوبارہ مسجد میں واپس ہونے کا ارادہ نہیں رکھتا ہے تو وہ منافق ہے اس کی روایت ابن ماجہ نے کی ہے۔

۱۴۵۱ وَعَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِثْنَانِ فَمَا فَوْقَھُمَا جَمَاعَۃٌ۔
۳۱

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ دو شخص اور جو ان سے زیادہ ہوں

---

[1] اور کہیں کے امام نہ ہوں اور نماز پڑھے ہوئے بھی نہ چاہیئے۔
[2] اور اگر ایسا شخص کہیں کا امام ہو، یا نماز پڑھ چکا ہو تو وہ اذان کے بعد مسجد سے باہر جا سکتا ہے۔

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

جماعت ہے[1] (اس طرح کہ دو میں سے ایک امام بنے اور دوسرا مقتدی) اس کی روایت ابن ماجہ نے کی ہے۔

# بَابُ تَسْوِيَةِ الصَّفِّ

# یہ باب نماز میں صفوں کے سیدھا کرنے اور برابر رکھنے کے بیان میں ہے

ف۔ واضح ہو کہ نماز میں صفوں کو سیدھا کرنے اور برابر رکھنے کی تاکید پر اور نہ کرنے کی وعید میں متعدد احادیث وارد ہوئی ہیں اس لیے نمازی جب صف بستہ کھڑے ہونے لگیں تو چاہیئے کہ آپس میں اس طرح متصل کھڑے رہیں کہ ایک دوسرے کے درمیان میں جگہ نہ رہنی چاہیئے اور آگے پیچھے بھی نہ کھڑے رہیں اور اگر کئی صفیں ہوں تو ایک صف دوسری صف کے متوازی اور برابر رہنی چاہیئے، اور صفوں کے قائم کرنے میں ایسا نہ کیا جائے تو ظاہر باطن میں بھی اتفاق نہ رہے گا۔ (اشعۃ اللمعات)

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ: إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الَّذِيْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِهِ صَفًّا كَاَنَّهُمْ بُنْيَانٌ مَّرْصُوْصٌ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے "بے شک اللہ دوست رکھتا ہے انہیں جو اس کی راہ میں لڑتے ہیں پرا باندھ کر، گویا وہ عمارت ہیں رانگا پلائی" (سورۃ الصف ۴) یعنی ایک سے دوسرا ملا ہوا، ہر ایک اپنی اپنی جگہ جما ہوا دشمن کے مقابلہ میں سب کے سب مثل شیئ واحد کے۔

ف۔ واضح ہو کہ صدر میں سورۃ صف کی اس آیت کو صف کی تعریف بیان کرنے کی غرض سے لایا گیا ہے۔ گویا آیت میں میدان جہاد کی صف کا ذکر ہے اور باب میں نماز کی صف کا بیان ہے، کوئی بھی صف ہو مگر صف کیسی ہونی چاہیئے اس آیت میں "كَاَنَّهُمْ بُنْيَانٌ مَّرْصُوْصٌ" کہہ کر بیان فرمایا گیا ہے یعنی صف، سیسا پلائی ہوئی دیوار کی طرح سیدھی اور چسپیدہ ہونی چاہیئے۔ صاحب مرقات نے بھی اسی وجہ سے اس باب کے صدر میں اس آیت کو بیان فرمایا ہے۔ ۱۲

۱۴۵۲ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُسَوِّيْ صُفُوْفَنَا حَتّٰى كَاَنَّمَا يُسَوِّيْ بِهَا الْقِدَاحَ حَتّٰى رَاٰى اَنَّا قَدْ عَقَلْنَا عَنْهُ ثُمَّ خَرَجَ يَوْمًا فَقَامَ حَتّٰى كَادَ اَنْ يُّكَبِّرَ فَرَاٰى

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہماری صفوں کو ایسا سیدھا کرتے تھے کہ گویا صفوں کے سیدھے پن سے تیروں کو سیدھا کیا جائے گا[2] حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

[1] یعنی جماعت کا ادنیٰ درجہ دو شخص ہیں پس دو شخصوں کے باہم نماز پڑھنے سے جماعت کا ثواب مل جائے گا۔

[2] اس میں مبالغہ ہے، چاہیئے تو یہ تھا کہ تیر سے صف کو سیدھا کرتے کا بیان ہوتا اس کی بجائے یہ مذکور ہے کہ صف ایسی سیدھی بناتے تھے کہ صف کے سیدھے پن سے تیر سیدھے کر سکیں۔

رَجُلًا بَادِيًا صَدْرُهُ مِنَ الصَّفِّ فَقَالَ عِبَادَ اللهِ لَتُسَوُّنَّ صُفُوفَكُمْ أَوْ لَيُخَالِفَنَّ اللهُ بَيْنَ وُجُوهِكُمْ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

نماز کے پہلے صفوں کو ہمیشہ سیدھا فرمایا کرتے تھے یہاں تک کہ جب آپ کو یہ معلوم ہوگیا کہ صفوں کو سیدھا کرنے کے حکم کو ہم سمجھ چکے ہیں، اور اس کی تعمیل کر رہے ہیں ایک دن کا ذکر ہے، کہ آپ تشریف لائے اور نماز پڑھانے کے لیے (مصلی) پر کھڑے ہوئے، قریب تھا کہ تکبیر تحریمہ کہیں کہ اتفاقاً ایک شخص پر نظر پڑ گئی جس کا سینہ صف کے باہر نکلا ہوا تھا ارشاد فرمایا، صاحبو! صف میں باہم مل کر ایک دوسرے سے نزدیک رہا کرو، آگے پیچھے ہو کر اختلاف پیدا نہ کرو، اگر ایسا کرو گے تو تمہارے دلوں میں بھی ایک دوسرے سے مخالفت پیدا ہوگی، ملاپ نہ رہے گا، پھوٹ اور نااتفاقی پیدا ہو جائے گی جس کے اثر سے ایک دوسرے سے منہ موڑے ہوئے رہو گے، (مسلم)

۱۲۵۳/۲ وَعَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُسَوِّي صُفُوفَنَا إِذَا قُمْنَا إِلَى الصَّلٰوةِ فَإِذَا اسْتَوَيْنَا كَبَّرَ۔

(رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ)

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو صفوں کے درست کرنے اور سیدھا کرنے میں خاص اہتمام تھا، جب ہم نماز کے لیے کھڑے ہوتے تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہماری صفوں کو سیدھا کرتے تھے جب ہماری صفیں ٹھیک ٹھیک سیدھی ہو جاتیں تو اس وقت آپ تکبیر تحریمہ فرماتے۔ (ابو داؤد)

۱۲۵۴/۳ وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ أُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ فَأَقْبَلَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِوَجْهِهٖ فَقَالَ أَقِيْمُوْا صُفُوْفَكُمْ وَتَرَاصُّوْا فَإِنِّيْ أَرَاكُمْ مِنْ وَّرَاءِ ظَهْرِيْ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ایک بار نماز کی تکبیر ہوئی۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہماری طرف متوجہ ہو کر ارشاد فرمایا اپنی صفوں کو سیدھا کرو اور صفوں میں چسپیدہ ہو کر کھڑے رہو (تم سمجھتے ہو گے کہ) میں سامنے ہی سے دیکھتا ہوں،

---

۱؎ تو پھر آپ سیدھا کرنے کے لیے جو تشریف لایا کرتے تھے اس کو ترک فرما دیا۔

۲؎ اگر شخص کو مخاطب بناتے تو ان کی دل شکنی ہوتی تھی، اس لیے عام طور پر خطاب فرماتے ہوئے)

۳؎ اپنے ہاتھ سے یا زبان سے کہہ کر یا اشارہ فرما کر

وَفِی الْمُتَّفَقِ عَلَیْہِ قَالَ اَتِمُّوا الصُّفُوْفَ فَاِنِّیْ اَرَاکُمْ مِنْ وَّرَاۗءِ ظَھْرِیْ۔

ایسا نہیں بلکہ میں اپنے پیچھے سے بھی ایسا ہی دیکھتا ہوں، جیسے کہ سامنے سے (اس پیچھے میں دیکھ لیتا ہوں کہ تمہاری صفیں سیدھی ہوئی یا نہیں) اس کی روایت بخاری نے کی ہے، اور بخاری اور مسلم کی متفقہ روایت میں ہے کہ تم صفوں کو پورا کر لیا کرو۔ یعنے پہلی صف کو پورا کر کے پھر دوسری صف شروع کیا کرو۔

ف اس حدیث میں ان لوگوں کے لیے مقام غور و فکر ہے جو یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہماری طرح ہی کے بشر و انسان ہیں معاذ اللہ! جیسے ہم کھاتے پیتے، دیکھتے سنتے، چلتے پھرتے اور سوتے جاگتے ہیں، ویسے ہی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یہ سب کچھ کرتے ہیں۔ اس حدیث پاک اور اس طرح کی دوسری احادیث سے یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ سرکار رسالت مآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہماری طرح کے بشر و انسان قطعًا نہیں ہیں، ہم تو اپنی آنکھوں سے صرف اپنے آگے کی اشیاء کو ہی دیکھ سکتے ہیں وہ بھی محدود فاصلے تک جب کہ سید الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نہ صرف اپنی اگلی جانب وہ بھی لا محدود یعنی اپنے پیچھے سے بھی دیکھ سکتے ہیں۔ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اپنے جیسا کہنے والے بھی تو یہ دعوی کر کے دکھائیں کہ ہم بھی اپنے پیچھے سے دیکھ سکتے ہیں جس طرح اپنے آگے سے دیکھ سکتے ہیں۔

بخاری شریف کی حدیث میں ہے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے تمام صحابہ سے فرمایا تم میں سے کون میری مثل ہے مجھ جیسا ہے۔ حالانکہ تمام انبیاء کے بعد نسل انسانی میں سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صحابہ تمام مخلوقات میں سب سے افضل ہیں یا سید الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، انبیاء علیہم السلام کے بعد سب سے افضل ترین انسانوں سے فرما رہے ہیں کہ تم میں سے کون میری طرح کا انسان ہے، کسی صحابی رسول نے یہ نہ کہا کہ میں آپ کی طرح کا انسان ہوں، مگر بڑے افسوس کی بات ہے آج چودہ سو سال بعد دعوائے مسلمانی کرنے والے، انبیاء مرسلین خصوصا سید الانبیا، خاتم النبیین، رحمۃ اللعالمین حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عظمت شان بڑھانے کی بجائے، تنقیص رسالت و گستاخی رسول کرنے والے نجدیوں کے لیے ذخیرۂ احادیث میں مقام غور و فکر ہے۔ عظمت صحابہ کی رٹ لگانے والے عقائد صحابہ کو بھی قبول کریں، ان کی سیرت و کردار کا مطالعہ کر کے ان کے نظریات پر بھی ایمان لائیں۔

۱۴۵۵ وَعَنْہُ قَالَ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اِسْتَوُوْا اِسْتَوُوْا اِسْتَوُوْا فَوَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ اِنِّیْ لَاَرَاکُمْ مِّنْ خَلْفِیْ کَمَا اَرَاکُمْ مِّنْ بَیْنِ یَدَیَّ۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جب جماعت کھڑی ہوتی تو تکبیر تحریمہ کے پہلے یہ ارشاد فرمایا کرتے تھے صاحبو! صفیں سیدھی کرو! باہم مل کر ایک دوسرے سے نزدیک کھڑے رہو (پھر کہتا ہوں)

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

صفیں سیدھی کرو، باہم مل کر ایک دوسرے سے نزدیک کھڑے رہو، (میرے) قبلہ رخ رہنے سے تم سمجھتے ہو گے کہ میں تم کو نہیں دیکھ رہا ہوں اس مبارک ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! میں تم کو اپنے پیچھے سے ایسا ہی دیکھتا ہوں جیسا تم کو سامنے سے دیکھتا ہوں، اس لیے صفوں میں تمہارے آگے پیچھے کھڑے ہونے کو اور صفوں کے بیچ میں تمہارے جگہ خالی چھوڑنے کو برابر دیکھتا رہتا ہوں۔ (ابوداؤد)

۱۴۵۶ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَوُّوْا صُفُوْفَكُمْ فَاِنَّ تَسْوِيَةَ الصُّفُوْفِ مِنْ اِقَامَةِ الصَّلٰوةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اِلَّا اَنَّ عِنْدَ مُسْلِمٍ مِنْ تَمَامِ الصَّلٰوةِ۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم اپنی صفوں کو سیدھا کرو، باہم مل کر ایک دوسرے سے نزدیک کھڑے رہو، اس لیے کہ صفوں کو سیدھا کرنا ان چیزوں میں سے ہے جن سے نماز کی اصلاح ہوتی ہے۔ (بخاری ومسلم)

۱۴۵۷ وَعَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ عَنْ يَمِيْنِهٖ اِعْتَدِلُوْا سَوُّوْا صُفُوْفَكُمْ وَعَنْ يَسَارِهٖ اِعْتَدِلُوْا سَوُّوْا صُفُوْفَكُمْ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (جب جماعت کھڑی ہوتی تو تکبیر تحریمہ سے پہلے) اپنی دائیں طرف متوجہ ہو کر ارشاد فرمایا کرتے تھے "اِعْتَدِلُوْا" صف میں امام کے دونوں جانب برابر برابر کھڑے رہو، یعنی ایک طرف زیادہ اور دوسری طرف کم نہ رہو، "سَوُّوْا صُفُوْفَكُمْ" اپنی صفیں سیدھی کرلو، باہم مل کر ایک دوسرے سے نزدیک کھڑے رہو، ایسا ہی بائیں جانب متوجہ ہو کر ارشاد فرمایا کرتے تھے "اِعْتَدِلُوْا" صف میں امام کے دونوں جانب برابر برابر کھڑے رہو، یعنی ایک طرف زیادہ اور دوسری طرف کم نہ رہو "سَوُّوْا صُفُوْفَكُمْ" اپنی صفیں سیدھی کرلو، باہم مل کر ایک دوسرے سے نزدیک کھڑے رہو۔ (ابوداؤد)

۱۴۵۸ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے

اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رُصُّوْا صُفُوْفَکُمْ وَقَارِبُوْا بَیْنَھَا وَحَاذُوْا بِالْاَعْنَاقِ فَوَ الَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ اِنِّیْ لَاَرَی الشَّیْطَانَ یَدْخُلُ مِنْ خَلَلِ الصَّفِّ کَاَنَّھَا الْحَذَفُ۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ)

وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم اپنی صفوں میں خوب مل کر (اس طرح) چسپیدہ کھڑے رہا کرو (کہ ایک دوسرے کے درمیان میں جگہ خالی نہ رہنے پائے) اور ایک صف دوسری صف سے قریب رکھو اور گردنوں کو ایک دوسرے کے برابر رکھو یعنی آگے پیچھے نہ ہوں، اُس مبارک ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے میں دیکھتا ہوں کہ شیطان بکری کے بچہ کی طرح بن کر صف کی خالی جگہ میں داخل ہوا کرتا ہے اس لیے تم صف میں جگہ خالی نہ چھوڑو اور چسپیدہ رہا کرو) (ابوداؤد)

۱۳۵۹/۸ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَۃَ قَالَ خَرَجَ عَلَیْنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَرَاٰنَا حَلَقًا فَقَالَ مَالِیْ اَرَاکُمْ عِزِیْنَ ثُمَّ خَرَجَ عَلَیْنَا فَقَالَ اَلَا تَصُفُّوْنَ کَمَا تَصُفُّ الْمَلٰٓئِکَۃُ عِنْدَ رَبِّھَا فَقُلْنَا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَکَیْفَ تَصُفُّ الْمَلٰٓئِکَۃُ عِنْدَ رَبِّھَا قَالَ یُتِمُّوْنَ الصُّفُوْفَ الْاُوْلٰی وَیَتَرَاصُّوْنَ فِی الصَّفِّ۔

(رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

حضرت جابر بن سمرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (ایک بار) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے اور ملاحظہ فرمائے کہ ہم علیحدہ علیحدہ حلقے بنا کر بیٹھے ہوئے ہیں ارشاد فرمایا کیا وجہ ہے کہ میں تم کو الگ الگ حلقوں میں بیٹھے ہوئے دیکھ رہا ہوں؟ (یعنی اس طرح نہ بیٹھنا چاہیئے کہ یہ نا اتفاقی کی علامت ہے) اس کے بعد پھر (ایک بار) ہمارے پاس تشریف لائے اور ارشاد فرمایا تم (نماز میں) ایسی صف بندی کیوں نہیں کرتے، جیسا کہ فرشتے اللہ تعالیٰ کے سامنے صف بندی کیا کرتے ہیں؟ ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرشتے اپنے رب کے سامنے کس طرح صف بندی کیا کرتے ہیں؟ ارشاد فرمایا کہ پہلے صف اوّل کو پورا کرتے ہیں، پھر صف ثانی کو اور اس کے بعد دیگر صفوں کو (یعنی جب تک ایک صف پوری نہ ہو، اس کے بعد کی دوسری صف کو شروع نہیں کرتے) اور صفوں میں باہم خوب مل کر چسپیدہ کھڑے ہوا کرتے ہیں۔ (مسلم)

۱۳۶۰/۹ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَتِمُّوا الصُّفُوْفَ الْمُقَدَّمَ ثُمَّ الَّذِیْ یَلِیْہِ فَمَا کَانَ مِنْ

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا پہلی صف کو پورا کرو پھر اس کو جو اس کے قریب

تَعْتَصِ فَلْيَكُنْ فِي الصَّفِّ الْمُؤَخَّرِ۔
(رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ)

ہو پھر جو کچھ کمی رہے تو اخیر صف میں رہے۔
(ابو داؤد)

۱۴۶۱ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَزَالُ قَوْمٌ يَتَأَخَّرُوْنَ عَنِ الصَّفِّ الْأَوَّلِ حَتّٰى يُؤَخِّرَهُمُ اللهُ فِي النَّارِ۔

(رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ)

ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا جو لوگ بے پروائی کر کے یا بعد کی صفوں میں راحت و آرام کے خیال سے اپہلی صف کو ترک کرنے کی عادت کر لیتے ہیں تو جیسے یہ صفوں کے پچھلے حصوں کو پسند کر لیتے ہیں، ایسا ہی اللہ تعالیٰ ان کو دوزخ کی نذر میں جو دوزخ کا پچھلا حصّہ ہے ڈالدیں گے
(ابو داؤد)

ف واضح ہو کہ نمازی کے صف اوّل میں کھڑے ہونے کی بہت بڑی فضیلت ہے لیکن صف اوّل میں کھڑے ہونا واجب نہیں بلکہ مستحب ہے اور اس پر تمام آئمہ کرام کا اتفاق ہے، یہ فتاوی عالمگیریہ میں قنیہ سے منقول ہے۔

اب رہی وہ وعید جو صدر کی اس حدیث میں مذکور ہے تو وہ ایسے اشخاص سے متعلق ہے جو نیکیوں اور فضیلت کے کاموں کے حاصل کرنے میں سستی اور غفلت کرنے کے عادی ہوجاتے ہیں اور اُن کے دلوں میں نیکیوں کی رغبت نہیں رہتی اور خواہ مخواہ صف اوّل کو چھوڑ بیٹھتے ہیں، حالانکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرَاتِ (لوگو! تم نیک کاموں کی طرف دوڑو) ایک اور جگہ ارشاد ہے۔ سَابِقُوْا إِلٰى مَغْفِرَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَجَنَّةٍ عَرْضُهَا السَّمٰوٰتُ وَالْأَرْضُ (لوگو! اپنے پروردگار کی مغفرت کی طرف دوڑو اور ایسی جنّت کی طرف دوڑو جس کی وسعت آسمان اور زمین دونوں کی وسعت کے برابر ہے)

ان دونوں آیتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ مسلمانوں کے دلوں میں نیکیوں کے کرنے کی رغبت اور نیکیوں کا خیال رہنا چاہئے اور یہ واجب ہے اگر کسی کے دل سے نیکیوں کی رغبت اور نیکیوں کا خیال نکل جائے اور نیکیوں کے کرنے سے بے پروائی کرے تو یہ دل کا گناہ ہے اور ایسا کرنے سے واجب ترک ہوتا ہے تو ایسے شخص کا صف اوّل میں شریک نہ ہونا اور اس سے بے پروائی کرنا واجب کو ترک کرتا ہوا، اس لیے گناہ کا کام ہوا۔ اور اسی وجہ سے اس وعید کا مستحق ہوگا۔ جو صدر کی حدیث میں مذکور ہے۔ بخلاف اس کے اگر کسی کے دل میں نیکیوں کی رغبت ہے۔ اور نیکیوں کے کرنے کا خیال جما ہوا ہے اور باوجود اس سے یہ صف اوّل میں کسی وجہ سے شریک نہ ہو سکا تو وہ اس وعید کا مستحق نہ ہوگا۔

یہ بھی واضح رہے کہ صدر کی حدیث میں جو وعید مذکور ہے وہ اس شخص سے بھی متعلق ہوگی جو اولاً صف اوّل میں جگہ حاصل کرے پھر فرض نماز ادا کرنے سے پہلے کسی دنیوی غرض سے مثلاً نماز کے بعد مسجد سے جلد نکلنے کے خیال سے گرمی کے موسم میں راحت حاصل کرنے کے لیے اندرون مسجد سے نکل کر صحن مسجد میں آجائے،

ظاہر ہے کہ ایسے شخص کا ان اغراض کے لیے صف اوّل کو چھوڑ کر پچھلی صفوں میں پہنچ جانا حصول تقریب سے اعراض ہوا، اس لیے ایسا شخص اس وعید کا مستحق ہوا۔ البتہ صفِ اوّل میں احتراماً کسی اہل علم کو یا اپنے سے زیادہ عمر والے صاحب کو جگہ دینے کے لیے پچھلی صف میں منتقل ہونیوالا اس وعید کا مستحق نہ ہوگا۔ اس لیے کہ یہ شرعاً مطلوب ہے۔ ۱۲

۱۲۶۲ وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ اَصْحَابِہٖ تَاَخُّرًا فَقَالَ لَھُمْ تَقَدَّمُوْا وَاْتَمُّوْا بِیْ وَلْیَاْتَمَّ بِکُمْ مَّنْ بَعْدَکُمْ لَایَزَالُ قَوْمٌ یَّتَاَخَّرُوْنَ حَتّٰی یُؤَخِّرَھُمُ اللّٰہُ۔ (رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے اپنے اصحاب کو (صف اوّل سے) پیچھے ہٹتے دیکھا تو ارشاد فرمایا! آگے بڑھو اور صفِ اوّل میں رہا کرو، اس سے تم کو ان اعمال کے دیکھنے کا موقع ملے گا جن کو میں نماز میں کیا کرتا ہوں جیسے میں کرتا ہوں ویسے ہی تم کرسکو گے پھر تمہارے بعد والے تمہارے اعمال نماز کو دیکھ کر ویسے ہی اعمال کیا کرینگے۔ ایسا نہ کرے کہ جو لوگ دینے پرواٹی سے) صفِ اوّل میں نہ رہ کر پچھلی صفوں میں رہا کریں گے تو اللہ تعالیٰ ان کو ہر کار خیر سے پیچھے رکھیں گے، یعنی خیر کی توفیق نہیں دیں گے۔ (مسلم)

۱۲۶۳ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَقِیْمُوا الصُّفُوْفَ وَحَاذُوْا بَیْنَ الْمَنَاکِبِ وَسُدُّوا الْخَلَلَ وَلِیْنُوْا بِاَیْدِیْ اِخْوَانِکُمْ وَلَاتَذَرُوْا فُرُجَاتِ الشَّیْطَانِ وَمَنْ وَصَلَ صَفًّا وَصَلَہُ اللّٰہُ وَمَنْ قَطَعَہٗ قَطَعَہُ اللّٰہُ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَرَوَی النَّسَائِیُّ مِنْہُ قَوْلَہٗ وَمَنْ وَصَلَ صَفًّا اِلٰی اٰخِرِہٖ۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا اپنی صفوں کو سیدھا کرو اور اپنے مونڈھوں کو ایک دوسرے کے برابر رکھو (یعنی آگے پیچھے نہ ہو) اور صف کے شگافوں کو بند کرو اور صف میں شیطان کے لیے خالی جگہ نہ چھوڑو اور جو شخص صف کو ملا دے (یعنی صف کی خالی جگہ میں جاکر کھڑا ہو جائے) تو اللہ تعالیٰ بھی اس کو اپنے فضل و رحمت سے ملا لیں گے (یعنی اس سے خاص تعلق رکھیں گے) اور جو شخص صف کو قطع کرے (یعنی صف کی خالی جگہ میں کھڑا نہ ہو) تو اللہ تعالیٰ بھی اس سے قطع تعلق کرلیں گے (یعنی اپنی رحمت سے اس کو دور کردیں گے) اس کی روایت

ل یعنی کوئی مونڈھے پر ہاتھ رکھ کر صف میں برابر کرے تو اس کا کہنا مانو، یا صف میں گنجائش ہو اور کوئی آنا چاہے تو اس کو آنے دو اور اپنے بازوؤں کو نرم رکھو اور مزاحمت نہ کرو، یا کوئی اکیلا شخص صف کے آخری شخص کو دوسری صف میں لانے کے لیے مونڈھے پر ہاتھ رکھے تو یہ شخص اس کا کہا مانے اور پیچھے ہٹ کر صف ثانی میں اس کے ساتھ نماز ادا کرے مگر شرط یہ ہے کہ صفِ اوّل سے صف ثانی میں صرف ایک یا دو قدم میں آجائے)

ابو داؤد نے کی ہے۔ اور نسائی نے بھی اسی کے قریب قریب روایت کی ہے۔

۱۲۶۴ وَعَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ [۱۳] قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ إِنَّ اللّٰهَ وَمَلَائِكَتَهُ يُصَلُّوْنَ عَلَى الَّذِيْنَ يَلُوْنَ الصُّفُوْفَ الْأُوْلَى وَمَا مِنْ خُطْوَةٍ أَحَبُّ إِلَى اللّٰهِ مِنْ خُطْوَةٍ يَمْشِيْهَا يَصِلُ بِهَا صَفًّا۔

(رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ)

حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ارشاد فرمایا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے ان پر درود بھیجتے ہیں، جو اگلی صفوں کو درست کرتے ہیں (یعنی) ہر پچھلی صف والے اپنے سے اگلی صف میں کھلی ہوئی جگہ کو خود پُر کرتے ہیں اور دوسروں کو اس کے پُر کرنے کی رغبت دلاتے ہیں) اور اللہ تعالیٰ کے پاس وہ قدم سب سے زیادہ پسندیدہ ہے جو صف کی خالی جگہ کو پُر کرنے کے لیے اُٹھایا جاتا ہے۔ (ابو داؤد)

۱۲۶۵ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ [۱۴] رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خِيَارُكُمْ أَلْيَنُكُمْ مَنَاكِبَ فِي الصَّلٰوةِ۔

(رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم میں بہترین اخلاق والے وہ ہیں جو نماز میں اپنے مونڈھوں کو نرم رکھتے ہیں[۱] (ابو داؤد)

## بَابُ الْمَوْقِفِ

## باب امام اور مقتدی نماز میں کس طرح کھڑے رہیں اور اس کے احکام اور آداب کیا ہیں)

۱۲۶۶ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ [۱] قَالَ بِتُّ فِيْ بَيْتِ خَالَتِيْ مَيْمُوْنَةَ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ فَقُمْتُ عَنْ يَسَارِهٖ فَأَخَذَ بِيَدِيْ مِنْ

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ (ایک مرتبہ) میں نے اپنی خالہ ام المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے مکان میں رات گذاری، جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ

---

لہ یعنی کوئی مونڈھے پر ہاتھ رکھ کر صف میں برابر کرے تو اس کا کہنا مانتے ہیں، یا صف میں گنجائش ہے۔ اور کوئی آنا چاہے تو اس کو آنے دیتے ہیں اور اپنے بازوؤں کو دبائے ہوئے رکھتے ہیں اور مزاحمت نہیں کرتے یا اپنے مونڈھوں سے اپنے ساتھی کے مونڈھوں کو دھکا نہیں دیتے، بلکہ اپنے بازوں کو دبائے ہوئے رکھتے ہیں تاکہ اس کو تکلیف نہ ہو، اور نماز سکون اور وقار سے ادا کرتے ہیں یا کوئی اکیلا شخص صف کے آخری شخص کو دوسری صف میں لانے کے لیے مونڈھے پر ہاتھ رکھے تو اس کا کہا مان کر پیچھے ہٹ جاتے ہیں اور اس کے ساتھ صف ثانی میں نماز ادا کرتے ہیں

وَرَآءِ ظَهْرِهٖ فَعَدَلَنِيْ كَذٰلِكَ مِنْ وَّرَآءِ ظَهْرِهٖ اِلَى الشِّقِّ الْاَيْمَنِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

علیہ وآلہ وسلم نماز تہجد کے لیے کھڑے ہوئے تو میں بھی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے بائیں جانب نماز کے لیے کھڑا ہو گیا تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے میرا ہاتھ پکڑ کر اپنی پیٹھ کے پیچھے سے گھما کر مجھے اپنی سیدھی جانب کھڑا کر دیا، (یہ کہہ کر) حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے ویسے ہی کر کے بتلایا جس طرح حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے کیا تھا۔
(بخاری و مسلم)

ف۔ صاحب مرقات نے شرح السنہ کے حوالے سے لکھا ہے کہ اس حدیث شریف سے کئی مسائل معلوم ہوئے،
مسئلہ ۱، نفل نماز کا جماعت کے ساتھ ادا کرنا جائز ہے بشرطیکہ اس کے لیے اذان اور اقامت نہ دی جائے۔
مسئلہ ۲، امام کی اقتداء اگر صرف ایک مقتدی کر رہا ہو تو وہ امام کے بالکل داہنے جانب اس طرح کھڑے ہو کہ مقتدی کے پیروں کی انگلیاں امام کی ایڑی کے پاس رہیں۔
مسئلہ ۳، اس حدیث میں مذکور ہے کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو اپنے ہاتھ سے پکڑ کر گھماتے ہوئے سیدھے جانب کھڑا کر دیا۔ اس سے ثابت ہوا کہ عمل قلیل نماز میں ضرورتاً جائز ہے۔
مسئلہ ۴، اس حدیث میں یہ بھی مذکور ہے کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو اپنی پیٹھ کے پیچھے سے گھما کر داہنے جانب کھڑا کر دیا۔ حالانکہ سامنے سے گھما کر کھڑا کرنا آسان تھا، اس سے ثابت ہوا کہ مقتدی کا امام کے آگے ہونا جائز نہیں ہے، اسی لیے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو اپنے پیچھے سے لائے، سامنے سے نہیں لائے۔
مسئلہ ۵، اس حدیث میں یہ بھی مذکور ہے کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے تنہا نماز شروع فرمائی اور بعد میں ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے آپ کی اقتداء کی، اس سے ثابت ہوا کہ ایسے تنہا نماز پڑھنے والے کی اقتداء جائز ہے جس نے امامت کی نیت نہ کی ہو۔ ۱۲

۱۴۶۷
۲
وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ اَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا كُنَّا ثَلَاثَةً اَنْ يَّتَقَدَّمَنَا اَحَدُنَا۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہمیں حکم دیا ہے کہ اگر ہم تین ہوں تو نماز کے لیے ہم میں سے ایک آگے بڑھ کر امام بنے اور باقی دو امام کے پیچھے باہم مل کر کھڑے رہیں۔ (ترمذی)

۱۴۶۸
۳
وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيُصَلِّيَ فَجِئْتُ

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے (ایک طویل حدیث میں) مروی ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ

حَتّٰی قُمْتُ عَنْ یَّسَارِہٖ فَاَخَذَ بِیَدِیْ فَاَدَارَنِیْ حَتّٰی اَقَامَنِیْ عَنْ یَّمِیْنِہٖ ثُمَّ جَآءَ جَبَّارُ بْنُ صَخْرٍ فَقَامَ عَنْ یَّسَارِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاَخَذَ بِیَدَیْنَا جَمِیْعًا فَدَفَعَنَا حَتّٰی اَقَامَنَا خَلْفَہٗ۔

(رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نماز پڑھتے کھڑے ہوئے انہیں میں آکر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بائیں جانب کھڑا ہو گیا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے میرا ہاتھ پکڑا اور گھمایا یہاں تک کہ مجھے اپنی داہنی جانب کھڑا کر لیا۔ پھر جبار بن صخر آئے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بائیں جانب کھڑے ہو گئے تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہم دونوں کے ہاتھوں کو پکڑ کر (عمل قلیل کے ذریعہ) ہٹا دیا، یہاں تک کہ ہم کو اپنے پیچھے کھڑا کر دیا۔ اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

ف اس حدیث شریف سے ثابت ہوا کہ اگر مقتدی ایک ہو تو امام کے داہنی طرف کھڑا رہے اور اگر دو ہوں تو باہم مل کر امام کے پیچھے کھڑے ہوں۔ (اشعۃ اللمعات) ۱۲

۱۳۶۹/۴ وَعَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلّٰی بِہٖ وَبِاُمِّہٖ اَوْخَالَتِہٖ قَالَ فَاَقَامَنِیْ عَنْ یَّمِیْنِہٖ وَاَقَامَ الْمَرْاَۃَ خَلْفَنَا۔

(رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے (ایک دفعہ) اِن کو اور ان کی ماں یا خالہ کو (ان کے گھر میں نفل) نماز پڑھائی حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مجھ کو اپنی سیدھی جانب کھڑا کیا اور اُس عورت کو (جو ہمارے ساتھ نماز میں شریک تھیں) ہمارے پیچھے کھڑا کیا۔ (مسلم)

ف۔ اس حدیث شریف سے ثابت ہوا کہ اگر امام کے پیچھے صرف ایک مرد اور صرف ایک عورت اقتداء کر رہے ہوں تو مرد امام کے سیدھے جانب کھڑا ہوا اور عورت ان کے پیچھے کھڑی ہو جائے (ردالمحتار) ۱۲

۱۳۷۰/۵ وَعَنْہُ قَالَ صَلَّیْتُ اَنَا وَیَتِیْمٌ فِیْ بَیْتِنَا خَلْفَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاُمُّ سُلَیْمٍ خَلْفَنَا۔

(رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے اور یتیم نامی بچہ نے جو ہمارے گھر میں تھا نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھی اور (میری ماں حضرت) ام سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا ہمارے پیچھے نماز پڑھ رہی تھیں۔ (مسلم)

ف۔ اس حدیث شریف سے ثابت ہوا کہ مقتدی دو یا زیادہ ہوں تو امام کے پیچھے کھڑے ہوں اور امام آگے ہو اور عورت ایک ہو تو سب سے پیچھے تنہا کھڑی ہو۔ (ردالمحتار میں بھی ایسا ہی مذکور ہے) ۱۲

ف۔ اس حدیث شریف سے یہ بھی ثابت ہوا کہ اگر مردوں کے ساتھ صرف ایک بچہ اقتداء کر رہا ہو تو

وہ مردوں کے ساتھ صف میں شریک ہو جائے، اور ردالمختار میں لکھا ہے کہ اگر بچے ایک سے زائد ہوں تو وہ مردوں کے پیچھے اور عورتوں سے پہلے صف بنا کر کھڑے ہوں اور عورتیں بچوں کی صف کے پیچھے اپنی صف بنالیں۔ ۱۲

۱۳۷۱ وَعَنْهُ اَنَّ جَدَّتَهٗ مُلَيْكَةَ دَعَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِطَعَامٍ صَنَعَتْهُ فَاَكَلَ مِنْهُ ثُمَّ قَالَ قُوْمُوْا فَلْنُصَلِّ بِكُمْ قَالَ اَنَسٌ فَقُمْتُ اِلٰى حَصِيْرٍ لَنَا قَدِ اسْوَدَّ مِنْ طُوْلِ مَا لُبِسَ فَنَضَحْتُهٗ بِالْمَآءِ فَقَامَ عَلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَصَفَفْتُ عَلَيْهِ اَنَا وَالْيَتِيْمُ وَرَآءَهٗ وَالْعَجُوْزُ مِنْ وَّرَآئِنَا فَصَلّٰى بِنَا رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ انْصَرَفَ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ان کی دادی ملیکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لیے ایک خاص قسم کا کھانا تیار کیا اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی دعوت کی، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (تشریف لائے اور) اس میں سے کچھ تناول فرمایا پھر ارشاد فرمایا کھڑے ہو جاؤ میں تم کو نماز پڑھاتا ہوں، حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں (نماز پڑھنے کے لیے ایک چٹائی اٹھالایا جو دھری رہنے سے اس میں سختی آگئی تھی اور گرد جم کر سیاہ ہوگئی تھی) میں نے اس پر کچھ پانی چھڑک دیا۔ (تاکہ وہ نرم اور صاف ہو جائے) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس پر کھڑے ہوگئے اور اسی چٹائی پر میں اور یتیم نامی بچہ نے باہم مل کر حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے پیچھے صف بنالی اور بوڑھی دادی ہمارے پیچھے (تنہا) کھڑی ہوگئیں، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہم کو دو رکعتیں (نفل) پڑھائیں (اور واپس تشریف لے گئے)

(ترمذی)

ف۔ اس حدیث شریف میں مذکور ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دادی ملیکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو نماز میں سب کے پیچھے علیحدہ تنہا کھڑا کیا، حالانکہ جماعت میں صف کے پیچھے الگ تنہا کھڑا ہونا مکروہ ہے اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک تو مفسد نماز بھی ہے، اس کے باوجود حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ملیکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو تنہا پیچھے کھڑا کرنے کی بجز اس کے کوئی وجہ معلوم نہیں ہوتی کہ عورت کا نماز میں مردوں یا لڑکوں کے ساتھ صف میں برابر کھڑا ہونا مردوں یا لڑکوں دونوں کی نماز کے لیے مفسد ہے، اگر عورت کا صف میں مردوں یا لڑکوں کے برابر کھڑا ہونا جائز ہوتا تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ان بڑھیا کو تنہا کھڑا ہونے سے ضرور منع فرماتے جب کہ اس واقعہ میں ملیکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دادی ہیں۔ اور ان کے ساتھ ایک بچہ ہے اور ظاہر

قوم کی امامت کرے تو اس کو مختصر قرأت کے ساتھ نماز پڑھانا چاہیئے[1] کیونکہ جماعت میں بوڑھے بھی ہوتے ہیں، بیمار بھی، کمزور بھی اور ضرورت مند بھی، ہاں اگر کوئی تنہا نماز پڑھے تو جس قدر چاہے (قرأت) طویل کرے[2]

۱۵۰۴ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِذَا صَلّٰی اَحَدُکُمْ لِلنَّاسِ فَلْیُخَفِّفْ فَاِنَّ فِیْهِمُ السَّقِیْمَ وَالضَّعِیْفَ وَالْکَبِیْرَ وَاِذَا صَلّٰی اَحَدُکُمْ لِنَفْسِهٖ فَلْیُطَوِّلْ مَا شَاءَ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا، جب تم میں سے کوئی شخص لوگوں کو نماز پڑھائے تو اس کو مختصر (قرأت) کے ساتھ نماز پڑھانا چاہیئے کیونکہ جماعت میں بیمار، کمزور اور بوڑھے سب ہی طرح کے آدمی ہوتے ہیں، ہاں! اگر کوئی تنہا نماز پڑھ رہا ہو تو جس قدر چاہے نماز کو طویل کرے (مگر اس قدر طویل نہ کرے کہ نماز کا وقت ہی گذر جائے) (بخاری و مسلم)

۱۵۰۵ وَعَنْ قَیْسِ بْنِ اَبِیْ حَازِمٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ اَبُوْ مَسْعُوْدٍ اِنَّ رَجُلًا قَالَ وَاللّٰهِ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّیْ لَاَتَاَخَّرُ عَنْ صَلٰوةِ الْغَدَاةِ مِنْ اَجْلِ فُلَانٍ مِمَّا یُطِیْلُ بِنَا فَمَا رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ مَوْعِظَةٍ اَشَدَّ غَضَبًا مِّنْهُ یَوْمَئِذٍ ثُمَّ قَالَ اِنَّ مِنْکُمْ مُنَفِّرِیْنَ فَاَیُّکُمْ مَا صَلّٰی بِالنَّاسِ فَلْیَتَجَوَّزْ فَاِنَّ فِیْهِمُ الضَّعِیْفَ وَالْکَبِیْرَ وَذَا الْحَاجَةِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ)

حضرت قیس ابن ابی حازم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ حضرت ابومسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھ کو خبر دی کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کیا، یا رسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم) میں فلاں شخص کی وجہ سے نماز صبح کی جماعت میں شریک نہیں ہوا کرتا ہوں کیونکہ وہ ہمیں لمبی (قرأت) سے نماز پڑھاتے ہیں (جس کی میں تاب نہیں لا سکتا) (یہ سنتے ہی) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو نصیحت کرنے میں اسی دن سے زیادہ غصہ فرماتے ہوئے میں نے کبھی نہیں دیکھا، آپ نے فرمایا، تم میں بعضوں کا ایسا برتاؤ ہے جس کی وجہ سے لوگوں کو دین کے کاموں سے نفرت ہونے لگتی ہے۔ پس جو شخص لوگوں کا امام بنے، اس کو مختصر (قرأت) سے نماز پڑھانا چاہیئے[3] کیونکہ اس کے پیچھے

[1] اور جو اذکار اور دعائیں نفل نمازوں میں پڑھی جاتی ہیں، ان کو فرض میں پڑھ کر فرض کو طویل نہ کرنا چاہیئے۔

[2] اور جو اذکار اور دعائیں ماثورہ ہیں ان میں سے بھی جسے چاہے پڑھ سکتا ہے۔

[3] یعنی اس کو تمام نمازوں میں طوال مفصل اوساط مفصل اور قصار مفصل سے زیادہ طویل قرأت نہیں کرنا چاہیئے۔

کمزور، بوڑھے اور ضرورت مند سب ہی طرح کے آدمی ہوتے ہیں، (اس لیے اس کو سب کی رعایت کرنا ضروری ہے۔) (بخاری و مسلم)

۱۵۰۶ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَلْاِمَامُ ضَامِنٌ وَالْمُؤَذِّنُ مُؤْتَمَنٌ اَللّٰهُمَّ اَرْشِدِ الْاَئِمَّةَ وَاغْفِرْ لِلْمُؤَذِّنِیْنَ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَالشَّافِعِیُّ وَ فِیْ اُخْرٰی لَهٗ بِلَفْظِ الْمَصَابِیْحِ وَرَوٰی اَحْمَدُ مِثْلَهٗ مَرْفُوْعًا وَهٰذَا اِسْنَادٌ صَحِیْحٌ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا امام (مقتدیوں کی نماز کا) ضامن ہے[1] اور مؤذن امانت دار ہے[2]، اے اللہ! اماموں کو علم و عمل کی ہدایت فرما اور مؤذنین (کی کوتاہیوں) کو بخش دے، اس کی روایت، ابو داؤد، ترمذی اور امام شافعی نے کی ہے۔ اور مصابیح میں بھی اس کی روایت موجود ہے، اور امام احمد نے بھی مرفوعًا اس کی روایت کی ہے جس کی سند صحیح ہے۔

وَفِی الْبِنَایَةِ بَیَانُهٗ اَنَّهٗ لَمْ یُرِدْ اَنَّهٗ ضَامِنٌ لِتَفْسِیْرٍ لِاَنَّ کُلَّ مُصَلٍّ ضَامِنٌ بِصَلَاةِ نَفْسِهٖ فَتَعَیَّنَ اَنْ یَّکُوْنَ الْاِمَامُ ضَامِنًا لِلْقَوْمِ وَلَا یَجُوْزُ اَنْ یَّکُوْنَ ضَامِنًا لِلْقَوْمِ وُجُوْبًا وَّاَدَاءً لِاَنَّهٗ غَیْرُ مُرَادٍ بِالْاِجْمَاعِ فَتَعَیَّنَ اَنْ یَّکُوْنَ صِحَّةً وَّفَسَادًا۔

حدیث شریف میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ امام (مقتدیوں کی نماز کا) ضامن ہے حالانکہ ہر شخص اپنی نماز کا ضامن ہوا کرتا ہے تو یہاں امام کا مقتدیوں کی نماز کا ضامن ہونا اس لحاظ سے ہے جب کہ امام اور مقتدی کی نماز وجوب اور اداء کے لحاظ سے متحد ہو تو مقتدی کی ایسی نماز امام کی نماز میں ضم ہو کر ایک ہی سمجھی جائے گی۔

ف اس حدیث شریف کو سمجھنے کے لیے ضروری ہے کہ پہلے وجوب اور ادا کو سمجھ لیا جائے۔ وجوب یہ ہے کہ امام اور مقتدی کی نماز واجب ہونے کے لحاظ سے ایک ہو، یعنے امام پر جو نماز واجب ہے۔ مقتدی بھی اسی نماز کو امام کے ساتھ ادا کر رہا ہو مثلاً امام ظہر کے فرض نماز ادا کر رہا ہے تو امام اور مقتدی دونوں کی یہ نماز وجوب کے لحاظ سے متحد ہوئی، اگر امام جمعہ پڑھ رہا ہو اور مقتدی ظہر کی نیت سے اس امام کی اقتداء کرے تو یہ اقتداء صحیح نہ ہوگی، اس لیے کہ وجوب کے لحاظ سے امام اور مقتدی کی نماز ایک نہیں ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ امام جمعہ کی نیت سے نماز ادا کر رہا ہے اور مقتدی ظہر کی نیت سے اقتداء کرنا چاہتا ہے، تو امام اور مقتدی کے نمازوں کا وجوب جدا جدا ہوتے سے امام اور مقتدی میں جس وجوب کا اتحاد ضروری ہے وہ حاصل نہ ہوا اس لیے اقتداء درست نہ ہوئی۔

---

[1] کہ مقتدیوں کی نماز کی صحت امام کے صحتِ نماز پر منحصر ہے۔
[2] کہ لوگ نمازوں کے پڑھنے اور روزوں کے افطار میں مؤذن پر اعتماد کرتے ہیں۔

اب رہی اَدَا تو واقع ہو کہ وجوب کے لحاظ سے جیسے امام اور مقتدی کی نماز میں اتحاد ضروری ہے ایسے ہی یہ بھی ضروری ہے کہ امام اور مقتدی کی نمازوں میں امام کی نماز اداکی حیثیت سے مقتدی کی اداکی حیثیت کے برابر ہو یا قوی ہو، امام اور مقتدی کے اداء کی حیثیت برابر ہونے کی مثال یہ ہے کہ امام بھی طاہر ہو اور کسی عذر میں مبتلا نہ ہو، اس طرح دونوں کی اداء ایک ہی حیثیت کی ہوگی امام کے اداء کی حیثیت قوی ہونے کی مثال یہ ہے کہ امام طاہر ہو، اور مقتدی کسی عذر مثلاً سلیل البول وغیرہ میں مبتلا ہو تو چونکہ امام کی حیثیت قوی ہے، اور مقتدی کی حیثیت ضعیف ہے اس صورت میں بھی دونوں کی اداء ایک ہی حیثیت کی سمجھی جائے گی۔ اس کے برخلاف اگر مقتدی طاہر ہو اور کسی عذر میں مبتلا نہ ہو، اور امام کسی عذر میں جیسے سلسل البول وغیرہ میں مبتلا ہو تو چونکہ امام کی حیثیت ضعیف ہے اور مقتدی کی حیثیت قوی ہے، اس لیے دونوں کی اداء ایک نہیں سمجھی جائیگی اور ایسے معذور امام کے پیچھے طاہر مقتدی نماز ادا نہیں کر سکتا۔ وجوب اور اَدا کو سمجھ لینے کے بعد اصل حدیث کو سمجھئے۔ امام اور مقتدی دونوں کی نماز ایک ہونے پر دلیل یہ ہے کہ امام کے سورۂ فاتحہ پڑھ لینے سے مقتدی کی طرف سے بھی سورۂ فاتحہ کی قرأت ادا ہو جاتی ہے۔

امام اور مقتدی دونوں کی نماز ایک ہونے پر دوسری دلیل یہ ہے کہ مثلاً اگر امام کسی واجب کے ترک ہونے سے سجدۂ سہو کر رہا ہو تو مقتدی پر بھی سجدہ سہو کرنا ضروری ہے اگرچہ مقتدی سے کوئی واجب ترک نہیں ہوا ہو چونکہ امام اور مقتدی دونوں کی نماز ایک ہی ہے اس لیے مقتدی کو بھی امام کے ساتھ سجدۂ سہو کرنا ضروری ہے اس کے برخلاف اگر مقتدی سہواً کسی واجب کو چھوڑ دے تو نہ امام پر سجدۂ سہو واجب ہے، اور نہ خود مقتدی پر اس لیے کہ امام کی نماز مقتدی کی نماز میں ضم نہیں ہوئی ہے بلکہ مقتدی کی نماز امام کی نماز میں ضم ہے پس جب امام کی نماز مقتدی کی نماز میں ضم نہیں ہوئی ہے تو مقتدی کے سہو سے امام پر سجدۂ سہو لازم نہیں آئے گا اور چونکہ مقتدی کی نماز میں امام کی نماز میں ضم ہوئی ہے اور اس وجہ سے امام مقتدی کی نماز سہو کے باوجود بھی ناقص نہیں سمجھی جائے گی۔

جب ثابت ہو چکا کہ امام اور مقتدی کی نماز ایک ہی ہے اور امام مقتدی کی نماز کا ضامن ہے تو مقتدی کی صحت نماز امام کی صحتِ نماز پر منحصر ہوگی، اس لیے امام کی نماز صحیح ہوئی تو مقتدی کی نماز بھی صحیح ہوگی اور ایسا ہی مقتدی کی نماز کا فاسد ہونا امام کی نماز کے فاسد ہونے پر موقوف ہے کہ اگر امام کی نماز فاسد ہوئی تو مقتدی کی نماز بھی فاسد ہو جائیگی۔ اگرچہ مقتدی کی نماز میں کوئی فساد واقع نہ ہوا ہو۔

مذکورہ تفصیل سے یہ ثابت ہوا کہ امام اور مقتدی کے وجوب اور اداء ایک ہونے سے مقتدی کی نماز امام کی نماز میں ضم ہو کر ایک ہی نماز سمجھی جائے گی اور امام مقتدی کی ایسی نماز کے صحت اور فساد کا ضامن ہوگا۔ اس کے برخلاف اگر امام اور مقتدی کے وجوب اور اداء ایک نہ ہوں تو مقتدی کی ایسی نماز امام کی نماز میں ضم نہ ہوگی اس لیے امام مقتدی کی ایسی نماز کے صحت اور فساد کا ضامن نہ ہوگا (طحاوی، بنایہ، ردالمحتار، عمدۃ الرعایہ) ۱۲

۱۵۰۷ وَعَنْ عُثْمَانَ بْنِ دِيْنَارٍ اَنَّ عَلِيَّ بْنَ اَبِيْ طَالِبٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ

حضرت عثمان بن دینار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

فِی الرَّجُلِ یُصَلِّیْ بِالْقَوْمِ جُنُبًا قَالَ یُعِیْدُ وَیُعِیْدُوْنَ ۔

(رَوَاہُ مُحَمَّدٌ فِی الْاٰثَارِ)

۱۵۰۸/۸ وَعَنْ اَبِیْ جَعْفَرٍ اَنَّ عَلِیًّا رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ صَلّٰی بِالنَّاسِ وَھُوَ جُنُبٌ اَوْ مُحْدِثٌ عَلٰی غَیْرِ وُضُوْءٍ فَاَعَادَ وَاَمَرَھُمْ اَنْ یُّعِیْدُوْا ۔

(رَوَاہُ عَبْدُ الرَّزَّاقِ)

۱۵۰۹/۹ وَعَنْ اَبِیْ اُمَامَۃَ قَالَ صَلّٰی عُمَرُ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ بِالنَّاسِ وَھُوَ جُنُبٌ فَاَعَادَ وَلَمْ یُعِدِ النَّاسُ فَقَالَ لَہٗ عَلِیٌّ قَدْ کَانَ یَنْبَغِیْ مَنْ صَلّٰی مَعَکَ اَنْ یُّعِیْدُوْا قَالَ فَرَجَعُوْا اِلٰی قَوْلِ عَلِیٍّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ

(رَوَاہُ عَبْدُ الرَّزَّاقِ)

کے سامنے ایک واقعہ پیش ہوا، عرض کیا گیا ایک شخص نے جنابت کی حالت میں لوگوں کو نماز پڑھائی ہے، تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ارشاد فرمایا[1]، نماز کا اعادہ کرے اور مقتدیوں کو بھی چاہیئے کہ اپنی اپنی نماز کا اعادہ کریں، (اگرچہ کہ مقتدیوں سے نماز کے فساد کی کوئی وجہ پیدا نہیں ہوئی) اس کی روایت امام محمد نے الآثار میں کی ہے ۔

حضرت ابو جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (ایک مرتبہ یاد نہ رہنے سے) جنابت کی حالت میں یا بغیر وضوء لوگوں کو نماز پڑھادی (جب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یاد آگیا تو) آپ نے خود بھی نماز کا اعادہ فرمایا اور لوگوں کو بھی نماز کے اعادہ کا حکم دیا[2]، اس حدیث کی روایت عبد الرزاق نے کی ہے ۔

حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (ایک مرتبہ بھولے سے) جنابت کی حالت میں لوگوں کو نماز پڑھائی حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جب یاد آیا تو آپ نے اپنی نماز کا اعادہ کر لیا، لیکن لوگوں کو (یہ معلوم نہ تھا کہ امام کی نماز کا فساد مقتدی کی نماز کے فساد کا سبب بنتا ہے) اس لیے انہوں نے نماز کا اعادہ نہیں کیا (جب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو معلوم ہوا کہ لوگوں نے نماز کا اعادہ نہیں کیا ہے تو) حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کہ جن لوگوں نے آپ کے ساتھ نماز پڑھی ہے، ان کو بھی نماز کا اعادہ کرنا چاہیئے تھا، ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ارشاد سے لوگوں کو معلوم ہوا کہ امام کی نماز کے فساد کا اثر مقتدی کی نماز پر پڑتا ہے، اس لیے مقتدیوں نے

---

[1] چونکہ امام نے بغیر غسل جنابت کے نماز پڑھائی ہے، اس لیے اس کی نماز فاسد ہو گئی اور امام کی نماز کا فساد مقتدیوں پر بھی اثر کرتا ہے، جیسے امام کی نماز نہیں ہوئی، ایسے ہی مقتدیوں کی بھی نماز نہیں ہوئی۔

[2] اس سے ثابت ہوا کہ امام کی نماز کا فساد مقتدیوں کی نماز کے فساد کا سبب ہوتا ہے۔

۱۵۱۰ وَعَنْ طَاؤُسٍ وَمُجَاهِدٍ فِيْ إِمَامٍ صَلَّى بِقَوْمٍ وَهُوَ عَلَى غَيْرِ وُضُوْءٍ قَالَا يُعِيْدُوْنَ الصَّلَاةَ جَمِيْعًا۔

(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

بھی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے ارشاد پر عمل کر کے، اپنی اپنی نمازوں کا اعادہ کر لیا۔ اس کی روایت عبدالرزاق نے کی ہے۔

طاؤس اور مجاہد رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے ایسے امام کے بارے میں جس نے لوگوں کو بلا وضو نماز پڑھا دی ہو، یہ فرمایا کہ (امام کی نماز کا فساد مقتدیوں کی نماز کے فساد کا سبب بنتا ہے) اس لیے امام اور مقتدی اپنی اپنی نمازوں کا اعادہ کریں (امام طحاوی)

## بَابُ مَا عَلَى الْمَأْمُوْمِ مِنَ الْمُتَابَعَةِ وَحُكْمِ الْمَسْبُوْقِ

## باب، مقتدی پر امام کی اتباع واجب ہونے اور مسبوق کے حکم کے بیان میں)

۱۵۱۱ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تُبَادِرُوا الْإِمَامَ إِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوْا وَإِذَا قَالَ وَلَا الضَّالِّيْنَ فَقُوْلُوْا اٰمِيْنَ وَإِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوْا وَإِذَا قَالَ سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَقُوْلُوا اللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ إِلَّا أَنَّ الْبُخَارِيَّ لَمْ يَذْكُرْ وَإِذَا قَالَ وَلَا الضَّالِّيْنَ۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ افعال نماز میں امام سے سبقت نہ کرو (بلکہ امام کے ہر فعل کے بعد ہی تم بھی اسی فعل سے ملا ہوا ادا کرو) جب امام اللہ اکبر کہے تو تم بھی اللہ اکبر (اس طرح) کہو[1] اور جب امام سورۂ فاتحہ پڑھے تو مقتدی سنتا رہے) اور جب امام وَلَا الضَّالِّيْنَ۔ پڑھ کر (آمین کہنے کا ارادہ کرے تو (تم مقتدی بھی (امام کی طرح آہستہ سے) آمین کہو، اور جس وقت امام رکوع کرے تو تم بھی امام کے رکوع کے بعد اس کے رکوع سے متصل رکوع کرو، پھر جب امام رکوع سے سر اٹھاتے ہوئے "سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ" کہے[2] مقتدی کو چاہیئے کہ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ" کہے[3] (بخاری اور مسلم) مگر بخاری نے وَإِذَا قَالَ وَلَا الضَّالِّيْنَ کے الفاظ کو ذکر نہیں کیا ہے۔

---

[1] کہ امام کے اللہ اکبر کی راء سے مقتدی کے اللہ اکبر کا الف ملا رہے بخلاف اس کے اگر مقتدی امام کی تکبیر تحریمہ سے پہلے خود تکبیر تحریمہ کہہ لے تو مقتدی کی نماز ہی نہ ہوگی۔

[2] تو امام کو چاہیئے کہ "رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ" نہ کہے)

[3] جب وہ رکوع سے سر اٹھائے تو "سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ" نہ کہے

وَقَالَ عَلِیُّ نِ الْقَارِیُّ مَذْهَبُنَا اَنَّ الْمُتَابَعَةَ بِطَرِيْقِ الْمُوَاصَلَةِ وَاجِبَةٌ وَالْفَاءُ التَّعْقِيْبِيَّةُ تُشِيْرُ اِلَيْهِ۔

ملا علی قاری فرماتے ہیں کہ ہمارا مذہب یہ ہے کہ امام کی اتباع کرنی واجب ہے (امام کے تکبیرات کہنے کے بعد مقتدی تکبیرات اور دوسرے ارکان نماز ادا کرے) کیونکہ فقولوا اور فارکعوا میں جو فاء ہے وہ تعقیبیہ ہے جو اس طرف اشارہ کرتی ہے کہ امام کے بعد (پہلے نہیں) مقتدی ارکان صلوٰۃ ادا کرے۔

۱۵۱۲/۲ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ صَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ فَلَمَّا قَضٰى صَلَاتَهٗ اَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ فَقَالَ اَيُّهَا النَّاسُ اِنِّیْ اِمَامُكُمْ فَلَا تَسْبِقُوْنِیْ بِالرُّكُوْعِ وَلَا بِالسُّجُوْدِ وَلَا بِالْقِيَامِ وَلَا بِالْاِنْصِرَافِ فَاِنِّیْ اَرَاكُمْ اَمَامِیْ وَمِنْ خَلْفِیْ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ایک روز رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہمیں نماز پڑھائی، جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نماز ختم کی تو ہماری جانب رخ کر کے ارشاد فرمایا! لوگو! میں تمہارا امام ہوں[1]، لہٰذا تم مجھ سے نہ رکوع کرنے میں سبقت کرو اور نہ سجدہ کرنے میں، نہ قیام میں اور نہ سلام پھیرنے میں (اگر سبقت کرو گے تو متابعت نہ رہے گی (تم سمجھتے ہو گے کہ) میں سامنے ہی سے دیکھ لیتا ہوں، ایسا نہیں بلکہ میں اپنے پیچھے سے بھی ایسا ہی دیکھتا ہوں، جیسا کہ سامنے سے[2]۔ (مسلم)

۱۵۱۳/۳ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَمَا يَخْشَى الَّذِیْ يَرْفَعُ رَاْسَهٗ قَبْلَ الْاِمَامِ اَنْ يُّحَوِّلَ اللّٰهُ رَاْسَهٗ رَاْسَ حِمَارٍ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ نماز میں (مثلاً رکوع یا سجدے سے) امام سے پہلے اپنا سر اٹھانے والا کیا اس بات سے بے خوف ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے سر کو مسخ کر کے گدھے کا سر بنا دے[3] (بخاری ومسلم)

[1] اور امام اسی لیے بنایا جاتا ہے کہ اس کی متابعت کی جائے۔ [2] اس لیے میں دیکھ لیتا ہوں کہ افعال نماز میں تم میری متابعت کرتے ہو یا مجھ سے سبقت کرتے ہو [3] اس حدیث شریف میں اس طرف اشارہ ہے کہ افعال نماز میں جو امام سے سبقت کرتا ہے وہ حماقت اور بلاوت میں گدھے جیسا ہے کیونکہ امام اس لیے بنایا تھا کہ متابعت کی جائے لیکن متابعت چھوڑ کر امام سے سبقت کرنا امام بنانے کے منشاء کے خلاف ہے، اس لیے یہ گدھے جیسا احمق ہے۔

ف: اس حدیث شریف میں مسخ کا ذکر ہے کہ امام سے سبقت کرنے والے کا سر مسخ ہو کر گدھے کا سر ہو جائے گا۔ واضح رہے کہ یہ مسخ ہونا اس حدیث کے خلاف نہیں ہے جس میں ارشاد ہے کہ اس امت مرحومہ میں مسخ نہیں ہو گا، اس لیے کہ اس حدیث شریف کا منشاء یہ ہے کہ عام مسخ نہ ہوگا۔ یعنے اور امتوں کی طرح یہ تمام امت مسخ میں مبتلا نہ ہوگی، اگر بعضوں کو سزاءً مسخ کر دیا جائے تو اس حدیث شریف کے خلاف نہیں ہے، چنانچہ دمشق کے ایک شخص کا واقعہ ہے کہ وہ اپنا منہ ہمیشہ ڈھانکے رہتا تھا، ایک روز جب اس کا چہرہ نظر آیا تو کیا دیکھتے ہیں کہ اس کا سر گدھے کا سر ہے دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ اس نے اس حدیث کو سن کر یہ خیال کیا تھا کہ انسان کا سر گدھے کا سر کیسے ہو سکتا ہے (اور عمداً امام سے پہلے سر اٹھایا تو اس سر کا مسخ ہو کر گدھے کا سر ہو گیا اور اس کو معلوم کروایا گیا کہ مسخ ایسے ہو سکتا ہے۔ "نعوذ باللہ منہ" حدیث شریف سے بے ادبی کرنے، اور حدیث شریف کا انکار کرنے کی یہی سزا ہے دنیا میں، اور آخرت میں جدا عذاب ہے اللہ تعالیٰ ہم سب کو حدیث شریف کے انکار سے بچائے آمین (ماخوذ از مرقات) ۱۲

۱۵۱۴ وَعَنْهُ اَنَّهٗ قَالَ الَّذِىْ يَرْفَعُ رَأْسَهٗ وَيَخْفِضُهٗ قَبْلَ الْاِمَامِ فَاِنَّمَا نَاصِيَتُهٗ بِيَدِ الشَّيْطَانِ۔

(رَوَاهُ مَالِكٌ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ جو شخص (مثلاً رکوع اور سجدہ سے) امام سے پہلے اپنے سر کو اٹھاتا ہے اور (ایسا ہی رکوع اور سجدہ میں جانے کے لیے) امام سے پہلے اپنے سر کو جھکاتا ہے تو وہ شیطان کے ہاتھ میں کٹھ پتلی بنا ہوا ہے لہ اس حدیث کی روایت (امام مالک نے کی ہے۔

۱۵۱۵ وَعَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَكِبَ فَرَسًا فَصُرِعَ عَنْهُ فَجُحِشَ شِقُّهُ الْاَيْمَنُ فَصَلّٰى صَلٰوةً مِّنَ الصَّلَوَاتِ وَهُوَ قَاعِدٌ فَصَلَّيْنَا وَرَاءَهٗ قُعُوْدًا فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهٖ فَاِذَا صَلّٰى قَائِمًا فَصَلُّوْا قِيَامًا وَاِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوْا وَاِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوْا وَاِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ایک گھوڑے پر سوار تھے گھوڑے سے زمین پر گر پڑے اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا دایاں پہلو گہرا چھل گیا اس لیے ایک فرض نماز آپ نے بیٹھے ہوئے پڑھائی اور ہم نے بھی آپ کے مقتدی ہو کر بیٹھے ہوئے اس فرض نماز کو ادا کیا، جب آپ سلام پھیر کر نماز سے فارغ ہوئے تو ہماری طرف متوجہ

لہ کہ شیطان جو چاہتا ہے اس سے کروا رہا ہے، اس لیے وہ افعال نماز میں امام سے سبقت کر کے سنت اور شریعت کی نافرمانی کر رہا ہے۔ ٭ کچھ عجب اتفاق ہوا کہ باوجود شہسوار ہونے کے۔ ٭ جس کی وجہ سے آپ کھڑے ہو کر نماز نہیں پڑھ سکے۔

حَمِدَہٗ فَقُوْلُوْا رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ وَاِذَا
صَلّٰى جَالِسًا فَصَلُّوْا جُلُوْسًا اَجْمَعُوْنَ۔

قَالَ الْحُمَیْدِیُّ قَوْلُهٗ اِذَا صَلّٰى جَالِسًا
فَصَلُّوْا جُلُوْسًا هُوَ فِیْ مَرَضِهِ الْقَدِیْمِ
ثُمَّ صَلّٰى بَعْدَ ذٰلِكَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَیْهِ وَسَلَّمَ جَالِسًا وَالنَّاسُ خَلْفَهٗ
قِیَامٌ لَمْ یَاْمُرْهُمْ بِالْقُعُوْدِ وَاِنَّمَا
یُؤْخَذُ بِالْاٰخِرِ فَالْاٰخِرِ مِنْ فِعْلِ النَّبِیِّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ هٰذَا لَفْظُ الْبُخَارِیِّ
وَاتَّفَقَ مُسْلِمٌ اِلٰى اَجْمَعُوْنَ وَزَادَ فِیْ
رِوَایَةٍ فَلَا تَخْتَلِفُوْا عَلَیْهِ وَاِذَا
سَجَدَ فَاسْجُدُوْا۔

ہو کر ارشاد فرمایا، [1] امام اسی لیے بنایا جاتا ہے کہ امام جیسا کرے مقتدی بھی ویسا ہی کریں (یعنی) جب امام کھڑے ہو کر نماز پڑھے تو تم بھی کھڑے ہو کر نماز پڑھو، اور جس وقت وہ رکوع کرے تو تم بھی اس کے بعد ہی متصل بلا فصل رکوع کرو اور جب وہ رکوع سے سر اٹھائے تو تم بھی سر اٹھاؤ اور جب سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَہٗ، کہے تو تم رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ، کہو، اور جب وہ سجدہ کرے تو تم بھی سجدہ کرو، اور جب امام (کسی عذر سے) بیٹھ کر نماز پڑھے تو تم سب بھی بیٹھ کر نماز پڑھو۔

اور امام بخاری اس حدیث کو بیان کر کے لکھتے ہیں کہ ان کے استاد حمیدی نے کہا، وَاِذَا صَلّٰى جَالِسًا فَصَلُّوْا جُلُوْسًا، (جب امام بیٹھ کر نماز پڑھے تو تم بھی بیٹھ کر نماز پڑھو) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا یہ ارشاد مرض الموت سے بہت پہلے کا ہے اور حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مرض الموت کا واقعہ اس کا ناسخ ہے، جس میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے بیٹھ کر امامت فرمائی اور صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے پیچھے کھڑے ہو کر اقتداء کی اور صحابۂ کرام کو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے بیٹھ کر نماز پڑھنے کا حکم نہیں دیا اس لیے امام کا کسی عذر سے بیٹھ کر امامت کرنا اور مقتدیوں کا بھی بلا عذر بیٹھ کر اقتداء کرنا حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مرض الموت کے واقعہ سے منسوخ ہو گا۔ اور یہ قاعدہ کلیہ ہے کہ کسی مسئلہ میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ابتدائی زمانہ کا فعل ایک ہو اور آخری زمانہ کا فعل دوسرا ہو تو آخری فعل واجب العمل ہوتا ہے، پہلا فعل منسوخ ہوتا ہے۔ اور آخری

[1] صاحبو! تم کو معلوم ہونا چاہیے کہ امام بنانے کا مقصد کیا ہے!

فعل ناسخ، اس لیے امام کسی عذر سے بیٹھ کر نماز پڑھے تو مقتدیوں کو کھڑے ہو کر اقتداء کرنا چاہیئے، یہ بخاری میں مذکور ہے اور مذہب حنفی بھی یہی ہے۔

۱۵۱۶ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ لَمَّا ثَقُلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَاءَ بِلَالٌ يُؤْذِنُهُ بِالصَّلٰوةِ فَقَالَ مُرُوْا اَبَا بَكْرٍ اَنْ يُّصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَصَلّٰى اَبُوْ بَكْرٍ تِلْكَ الْاَيَّامِ ثُمَّ اِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَدَ فِيْ نَفْسِهٖ خِفَّةً فَقَامَ يُهَادِيْ بَيْنَ رَجُلَيْنِ وَرِجْلَاهُ تَخُطَّانِ فِي الْاَرْضِ حَتّٰى دَخَلَ الْمَسْجِدَ فَلَمَّا سَمِعَ اَبُوْ بَكْرٍ حِسَّهٗ ذَهَبَ يَتَاَخَّرُ فَاَوْمَاَ اِلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ لَا يَتَاَخَّرَ فَجَاءَ حَتّٰى جَلَسَ عَنْ يَّسَارِ اَبِيْ بَكْرٍ فَكَانَ اَبُوْ بَكْرٍ يُّصَلِّيْ قَائِمًا

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے وہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب اس مرض سے بیمار ہوئے جس کے سبب سے آپ دنیا سے تشریف لے گئے اور جب آپ کی بیماری بہت بڑھ گئی اور آپ باہر تشریف نہ لے جا سکے تو حسب عادت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حاضر ہو کر جماعت کے تیار ہونے کی اطلاع دی تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسّلام نے ارشاد فرمایا کہ ابوبکر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) سے کہو کہ وہ امام ہو کر لوگوں کو نماز پڑھاتے رہیں (اس اثناء میں ایک نماز کے موقع پر ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، امام بن کر نماز پڑھا رہے تھے کہ) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو اپنی بیماری میں کچھ کمی معلوم ہوئی[1] آپ دو آدمیوں کے کندھوں پر سہارا دے کر جماعت کے لیے باہر تشریف لائے۔ (ام المومنین فرماتی ہیں کہ اس وقت کا منظر اب تک میری آنکھوں کے سامنے ہے کہ) حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (قدم اٹھانے کی قوت نہ ہونے کی وجہ سے) زمین پر اپنے پیر گھسیٹتے ہوئے تشریف لے جا رہے تھے یہاں تک کہ آپ اسی حالت میں مسجد میں داخل ہوئے، جب ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے تشریف لانے کی آہٹ محسوس کی اور پیچھے ہٹنے لگے، تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اشارہ فرمایا

وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ قَاعِدًا يَقْتَدِيْ اَبُوْ بَكْرٍ بِصَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالنَّاسُ يَقْتَدُوْنَ بِصَلٰوةِ اَبِيْ بَكْرٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ لَهُمَا يُسْمِعُ اَبُوْ بَكْرٍ النَّاسَ التَّكْبِيْرَ۔

---

[1] اور باہر تشریف لانے کی قوت محسوس ہوئی، جماعت کا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو اس قدر اہتمام تھا کہ بیماری میں کچھ کمی معلوم ہوتے کے بعد آپ تنہا نماز پڑھنا مناسب نہیں سمجھے اس لیے مسجد میں تشریف لے آئے)

کہ اپنی جگہ سے پیچھے نہ ہٹیں، اور خود تشریف لے جاکر ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے بائیں جانب بیٹھ گئے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم امام ہو کر عذر کی وجہ سے بیٹھے ہوئے نماز پڑھا رہے تھے اور ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، مثل ساری جماعت کے مقتدی ہو کر مکبّر بن کر کھڑے ہوئے نماز پڑھ رہے تھے اور ساری جماعت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی تکبیر کی آواز پر نماز پڑھ رہی تھی۔ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مکبّر ہونے پر بخاری و مسلم کی یہ دوسری روایت دلالت کرتی ہے جن کے الفاظ یہ ہیں،

ف، جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے تو ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے امامت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی طرف منتقل ہو گئی اس وجہ سے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سیدھے جانب ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، تھے جو مقتدی کا مقام ہے اور امامت کے منتقل ہونے کی ایک دلیل یہ بھی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے قرأت اسی جگہ سے شروع فرمائی جہاں ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے چھوڑی تھی جیسا کہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی روایت میں مذکور ہے۔

ف، رد یُسْمِعُ اَبُوْبَکْرٍ النَّاسَ التَّکْبِیْرَ، یعنی ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی تکبیر کی آواز لوگوں کو پہنچا رہے تھے (اس سے معلوم ہوا کہ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، مکبّر تھے امام نہیں تھے اور خود ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، اور ساری جماعت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی اقتداء کر رہے تھے اور امامت کا ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی طرف منتقل ہو جانا یہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا خاصہ تھا، اوروں کے لیے ایسے موقع پر یہ ہے کہ جب تک پہلا امام ہٹ کر کہیں اور نہ چلا جائے دوسرا شخص امام نہیں بن سکتا۔ مثلاً اگر امام کو حدث ہو جائے تو وہ وضو کے لیے چلا جائے گا اور اس جگہ دوسرا شخص امام بن کر نماز پڑھائے گا۔ پہلا امام ہوتے ہوئے دوسرا امام نہیں بن سکتا، دوسری بات اس حدیث سے یہ بھی ثابت ہوتی ہے کہ کسی عذر سے امام بیٹھ کر رکوع اور سجدہ کرتے ہوئے نماز پڑھائے تو جماعت کھڑی ہوئی نماز ادا کرے، کیوں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا آخری فعل ہونے سے ناسخ ہے اور اسی پر عمل درآمد ہے اور یہی حنفیہ کا مذہب ہے اور اس سے پہلے کی حدیث میں جو مذکور ہے کہ امام بیٹھ کر نماز پڑھے تو مقتدی بھی بیٹھ کر نماز پڑھے تو یہ پہلا فعل ہونے سے منسوخ ہے، جیسا کہ اُوپر کی حدیث میں تفصیل سے ذکر ہو چکا ہے۔) (بخاری و مسلم)

۱۵۱۷ وَعَنْ عَلِیٍّ وَّمُعَاذِ ابْنِ جَبَلٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا قَالَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا اَتٰی اَحَدُکُمْ

حضرت علی اور حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے دونوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تم میں

الصَّلٰوۃَ وَالْاِمَامُ عَلٰی حَالٍ فَلْیَصْنَعْ كَمَا يَصْنَعُ الْاِمَامُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَ قَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ۔

سے کوئی شخص مسجد کو آئے اور دیکھے کہ جماعت ہو رہی ہے (تو وہ نیت کر کے کھڑے ہوئے تکبیر تحریمہ ادا کرے) اور امام جس حالت میں ہو اسی حالت میں شریک جماعت ہو جائے اور ویسا ہی کرے جیسا امام کر رہا ہے[1]۔ اس حدیث کی روایت (ترمذی) نے کی ہے)

۱۵۱۸ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا جِئْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ وَنَحْنُ سُجُوْدٌ فَاسْجُدُوْا وَلَا تَعُدُّوْا شَيْئًا وَمَنْ اَدْرَكَ رَكْعَةً فَقَدْ اَدْرَكَ الصَّلٰوةَ۔

(رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم نماز کے لیے مسجد میں آؤ اور دیکھو کہ میں (یا کوئی اور امام) سجدہ میں ہو تو (تم ہمارے قیام میں آنے کا انتظار نہ کر کے) سجدہ میں شریک ہو جاؤ اور سجدہ کے ملنے سے یہ نہ سمجھو کہ رکعت مل گئی ہے، بلکہ رکوع ملنے سے رکعت ملتی ہے۔ (ابوداؤد)

ف:۔ اس حدیث شریف میں ارشاد ہے "مَنْ اَدْرَكَ رَكْعَةً فَقَدْ اَدْرَكَ الصَّلٰوةَ"، یعنی جس نے رکوع پالیا تو اس نے رکعت پالی، یہاں رکعۃ کے معنی رکوع کے اس وجہ سے کئے گئے ہیں کہ احادیث شریفہ میں جب لفظ رکعت کے ساتھ سجدہ کا ذکر کیا جاتا ہے تو اس سے رکوع ہی مراد ہوتا ہے چنانچہ اس حدیث شریف میں پہلے سجدہ کا ذکر ہے، اور پھر رکعت کا، اس لیے یہاں رکعۃ سے مراد رکوع ہی ہے نہ کہ پوری رکعت۔

۱۵۱۹ وَعَنْهُ اَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ مَنْ اَدْرَكَ الرَّكْعَةَ فَقَدْ اَدْرَكَ السَّجْدَةَ وَمَنْ فَاتَتْهُ قِرَاءَةُ اُمِّ الْقُرْاٰنِ فَقَدْ فَاتَهٗ خَيْرٌ كَثِيْرٌ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی گئی ہے وہ فرمایا کرتے تھے کہ جو شخص (نیت کرے اور کھڑے ہوئے تکبیر تحریمہ ادا کر کے اس حالت میں رکوع پائے (کہ رکوع میں امام کے ساتھ کم از کم ایک دفعہ "سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ" کہنے کا موقع ملا ہو) تو اس

[1] اس حدیث میں اس بات کی دلیل ہے کہ مسبوق امام کی موافقت کرے خواہ امام قیام میں ہو یا رکوع میں ہو، سجدہ میں ہو یا قعدہ میں اور امام کے قیام کی طرف رجوع کرنے کا انتظار نہ کرے جیسا کہ عوام کیا کرتے ہیں، البتہ رکعت پانے کے لیے امام کے ساتھ رکوع پانا ضروری ہے اور رکوع پانے کی حد یہ ہے کہ امام کے ساتھ کم از کم ایک دفعہ "سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ" کہہ لے، اگر امام کے رکوع کرنے کے بعد سجدہ یا قعدہ میں امام کے ساتھ جا ملا ہے تو اس رکعت کا شمار نہیں ہوگا۔

کو وہ رکعت پوری مل گئی ملہ رکوع نہیں ملنے والے کو گو رکعت تو مل گئی مگر سورۂ فاتحہ کی قرأت نہ ملنے سے وہ خیر کثیر سے محروم رہا۔ ملہ (امام مالک)

(رَوَاہُ مَالِکٌ)

۱۵۲۰/۱۰ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰی لِلّٰہِ اَرْبَعِیْنَ یَوْمًا فِیْ جَمَاعَۃٍ یُدْرِکُ التَّکْبِیْرَۃَ الْاُوْلٰی کُتِبَ لَہٗ بَرَاءَتَانِ بَرَاءَۃٌ مِّنَ النَّارِ وَبَرَاءَۃٌ مِّنَ النِّفَاقِ۔

(رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ)

حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص نے اخلاص کے ساتھ اللہ ہی کے لیے چالیس دن پانچوں نمازیں جماعت سے اس طرح ادا کی ہوں کہ امام کے تکبیر تحریمہ کہنے کے وقت حاضر تھا اور اس نے امام کی تکبیر تحریمہ کے بعد ہی تکبیر تحریمہ ادا کی ہو تو اس کے لیے دو طرح کی نجات لکھ دی جاتی ہے، ایک نجات دوزخ سے مل جاتی ہے کہ وہ دوزخ سے محفوظ رہے گا اور دوسری نجات نفاق سے مل جاتی ہے ملہ (ترمذی شریف)

۱۵۲۱/۱۱ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ تَوَضَّأَ فَاَحْسَنَ وُضُوْءَہٗ ثُمَّ رَاحَ فَوَجَدَ النَّاسَ قَدْ صَلَّوْا اَعْطَاہُ اللّٰہُ مِثْلَ اَجْرِ مَنْ صَلَّاھَا وَحَضَرَھَا لَا یَنْقُصُ ذٰلِکَ مِنْ اُجُوْرِھِمْ شَیْئًا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سنن اور مستحبات کی پابندی کے ساتھ حضور دل سے) اچھی طرح وضو کرے اور جماعت کے ارادے سے مسجد کو جائے وہاں جا کر کیا دیکھتا ہے کہ لوگ نماز پڑھ چکے ہیں ملہ

---

ملہ اگر وہ شروع سے امام کے ساتھ شریک رہتا تو امام کے سورۂ فاتحہ کی قرأت کرنے سے اس کی طرف سے بھی سورۂ فاتحہ کی قرأت ادا ہو جاتی اور اس کو خیر کثیر حاصل ہو جاتا)

ملہ (اس لیے کوشش کرکے شروع سے امام کے ساتھ شریک رہے تاکہ سورۂ فاتحہ ملنے سے اس کو خیر کثیر حاصل ہو جائے)

ملہ کہ دنیا منافقوں کے اعمال مثلاً جھوٹ بولنے، وعدہ خلاف کرنے اور نماز کو سستی اور ریاء سے ادا کرنے سے بچا رہے گا اور اہل اخلاص کے اعمال کی اس کو توفیق دی جائے گی اور آخرت میں منافقین کے لیے جو عذاب خاص ہے اس سے بھی بچا لیا جائے گا۔

ملہ اس کو جماعت نہ ملنے سے بڑی حسرت ہوئی، چونکہ وہ جماعت کی نیت سے نکلا تھا اور اتفاق سے اس کو جماعت نہیں ملی اس لیے۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ وَالنَّسَائِیُّ)

اللہ تعالیٰ اس شخص کو بھی (اس کی نیت اور پچھتاوے کی وجہ سے) جماعت میں حاضر ہونے والوں اور جماعت سے نماز پڑھنے والوں کے برابر ثواب عطا فرماتے ہیں ۔ (ابوداؤد، نسائی)

۱۵۲۲ وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ ِالْخُدْرِیِّ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ وَقَدْ صَلّٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَلَا رَجُلٌ یَتَصَدَّقُ عَلٰی ھٰذَا فَیُصَلِّیْ مَعَہٗ فَقَامَ رَجُلٌ فَصَلّٰی مَعَہٗ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْدَاؤدَ وَرَوَی الطَّبْرَانِیُّ فِی الْکَبِیْرِ وَالْاَوْسَطِ ۔

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ایک صاحب (مسجد میں نماز پڑھنے کے لیے) ایسے وقت حاضر ہوئے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (جماعت سے) نماز پڑھ چکے تھے ۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا (چونکہ ان کو جماعت نہیں ملی ہے اس لیے) کوئی صاحب ان پر احسان کر کے ان کے ساتھ صورۃً جماعت بنا کر نماز ادا کریں ۔ یہ سن کر ایک صحابی کھڑے ہوئے اور ان کے ساتھ جماعت بنا کر نماز ادا کی ۔

(ترمذی و ابوداؤد)

بعض لوگ جماعت ثانیہ کو رد المحتار کے حوالے سے مکروہ تحریمی قرار دیتے ہیں جب کہ جماعت ثانیہ مسجد میں مکروہ تحریمی نہیں ۔ اعلحضرت امام احمد رضا بریلوی سے جماعت ثانیہ کے متعلق ایک سوال پوچھا گیا کہ بعض لوگ جماعت ثانیہ کی ممانعت پر تشدد برتتے ہیں، اس کے جواب میں فاضل بریلوی، امام اہلسنت نے فتاوی رضویہ، (جلد سوم صفحہ ۳۲۰، مطبوعہ دیپا سرائے سنبھل مراد آباد) میں اقوال فقہاء کی روشنی میں فرماتے ہیں کہ مسجد میں جماعت ثانیہ بلا کراہت جائز ہے، آپ فرماتے ہیں ۔

(۱) مسجد اگر شارع عام یا بازار کی ہے جس کے لیے اہل معین نہیں، جب تو بالاجماع اس میں تکرار جماعت باذان جدید و تکبیر جدید جائز، بلکہ یہی شرعاً مطلوب ہے کہ نوبت بہ نوبت جو لوگ آئیں، نئی اذان و اقامت سے جماعت

---

لہ اس کو جماعت کا جو اجر و ثواب دیا گیا ہے یہ اللہ تعالیٰ کی قدر دانی ہے اس کو اجر دینے سے جو جماعت سے نماز پڑھ چکے ہیں، ان کے اجر و ثواب میں کچھ کمی نہیں ہوگی ۔

سہ جو لوگ جماعت کے پابند ہوتے ہیں ان کو جماعت نہ ملنے کا بہت رنج ہوتا ہے، یہ محسوس فرما کر جماعت ہونے کے بعد آنے والے صحابی کی تسلی کے لیے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا!

سہ اس سے جماعت نہ ملنے والے کو جماعت کا جو ثواب ملے گا گو وہ پہلی جماعت کا ثواب تو نہ ہوگا مگر پھر بھی کچھ اجر ملے گا، جو شخص شریک ہو کر ان کے ساتھ نماز پڑھ رہا ہے، سمجھا جائے گا کہ یہ شخص اس پر ثواب خیرات کر رہا ہے ۔

کرنے جائیں۔

(۲) اور اگر مسجد محلہ ہے تو اگر اس کے غیر اہل جماعت کر گئے ہیں تو اہل محلہ کو تکرار جماعت بلا شبہ جائز۔

(۳) یا اوّل اہل ہی نے جماعت کی مگر بے اذان پڑھ گئے (۴) یا آذان آہستہ دی تو ان کے بعد آنے والے باذان جدید بروجہ سنت اعادۂ جماعت کریں۔ (۵) یا اگر امام میں کسی نقص قرأت وغیرہ یا فسق یا مخالفت مذہب کے باعث جماعت اولیٰ فاسد، یا مطلقاً مکروہ، یا باقی ماندہ لوگوں کے حق میں غیر اکمل واقع ہوئی جب بھی انہیں اعادہ جماعت سے مانع نہیں، یہ سب صورتیں تو قطعی یقینی ہیں۔

اب رہی ایک صورت کہ مسجد مسجدِ محلہ ہے اور اس کے اہل بروجہ مسنون اذان دے کر امام نظیف موافق المذہب کے پیچھے جماعت کر چکے، اب غیر لوگ یا اہل محلہ ہی سے جو باقی رہ گئے تھے، آئے، انہیں بھی اس مسجد میں جماعت ثانیہ جائز ہے یا نہیں، یہ مسئلہ مختلف فیہ ہے، ظاہر الروایہ سے حکم کراہت نقل کیا گیا ہے۔ علامہ محقق اجل مولیٰ خسرو نے درر وغرر اور مدقق اکمل علامہ محمد بن علی دمشقی حصکفی نے خزائن الاسرار میں فرمایا کہ اس کراہت کا محل صرف اس صورت میں ہے جب یہ لوگ باذان جدید جماعت ثانیہ کریں ورنہ بالاجماع مکروہ نہیں، اور اسی طرف در مختار میں اشارہ فرمایا، اور ایسے ہی منیع وغیرہ میں تصریح کی اور قول محقق منقح یہ ہے کہ اگر یہ لوگ اذان جدید کے ساتھ اعادۂ جماعت کریں تو مکروہ تحریمی، ورنہ اگر محراب نہ بدلیں تو مکروہ تنزیہی ہے، ورنہ اصلاً کسی طرح کی نہیں، یہی صحیح ہے اور یہی ماخوذ للفتوی، در مختار میں ہے۔

یکرہ تکرار الجماعۃ باذان واقامۃ فی مسجد محلۃ لا فی مسجد طریق او مسجد لا امام لہ ولا مؤذن۔

کہ مسجد محلہ میں اذان اور اقامت کے ساتھ جماعت کا تکرار مکروہ ہے، یہ کراہت راستے کی مسجد یا ایسی مسجد میں امام اور مؤذن نہ ہوں، سکے لیے نہیں ہے۔

رد المحتار میں ہے۔

عبارتہ فی الخزائن اجمع مما ھنا ونصھا یکرہ تکرار الجماعۃ فی مسجد محلۃ باذان واقامۃ الا اذا صلی بھما فیہ اولا غیر اھلہ لکن بمخافتۃ ولو کرر اھلہ بدونھما او کان مسجد طریق جاز اجماعا کما فی مسجد لیس لہ امام ولا مؤذن ویصلی الناس فیہ فوجا فوجا فان الافضل ان یصلی کل فریق باذان واقامۃ علیحدۃ کما فی امالی قاضیخان ونحوہ فی الدرر۔

خزائن الاسرار میں عبارت جس پر اجماع اور نص ہے کہ محلہ کی مسجد میں اذان اور اقامت کے ساتھ جماعت ثانیہ مکروہ ہے۔ مگر جب اذان واقامت کے ساتھ نماز ہو چکی ہو یا کسی اہل (امام وغیرہ) نے نماز نہ پڑھائی ہو تو اس صورت میں جماعت ثانیہ مکروہ نہیں ہے۔

اور جماعت کا تکرار اس کے اہل نے کیا۔

---

والمراد بمسجد المحلۃ مالہ امام وجماعۃ معلومون کما فی الدرر وغیرھا

یا وہ مسجد طریق ہے تو سب کے نزدیک جماعت ثانیہ جائز ہے جیسے وہ مسجد جس کا نہ کوئی امام ہے

قال فی المنبع والتقیید بالمسجد المختص بالمحلۃ احتراز من الشارع، وبالاذان الثانی احتراز مما اذا صلی فی مسجد المحلۃ جماعۃ بغیر

اور نہ مؤذن اور لوگ جماعت در جماعت اس میں نماز پڑھتے ہیں تو اس میں افضل ہے کہ ہر جماعت اپنی علیحدہ اذان واقامت کہہ کر جماعت کرائے جیسا کہ یہ مسئلہ امالی قاضیخان میں ہے اور اسی طرح درر میں ہے۔ مسجد محلہ سے مراد یہ ہے کہ جس کا کوئی امام مقرر ہو اور وہاں معین وقت پر نماز با جماعت بھی ہوتی ہو جیسا کہ درر وغیرہ میں ہے۔

منبع میں کہا کہ مسجد کی قید یہ مختص ہے مسجد محلہ کے ساتھ، راستے کی مسجد اس میں داخل نہیں ہے اور اذان ثانی کی قید محلہ کی مسجد اس صورت میں ہے کہ جب پہلی جماعت بغیر اذان کے ہوئی ہو۔ اگر محلہ کی مسجد میں پہلی جماعت اذان واقامت کے ساتھ ہوئی ہے تو دوسری جماعت بغیر اذان واقامت کے ہو اور امامت کی جگہ بدل کر ہو تو درست ہے۔

اذان حیث یباح اجماعا اھ ثم قال اعنی الشامی بعد ما نقل الدلیل علی الکراھۃ مقتضی ھذا الاستدلال لاکراھۃ التکرار فی مسجد المحلۃ ولو بدون اذان ویؤیدہ ما فی الظھیریۃ لو دخل جماعۃ المسجد بعد ما صلی فیہ اھلہ یصلون وحدانا وھو ظاھر الروایۃ اھ وھذا مخالف لحکایۃ الاجماع المارۃ الخ وقال قبل ھذا فی باب الاذان بعد نقل عبارۃ الظھیریۃ وفی اخر شرح المنیۃ وعن ابی حنیفۃ لو کانت الجماعۃ اکثر من ثلثۃ یکرہ التکرار والا فلا۔

وعن ابی یوسف اذا لم تکن علی الھیأۃ الاولی لا تکرہ والا تکرہ وھو الصحیح وبالعدول عن المحراب تختلف الھیأۃ کذا فی البزازیۃ اھ وفی التاترخانیۃ عن الولوالجیۃ۔

علامہ شامی نے کراہت جماعت ثانیہ پر دلیل نقل کرنے کے بعد فرمایا کہ اس استدلال کا مقتضی یہ ہے کہ محلہ کی مسجد میں تکرار جماعت مکروہ نہ ہو اور اگرچہ جماعت بغیر اذان کے ہوئی ہو۔ اس کی تائید فتاوی ظہیریہ سے بھی ہوتی ہے کہ اگر کوئی جماعت مسجد میں اس وقت داخل ہوں جب کہ اہل محلہ نے نماز با جماعت ادا کر لی ہے تو وہ سب کے سب ظاہر الروایۃ کے مطابق اکیلے اکیلے نماز ادا کریں اور یہ بات گذشتہ اجماعی مسئلہ کے خلاف ہے امام ابو حنیفہ سے مروی ہے کہ اگر جماعت میں تین افراد سے زیادہ ہوں تو جماعت کا تکرار مکروہ ہے اور اگر تین سے زیادہ نہ ہوں تو پھر مکروہ نہیں ہے۔

امام ابو یوسف سے ہے کہ اگر جماعت ثانیہ جماعت اولی کی ہیئات پر نہ ہو تو پھر جماعت ثانیہ مکروہ نہیں ہے اور اگر جماعت اولی کی ہیئات وشکل پر جماعت ثانیہ ہو تو پھر مکروہ ہے اور یہی صحیح ہے اور جماعت ثانیہ میں محراب کا تبدیل کر لینا

صیغات اولیٰ سے عدول ہے۔ فتاوی بزازیہ میں اسی طرح ہے۔

بالجملہ، جماعت ثانیہ جس طرح عامہ بلاد میں رائج و معمول درر، و منیع، و خزائن شروح معتمدہ کے طور پر تو بالاجماع اور عند التحقیق قول صحیح اور مفتی بہ پر بلا کراہت جائز ہے کہ دوسری جماعت والے تجدید اذان نہیں کرتے اور محراب سے ہٹ کر ہی کھڑے ہوتے ہیں۔ اور ہم پر لازم کہ آئمہ فتویٰ جس امر کی ترجیح و تصحیح فرما گئے اس کا اتباع کریں، درمختار میں ہے در اما نحن فعلینا اتباع ما رجحوہ وما صححوہ کما لو افتونا فی حیاتہم پھر خلاف مذہب صحیح اختیار کر کے اسے ناجائز و ممنوع بتانا اور اس کے سبب لاکھوں کروڑوں مسلمانوں کو گنہگار ٹھہرانا محض بیجا ہے۔

اعلیٰحضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ میں پھر کہتا ہوں، حال زمانہ کی رعایت اور مصلحت وقت کا لحاظ بھی مفتی پر واجب ہے۔ علماء فرماتے ہیں مَنْ لَّمْ یَعْرِفْ اَھْلَ زَمَانِہٖ فَھُوَ جَاھِلٌ۔ جو شخص اہل زمانہ کو نہیں جانتا وہ جاہل ہے " اب دیکھیے نہ کہ جماعت ثانیہ کی بندش میں کوشش و کاوش ہے، یہ تو نہ ہوا کہ عوام جماعت اولیٰ کا التزام تام کر لیتے، رہا وہی کہ کچھ آئے اور کچھ نہ آئے، ہاں! یہ ہوا کہ آٹھ آٹھ، دس دس جورہ جاتے ایک مسجد میں، ایک وقت میں اکیلے اکیلے نماز پڑھ کر ناحق روافض سے مشابہت پاتے ہیں۔

حضرات مجتہدین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے زمانے میں ایسی مشابہت پیدا ہوتا تو درکنار خود جماعت کی برکات عالیہ ظاہریہ و باطنیہ سے محروم رہنا ایک سخت تازیانہ تھا جس کے ڈر سے عوام خواہی نخواہی جماعت اولیٰ کی کوشش کرتے، اب وہ خود بالائے طاق اور اہتمام التزام معلوم، جماعت کی جو قدرے وقعت لگا ہوں میں ہے کہ اگر تنہا رہ گئے اور تنہا پڑھی، ایک طرح کی خجالت و ندامت ہوتی ہے۔ جب بفتویٰ مفتیان یہی انداز رہے اور گروہ کے گروہ اکیلے، اکیلے پڑھ لیا کریں، تو ایک تو مرگ انبوہ جشنے دارد، دوسرے شدہ شدہ عادت پڑ جاتی ہے چند روز میں یہ رہی سہی وقعت بھی نظر سے گر جائے اور اس کے ساتھ ہی سستی و کاہلی اپنی نہایت پر آئے گی۔

اب تو یہ خیال بھی ہوتا ہے کہ خیر، اگر پہلی جماعت فوت ہوئی ایسی دیر نہ کیجیے کہ اکیلے ہی رہ جائیں اور تنہا پڑھ کر محرومی و ندامت کا صدمہ اٹھائیں، جب یہ ہوگا کہ جماعت تو آخر ہو چکی، اوّل ہو چکی، اب جماعت تو ملنے سے رہی، اپنی اکیلی نماز ہے۔ جب جی میں آیا پڑھ لیں گے، یا پھر مسجد کی بھی کیا حاجت ہے، لاؤ گھر ہی میں سہی یا ھذا۔ آئمہ رحمہم اللہ تبارک و تعالیٰ کچھ سوچ سمجھ کر ترجیح و تصحیح فرمایا کرتے ہیں۔ مَنْ و تو سے ان ان کے علوم وسیعہ، اور عقول رفیعہ لاکھوں درجے بلند و بالا ہیں۔ روایت و درایت، و مصالح شریعت و زمانہ و حالات کو جیسا وہ جانتے ہیں دوسرا کیا جانے۔ پھر ان کے حضور دخل درمعقولات کیسا، فاللہ الھادی و ولی الایادی۔ اس مسئلہ میں کلام طویل ہے اور عبد ذلیل پر فیض مولانا جلیل۔

تنبیہ:۔ یہ ان کے لیے ہے جو اتفاقاً کسی عذر کے باعث حاضری جماعت اولیٰ سے محروم رہے، نہ یہ کہ جماعت ثانیہ کے بھروسہ پر، قصداً بلا عذرِ مقبولِ شرعی جماعت اولیٰ ترک کریں، یہ بلا شبہ ناجائز ہے

جماعت ثانیہ کے ثبوت اور وضاحت میں فاضل بریلوی نے رسالہ اَلْقُطُوْفُ الدَّانِیَۃُ لِمَنْ اَحْسَنَ الْجَمَاعَۃَ الثَّانِیَۃَ بھی تصنیف فرمایا ہے۔

۱۵۲۳ ۱۳ وَعَنْ اَبِیْ بَکْرَۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَقْبَلَ مِنْ نَوَاحِی الْمَدِیْنَۃِ یُرِیْدُ الصَّلٰوۃَ فَوَجَدَ النَّاسَ قَدْ صَلَّوْا فَمَالَ اِلٰی مَنْزِلِہٖ فَجَمَعَ اَھْلَہٗ فَصَلّٰی بِھِمْ

وَقَالَ الْھَیْثَمِیُّ رِجَالُہٗ ثِقَاتٌ۔

حضرت ابوبکرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم مدینہ منورہ کے اطراف میں کسی مقام پر تشریف لے گئے (وہاں سے واپس ہوتے میں دیر ہوگئی) نماز کے لیے جب آپ اپنی مسجد میں تشریف لائے تو دیکھا کہ جماعت ہو چکی ہے تو آپ اپنے گھر تشریف لے گئے اور گھر والوں کو جمع کر کے ان کے ساتھ (با جماعت) نماز ادا فرمائی اس کی روایت طبرانی نے کبیر اور اوسط میں کی ہے اور ہیثمی نے لکھا ہے کہ اس حدیث کے راوی ثقہ ہیں۔

۱۵۲۴ ۱۴ وَعَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ یَزِیْدَ التَّابِعِیِّ اَنَّہٗ کَانَ اِذَا فَاتَتْہُ الْجَمَاعَۃُ فِیْ مَسْجِدِ قَوْمِہٖ ذَھَبَ اِلٰی مَسْجِدٍ اٰخَرَ رَوَاہُ ابْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ بِاِسْنَادٍ صَحِیْحٍ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ تَعْلِیْقًا وَمَا وَرَدَ مِنْ قَوْلِہٖ عَلَیْہِ السَّلَامُ مَنْ یَّتَصَدَّقُ لَا یَدُلُّ عَلٰی جَوَازِ التَّکْرَارِ الْمُتَکَلَّمِ فِیْہِ وَھُوَ اِقْتِدَاءُ الْمُفْتَرِضِ بِالْمُفْتَرِضِ اِذِ الثَّابِتُ بِہٖ اِقْتِدَاءُ الْمُتَنَفِّلِ بِالْمُفْتَرِضِ وَلَا یُحْکَمُ بِکَرَاھَتِہٖ بَلْ وَرَدَ فِیْ جَوَازِہٖ حَدِیْثٌ اٰخَرُ مِنْ قَوْلِہٖ عَلَیْہِ السَّلَامُ اِذَا صَلَّیْتُمَا فِیْ رِحَالِکُمَا ثُمَّ اَتَیْتُمَا صَلٰوۃَ قَوْمٍ فَصَلِّیَا مَعَھُمْ وَاجْعَلَا صَلٰوتَکُمَا مَعَھُمْ سُبْحَۃً کَمَا ھُوَ ظَاھِرٌ وَمَا رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ تَعْلِیْقًا

حضرت اسود بن یزید تابعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت کی گئی ہے کہ جب کبھی ان کو اپنے محلہ کی مسجد میں جماعت نہیں ملتی تو وہ دوسرے محلہ کی مسجد میں (جماعت حاصل کرنے کے لیے) جایا کرتے تھے[1] (ابن ابی شیبہ) بخاری نے بھی اس کی روایت تعلیقاً کی ہے۔

---

[1] اگر اپنے محلہ کی مسجد میں جماعت اولیٰ کے لیے جانا واجب ہے اور دوسرے محلہ کی مسجد میں جماعت اولیٰ حاصل کرنے کے لیے جانا مستحب ہے، یہ بدائع میں مذکور ہے۔

## بَابُ مَنْ صَلّٰی صَلٰوۃً مَرَّتَیْنِ

۱۵۲۵ عَنْ سُلَیْمٍ رَجُلٌ مِّنْ بَنِیْ سَلِمَۃَ اَتَہٗ اَتَی النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَالَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اِنَّ مُعَاذَ بْنَ جَبَلٍ یَاْتِیْنَا بَعْدَ مَا نَنَامُ وَنَکُوْنُ فِیْ اَعْمَالِنَا بِالنَّهَارِ فَیُنَادِیْ بِالصَّلٰوۃِ فَنَخْرُجُ اِلَیْہِ فَیُطَوِّلُ عَلَیْنَا فَقَالَ لَہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَامُعَاذُ لَا تَکُنْ فَتَّانًا اِمَّا اَنْ تُصَلِّیَ مَعِیَ وَاِمَّا اَنْ تُخَفِّفَ عَلٰی قَوْمِکَ۔

(رَوَاہُ اَحْمَدُ وَالطَّحَاوِیُّ)

وَقَالَ الْاِمَامُ ابْنُ الْهُمَامِ فَشَرَعَ لَہٗ اَحَدَ الْاَمْرَیْنِ الصَّلٰوۃَ مَعَہٗ وَلَا یُصَلِّیْ بِقَوْمِہٖ اَوِ الصَّلٰوۃَ بِقَوْمِہٖ عَلٰی وَجْہِ التَّخْفِیْفِ وَلَا یُصَلِّیْ مَعَہٗ هٰذَا حَقِیْقَۃُ اللَّفْظِ اَفَادَ مَنْعَہٗ مِنَ الْاِمَامَۃِ اِذَا صَلّٰی مَعَہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَلَا تَمْنَعُ اِمَامَتَہٗ بِالْاِتِّفَاقِ فَعُلِمَ اَنَّہٗ مِنَ الْفَرْضِ اِنْتَهٰی۔

## باب ایک نماز کو دو دفعہ پڑھنے والے کے بیان میں ہے

بنی سلمہ کے ایک صاحب جن کا نام سلیم تھا ان سے روایت ہے کہ وہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کرنے لگے یا رسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) معاذ بن جبل (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) (آپ کے ساتھ مقتدی بن کر عشاء کے فرض پڑھ کر) ہمارے سو جانے کے بعد (ہم کو عشاء کی نماز پڑھانے کے لیے) آیا کرتے ہیں اور ہم دن بھر کے کاروبار سے تھکے ہوئے ہوتے ہیں، جب وہ اذان دیتے تو ہم نماز کے لیے (اپنے گھروں سے) نکل آتے ہیں[۱]، معاذ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) طویل قراءت سے نماز پڑھایا کرتے ہیں (اس وقت یہ بھی ظاہر ہوا کہ نفل کی نیت سے امام ہوا کرتے ہیں) تو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اے معاذ! تم طویل قرأت پڑھ کر لوگوں کو فتنہ میں مت ڈالو[۲] میرے ساتھ فرض کی نیت سے نماز پڑھو تو قوم کو پھر دوبارہ نہ پڑھاؤ[۳]
اس کی روایت امام احمد اور امام طحاوی نے کی ہے۔۱۲

---

[۱] جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نفل کی نیت سے امامت کرتے تھے (اور ساری جماعت فرض کی نیت سے اقتداء کرتی تھی) (اس کی خبر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو نہیں دی گئی تھی) جب معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی یہ شکایت حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں پیش ہوئی تو آپ نے انہیں ایسی عمل کرانے سے منع

[۲] اب تک تم نے نفل کی نیت سے جو امامت کی ہے آئندہ کے لیے اس کو منسوخ سمجھو، دو میں سے کوئی ایک کام کرو۔

[۳] اگر قوم کو نماز پڑھاتے ہوئے ہو تو اپنی نماز میرے ساتھ نہ پڑھو اور قوم کو طویل قرأت سے نماز نہ پڑھاؤ

وَقَالَ الْعَلَّامَةُ الْعَيْنِيُّ وَبِهٖ قَالَ الزُّهْرِيُّ وَ
الْحَسَنُ الْبَصْرِيُّ وَسَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ وَالنَّخْعِيُّ
وَاَبُوْ قِلَابَةَ وَيَحْيَى بْنُ سَعِيْدِ ۣ الْاَنْصَارِيُّ وَ
مُجَاهِدٌ وَطَاؤُسٌ وَاَجَابَ الطَّحَاوِيُّ عَنْ
حَدِيْثِ مُعَاذٍ ۣ الَّذِيْ يَدُلُّ عَلٰى صِحَّةِ اِقْتِدَاءِ
الْمُفْتَرِضِ بِالْمُتَنَفِّلِ بِاَنَّهٗ مَنْسُوْخٌ وَيُسْتَدَلُّ
عَلٰى ذٰلِكَ بِوَجْهٍ حَسَنٍ وَذٰلِكَ اَنَّ اِسْلَامَ
مُعَاذٍ مُتَقَدِّمٌ وَقَدْ صَلَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَ سِنِيْنَ مِنَ الْهِجْرَةِ صَلَاةَ
الْخَوْفِ غَيْرَ مَرَّةٍ مِّنْ وَجْهٍ وَقَعَ فِيْهِ
مُخَالَفَةٌ ظَاهِرَةٌ بِالْاَفْعَالِ الْمُنَاقِضَةِ
لِلصَّلٰوةِ فَيُقَالُ لَوْجَازَتْ صَلٰوةُ الْمُفْتَرِضِ
خَلْفَ الْمُتَنَفِّلِ لَاَمْكَنَ اِيْقَاعُ الصَّلٰوةِ
مَرَّتَيْنِ عَلٰى وَجْهٍ لَا تَقَعُ فِيْهَا الْمُنَافَاةُ وَ
الْمُفْسِدَاتُ فِيْ غَيْرِ هٰذِهِ الْحَالَةِ وَحَيْثُ
صَلَّيْتُ عَلٰى هٰذَا الْوَجْهِ مَعَ اِمْكَانِ دَفْعِ
الْمُفْسِدَاتِ عَلٰى تَقْدِيْرِ جَوَازِ اِقْتِدَاءِ الْمُفْتَرِضِ
بِالْمُتَنَفِّلِ دَلَّ عَلٰى اَنَّهٗ لَا يَجُوْزُ ذٰلِكَ كَذَا فِيْ
عُمْدَةِ الْقَارِيْ۔

ف: اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ امام کا نفل کی نیت سے قوم کی امامت کرنا اور قوم کا فرض کی نیت سے اقتداء کرنا ہمیشہ کے لیے ناجائز قرار پایا، فرض پڑھنے والے مقتدیوں کا نفل کی نیت سے امام بننا جائز نہ ہونے پر ایک اور دلیل "صلاۃ خوف" ہے جس کو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہجرت کے بعد کئی بار ادا فرمایا ہے۔ پہلے "صلاۃ خوف" کو سمجھئے صلاۃ خوف یہ ہے کہ جب کسی دشمن کا سامنا ہو، اور دشمن کے خوف سے سب لوگ مل کر جماعت سے یک وقت نماز نہ پڑھ سکتے ہوں! مثلاً قصر نماز ہو رہی ہو تو مسلمانوں کے دو حصے کر دیئے جائیں، ایک حصہ دشمن کے مقابلہ میں رہے اور دوسرا حصہ امام کے ساتھ نماز شروع کر دے، جب امام ایک رکعت ختم کرکے دوسری رکعت کے لیے کھڑا ہونے لگے تو پہلا حصہ دشمن کے مقابلہ کے لیے چلا جائے، اور دوسرا حصہ جو دشمن کے مقابل تھا وہاں سے آکر امام کے ساتھ امام کی بقیہ نماز میں شریک ہو جائے اور جب امام ختم نماز پر سلام پھیر دے تو یہ دوسرا حصہ سلام پھیرے بغیر دشمن کے مقابلہ کے لیے چلا جائے اور

پہلا حصہ جو دشمن کے مقابلہ کو گیا تھا پھر واپس ہو کر اپنی بقیہ نماز لاحق کی طرح بغیر قرأت کے تکمیل کرلے، پھر یہ دشمن کے مقابلہ میں چلے جائیں اور دوسرا حصہ واپس ہو کر اپنی نماز قرأت کے ساتھ مسبوق کی طرح تکمیل کرلے اور سلام پھیر دے۔

صلاۃ خوف کو سمجھنے کے بعد حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کے احوال جو صلاۃ خوف میں ہوئے ہیں ان پر غور کیجئے۔ کہ آپ نے اکثر غزوات میں جو ہجرت کے بعد ہوئے ہیں، مذکورہ صلاۃ خوف کے طریقہ پر نماز ادا فرمائی ہے، اگر امام نفل کی نیت سے فرض نماز پڑھنے والوں کی امامت کر سکتا تو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نصف فوج کو فرض کی نیت سے پوری نماز پڑھا دیتے اور باقی نصف فوج کو دوبارہ نفل کی نیت سے فرض پڑھاتے اور مقتدی فرض کی نیت سے اقتداء کرتے، اس صورت میں نماز کے منافی کوئی حرکت کرنے کی ضرورت نہ پڑتی، ایسا نہ کرکے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرض کی نیت سے آدھی فوج کو ایک رکعت اور بقیہ نصف کو جو ایک ایک رکعت پڑھائی، جس سے صاف طور پر معلوم ہوا کہ امام نفل کی نیت سے فرض پڑھنے والوں کی امامت نہیں کر سکتا ہے۔ اور یہی مذہب حنفی ہے اور اسی کے قائل امام زہری، حضرت حسن بصری، حضرت سعید بن المسیب، امام نخعی، حضرت ابو قلابہ، حضرت یحییٰ بن سعید انصاری، حضرت مجاہد اور حضرت طاؤس رضی اللہ تعالیٰ عنہم بھی ہیں۔

صلاۃ خوف کے واقعات جیسا کہ اوپر لکھا گیا ہے، ہجرت کے بعد آخری زمانہ کے ہیں اور معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بہت پہلے اسلام قبول فرمایا تھا۔ اور ابتداء زمانہ میں ایک ہی نماز کو ایک مرتبہ فرض کی نیت سے ادا کرکے پھر دوبارہ اسی نماز کو نفل کی نیت سے پڑھاتے اور اقتداء کرنے والے فرض کی نیت سے اقتداء کرتے تھے، چونکہ صلاۃ خوف کے واقعات آخری زمانہ کے ہیں اور حضرت معاذ کا واقعہ ابتدائی زمانہ کا ہے۔ اس لیے حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نفل کی نیت سے قوم کو فرض نماز پڑھانے کا منسوخ ہونا صلاۃ خوف سے بھی ثابت ہوتا ہے۔ (طحاوی، عمدۃ القاری اور ابن ہمام) ۱۲

۱۵۲۶ وَعَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ جَابِرٍ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَجُلَيْنِ صَلَّيَا الظُّهْرَ فِيْ بُيُوْتِهِمَا عَلٰى عَهْدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُمَا يَرَيَانِ اَنَّ النَّاسَ قَدْ صَلَّوْا ثُمَّ اَتَيَا الْمَسْجِدَ وَهُمَا يَرَيَانِ اَنَّ الصَّلٰوةَ لَا تَحِلُّ لَهُمَا فَلَمَّا انْصَرَفَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاٰهُمَا فَاَرْسَلَ اِلَيْهِمَا فَجِيْئَ بِهِمَا وَفَرَائِصُهُمَا تُرْعَدُ مَخَافَةً اَنْ يَّكُوْنَ قَدْ حَدَثَ فِيْ اَمْرِهِمَا شَيْءٌ فَسَاَلَهُمَا فَاَخْبَرَاهُ الْخَبَرَ فَقَالَ اِذَا فَعَلْتُمَا ذٰلِكَ

حضرت اسود بن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہما اپنے والد حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں (ایک دن کا واقعہ ہے کہ) دو شخص رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کے زمانہ میں ظہر کی نماز اپنے اپنے گھر میں اس خیال سے پڑھ لیتے تھے کہ (مسجد میں) لوگ (جماعت سے نماز) پڑھ چکے ہوں گے، پھر یہ دونوں جب مسجد کو آئے تو کیا دیکھتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نماز پڑھا رہے ہیں ان دونوں نے اپنے خیال میں سمجھا کہ (ایک دفعہ تنہا نماز پڑھ لینے کے بعد دوبارہ ان کی

فَصَلَّيْنَا مَعَ النَّاسِ وَاجْعَلَا الْأُوْلٰى هِيَ الْفَرِيْضَةُ رَوَاهُ إِمَامُنَا أَبُوْحَنِيْفَةَ وَفِيْ رِوَايَةِ مُحَمَّدٍ وَاجْعَلُوا الْأُوْلٰى فَرِيْضَةً وَهٰذِهٖ نَافِلَةٌ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِلْبَيْهَقِيِّ إِذَا صَلَّيْتُمَا فِيْ رِحَالِكُمَا ثُمَّ أَتَيْتُمَا الْإِمَامَ فَصَلِّيَا مَعَهٗ فَتَكُوْنَ لَكُمَا نَافِلَةً وَالَّتِيْ فِيْ رِحَالِكُمَا فَرِيْضَةٌ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِلتِّرْمِذِيِّ وَأَبِيْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيِّ فَقَالَ مَا مَنَعَكُمَا أَنْ تُصَلِّيَا مَعَنَا فَقَالَا يَا رَسُوْلَ اللهِ[1] إِنَّا كُنَّا قَدْ صَلَّيْنَا فِيْ رِحَالِنَا قَالَ فَلَا تَفْعَلَا إِذَا صَلَّيْتُمَا فِيْ رِحَالِكُمَا ثُمَّ أَتَيْتُمَا مَسْجِدَ جَمَاعَةٍ فَصَلِّيَا مَعَهُمْ فَإِنَّهَا لَكُمَا نَافِلَةٌ۔

نماز کو جماعت سے پڑھنا جائز نہیں ہے، اسی لیے یہ دونوں ایک طرف مسجد میں (نماز میں شریک ہوئے بغیر ہی) بیٹھ گئے، جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نماز سے فارغ ہوئے تو آپ نے ان دونوں کو دیکھا کہ (جماعت میں شریک ہوئے بغیر علیحدہ) بیٹھے ہوئے ہیں، اس لیے آپ نے کسی کو بھیجا کہ ان دونوں کو بلائے، وہ دونوں جب خدمت اقدس میں حاضر کئے گئے تو ان دونوں کی حالت یہ تھی کہ وہ خوف وہیبت سے کانپ رہے تھے کہ کہیں ان کے بارے میں کوئی نیا حکم تو نہیں نازل ہوا ہے؟ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ان سے دریافت فرمایا کہ جماعت میں شریک نہ ہو کر علیحدہ بیٹھنے کی کیا وجہ ہے؟ تو انہوں نے اپنا سارا قصہ کہہ سنایا[1]، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا سنو! جب تم نے (فرض کی نیت سے) تنہا نماز پڑھ لی ہو اور پھر جماعت میں شریک ہونے کا موقع آئے تو دوبارہ جماعت میں شریک ہو جایا کرو اور پہلے جو نماز پڑھ چکے ہو اس کو ہی فرض سمجھو اور جماعت سے جو نماز پڑھی جائے گی اس کو نفل خیال کرو، اس کی روایت ہمارے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ نے کی ہے اور بیہقی، ترمذی، ابوداؤد اور نسائی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔ اور شرح زرقانی میں لکھا ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ فجر عصر اور مغرب اس حکم سے مستثنیٰ ہیں، اس لیے ان نمازوں کو ایک مرتبہ پڑھنے کے بعد پھر دوبارہ جماعت سے نہیں پڑھنا چاہیے۔

۱۵۲۷/۳ وَعَنْ بُسْرِ بْنِ مِحْجَنٍ عَنْ أَبِيْهِ

حضرت بسر بن محجن رضی اللہ تعالیٰ عنہما اپنے والد

له اور ظاہر کیا کہ چونکہ ہم گھروں سے نماز پڑھ کر آئے تھے اس لیے پھر دوبارہ جماعت میں شریک ہو کر نماز پڑھنے کو ناجائز سمجھتے تھے حضور! ہم اسی وجہ سے علیحدہ بیٹھے ہوئے تھے۔

# بَابُ صَلٰوۃِ اللَّیْلِ

## یہ باب رات کی نماز کے بیان میں ہے

اگر نماز عشاء کے بعد کچھ دیر سو کر اُٹھے اور پھر سنتیں و نوافل پڑھے تو یہ تہجد کہلاتی ہے۔ اور سوئے بغیر عشاء کے بعد سے طلوع فجر تک جو سنن اور نوافل پڑھی جاتی ہیں۔ ان کو قیام اللیل کہتے ہیں، علامہ شامی رحمہ اللہ نے رد المحتار میں حلبیہ کے حوالہ سے لکھا ہے کہ نماز تہجد اُمت کے حق میں سنت ہے اس لیے کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو ہمیشہ پابندی کے ساتھ ادا فرمایا ہے، اسی وجہ سے بعض علماء نے فرمایا ہے کہ نماز تہجد سنت مؤکدہ ہے اور در مختار میں لکھا ہے کہ تہجد مستحب نماز ہے مسلمانوں کو مستحب کے لفظ سے دھوکا نہ کھانا چاہیئے اس لیے کہ فرض نمازوں کے بعد رات و دن کی کل نمازوں میں تہجد افضل نماز ہے اور تہجد کا ثواب سب نمازوں سے بڑھ کر ہے ۱۲

(۱) اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وَمِنَ اللَّیْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ

اور رات کے کچھ حصہ میں تہجد کرو، یہ خاص تمہارے لیے زیادہ ہے۔ (بنی اسرائیل ۱۷/۷۹، ترجمہ کنز الایمان)

۲۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:۔

قُمِ اللَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا ۔

رات میں قیام فرمائیں، سوا کچھ رات کے۔ (مزمل ۷۳/۲، کنز الایمان)

۳۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

فَاقْرَءُوْا مَا تَیَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ۔

اب قرآن میں سے جتنا تم پر آسان ہوگا اتنا پڑھو۔ (مزمل ۷۳/۲۰، کنز الایمان)

۱۵۶۵ عَنْ عَآئِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ كَانَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ فِیْمَا بَیْنَ اَنْ یَّفْرُغَ مِنْ صَلٰوةِ الْعِشَآءِ اِلَى الْفَجْرِ اِحْدٰى عَشَرَةَ رَكْعَةً یُصَلِّیْ اَرْبَعًا فَلَا تَسْاَلْ عَنْ حُسْنِهِنَّ وَطُوْلِهِنَّ ثُمَّ یُصَلِّیْ اَرْبَعًا فَلَا تَسْاَلْ عَنْ حُسْنِهِنَّ وَطُوْلِهِنَّ ثُمَّ یُصَلِّیْ ثَلٰثًا فَیَسْجُدُ السَّجْدَةَ مِنْ ذٰلِكَ قَدْرَ مَا یَقْرَءُ اَحَدُكُمْ خَمْسِیْنَ اٰیَةً قَبْلَ اَنْ یَّرْفَعَ رَاْسَهٗ فَاِذَا سَكَتَ الْمُؤَذِّنُ مِنْ صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَتَبَیَّنَ لَهٗ

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نماز عشاء سے فارغ ہونے کے بعد سے لے کر صبح صادق طلوع ہونے تک کی درمیانی رات میں گیارہ رکعت نماز ادا فرماتے تھے۔ ان گیارہ رکعت کی تفصیل یہ ہے کہ عشاء کے بعد آپ آرام فرماتے تھے، پھر تہجد کے لیے بیدار ہو کر پہلے چار رکعت ادا فرماتے تھے تم ان کی خوبی اور درازی تو دریافت ہی نہ کرو کہ وہ کیسی عمدہ اور کس قدر طویل قرأت سے پڑھی جاتی تھیں، پھر اس کے بعد اور چار

الْفَجْرُ قَامَ فَرَكَعَ رَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ فَإِنْ كُنْتُ مُسْتَيْقِظَةً حَدَّثَنِيْ وَاِلَّا اضْطَجَعَ عَلٰى شِقِّهِ الْاَيْمَنِ حَتّٰى يَأْتِيَهُ الْمُؤَذِّنُ لِلْاِقَامَةِ فَيَخْرُجَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِّلْبُخَارِيِّ ثُمَّ اَوْتَرَ ثُمَّ اضْطَجَعَ حَتّٰى جَآءَهُ الْمُؤَذِّنُ فَقَامَ فَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ خَرَجَ فَصَلَّى الصُّبْحَ وَفِيْ رِوَايَةٍ اَبِيْ دَاوٗدَ ثُمَّ اضْطَجَعَ حَتّٰى يَأْتِيَهُ الْمُؤَذِّنُ فَيُؤَذِّنَهٗ بِصَلٰوةِ الصُّبْحِ فَيُصَلِّيْ رَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ ثُمَّ يَخْرُجَ اِلَى الصَّلٰوةِ

رکعتیں پڑھتے تھے، ان کی خوبی اور ان کا طول بھی کچھ نہ پوچھو، (کہ وہ کیسی عمدہ اور کس قدر طویل قرأت سے ادا کی جاتی تھیں) پھر حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم تین رکعت وتر کے ادا فرماتے تھے[۱] حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو سجدہ میں جا کر سر اٹھانے تک اتنی دیر ہوتی تھی جتنی دیر تم کو پچاس آیتیں ترتیل کے ساتھ پڑھنے میں ہوا کرتی ہے، پھر جب صبح صادق طلوع کرتی تو (اول وقت) موذن اذان دے کر اذان سے فارغ ہو جاتا اور حضور دیکھ لیتے کہ (افق میں) صبح کی روشنی پھیل گئی ہے تو آپ ہلکی قرأت سے دو رکعت سنت فجر ادا فرماتے اگر میں بیدار رہتی تو مجھ سے (دینی) گفتگو فرماتے اور اگر بیدار نہ رہتی تو حضور سیدھی کروٹ لیٹ جاتے، پھر جب موذن اقامت کی اطلاع دینے آتا تو آپ فجر کے فرض پڑھانے کے لیے باہر تشریف لے جاتے تھے (بخاری و مسلم) اور بخاری کی ایک روایت میں ہے کہ پھر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے (تہجد کی نماز سے فارغ ہو کر) وتر ادا فرمائے اور کروٹ لیٹے رہے جب موذن نے آکر اطلاع دی (کہ جماعت تیار ہے تو) آپ اُٹھے اور دو رکعت سنت فجر ادا فرمائی (پھر صبح کی سنت کے بعد دوبارہ لیٹے بغیر) گھر سے نکلے اور فجر کے فرض پڑھائے، اور ابو داؤد کی روایت میں ہے کہ (کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ) پھر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام (تہجد کی نماز سے فارغ ہو کر وتر ادا فرماتے) اور کروٹ لیٹے رہتے، جب

[۱] ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ تہجد کی ان آٹھ رکعتوں کو جس خوبی سے حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پڑھتے تھے اس کو تو تم نے سن لیا، اب (ان رکعتوں میں جو سجدے ادا کیے جاتے تھے ان کی کیفیت بھی سن لو)

موذن آکر اطلاع دیتا کہ جماعت تیار ہے تو آپ مختصر قرأت سے دو رکعت سنت مجرا دا فرماتے پھر صبح کی سنت کے بعد دوبارہ لیٹے بغیر فجر کے فرض پڑھانے کے لیے نکلتے۔

ف:۔ اس حدیث شریف سے معلوم ہوتا ہے کہ رات میں تہجد کی آٹھ رکعتوں کو چار چار رکعت کر کے ادا کرنا چاہیئے اگر ایسا نہ ہوتا تو ام المومنین یہ ارشاد فرماتیں کہ حضور تہجد کے آٹھ رکعات پڑھتے تھے ایسا نہ کہہ کر ام المومنین کا یہ ارشاد فرمانا کہ چار رکعت پڑھتے پھر چار رکعت پڑھتے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ہر چار رکعت کو ایک تکبیر تحریمہ اور ایک سلام سے ادا فرماتے تھے، امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا بھی یہی قول ہے۔ یہ فتح القدیر میں مذکور ہے، رد المحتار میں لکھا ہے کہ دوسری احادیث کی بنا پر صاحبین کے پاس تہجد کے ۸ رکعت دو دو کر کے چار سلام سے ادا کرنا چاہیئے۔ اور عمل درآمد بھی اسی پر ہے۔ ۱۲

۱۵۶۶ (۲) وَعَنْهَا قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا صَلَّى رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ فَإِنْ كَانَتْ لَهُ إِلَيَّ حَاجَةٌ كَلَّمَنِي وَإِلَّا خَرَجَ إِلَى الصَّلٰوةِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فجر کے دو رکعت سنت پڑھنے کے بعد اگر کوئی ضرورت ہوتی تو مجھ سے دینی کلام کرتے، ورنہ فجر کے فرض کے لیے تشریف لے جاتے (ترمذی) یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

ف:۔ علامہ عینی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ ان مذکورہ احادیث سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کبھی تو سنت فجر سے پہلے کروٹ لیٹے ہیں اور کبھی سنت فجر کے بعد بھی کروٹ لیٹے ہیں اور کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ آپ نہ تو سنت فجر سے پہلے لیٹے اور نہ سنت فجر کے بعد، ان مختلف احوال سے معلوم ہوا کہ حضور کبھی کبھی صرف استراحت یعنی آرام لینے اور تکان دور کرنے کے لیے لیٹے ہیں اگر آپ ہمیشہ لیٹتے تو اس سے بھی مسئلہ بنتا اور یہ فعل سنت ہوتا۔ ۱۲

۱۵۶۷ (۳) وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ أَنَّهُ رَأَى رَجُلًا رَكَعَ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ ثُمَّ اضْطَجَعَ فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ مَا شَأْنُهُ فَقَالَ نَافِعٌ فَقُلْتُ يُفَصِّلُ بَيْنَ صَلَاتِهِ قَالَ ابْنُ عُمَرَ وَأَيُّ فَصْلٍ أَفْضَلُ مِنَ السَّلَامِ رَوَاهُ مُحَمَّدٌ وَقَالَ وَبِقَوْلِ ابْنِ عُمَرَ نَأْخُذُ وَهُوَ قَوْلُ أَبِي حَنِيْفَةَ رَحِمَهُ اللّٰهُ وَإِسْنَادُهُ

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے آپ نے دیکھا کہ ایک شخص دو رکعت سنت فجر پڑھ کر کروٹ لیٹ گیا تو ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ اس شخص کو کیا ہوا ہے نافع نے کہا کہ میں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا کہ یہ شخص کروٹ لیٹ کر فجر کے فرض اور سنت کے درمیان فصل پیدا کر رہا ہے اس پر ابن عمر نے فرمایا کہ سلام پھیرنا سنت اور فرض

صحیح۔

کے درمیان خود فصل ہے) اس سے بہتر اور کیا فصل چاہیئے (اس کو لیٹ کر فصل کرنے کی ضرورت نہیں) اس کی روایت امام محمد نے کی ہے، اور فرمایا ہے کہ ہم ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے قول پر عمل کرتے ہیں، اور یہی قول امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا ہے اور انہوں نے فرمایا ہے کہ فجر کے سنت اور فرض کے درمیان لیٹنے کی ضرورت نہیں، اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

۱۵۶۸ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ مَا بَالُ الرَّجُلِ إِذَا صَلَّى الرَّكْعَتَيْنِ يَتَمَعَّكُ الدَّابَّةَ وَالْحِمَارَ إِذَا سَلَّمَ فَقَدْ فَصَلَ رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے آپ نے فرمایا ہے کہ جو شخص فجر کی دو رکعت سنت پڑھ کر جانور اور گدھے کی طرح زمین پر لوٹا کرتا ہے اس سے اس کی کیا غرض ہے، فجر کی سنت کے ختم پر اس کا سلام پھیرنا خود فصل ہے، اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے۔

۱۵۶۹ وَعَنْ أَبِي الصِّدِّيْقِ النَّاجِيِّ قَالَ رَأَى ابْنُ عُمَرَ قَوْمًا اِضْطَجَعُوْا بَعْدَ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ فَأَرْسَلَ إِلَيْهِمْ فَنَهَاهُمْ فَقَالُوْا نُرِيْدُ بِذٰلِكَ السُّنَّةَ فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ اِرْجِعْ إِلَيْهِمْ فَأَخْبِرْهُمْ أَنَّهَا بِدْعَةٌ۔

(رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ)

حضرت ابوصدیق ناجی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے چند لوگوں کو دیکھا کہ وہ فجر کی دو رکعت سنت پڑھنے کے بعد کروٹ لیٹے ہوئے ہیں تو حضرت ابن عمر نے کسی کو بھیج کر ان کو طرح لیٹنے سے منع فرمایا (یہ سن کر) ان لوگوں نے جواب دیا کہ ہم اس طرح لیٹ کر سنت پر عمل کرنا چاہتے ہیں تو حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ دوبارہ جا کر ان سے کہدو کہ فجر کی سنتوں کے بعد اس طرح لیٹنا (سنت نہیں) ہے، بلکہ بدعت ہے اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے۔

۱۵۷۰ وَعَنْ إِبْرَاهِيْمَ النَّخَعِيِّ قَالَ هِيَ

حضرت ابراہیم نخعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت

---

لہ اگر اس سے وہ فجر کی سنت اور فرض کے درمیان فصل پیدا کرنا چاہتا ہے تو اس طرح فصل کرنے کی ضرورت نہیں۔

مَضْجَعَةُ الشَّيْطَانِ۔

(رَوَاهُ ابْنُ اَبِیْ شَيْبَةَ)

۱۱۵۷ وَعَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ قَالَ اِنَّ رَجُلًا مِّنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاللّٰهُ لَاَرْقُبَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قُلْتُ وَاَنَا فِيْ سَفَرٍ مَّعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِلصَّلٰوةِ حَتّٰى اَرٰى فِعْلَهٗ فَلَمَّا صَلّٰى صَلٰوةَ الْعِشَآءِ وَهِيَ الْعَتَمَةُ اِضْطَجَعَ هَوِيًّا مِّنَ اللَّيْلِ ثُمَّ اسْتَيْقَظَ فَنَظَرَ فِي الْاُفُقِ فَقَالَ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا حَتّٰى بَلَغَ اِلٰى اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ثُمَّ اَهْوٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى فِرَاشِهٖ فَاسْتَلَّ مِنْهُ سِوَاكًا ثُمَّ اَفْرَغَ فِيْ قَدَحٍ مِّنْ اِدَاوَةٍ عِنْدَهٗ مَآءً فَاسْتَنَّ ثُمَّ قَامَ فَصَلّٰى حَتّٰى قُلْتُ قَدْ صَلّٰى قَدْرَ مَا نَامَ ثُمَّ اضْطَجَعَ حَتّٰى قُلْتُ قَدْ نَامَ قَدْرَ مَا صَلّٰى ثُمَّ اسْتَيْقَظَ فَفَعَلَ كَمَا فَعَلَ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَقَالَ مِثْلَ مَا قَالَ فَفَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ قَبْلَ الْفَجْرِ۔

(رَوَاهُ النَّسَآئِيُّ)

ہے کہ ان سے کسی نے پوچھا کہ فجر کی سنتوں کے بعد لیٹنا کیسا ہے تو، آپ نے فرمایا کہ (جو لوگ اس طرح لیٹا کرتے ہیں۔ دراصل ان کو شیطان بہکا کر لٹایا کرتا ہے، اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے۔

حضرت حمید بن عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ایک صحابی نے فرمایا کہ میں (ایک دفعہ) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ سفر میں تھا (حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ہر فعل میری آنکھوں کے سامنے تھا) اس لیے میں نے مصمم ارادہ کر لیا اور دل میں یہ ٹھان لیا تھا کہ آپ کی نماز تہجد کو دیکھوں کہ آپ کس طرح ادا فرماتے ہیں؟ پھر میں اس پر خود بھی عمل کروں، جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم عشاء کی نماز ادا فرما چکے کے بعد دیر تک آرام فرماتے رہے پھر بیدار ہوئے اور افق کی طرف نظر فرمائی (اور تاروں پر اور آسمان پر جب نگاہ مبارک پڑی تو فرمانے لگے۔

اے ہمارے رب! تو نے یہ (نظام کائنات) بے کار نہ بنایا، پاکی ہے تجھے، تو ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچالے، اے رب ہمارے! بے شک جسے تو دوزخ میں لے جائے، اسے ضرور تو نے رسوائی دی اور ظالموں کا کوئی مددگار نہیں، اے رب ہمارے! ہم نے ایک منادی کی سنی کہ ایمان کے لیے ندا فرماتا ہے، کہ اپنے رب پر ایمان لاؤ تو ہم ایمان لائے، اے رب ہمارے! تو ہمارے گناہ بخش دے اور ہماری برائیاں محو فرما دے اور ہماری موت اچھوں کے ساتھ کر، اے رب ہمارے! اور ہمیں دے وہ جس کا تو نے وعدہ کیا ہے

اپنے رسولوں کی معرفت اور ہمیں قیامت کے دن رسوا نہ کرنا، بے شک تو وعدہ خلاف نہیں کرتا۔
(آل عمران ۳/۱۹۴ تا ۱۹۱، کنز الایمان)
پھر آپ بستر کی طرف جھکے اور بستر کے نیچے سے مسواک کھینچ لی۔ پھر چھاگل میں سے ایک بڑے کٹورے میں پانی ڈالا اور دانتوں پر مسواک رگڑی[1] پھر آپ کھڑے ہوئے اور نماز تہجد شروع فرمائی کیا کہوں کہ آپ نے کس قدر نماز ادا فرمائی جتنی دیر تک آپ آرام فرما رہے تھے، اتنی ہی دیر تک آپ نے نماز ادا فرمائی پھر آپ لیٹ گئے۔ اور جتنی دیر آپ نے نماز پڑھی تھی اتنی ہی دیر آپ آرام فرماتے رہے اور پھر بیدار ہوئے (ابھی آپ نے جو کچھ کہ سُنا ہے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم نے وہ سب پھر ادا فرمایا اور وہ سب اذکار بھی پڑھے جن کو آپ نے پہلی بار پڑھا تھا، پھر صبح صادق طلوع ہوتے تک رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم تین بار اسی طرح سوتے اور جاگتے رہے اور یہی عمل فرماتے رہے) اس کی روایت نسائی نے کی ہے۔

۱۵۷۲/۸ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي مِنَ اللَّيْلِ ثَلَاثَ عَشَرَةَ رَكْعَةً مِّنْهَا الْوِتْرُ وَرَكْعَتَا الْفَجْرِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم (کبھی) رات (کے آخری حصّہ) میں (بھی تہجد کے لیے اُٹھتے اور) تیرہ رکعت پڑھتے تھے (اس کی تفصیل یہ تھی کہ آٹھ رکعت تہجد کے ہوتے تھے اور تین رکعت) وتر کے (اتنے میں صبح صادق طلوع کرتی تو) آپ فجر کی دو سنتیں ادا فرما لیتے

[1] اس کے بعد راوی خاموش ہیں، صاحب مرقاۃ کہتے ہیں کہ یہاں دو احتمال ہیں ممکن ہے کہ آپ نے دوبارہ وضو فرمایا ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ آپ نے سابقہ وضو ہی سے تہجد ادا فرمائی ہو اس لیے کہ نیند سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کا وضو نہیں ٹوٹتا تھا اور یہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کی خصوصیات سے ہے۔

(اس طرح جملہ تیرہ رکعت ہوتے تھے) اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۱۵۷۳ (۹) وَعَنْ مَسْرُوْقٍ قَالَ سَأَلْتُ عَائِشَةَ عَنْ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاللَّيْلِ فَقَالَتْ سَبْعٌ وَّتِسْعٌ وَّاِحْدٰى عَشَرَةَ رَكْعَةً سِوٰى رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت مسروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ میں نے ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے دریافت کیا کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم رات میں جو نماز پڑھا کرتے تھے وہ کتنی رکعتیں ہوا کرتی تھیں؟ ام المؤمنین فرماتیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم فجر کی دو سنتوں کے علاوہ سات بھی پڑھتے تھے، نو بھی اور گیارہ بھی[1] اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۱۵۷۴ (۱۰) وَعَنْ كُرَيْبٍ مَوْلَى ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهٗ قَالَ سَأَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ كَيْفَ كَانَتْ صَلٰوةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاللَّيْلِ قَالَ بِتُّ عِنْدَهٗ لَيْلَةً وَهُوَ عِنْدَ مَيْمُوْنَةَ فَنَامَ حَتّٰى اِذَا ذَهَبَ ثُلُثُ اللَّيْلِ اَوْ نِصْفُهٗ اِسْتَيْقَظَ فَقَامَ اِلٰى شَنٍّ فِيْهِ مَآءٌ فَتَوَضَّأَ وَتَوَضَّأْتُ مَعَهٗ ثُمَّ قَامَ فَقُمْتُ اِلٰى جَنْبِهٖ عَلٰى يَسَارِهٖ فَجَعَلَنِيْ عَلٰى يَمِيْنِهٖ ثُمَّ وَضَعَ يَدَهٗ عَلٰى رَأْسِيْ كَاَنَّهٗ يَمَسُّ اُذُنِيْ كَاَنَّهٗ يُوْقِظُنِيْ فَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ قُلْتُ قَرَأَ فِيْهِمَا بِاُمِّ الْقُرْاٰنِ فِيْ كُلِّ رَكْعَةٍ ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ صَلّٰى حَتّٰى صَلّٰى اِحْدٰى عَشَرَةَ رَكْعَةً بِالْوِتْرِ ثُمَّ نَامَ فَاَتَاهُ بِلَالٌ فَقَالَ الصَّلٰوةُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَامَ فَرَكَعَ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ صَلّٰى لِلنَّاسِ۔

حضرت کریب رضی اللہ تعالیٰ عنہ مولیٰ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عباس سے دریافت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی رات کی نماز کیسی ہوتی تھی (یہ سن کر) حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ میں نے ایک رات رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت اقدس میں بسر کی، اس روز آپ (میری خالہ) ام المؤمنین حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے یہاں تشریف فرما تھے آپ (نماز عشا کے بعد اول شب) آرام فرمایا اور جب تہائی یا آدھی رات گذر گئی تو آپ بیدار ہوئے اور ایک مشکیزہ کے پاس تشریف لے جاکر جس میں پانی تھا وضو فرمایا۔ میں نے بھی آپ کے ساتھ وضو کیا پھر آپ نماز کے لیے کھڑے ہوئے اور میں آپ کے بائیں جانب کھڑا ہوگیا تو آپ نے مجھے اپنے دائیں جانب کھڑا کرلیا (یہ میرے بچپن کا زمانہ تھا اور مجھے

[1] اس کی تفصیل یہ ہے کہ کبھی تہجد چار رکعت پڑھتے ہیں اور وتر تین رکعت، اور کبھی تہجد ۶ رکعت ہوتی اور وتر تین، اور اکثر تو تہجد آٹھ رکعت ہوتی اور وتر تین)

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ)

کچھ غنودگی تھی، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم اس کو معلوم کرکے) میرے سر پر آپ نے اپنا دست مبارک رکھا ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ میرا کان پکڑ کر مجھے نیند سے جگا رہے ہیں اس کے بعد آپ نے دو رکعتیں مختصر قرأت کے ساتھ ادا فرمائیں، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ آپ صرف سورۂ فاتحہ پر ہی اکتفا فرمایا۔ (حالانکہ آپ نے مختصر ضم سورہ بھی کیا تھا) پھر آپ نے ان دو رکعتوں کو ختم فرما کر سلام پھیر دیا، اس کے بعد آپ نے تہجد مع وتر کے گیارہ رکعت ادا فرمائی جس میں آٹھ رکعت تو تہجد کے تھے اور باقی تین رکعت وتر کے، اس کے بعد پھر آپ سو رہے (اور جب صبح صادق طلوع کی اور جماعت کا وقت آگیا تو بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حاضر ہو کر عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم جماعت تیار ہے تو آپ نے نیند سے بیدار ہو کر دو سنتیں پڑھیں، پھر جا کر لوگوں کو فجر کی فرض نماز پڑھائی۔

(ابو داؤد)

۱۱۷۵ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهٗ رَقَدَ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاسْتَيْقَظَ فَتَسَوَّكَ وَتَوَضَّاَ وَهُوَ يَقُوْلُ اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ حَتّٰى خَتَمَ السُّوْرَةَ ثُمَّ قَامَ فَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ اَطَالَ فِيْهِمَا الْقِيَامَ وَالرُّكُوْعَ وَالسُّجُوْدَ ثُمَّ انْصَرَفَ فَنَامَ حَتّٰى نَفَخَ ثُمَّ فَعَلَ ذٰلِكَ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ سِتَّ رَكَعَاتٍ كُلُّ ذٰلِكَ يَسْتَاكُ وَيَتَوَضَّاُ وَيَقْرَاُ هٰؤُلَآءِ الْاٰيَاتِ ثُمَّ اَوْتَرَ بِثَلٰثٍ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِاَبِيْ دَاوُدَ ثُمَّ اَوْتَرَ فَاَتَاهُ بِلَالٌ فَاٰذَنَهٗ بِالصَّلٰوةِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ میں ایک رات رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے پاس سوگیا تھا۔ (اور حضور بھی سو گئے تھے پھر رات کا ایک حصہ گزرنے پر) حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے بیدار ہو کر مسواک کی اور وضوء کرتے ہوئے ان آیتوں کی تلاوت فرمائی اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي الْاَلْبَابِ پارہ سورۃ آل عمران آیات ۱۹۰ تا ۲۰۰) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا وَرَابِطُوْا وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۔ بیشک آسمانوں اور زمین کی پیدائش اور رات اور دن کی

حِيْنَ طَلَعَ الْفَجْرُ فَصَلّٰى رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ
ثُمَّ خَرَجَ اِلَى الصَّلٰوةِ وَفِيْ رِوَايَةٍ
لِّلْبُخَارِيِّ وَمُسْلِمٍ وَكَانَ فِيْ دُعَائِهٖ اَللّٰهُمَّ
اجْعَلْ فِيْ قَلْبِيْ نُوْرًا وَّفِيْ بَصَرِيْ نُوْرًا
وَفِيْ سَمْعِيْ نُوْرًا وَّعَنْ يَّمِيْنِيْ نُوْرًا وَّ
عَنْ يَّسَارِيْ نُوْرًا وَّفَوْقِيْ نُوْرًا وَّتَحْتِيْ
نُوْرًا وَّاَمَامِيْ نُوْرًا وَّخَلْفِيْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ
لِّيْ نُوْرًا وَّزَادَ بَعْضُهُمْ وَفِيْ لِسَانِيْ
نُوْرًا وَذَكَرَ وَعَصَبِيْ وَلَحْمِيْ وَدَمِيْ
وَشَعْرِيْ وَبَشَرِيْ وَفِيْ رِوَايَةٍ لَّهُمَا
وَاجْعَلْ فِيْ نَفْسِيْ نُوْرًا وَّاَعْظِمْ لِيْ نُوْرًا
وَّفِيْ اُخْرٰى لِمُسْلِمٍ اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِيْ
نُوْرًا۔

بدلیوں میں نشانیاں ہیں عقل مندوں کے لیے، جو اللہ کی یاد کرتے ہیں کھڑے اور بیٹھے اور کروٹ پر لیٹے اور آسمانوں اور زمین کی پیدائش میں غور کرتے ہیں، اے رب ہمارے! تو نے یہ بیکار نہ بنایا، پاکی ہے تجھے، تو ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچالے، اے رب ہمارے! بے شک جسے تو دوزخ میں لے جائے اسے ضرور تو نے رسوائی دی، اور ظالموں کا کوئی مددگار نہیں، اے رب ہمارے! ہم نے ایک منادی کو سنا کہ ایمان کے لیے ندا فرماتا ہے کہ اپنے رب پر ایمان لاؤ تو ہم ایمان لائے، اے رب ہمارے! تو ہمارے گناہ بخش دے اور ہماری بُرائیاں محو فرما دے اور ہماری موت اچھوں کے ساتھ کر، اے رب ہمارے! اور ہمیں دے وہ جس کا تو نے وعدہ کیا ہے اپنے رسولوں کی معرفت، اور ہمیں قیامت کے دن رسوا نہ کر، بے شک تو وعدہ خلافی نہیں کرتا، تو ان کی دعا سن لی ان کے رب نے کہ میں تم میں کام کرنے والے کی محنت اکارت نہیں کرتا، مرد ہو یا عورت، تم آپس میں ایک ہو، تو وہ جنہوں نے ہجرت کی اور اپنے گھروں سے نکالے گئے اور میری راہ میں ستائے گئے، اور لڑے اور مارے گئے ہیں ضرور ان کے سب گناہ اتار دوں گا، اور ضرور انہیں باغوں میں لے جاؤں گا جن کے نیچے نہریں رواں، اللہ کے پاس کا ثواب اور اللہ ہی کے پاس اچھا ثواب ہے، اے سننے والے! کافروں کا شہروں میں اہلے گہلے پھرنا تجھے دھوکا نہ دے، تھوڑا برتنا ان کا ٹھکانہ جہنم ہے اور کیا ہی بُرا بچھونا ہے، لیکن وہ جو اپنے رب سے ڈرتے ہیں ان کے لیے جنتیں ہیں جن کے نیچے نہریں ہیں ہمیشہ ان میں رہیں

اللہ کی طرف کی مہمانی اور جو اللہ کے پاس ہے وہ نیکیوں
کے لیے سب سے بھلا، اور بے شک کچھ کتابی ایسے
ہیں کہ اللہ پر ایمان لاتے ہیں اور اس پر جو تمہاری
طرف اترا، ان کے دل اللہ کے حضور جھکے ہوئے،
اللہ کی آیتوں کے بدلے ذلیل دام نہیں لیتے، یہ
وہ ہیں جن کا ثواب ان کے رب کے پاس ہے اور
اللہ جلد حساب کرنے والا ہے، اے ایمان والو صبر
کرو اور صبر میں دشمنوں سے آگے رہو، اور سرحد پر
اسلامی ملک کی نگہبانی کرو، اور اللہ سے ڈرتے رہو
اس پر کہ کامیاب ہو۔
(وضوء سے فارغ ہوکر) حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم
کھڑے ہوئے اور دو رکعت نماز پڑھی جن میں قیام
رکوع اور سجدوں کو حسب عادت مبارک طویل کیا اور
نماز سے فارغ ہوکر سو گئے، یہاں تک کہ خراٹے کی آواز
آنے لگی (جو گہری نیند کی علامت ہے) پھر اس طرح
آپ تین بار سوتے اور جاگتے رہے اور ہر دفعہ میں دو
دو رکعت کر کے جملہ (۶) رکعات ادا فرمائے اور جب
نیند سے بیدار ہوتے تو مثل سابق ہر دفعہ مسواک کر کے
وضو فرماتے اور مذکورہ آیات بھی تلاوت فرماتے۔
آخر میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے تین رکعت وتر
کے ادا فرمائے اس کی روایت مسلم نے کی ہے اور ابوداؤد
کی ایک روایت میں ہے کہ پھر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم نے نماز وتر ادا فرمائی اور جب صبح صادق طلوع
کی (اور جماعت کا وقت آگیا) تو بلال رضی اللہ
تعالیٰ عنہ نے حاضر ہوکر (جماعت کے تیار ہونے کی
اطلاع دی تو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم
فجر کی دو سنتیں پڑھ کر فرض پڑھانے کے لیے باہر
تشریف لے گئے اور بخاری و مسلم کی ایک روایت میں
ہے کہ (جب حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

فجر کی سنتیں پڑھ کر فرض پڑھانے کے لیے تشریف لے چلے تو) یہ دعا پڑھتے ہوئے مصلے تک پہنچے۔

۱۵۷۶ / ۱۲ وَعَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِيِّ أَنَّهُ قَالَ لَأَرْمُقَنَّ صَلَاةَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اللَّيْلَةَ فَصَلَّى رَكْعَتَيْنِ خَفِيفَتَيْنِ ثُمَّ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ طَوِيلَتَيْنِ طَوِيلَتَيْنِ طَوِيلَتَيْنِ ثُمَّ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ وَهُمَا دُونَ اللَّتَيْنِ قَبْلَهُمَا ثُمَّ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ وَهُمَا دُونَ اللَّتَيْنِ قَبْلَهُمَا ثُمَّ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ وَهُمَا دُونَ اللَّتَيْنِ قَبْلَهُمَا ثُمَّ أَوْتَرَ فَذٰلِكَ ثَلَاثَ عَشْرَةَ رَكْعَةً۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت زید بن خالد جہنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے سوچا کہ آج رات رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی رات کی نماز (تہجد) کا مشاہدہ کروں گا، تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے دو مختصر رکعات ادا فرمائیں، پھر دو رکعتیں بہت لمبی، انتہا درجے کی طویل ترین رکعتیں ادا فرمائیں (اس جگہ راوی نے تین مرتبہ طویلتین کہا ہے یعنی طویل ترین رکعات) پھر دو رکعتیں پہلی دو رکعات سے کم لمبی ادا فرمائیں پھر دو رکعتیں پہلی دو رکعات سے کم لمبی ادا فرمائیں پھر دو رکعتیں ان دو سے کم لمبی ادا فرمائیں پھر اس کے بعد تین رکعات وتر ادا فرمائے، اس طرح یہ کل تیرہ رکعات ہوئیں۔

(مسلم شریف)

۱۵۷۷ / ۱۳ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَامَ مِنَ اللَّيْلِ لِيُصَلِّيَ افْتَتَحَ صَلَاتَهُ بِرَكْعَتَيْنِ خَفِيفَتَيْنِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب رات کی نماز کے لیے کھڑے ہوتے تو دو چھوٹی رکعت سے ابتداء کرتے۔

(مسلم)

۱۵۷۸ / ۱۴ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَامَ أَحَدُكُمْ مِنَ اللَّيْلِ فَلْيَفْتَتِحِ الصَّلٰوةَ بِرَكْعَتَيْنِ خَفِيفَتَيْنِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم میں سے جب کوئی آدمی رات کی نماز کے لیے کھڑا ہو تو وہ دو چھوٹی رکعتوں سے ابتداء کرے

(مسلم شریف)

۱۵۷۹ / ۱۵ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُودٍ قَالَ لَقَدْ عَرَفْتُ النَّظَائِرَ الَّتِي كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرُنُ بَيْنَهُنَّ فَذَكَرَ عِشْرِينَ سُورَةً مِنَ

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں، قدر و منزلت میں ملی جلی سورتوں کے بارے میں مجھے علم ہے جنہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جمع فرماتے اور تلاوت

اَوَّلِ الْمُفَصَّلِ عَلٰی تَالِیْفِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ سُوْرَتَیْنِ فِیْ رَکْعَۃٍ اٰخِرُھُنَّ حٰمٓ الدُّخَانَ وَعَمَّ یَتَسَآءَلُوْنَ ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

فرماتے تھے راوی نے طوالِ مفصل کی بیس سورتوں کو شمار کیا جن کی ترتیب حضرت عبداللہ بن مسعود نے کی ہے۔ جن میں آخری سورۃ حٰمٓ الدخان اور عَمَّ یَتَسَآءَلُوْنَ کی سورتیں ہیں (بخاری و مسلم)

وَفِیْ رِوَایَۃٍ لِّمُسْلِمٍ عَنْ شَقِیْقٍ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ مِّنْ بَنِیْ بُجَیْلَۃَ یُقَالُ لَہٗ نَھِیْکُ بْنُ سِنَانٍ اِلٰی عَبْدِ اللّٰہِ فَقَالَ اِنِّیْ اَقْرَأُ الْمُفَصَّلَ فِیْ کُلِّ رَکْعَۃٍ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰہِ ھَذًّا کَھَذِّ الشِّعْرِ لَقَدْ عَلِمْتُ النَّظَآئِرَ الَّتِیْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقْرَأُ بِھِنَّ سُوْرَتَیْنِ فِیْ کُلِّ رَکْعَۃٍ ۔

اور مسلم شریف کی ایک روایت حضرت شقیق سے ہے کہ قبیلہ بنو بجیلہ کا ایک شخص جس کا نام نھیک بن سنان تھا حضرت عبداللہ کے پاس آیا اور کہا کہ میں ہر رکعت میں طوال مفصل سورت کی تلاوت کرتا ہوں، حضرت عبداللہ نے فرمایا، میں قدر و منزلت میں ملی جلی سورتیں جانتا ہوں جنہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہر رکعت میں دو سورتیں ملا کر تلاوت کیا کرتے تھے۔ یہی سیکھے ہو، میں تم کو بتلاتا ہوں کہ تم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے طریقہ پر عمل کیا کرو، حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم تہجد کی ہر رکعت میں مفصل کی دو دو سورتیں جو مقدار میں ایک دوسرے کے قریب قریب ہوتیں نہایت ترتیل سے پڑھا کرتے تھے (تم بھی ایسا ہی پڑھا کرو)

ف ردالمحتار میں لکھا ہے کہ فرض کی ہر رکعت میں اگر کوئی دو دو سورتیں جو ایک دوسرے کی متصل ہوں پڑھے تو جائز ہے مگر بخلاف اولیٰ اور مکروہ تنزیہی ہے البتہ نوافل اور تہجد کی ہر رکعت میں دو دو سورتوں کو ملا کر پڑھنا بلا کراہت جائز ہے، خواہ یہ سورتیں متصل ہوں یا غیر متصل ۱۲

۱۵۸۰/۱۶ وَعَنْ حُذَیْفَۃَ اَنَّہٗ رَاَی النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ مِنَ اللَّیْلِ وَکَانَ یَقُوْلُ اللّٰہُ اَکْبَرُ ثَلٰثًا ذُو الْمَلَکُوْتِ وَالْجَبَرُوْتِ وَالْکِبْرِیَآءِ وَالْعَظَمَۃِ ثُمَّ اسْتَفْتَحَ فَقَرَأَ الْبَقَرَۃَ

حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہیں (ایک وقت) حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو تہجد پڑھتے ہوئے دیکھنے کا موقع ملا، کیا دیکھتے ہیں کہ (دل میں) تہجد کی نیت کر کے آپ تکبیر تحریمہ اس طرح شروع فرمائے۔

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ، ذُو الْمَلَکُوْتِ — اللہ تعالیٰ سب بڑوں سے بڑے ہیں، اللہ تعالیٰ سب بڑوں سے بڑے ہیں اللہ تعالیٰ سب بڑوں سے بڑے ہیں، دو جہان کے آپ ہی مالک ہیں سب غالبوں پر آپ

وَالْجَبَرُوْتِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْعَظَمَةِ ۔ ہی غالب ہیں جن جن کو بڑائی ہے ان میں آپ ہی سب سے بڑے ہیں، آپ کی عظمت اور بزرگی کے سامنے کسی کی عظمت و بزرگی نہیں ۔

ثُمَّ رَكَعَ فَكَانَ رُكُوْعُهٗ نَحْوًا مِّنْ قِيَامِهٖ فَكَانَ يَقُوْلُ فِيْ رُكُوْعِهٖ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ فَكَانَ قِيَامُهٗ نَحْوًا مِّنْ رُكُوْعِهٖ يَقُوْلُ لِرَبِّيَ الْحَمْدُ ثُمَّ سَجَدَ فَكَانَ سُجُوْدُهٗ نَحْوًا مِّنْ قِيَامِهٖ فَكَانَ يَقُوْلُ فِيْ سُجُوْدِهٖ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهٗ مِنَ السُّجُوْدِ وَكَانَ يَقْعُدُ فِيْ مَا بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ نَحْوًا مِّنْ سُجُوْدِهٖ وَكَانَ يَقُوْلُ رَبِّ اغْفِرْ لِيْ رَبِّ اغْفِرْ لِيْ فَصَلّٰى اَرْبَعَ رَكَعَاتٍ قَرَاَ فِيْهِنَّ الْبَقَرَةَ وَاٰلَ عِمْرَانَ وَالنِّسَاءَ وَالْمَائِدَةَ اَوِ الْاَنْعَامَ شَكَّ شُعْبَةُ ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ)

پھر اس کے بعد آپ نے ثناء پڑھی۔ (اور جب قرأت کا موقع آیا تو سورۂ فاتحہ کے بعد پہلی رکعت میں) سورۂ بقرہ نہایت ترتیل سے پڑھی، پھر رکوع فرمایا، کیا کہوں کیا رکوع تھا جیسے عادت مبارکہ سے زیادہ معمولی قیام تھا، قیام کی مناسبت سے عادت سے زیادہ رکوع بھی غیر معمولی طویل تھا، حسب عادت شریفہ پورے رکوع میں "سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ" بار بار پڑھتے جا رہے تھے، پھر آپ نے رکوع سے سر اٹھا کر قومہ کیا، قومہ بھی رکوع کی طرح عادت سے زیادہ غیر معمولی طویل تھا، قومہ میں (سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ کے بعد) "لِرَبِّيَ الْحَمْدُ"، بار بار پڑھ رہے تھے یعنی اے میرے رب! حمد کے مستحق صرف آپ ہی ہیں، پھر آپ نے سجدہ فرمایا، کچھ نہ پوچھو کہ سجدہ کیا تھا، سجدہ بھی قومہ کی طرح عادت شریفہ سے زیادہ غیر معمولی طویل تھا حسب عادت شریفہ پورے سجدہ میں آپ "سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى"، بار بار پڑھ رہے تھے، پھر آپ پہلے سجدہ سے سر اٹھا کر جلسہ میں آ گئے، اور یہ جلسہ بھی سجدہ کی طرح عادت شریفہ سے زیادہ غیر معمولی طویل تھا اور آپ جلسہ میں "رَبِّ اغْفِرْ لِيْ"، "رَبِّ اغْفِرْ لِيْ" بار بار پڑھ رہے تھے (یہ پہلی رکعت تھی) اسی طرح آپ نے چار رکعات ادا فرمائیں، ان چار رکعتوں میں جو قرأت آپ فرمائی تھی، اس کی تفصیل یہ تھی، پہلی رکعت میں سورۂ بقرہ دوسری میں آل عمران، تیسری میں سورۂ نساء، چوتھی میں حضرت شعبہ راوی کو شک ہے کہ مائدہ تھا یا انعام بہر حال ان دو سورتوں میں سے کوئی ایک سورۃ تھی۔ (ابو داؤد)

۱۵۸۱/۱۷ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ

حضرت عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَامَ بِعَشْرِ اٰيَاتٍ لَمْ يُكْتَبْ مِنَ الْغَافِلِيْنَ وَمَنْ قَامَ بِمِائَةِ اٰيَةٍ كُتِبَ مِنَ الْقَانِتِيْنَ وَمَنْ قَامَ بِاَلْفِ اٰيَةٍ كُتِبَ مِنَ الْمُقَنْطِرِيْنَ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ)

عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص (تہجد یا صلاۃ اللیل میں سورۂ فاتحہ کے سوا دس آیات کے برابر پڑھے تو اس کا نام غافلین کے دفتر میں نہیں لکھا جائے گا اور جو شخص (تہجد یا صلاۃ اللیل میں سوائے سورۂ فاتحہ کے) سو آیتیں پڑھے تو اس کا نام قانتین یعنی خدا کے فرمانبرداروں میں لکھا جائے گا اور جو شخص (تہجد یا صلاۃ اللیل میں) ایک ہزار آیتیں پڑھے (تو کچھ نہ پوچھو کہ اس کا نام کن میں لکھا جائے گا. مُقَنْطِرِیْن یعنی بے گنتی ثواب جمع کرنے والوں میں لکھا جائے گا۔ (ابوداؤد)

۱۵۸۲ وَعَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ قَامَ رَسُوْلُ
۱۸
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى اَصْبَحَ بِاٰيَةٍ وَالْاٰيَةُ اِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُكَ وَاِنْ تَغْفِرْ لَهُمْ فَاِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ۔

(رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں (کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب تہجد کے لیے کھڑے ہوئے (اور اپنی امت اور ان کے گناہ یاد آگئے تو ذیل کی یہ آیت پڑھتے پڑھتے صبح کر دی اور بار بار یہ فرماتے تھے۔ اگر تو انہیں عذاب دے تو وہ تیرے بندے ہیں اور اگر تو انہیں بخش دے تو بے شک تو ہی ہے غالب حکمت والا (المائدہ ۱۱۸/۶) اس کی روایت نسائی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۱۵۸۳ وَعَنْ يَعْلَى بْنِ مَمْلَكٍ اَنَّهٗ سَاَلَ
۱۹
اُمَّ سَلَمَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ قِرَاءَةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَصَلَاتِهٖ فَقَالَتْ وَمَا لَكُمْ وَصَلَاتَهٗ كَانَ يُصَلِّيْ ثُمَّ يَنَامُ قَدْرَ مَا صَلّٰى ثُمَّ يُصَلِّيْ قَدْرَ مَا نَامَ ثُمَّ يَنَامُ قَدْرَ مَا صَلّٰى حَتّٰى يُصْبِحَ ثُمَّ نَعَتَتْ قِرَاءَتَهٗ فَاِذَا

حضرت یعلیٰ بن مملک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے ام المؤمنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے دریافت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی رات کی نماز کیسی ہوتی تھی! اور اس میں آپ کی قرأت کس طرح ہوا کرتی تھی انہوں نے فرمایا! تمہیں نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی نماز سے کیا نسبت! آپ نماز پڑھتے پھر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نماز پڑھنے کی

هِيَ تَنْعَتُ قِرَاءَةً مُّفَسَّرَةً حَرْفًا حَرْفًا۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ)

مقدار سو جاتے۔ پھر اٹھ کر نماز پڑھتے اتنی مقدار میں جتنی دیر تک آپ سوئے رہے تھے۔ پھر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نماز پڑھنے کی مقدار تک سو جاتے حتیٰ کہ صبح ہو جاتی، پھر حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی قراءت کو بیان فرمایا تو وہ ایسی قراءت کرنے لگیں کہ ایک ایک حرف کو علیحدہ علیحدہ کر کے پڑھتی تھیں۔

(ابو داود، ترمذی اور نسائی)

۱۵۸۴ / ۲۰ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَتْ قِرَاءَةُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاللَّيْلِ يَرْفَعُ طَوْرًا وَيَخْفِضُ طَوْرًا

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے فرمایا، نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم رات کی نماز میں قرأت کبھی بلند آواز سے فرماتے اور کبھی آہستہ آواز سے۔

(ابو داؤد شریف)

۱۵۸۵ / ۲۱ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَتْ قِرَاءَةُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى قَدْرِ مَا يَسْمَعُهُ مَنْ فِي الْحُجْرَةِ وَهُوَ فِي الْبَيْتِ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی (بلند آواز سے) قرأت کی مقدار اتنی ہوتی تھی کہ کوئی شخص اسے حجرے میں سن سکتا تھا اور سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے گھر مبارک میں ہوتے تھے۔

(ابو داود شریف)

۱۵۸۶ / ۲۲ وَعَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ لَيْلَةً فَاِذَا هُوَ بِاَبِيْ بَكْرٍ يُّصَلِّيْ يَخْفِضُ مِنْ صَوْتِهٖ وَمَرَّ بِعُمَرَ وَهُوَ يُصَلِّيْ رَافِعًا صَوْتَهٗ قَالَ فَلَمَّا اجْتَمَعَا عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَا اَبَا بَكْرٍ مَرَرْتُ بِكَ وَاَنْتَ تُصَلِّيْ تَخْفِضُ صَوْتَكَ قَالَ قَدْ اَسْمَعْتُ مَنْ نَاجَيْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَقَالَ لِعُمَرَ مَرَرْتُ بِكَ وَاَنْتَ تُصَلِّيْ رَافِعًا

حضرت ابوقتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں بے شک رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ایک رات باہر تشریف لائے تو حضرت ابوبکر صدیق (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) آہستہ آواز کے ساتھ نماز ادا فرما رہے تھے۔ اور حضرت عمر فاروق (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کے پاس سے گزرے تو آپ بلند آواز سے نماز ادا فرما رہے تھے، تو جب دونوں حضرات شیخین نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے، آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا، اے ابوبکر! میں تیرے

صَوْتَكَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اُوْقِظُ الْوَسْنَانَ وَاَطْرُدُ الشَّيْطَانَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اَبَا بَكْرٍ اِرْفَعْ مِنْ صَوْتِكَ شَيْئًا وَقَالَ لِعُمَرَ اِخْفِضْ مِنْ صَوْتِكَ شَيْئًا۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ نَحْوَهٗ)

قریب سے گزرا تو تم آہستہ آواز سے نماز پڑھ رہے تھے، عرض کی یا رسول اللہ! میں اس ذات باری تعالٰی کو سنا رہا تھا جس سے سرگوشی کر رہا تھا۔ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے عمر سے فرمایا میں تمہارے قریب سے بھی گزرا تھا اور آپ بلند آواز سے نماز پڑھ رہے تھے، عرض کی، یا رسول اللہ! صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں سونے والوں کو جگا رہا تھا، اور شیطان کو بھگا رہا تھا، تو نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اے ابوبکر! اپنی آواز، (حالت نماز میں) تھوڑی اونچی رکھا کرو۔ اور اے عمر! تم اپنی آواز کو تھوڑا پست رکھا کرو۔

(ابوداؤد اور ترمذی)

ف: نماز کی حالت میں نمازی کی آواز قرأت، تسبیحات وتکبیرات اور تشہد میں اتنی ہونی چاہیئے کہ آدمی خود اپنی آواز کو سن سکے، نہ اتنی آہستہ کہ زبان سے تلفظ بھی ادا نہ ہوتے ہوں تو اس صورت میں نماز نہیں ہوتی۔ ہاں خفیہ آواز، جس سے تلفظ کی ادائیگی درست ہو اور اپنی آواز بغیر کسی دوسرے کو سنانے کے، خود سن سکتا ہو تو ایسی صورت میں نماز صحیح ہوتی ہے۔

اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہو رہا ہے کہ اللہ تعالٰی کو سنانا اور ریاکاری سے بچنے کے لیے آہستگی کے ساتھ ذکر کرنا افضل وبہتر ہے اور اگر سوئے ہوئے لوگوں کو جگانا اور دور دراز کی چیزوں کو سنا کر گواہ بنانا، اور شیاطین اور ان کے شر کو ذکر اللہ کر کے دور بھگانا مقصود ہو جیسا کہ حدیث پاک میں سرکار رسالت مآب صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مؤذن کی آذان کی آواز سن کر شیطان اتنی دور بھاگ جاتا ہے جہاں تک اس کی آواز پہنچتی ہے۔ یہ تو اس صورت میں بلند آواز سے ذکر کرنا افضل وبہتر ہے دونوں کا معاملہ حسن نیت ہے۔

۱۵۸۷ / ۲۳ وَعَنْ مَسْرُوْقٍ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ اَيُّ الْعَمَلِ كَانَ اَحَبَّ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتِ الدَّائِمُ قُلْتُ فَاَيَّ حِيْنٍ يَقُوْمُ مِنَ اللَّيْلِ قَالَتْ كَانَ يَقُوْمُ اِذَا سَمِعَ الصَّارِخَ۔

حضرت مسروق رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے کہتے ہیں میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا سے پوچھا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کو کونسا عمل زیادہ پسند تھا؟ فرماتی ہیں، وہ عمل جو ہمیشہ کیا جائے۔ میں نے عرض کیا آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم رات کس وقت اٹھتے تھے؟ فرماتی ہیں کہ جب آپ کسی آواز

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

دینے والے کی آواز سنتے تو اس وقت اٹھتے تھے (بخاری و مسلم)

ف: آواز دینے والے سے مراد مرغ کی آواز ہے۔ علماء و محدثین نے کہا ہے کہ مرغ کی عادت یہ ہے وہ نصف شب کے بعد یا اس کے قریب بانگ دیتا ہے، اس لیے کئی اللہ کے بندے اس کی آواز پر اٹھ جاتے ہیں اور عبادت، نوافل و ذکر و فکر میں مشغول ہو جاتے ہیں۔ اور ہمیشگی کا عمل صالح سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بڑا پسند تھا۔ اسی لیے آپ ہمیشہ نصف شب کو اٹھ کر عبادت و نوافل میں معروف رہتے تھے اور یہ عمل آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بڑا پسندیدہ تھا۔

۱۵۸۸ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ مَا كُنَّا نَشَاءُ اَنْ نَرٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي اللَّيْلِ مُصَلِّيًا اِلَّا رَاَيْنَاهُ وَلَا نَشَاءُ اَنْ نَرَاهُ نَائِمًا اِلَّا رَاَيْنَاهُ

(رَوَاهُ النَّسَائِيُّ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو رات کے کسی خاص حصہ میں سوتے یا کسی خاص حصہ میں جاگنے کی عادت نہ تھی اس لیے جب) ہم خیال کرتے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس وقت نماز نہیں پڑھ رہے ہوں گے مگر (جب دیکھا گیا تو معلوم ہوا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس وقت نماز پڑھ رہے ہیں (ایسا ہی) ہمارا خیال ہوتا کہ کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس وقت نہیں سو رہے ہوں گے مگر (جب دیکھا گیا تو معلوم ہوا کہ) حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس وقت سو رہے ہیں (اس سے معلوم ہوا کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے رات میں سونے اور نماز تہجد پڑھنے کی عادت شریفہ مقرر نہ تھی) اس کی روایت نسائی نے کی ہے۔

۱۵۸۹ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ لَمَّا بَدَّنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَثَقُلَ كَانَ اَكْثَرُ صَلَاتِهٖ جَالِسًا۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ[1] جب آپ زیادہ سن رسیدہ ہو گئے اور آپ پر ضعف پیری کے آثار ظاہر ہونے لگے تو آپ اکثر (نفل) نمازوں کو بیٹھ کر پڑھا کرتے

[1] میں نے کبھی حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو بیٹھ کر نماز پڑھتے نہیں دیکھا۔

تھے[1] (بخاری و مسلم)

## بَابُ مَا يَقُولُ إِذَا قَامَ مِنَ اللَّيْلِ

(اس باب میں ان اذکار اور دعاؤں کا ذکر ہے جن کا پڑھنا رات میں اٹھ کر تہجد ادا کرنے والے کے لیے مسنون ہے)

وقول اللہ عز وجل ”وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ“ اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے (سورہ مزمل پ ۲۹ ع میں)

اے نبی (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) دن میں تو تبلیغ اسلام میں مصروفیت کی وجہ سے آپ کو بہت مشغلہ رہتا ہے اس لیے رات کو اٹھ کر) اپنے پروردگار کا نام لیتے اور اس کو یاد کرتے رہو۔

۱۵۹۰ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَامَ مِنَ اللَّيْلِ يَتَهَجَّدُ قَالَ اللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ أَنْتَ قَيِّمُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَنْ فِيهِنَّ وَلَكَ الْحَمْدُ أَنْتَ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَنْ فِيهِنَّ وَلَكَ الْحَمْدُ أَنْتَ مَلِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَنْ فِيهِنَّ وَلَكَ الْحَمْدُ أَنْتَ الْحَقُّ وَوَعْدُكَ الْحَقُّ وَلِقَاؤُكَ حَقٌّ وَقَوْلُكَ حَقٌّ وَالْجَنَّةُ حَقٌّ وَالنَّارُ حَقٌّ وَالنَّبِيُّونَ حَقٌّ وَمُحَمَّدٌ حَقٌّ وَالسَّاعَةُ حَقٌّ اللّٰهُمَّ لَكَ أَسْلَمْتُ وَبِكَ اٰمَنْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْكَ أَنَبْتُ وَبِكَ خَاصَمْتُ وَإِلَيْكَ حَاكَمْتُ فَاغْفِرْ لِي مَا قَدَّمْتُ وَمَا

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب رات تہجد کی نماز پڑھنے کے لیے اٹھتے تو (نماز تہجد شروع کرنے سے پہلے) یہ دعا پڑھتے ۔

اے اللہ! ہر طرح کی تعریف آپ ہی کے لیے سزاوار ہے، آسمانوں زمینوں اور جتنی چیزیں ان کے درمیان میں ہیں آپ ہی ان سب کے سنبھالنے والے اور ان کا انتظام کرنے والے ہیں۔
اور ہر طرح کی حمد آپ ہی کو سزاوار ہے، آسمانوں زمینوں اور جتنی چیزیں ان کے درمیان میں ہیں سب کے اندر کا نور (یعنی ان سب کو عدم کی ظلمت سے نکال کر وجود کا نور عطا کرنے والے آپ ہی ہیں۔

[1] اس طرح حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے بیٹھ کر نماز پڑھنے سے آپ کے ثواب میں کوئی کمی نہیں ہوتی اس لیے کہ یہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خصوصیات سے ہے، بخلاف امت کے کہ بلا عذر نفل نماز بیٹھ کر پڑھنے سے آدھا ثواب ملے گا، ہاں اگر عذر کی وجہ سے بیٹھ کر پڑھیں تو پورا ثواب ملے گا۔ یہ حکم نفل سے متعلق ہے اگر کوئی شخص فرض نماز بلا عذر بیٹھ کر پڑھے تو نماز ادا نہ ہوگی، اس لیے کہ قیام فرض ہے، ہاں! اگر کسی عذر کی وجہ سے فرض نماز بیٹھ کر پڑھے تو نماز ہو جائے گی اور ثواب بھی پورا ملے گا۔

اَخَّرْتُ وَمَا اَسْرَرْتُ وَمَا اَعْلَنْتُ وَمَا اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّيْ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

اور ہر طرح کی حمد آپ ہی کو سزاوار ہے، اور آسمانوں زمینوں اور جتنی چیزیں ان کے درمیان میں ہیں ان سب کے بادشاہ آپ ہی ہیں (کوئی آپ کی بادشاہت میں شریک نہیں ہے) اور کوئی آپ کی بادشاہت کا انکار کرنے والا نہیں ہے)

اور ہر طرح کی حمد آپ ہی کو سزاوار ہے آپ ہی حق ہیں یعنی آپ ہی موجود اور ثابت ہیں اور آپ کا وجود لازوال ہے کہ کبھی معدوم نہیں ہونے کا اور آپ کے سوا سب معدوم ہیں۔

اور آپ کا وعدہ سچا ہے یعنی آپ نے جو وعدہ اپنے بندگان خاص سے فرمایا ہے، حق ہے اور تیری بات حق ہے، جنت حق ہے، دوزخ کی آگ حق ہے انبیاء علیہم السلام حق ہیں، اور محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم حق ہیں، اور قیامت حق ہے۔

اے اللہ! میں نے تجھ پر اسلام لایا، اور تجھ پر ایمان لایا، تجھ پر بھروسہ کیا، اور تیری طرف رجوع کیا اور تیرے بھروسے پر میں کفار سے لڑتا ہوں اور تجھ سے فیصلہ چاہتا ہوں، میرے اگلے پچھلے گناہ بخش دے، اور چھپے کھلے گناہ بخش دے اور وہ گناہ بھی بخش دے جنہیں تو مجھ سے زیادہ جانتا ہے، اور تو ہی آگے بڑھانے والا ہے اور تو ہی پیچھے ہٹانے والا تو ہی معبود ہے اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ (بخاری ومسلم)

۱۵۹۱ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَامَ مِنَ اللَّيْلِ اِفْتَتَحَ صَلَاتَهٗ فَقَالَ اَللّٰهُمَّ رَبَّ جِبْرِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْكُمُ بَيْنَ عِبَادِكَ

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جب رات کی نماز (تہجد) کے لیے کھڑے ہوتے تو اپنی نماز (اس دعا سے) شروع فرماتے، اے اللہ! اے جبرئیل، میکائیل اور اسرافیل کے رب، آسمانوں اور زمین کے بنانے والے، چھپے

فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ اِهْدِنِيْ لِمَا اخْتُلِفَ فِيْهِ مِنَ الْحَقِّ بِاِذْنِكَ اِنَّكَ تَهْدِيْ مَنْ تَشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

اور اعلانیہ کے جاننے والا، تو ہی اپنے بندوں کے درمیان فیصلہ فرمائے گا جن میں اختلاف کرتے ہیں، اے اللہ مجھے ہدایت دے اپنے فضل سے اس حق سے جس میں اختلاف ہے، تو جسے چاہے سیدھے راستے کی ہدایت دے۔

ف مرأۃ شرح مشکوٰۃ میں لکھا ہے اللھم رب جبرئیل ومیکائیل واسرافیل کے الفاظ نماز تہجد کی تکبیر تحریمہ سے پہلے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ادا فرماتے تھے، اللہ تعالیٰ تو ساری مخلوق کا رب ہے پھر خصوصیت سے ان تین فرشتوں کا ذکر ان کے اشرف اور تمام دوسرے فرشتوں سے بزرگ ہونے کی وجہ سے کیا ہے اکثر علماء کا قول ہے کہ تمام فرشتوں میں افضل سیدنا جبرئیل ہیں کیونکہ وہ انبیاء کے خادم اور حامل وحی ہیں، پھر میکائیل کیونکہ رزق جسمانی کا تعلق ان سے ہے، پھر اسرافیل کیونکہ لوح محفوظ اور قیامت صور پھونکنے کے محافظ آپ ہیں اور پھر عزرائیل علیہ السلام کیونکہ ان کی ذمہ داری الروح کو قبض کرنا ہے۔

۱۵۹۲/۲ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَامَ مِنَ اللَّيْلِ كَبَّرَ ثُمَّ يَقُوْلُ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ ثُمَّ يَقُوْلُ اللّٰهُ اَكْبَرُ كَبِيْرًا ثُمَّ يَقُوْلُ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ مِنْ هَمْزِهٖ وَنَفْخِهٖ وَنَفْثِهٖ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْ دَاؤدَ وَالنَّسَائِيُّ وَزَادَ اَبُوْ دَاؤدَ بَعْدَ قَوْلِهٖ غَيْرُكَ ثُمَّ يَقُوْلُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ثَلَاثًا وَفِيْ اٰخِرِ الْحَدِيْثِ ثُمَّ يَقْرَأُ۔

حضرت ابو سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جب رات کے وقت اٹھتے تو تکبیر کہتے پھر کہتے۔
اے اللہ! ہم آپ کی تعریف کرتے ہوئے تمام عیبوں سے آپ کی پاکی بیان کرتے ہیں آپ کا نام بڑا برکت والا ہے، آپ بہت عالی شان ہیں آپ کے سوا کوئی معبود لائق عبادت نہیں۔ پھر اس کے بعد آپ یہ دعا بھی پڑھتے تھے۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ كَبِيْرًا۔ اللہ سب بڑوں سے بڑا ہے، ساری بڑائیاں اسی کے لیے ہیں۔ اس کے بعد پھر یہ دعا پڑھتے۔ میں اللہ تعالیٰ کی پناہ میں آتا ہوں جو سب سے زیادہ سننے والے اور سب سے زیادہ جاننے والے ہیں شیطان مردود کے ھمز سے (یعنی وسوسوں سے جن کو شیطان انسان کے دلوں میں پیدا کرتا ہے) اور نفخ سے (یعنی غرور اور خود پسندی سے جن کو شیطان انسان کے دلوں میں ڈالتا ہے، اور نفث سے (یعنی سحر سے جس کو شیطان انسان سے کرواتا ہے

اس کی روایت ترمذی، ابوداؤد، اور نسائی نے کی ہے اور ابو داؤد کی روایت میں لَآ اِلٰہَ غَیْرُکَ کے بعد یہ اضافہ ہے۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ، لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ کَبِیْرًا، اَعُوْذُ بِاللّٰہِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ مِنْ ھَمْزِہٖ وَنَفْخِہٖ وَنَفْثِہٖ۔

یہ دعا پڑھنے کے بعد آپ قرأت شروع فرماتے تھے۔

ف: واضح ہو کہ یہ اور اس قسم کی حدیثوں کی وجہ سے ثناء کے بعد نوافل میں مذکورہ دعاؤں اور مسنون اذکار کا اضافہ کر سکتے ہیں۔ حنفی مذہب بھی یہی ہے۔

۱۵۹۳ وَعَنْ رَبِیْعَۃَ بْنِ کَعْبٍ الْاَسْلَمِیِّ قَالَ کُنْتُ اَبِیْتُ عِنْدَ حُجْرَۃِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَکُنْتُ اَسْمَعُہٗ اِذَا قَامَ مِنَ اللَّیْلِ یَقُوْلُ سُبْحَانَ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ الْھَوِیَّ ثُمَّ یَقُوْلُ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ الْھَوِیَّ رَوَاہُ النَّسَائِیُّ وَلِلتِّرْمِذِیِّ نَحْوَہٗ وَقَالَ ھٰذَا حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ۔

حضرت ربیعہ بن کعب اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے حجرۂ مبارک کے اتنا قریب سویا کرتا تھا کہ حضور اندر جو پڑھا کرتے وہ مجھے سنائی دیا کرتا، جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم رات کو تہجد کے لیے اٹھتے تو بہت دیر تک سُبْحَانَ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ (سارے عالموں کا رب سب عیبوں سے پاک ہے) پڑھتے رہتے، پھر اس کے بعد بہت دیر تک "سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ" (اللہ تعالیٰ کی سب عیبوں سے پاکی بیان کرتے ہوئے میں اس کی تعریف کرتا ہوں) پڑھا کرتے، اس کی روایت نسائی نے کی ہے اور ترمذی نے بھی اس طرح روایت کی ہے۔

۱۵۹۴ وَعَنْ عَائِشَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھَا قَالَتْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا اسْتَیْقَظَ مِنَ اللَّیْلِ قَالَ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اَللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ اَسْتَغْفِرُکَ لِذَنْبِیْ وَاَسْاَلُکَ رَحْمَتَکَ اَللّٰھُمَّ زِدْنِیْ عِلْمًا وَّلَا تُزِغْ قَلْبِیْ بَعْدَ اِذْ ھَدَیْتَنِیْ وَھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَۃً اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ۔

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم رات کو تہجد کے لیے جب نیند سے بیدار ہوتے تو یہ دعا پڑھتے۔ آپ کے سوا کوئی معبود نہیں اے اللہ میں آپ کی تعریف کرتے ہوئے تمام عیبوں سے آپ کی پاکی بیان کرتا ہوں (امت کو سکھانے کے لیے فرماتے ہیں) اے اللہ اب نادم و شرمندہ ہو کر عرض کرتا ہوں کہ آپ میرے

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ)

١٥٩٥ وَعَنْ شَرِيْقٍ الْهَوْزَنِيِّ قَالَ
دَخَلْتُ عَلٰى عَائِشَةَ فَسَأَلْتُهَا بِمَ
كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
يَفْتَتِحُ إِذَا هَبَّ مِنَ اللَّيْلِ فَقَالَتْ
سَأَلْتَنِيْ عَنْ شَيْءٍ مَا سَأَلَنِيْ عَنْهُ
أَحَدٌ قَبْلَكَ كَانَ إِذَا هَبَّ مِنَ اللَّيْلِ
كَبَّرَ عَشْرًا وَقَالَ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ
عَشْرًا وَقَالَ سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ
عَشْرًا وَاسْتَغْفَرَ اللّٰهَ عَشْرًا وَهَلَّلَ
اللّٰهَ عَشْرًا ثُمَّ قَالَ اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَعُوْذُ
بِكَ مِنْ ضِيْقِ الدُّنْيَا وَضِيْقِ يَوْمِ
الْقِيَامَةِ عَشْرًا ثُمَّ يَفْتَتِحُ الصَّلَاةَ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ)

گناہوں کو معاف فرما دیں (اے اللہ) میں ہر طرف سے مایوس ہو گیا ہوں صرف آپ ہی کی رحمت پر بھروسہ ہے۔ آپ مجھ پر رحمت نازل کیجیے، مجھ پر آپ رحم کیجئے، اے اللہ میں کیا اور میرا علم کیا، علم کے تو بے حد مراتب ہیں اس لیے دعا کرتا ہوں کہ آپ ہر وقت میرا علم زیادہ فرماتے رہیے، (اے اللہ) ہر گھڑی دل کی حالت بدلتی رہتی ہے ہماری کسی حالت پر بھروسہ نہیں، آپ محض اپنے فضل و کرم سے مجھے ہدایت دیتے رہیئے اور دل کو گمراہی کی طرف جانے نہ دیجئے، میرا بھروسہ آپ ہی کی رحمت پر ہے آپ اپنی رحمت سے مجھے ہدایت پر قائم رکھئے۔ (یہ جو کچھ میں مانگ رہا ہوں، میرے اعتبار سے بہت بڑی چیز ہے، آپ کے لحاظ سے کچھ بھی نہیں اس لیے کہ آپ بہت عطاء کرنے والے ہیں، آپ کی عطا کی کوئی حد نہیں۔ اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔

حضرت شریق ہوزنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ میں ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوا، اور عرض کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم رات کو جب تہجد کے لیے بیدار ہوتے تو ابتدا کن اذکار سے فرماتے تھے؟ ام المومنین نے ارشاد فرمایا تم نے مجھ سے وہ بات دریافت کی ہے جس کو آج تک کسی نے مجھ سے دریافت نہیں کیا (اس سے تمہارے طلب علم کا شوق معلوم ہوتا ہے) حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم جب رات کو بیدار ہوتے دس بار تکبیر (اللہ اکبر) اور دس بار تحمید (الحمد للہ) اور دس بار سبحان اللہ و بحمدہ اور دس بار سبحان الملک القدوس اور دس بار استغفار اور دس بار تہلیل (کلمہ شریف) پڑھتے پھر دس بار کہتے اے اللہ میں دنیا اور قیامت کی تنگی سے تیری پناہ مانگتا

ہوں، پھر آپ نماز شروع فرماتے۔ (ابوداؤد)

١٥٩٦ وَعَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَعَارَّ مِنَ اللَّيْلِ فَقَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيْكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَسُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ أَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ ثُمَّ قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِي أَوْ قَالَ ثُمَّ دَعَا أُسْتُجِيْبَ لَهُ فَإِنْ تَوَضَّأَ وَصَلّٰى قُبِلَتْ صَلَاتُهُ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا، جو شخص رات کو بیدار ہو تو کہے (یہ دعا پڑھے) اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کے لیے بادشاہی ہے، اور اسی کے لیے حمد ہے، اور وہ ہر چیز پر قادر ہے، پاک ہے اللہ اور اللہ ہی کے لیے حمد ہے، اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اور اللہ سب سے بڑا ہے، اور اللہ کے سوا گناہوں سے بچنے کی طاقت اور نیکی کرنے کی قوت نہیں ہے۔ پھر یہ دعا پڑھے اے میرے رب! مجھے بخشش دے، یا یہ فرمایا کہ پھر دعا مانگے تو قبول ہو گی، پھر اگر وضو کرے اور نماز پڑھے تو وہ نماز قبول کی جائے گی۔

١٥٩٧ وَعَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ مُسْلِمٍ يَبِيْتُ عَلٰى ذِكْرٍ طَاهِرًا فَيَتَعَارُّ مِنَ اللَّيْلِ فَيَسْأَلُ اللّٰهَ خَيْرًا إِلَّا أَعْطَاهُ اللّٰهُ إِيَّاهُ۔

(رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْ دَاوُدَ)

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا، کوئی ایسا بندہ نہیں جو پاک صاف ہو کر اللہ تعالیٰ کے ذکر میں رات گذارے، پھر رات کو اٹھے، پس اللہ تعالیٰ سے خیر مانگے، مگر اللہ تعالیٰ اسے وہ دے دیتا ہے۔

## بَابُ التَّحْرِيْضِ عَلٰى قِيَامِ اللَّيْلِ

## باب، رات کو اٹھنے کی ترغیب کے بیان میں

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ:
إِنَّ نَاشِئَةَ اللَّيْلِ هِيَ أَشَدُّ وَطْأً وَّأَقْوَمُ قِيْلًا۔

اللہ کا فرمان ہے۔
اور بے شک رات کا اٹھنا وہ زیادہ دباؤ ڈالتا ہے اور بات خوب سیدھی نکلتی ہے۔
(المزمل ۷۳/۷)

یعنی رات کو نماز کے لیے سو کر جاگنا دیگر نمازوں سے زیادہ گراں ہے، معلوم ہوا کہ تہجد کی نماز رات کو سونے کے بعد اٹھ کر پڑھنی چاہیئے، تہجد کی نماز بہت اہم اور فائدہ مند ہے، جبکہ خضوع وخشوع

اس وقت میں حاصل ہوتا ہے کسی اور نماز کے وقت میں حاصل نہیں ہوتا، تہجد کے وقت میں رب تعالیٰ کی خاص رحمتیں نازل ہوتی ہیں، صوفیاء فرماتے ہیں تہجد کی نماز میں جنت کی لذتیں ہوتی ہیں۔

(نور العرفان و مراۃ)

۱۵۹۸ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْقِدُ الشَّيْطَانُ عَلٰى قَافِيَةِ رَأْسِ اَحَدِكُمْ اِذَا هُوَ نَامَ ثَلَاثَ عُقَدٍ يَضْرِبُ عَلٰى كُلِّ عُقْدَةٍ عَلَيْكَ لَيْلٌ طَوِيْلٌ فَارْقُدْ فَاِنِ اسْتَيْقَظَ فَذَكَرَ اللّٰهَ انْحَلَّتْ عُقْدَةٌ فَاِنْ تَوَضَّأَ انْحَلَّتْ عُقْدَةٌ فَاِنْ صَلّٰى انْحَلَّتْ عُقْدَةٌ فَاَصْبَحَ نَشِيْطًا طَيِّبَ النَّفْسِ وَاِلَّا اَصْبَحَ خَبِيْثَ النَّفْسِ كَسْلَانَ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا! شیطان تم میں سے کسی کے سر کی گدی کے پیچھے تین گرہیں لگا دیتا ہے جس وقت وہ آدمی سوتا ہے، ہر گرہ پر وہ یہ ڈالتا ہے کہ رات بہت لمبی ہے سو جا، پھر جب وہ بیدار ہو جائے اور اللہ تعالیٰ کا ذکر کرے، تو ایک گرہ کھل جاتی ہے پھر اگر وضو کرے تو دوسری گرہ کھل جاتی ہے پھر اگر نماز پڑھ لے تو تیسری گرہ کھل جاتی ہے اور وہ خوش دل، پاک نفس صبح کرتا ہے وگرنہ پلید طبیعت اور سست صبح پاتا ہے،

(بخاری و مسلم)

۱۵۹۹ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ ذُكِرَ عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلٌ فَقِيْلَ لَهٗ مَا زَالَ نَائِمًا حَتّٰى اَصْبَحَ مَا قَامَ اِلَى الصَّلٰوةِ قَالَ ذٰلِكَ رَجُلٌ بَالَ الشَّيْطَانُ فِيْ اُذُنِهٖ اَوْ قَالَ فِيْ اُذُنَيْهِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے تذکرہ آیا کہ ایک شخص رات بھر صبح صادق تک سوتا ہے تہجد کی نماز کے لیے نہیں اُٹھتا تو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یہ ایسا شخص ہے کہ شیطان اس کے کانوں میں پیشاب کر دیتا ہے[1] (بخاری اور مسلم)

۱۶۰۰ وَعَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ اِسْتَيْقَظَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةً فَزِعًا يَقُوْلُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَاذَا اُنْزِلَ

ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ ایک رات میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا کہ آپ نیند

---

[1] کہ اس کو خبر ہی نہیں ہوتی کہ رات کتنی گذری اور اس پر غفلت طاری ہو جاتی ہے اور وہ پڑا سویا رہتا ہے اس لیے بعض بزرگوں نے فرمایا ہے کہ ایسا شخص جو رات بھر پڑا سو رہا ہو کان میں انگلی رکھ کر دیکھے تو کان میں پیشاب کی تری محسوس ہوگی۔

اللَّيْلَةَ مِنَ الْخَزَائِنِ وَمَاذَا أُنْزِلَ مِنَ الْفِتَنِ مَنْ يُوقِظُ صَوَاحِبَ الْحُجُرَاتِ يُرِيْدُ أَزْوَاجَهُ لِكَيْ يُصَلِّيْنَ رُبَّ كَاسِيَةٍ فِي الدُّنْيَا عَارِيَةٌ فِي الْآخِرَةِ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

سے گھبرائے ہوئے اٹھے، خود آپ تعجب سے فرمانے لگے "سُبْحَانَ اللہ"! آج کی رات کیا دیکھتا ہوں کہ ان کو بے شمار خزانے دیئے جا رہے ہیں اور کیا دیکھتا ہوں کہ طرح طرح کے فتنے بھی میری امت پر نازل ہو رہے ہیں کوئی ہے کہ میرے حجرے والیوں (ازواج مطہرات) کو جگا دے کہ اب سونے کا وقت نہیں ہے، اٹھو! جاگو! خدا سے گڑگڑا کر دعائیں کرو، اور تہجد پڑھو تاکہ اللہ تعالیٰ تہجد کی برکت سے مال و دولت اور فساد و خون ریزی کے فتنہ سے ہم کو بچائے[1] اس کی روایت (بخاری) نے کی ہے۔

۱۱۶۱ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَبْدَ اللّٰهِ لَا تَكُنْ مِّثْلَ فُلَانٍ كَانَ يَقُوْمُ مِنَ اللَّيْلِ فَتَرَكَ قِيَامَ اللَّيْلِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا اے عبداللہ! تم فلاں شخص کی طرح نہ ہو جانا جو رات کو تہجد کے لیے اٹھا کرتا تھا لیکن پھر اس نے رات کو تہجد کے لیے اٹھنا چھوڑ دیا[2]

(بخاری اور مسلم)

۱۱۶۲ وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنْزِلُ رَبُّنَا تَبَارَكَ وَتَعَالَى كُلَّ لَيْلَةٍ إِلَى السَّمَاءِ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ہر رات

---

[1] مال و دولت کے فتنوں میں سے ایک فتنہ یہ ہے کہ عورتیں نہایت باریک اور قیمتی لباس پہنیں گی جس سے اندر کا جسم ظاہر ہوگا اور نخوت و غرور پیدا ہوگا جس کے سبب سے یہ قیامت کے دن برہنہ اٹھیں گی، دنیا میں جتنا غرور کرے گی آخرت میں اتنا ہی ذلیل ہوگی، جیسے دنیا میں باریک لباس پہن کر برہنہ تھی، ویسے ہی آخرت میں برہنہ رہے گی۔

[2] اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کو عبادت پر مداومت کرنا پسند ہے اگرچہ وہ عبادت تھوڑی ہی کیوں نہ ہو، اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص رات کو عبادت کرتا ہو، اس کو رات کی عبادت بالکل ترک کر دینا مکروہ ہے۔

اَلدُّنْيَا حِيْنَ يَبْقٰى ثُلُثُ اللَّيْلِ الْاٰخِرِ يَقُوْلُ مَنْ يَّدْعُوْنِيْ فَاَسْتَجِيْبُ لَهٗ مَنْ يَّسْاَلُنِيْ فَاُعْطِيَهٗ مَنْ يَّسْتَغْفِرُنِيْ فَاَغْفِرُ لَهٗ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِّمُسْلِمٍ ثُمَّ يَبْسُطُ يَدَيْهِ وَيَقُوْلُ مَنْ يُّقْرِضُ غَيْرَ عَدُوْمٍ وَّلَا ظَلُوْمٍ حَتّٰى يَنْفَجِرَ الْفَجْرُ۔

جب کہ اس کا تہائی حصہ باقی رہ جاتا ہے، تو ہمارا رب جو بڑی برکت والا اور بڑی شان والا ہے دنیا سے جو قریب آسمان ہے اس پر نزول فرماتا ہے، جس طرح اس کی شان کے لائق ہے، ارشاد فرماتا کوئی ہے جو مجھ سے دعا کرے اور میں اس کی دعا قبول کروں! ہے کوئی جو مجھ سے مانگے اور میں اس کو عطا کروں! ہے کوئی ایسا گنہگار[1] جو گناہوں کی معافی چاہے تو میں اس کے گناہوں کو معاف کرنے کے لیے تیار رہوں (بخاری اور مسلم) اور مسلم کی ایک روایت میں ہے، پھر اللہ تعالیٰ اپنے دونوں ہاتھ پھیلاتا ہے اور فرماتا ہے کوئی ایسا شخص جو قرض دے اس ذات کو جو محتاج نہیں ہے (قرض کی ادائیگی اس پر بار نہیں) اور نہ وہ ظالم ہے[2] اس قسم کے طرح طرح کے ارشادات ہوتے رہتے ہیں، یہاں تک کہ صبح صادق طلوع کرتی ہے۔

ف:- نزول فرمانے کے معنی تو معلوم ہیں مگر اس کی کیفیت ہم کو معلوم نہیں، "لَا يَعْلَمُ تَاوِيْلَهٗ اِلَّا اللّٰهُ" کے سوا امت میں سے کوئی اس کی تاویل اور تفسیر کو نہیں جانتا، یہ متشابہات سے ہے اس پر ایمان لانا ضروری ہے، اس کی کیفیت معلوم کرنے کی کھوج کرنا جائز نہیں ہے، اس لیے ہم ایمان لاتے ہیں کہ بے شک ہمارا رب رات کے آخری تہائی حصہ میں آسمان دنیا پر نزول فرما کر نہایت محبت سے ارشاد فرماتا ہے۔

ف:- کہ قرض کی ادائیگی پر قدرت رکھنے کے باوجود قرض ادا نہ کرے، اے قرض دینے والے ہم تیرے قرض کو دگنا، تگنا اور کئی گنا بڑھا کر پھر تجھ کو دیں گے اس وقت تجھ کو معلوم ہوگا کہ ہم کیسے دینے والے ہیں، قرض بھی ادا کریں گے اور اس کے صلہ میں تجھے وہ وہ نعمتیں دیں گے جن کو نہ تو تیری آنکھوں نے دیکھا اور نہ تیرے کانوں نے سنا ہے! کیا تو سمجھتا ہے کہ ہم تجھ سے جو قرض مانگ رہے ہیں اس سے ہماری مراد کیا ہے؟ ہم چاہتے ہیں کہ خیرات کرے، قرض کا لفظ اس لیے کہہ رہے ہیں کہ تیرا خیرات کرنا، تیرا روپیہ ضائع کرنا نہیں ہے، نہیں، نہیں! اس خیرات کی جو تو ہم کو دے گا

[1] جو گناہوں کی وجہ سے نادم و شرمندہ ہے، اس کو میری رحمت سے مایوس نہ ہونا چاہیئے۔

قرض سمجھ، ہم اس کو بہت بڑھا کر تجھے پھر لوٹا دیں گے اور آخرت میں کئی گنا بڑھا کر اس کا صلہ دیں گے۔

۱۶۰۳ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ عَبَسَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَقْرَبُ مَا يَكُوْنُ الرَّبُّ مِنَ الْعَبْدِ فِيْ جَوْفِ اللَّيْلِ الْاٰخِرِ فَاِنِ اسْتَطَعْتَ اَنْ تَكُوْنَ مِمَّنْ يَّذْكُرُاللّٰهَ فِيْ تِلْكَ السَّاعَةِ فَكُنْ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ غَرِيْبٌ اِسْنَادًا۔

حضرت عمرو بن عبسہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا! اللہ تعالیٰ ( یوں تو ہر بندے کی رگِ گردن سے زیادہ قریب ہیں مگر آخری تہائی رات میں اپنے بندہ سے بہت ہی قریب ہوجاتے ہیں[۱] اگر تجھ سے ہوسکے تو اس وقت اللہ کے ذکر کرنے والوں میں سے ہوجا (پھر تو کہاں اور یہ قرب کہاں) (ترمذی)

۱۶۰۴ وَعَنْ اَبِيْ اُمَامَةَ قَالَ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَيُّ الدُّعَاءِ اَسْمَعُ قَالَ جَوْفُ اللَّيْلِ الْاٰخِرِ وَدُبُرُ الصَّلَوَاتِ الْمَكْتُوْبَاتِ۔ (رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا کہ یا رسول اللہ! وہ کونسا وقت ہے جس میں دعاء تمام اوقات سے زیادہ قبول ہوتی ہے تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا: رات کے آخری تہائی حصہ کی دعا بہت جلد قبول ہوتی ہے اور ایسا ہی فرض نمازوں کے بعد جو دعا کی جاتی ہے وہ بھی بہت جلد قبول ہوتی ہے۔ اس کی روایت ترمذی نے کی ہے۔

۱۶۰۵ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اَفْضَلُ الصَّلٰوةِ بَعْدَ الْمَفْرُوْضَةِ صَلٰوةٌ فِيْ جَوْفِ اللَّيْلِ۔ (رَوَاهُ اَحْمَدُ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ارشاد فرماتے سنا ہے فرائض (اور ان کے توابع مؤکدہ سنتوں) کے سوا رات دن کے باقی تمام نوافل سے تہجد جو رات کے آخری تہائی حصہ میں پڑھی جاتی ہے[۲] افضل ہے (اس لیے

---

[۱] کیا کہوں کیسے قریب ہوجاتے ہیں، ایسا قریب ہوتے ہیں جیسا کہ ان کی شان کے سزاوار ہے، یہ بھی متشابہات سے ہے، قریب ہونے کے معنی معلوم ہیں مگر اس کی کیفیت معلوم نہیں، ہم ایمان لائے ہیں کہ رات کے آخری تہائی حصہ میں اللہ تعالیٰ ہم سے بہت ہی قریب ہو جاتے ہیں، اے بندے! اللہ تعالیٰ سے تجھے اس طرح قرب حاصل ہوگیا ہے، اس کو تو غنیمت جان!

کہ تہجد نفس پر بہت شاق ہوتی ہے اور اس میں ریا بھی نہیں ہے) اس حدیث کی روایت امام احمد نے کی ہے۔

ف: بارہ رکعت سنن مؤکدہ جو دن رات میں فرائض کے ساتھ پڑھی جاتی ہیں، ان کی فضیلت کا کیا کہنا، یہ بارہ رکعت فرائض کے کمالات ہیں اس سے بڑھ کر ان کی اور کیا فضیلت ہو سکتی ہے؟

۱۶۰۶/۹ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ فِي اللَّيْلِ لَسَاعَةً لَا يُوَافِقُهَا رَجُلٌ مُسْلِمٌ يَسْأَلُ اللّٰهَ فِيْهَا خَيْرًا مِّنْ اَمْرِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِلَّا اَعْطَاهُ اِيَّاهُ وَذٰلِكَ كُلَّ لَيْلَةٍ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ارشاد فرماتے سنا ہے کہ جو مسلمان چاہتا ہے کہ اس کی دعا قبول ہو تو اس کو یاد رکھنا چاہئے کہ ہر رات ایک گھڑی ایسی آتی ہے کہ اس میں ضرور دعاء بھی قبول ہوتی ہے، چاہے دنیا کی بھلائی مانگیں یا آخرت کی۔ (مسلم)

۱۶۰۷/۱۰ وَعَنْ عُثْمَانَ بْنِ اَبِي الْعَاصِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ كَانَ لِدَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ مِنَ اللَّيْلِ سَاعَةٌ يُوْقِظُ فِيْهَا اَهْلَهٗ يَقُوْلُ يَا اٰلَ دَاوٗدَ قُوْمُوْا فَصَلُّوْا فَاِنَّ هٰذِهٖ سَاعَةٌ يَسْتَجِيْبُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ فِيْهَا الدُّعَاءَ اِلَّا لِسَاحِرٍ اَوْ عَشَّارٍ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ)

حضرت عثمان بن ابی العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے کہ داود نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کا رات میں ایک وقت ایسا مقرر تھا جس میں آپ خود بھی عبادت فرماتے اور اپنے گھر والوں کو بھی جگاتے تھے اور فرمایا کرتے تھے اے داؤد کے گھر والو! اٹھو! جاگو! نماز پڑھو (کیا تم کو کچھ معلوم ہے کہ یہ کیسا وقت ہے) اس وقت اللہ تعالیٰ عبادت کرنے والے کی عبادت اور دعا کرنے والے کی دعا قبول فرماتے ہیں (ایسے مبارک وقت کو غفلت میں مت ضائع کر، ہاں ایسے مقبول وقت میں بھی) جادوگر کی دعا اور ظلم سے چنگی وصول کرنے والے کی دعا قبول نہیں فرماتے۔ (یہ دونوں چیزیں اللہ تعالیٰ کو غضب میں لاتی ہیں اور مقبولیت وقت کا بھی ان پر اثر نہیں ہوتا) اس کی روایت امام احمد نے کی ہے۔

۱۶۰۸/۱۱ وَعَنْ اَبِي اُمَامَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيْكُمْ بِقِيَامِ اللَّيْلِ فَإِنَّهُ دَأْبُ الصَّالِحِيْنَ قَبْلَكُمْ وَهُوَ قُرْبَةٌ لَكُمْ إِلٰى رَبِّكُمْ وَمُكَفِّرَةٌ لِلسَّيِّاٰتِ وَمَنْهَاةٌ عَنِ الْإِثْمِ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مسلمانو! تہجد ضرور پڑھا کرو (تم کو خبر نہیں کہ) تم سے پہلے جو صالحین گذرے ہیں تہجد پڑھنا ان کا طریقہ خاص تھا اسی سے وہ اللہ تعالیٰ کا تقرب حاصل کرتے تھے (تم تو خیر الامم ہو، تم بھی تہجد ضرور پڑھا کرو) تہجد سے تم کو اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل ہوگا اور اسی تہجد کی وجہ سے تم سے برائیاں دور ہوں گی، یہ تم کو گناہوں سے روکے گی۔

(ترمذی)

۱۶۰۹/۱۲ وَعَنْ أَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثَةٌ يَضْحَكُ اللّٰهُ إِلَيْهِمُ الرَّجُلُ إِذَا قَامَ بِاللَّيْلِ يُصَلِّيْ وَالْقَوْمُ إِذَا صَفُّوْا فِي الصَّلٰوةِ وَالْقَوْمُ إِذَا صَفُّوْا فِيْ قِتَالِ الْعَدُوِّ۔

(رَوَاهُ فِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ)

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا تین طرح کے لوگ ہیں، ان کو دیکھ کر اللہ تعالیٰ ہنستے ہیں، جس طرح ان کی شان کے سزاوار ہے، ایک تو وہ شخص ہے جو رات کے وقت تہجد پڑھنے کھڑا ہوا، دوسرے جن کو دیکھ کر اللہ تعالیٰ ہنستے ہیں وہ لوگ ہیں جو نماز کے لیے صف بندی کرتے ہیں، تیسرے جن کو دیکھ کر اللہ تعالیٰ ہنستے ہیں وہ لوگ ہیں (جو محض اعلاء کلمۃ اللہ کے لیے جان پر کھیل کر) اللہ کے دشمنوں سے لڑنے کے لیے ان کے مقابلہ میں صف بستہ ڈٹے ہوئے کھڑے رہتے ہیں، اس کی روایت امام بغوی نے شرح السنہ میں کی ہے۔

فلہ یہ ہنسنا اللہ تعالیٰ کی خوشنودی اور راضی ہونے کی علامت ہے اللہ تعالیٰ کا ہنسنا بھی متشابہات سے ہے، ہم اس پر ایمان لائے ہیں، بے شک اللہ تعالیٰ ہنستے ہیں ہنسنے کے معنی تو معلوم ہیں مگر اس کی کیفیت معلوم نہیں، کیسے خوش تقدیر ہیں وہ لوگ جن سے اللہ راضی ہوکر ہنسیں، جن کو دیکھ کر اللہ تعالیٰ ہنستے ہیں۔

ف، یہ صف بندی اللہ تعالیٰ کو نہایت پیاری معلوم ہوتی ہے ان کے فعل کو پسند کرکے اور ان سے راضی ہو کر اللہ تعالیٰ ہنستے ہیں۔

۱۶۱۰/۱۳ وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَحِمَ اللّٰهُ رَجُلًا قَامَ مِنَ اللَّيْلِ فَصَلّٰى وَاَيْقَظَ اِمْرَاَتَهٗ فَصَلَّتْ فَاِنْ اَبَتْ نَضَحَ فِيْ وَجْهِهَا الْمَآءَ رَحِمَ اللّٰهُ امْرَاَةً قَامَتْ مِنَ اللَّيْلِ فَصَلَّتْ وَاَيْقَظَتْ زَوْجَهَا فَصَلّٰى فَاِنْ اَبٰى نَضَحَتْ فِيْ وَجْهِهِ الْمَآءَ ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَالنَّسَآئِيُّ)

ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ اس شخص پر اپنی رحمت بھیجتا ہے جو خود بھی تہجد کے لیے اُٹھتا ہے اور تہجد پڑھتا ہے بیوی کو جگانے کی کوشش کرتا ہے، وہ بھی اٹھ کر تہجد پڑھنے کے لیے کھڑی ہو جاتی ہے تو بہتر ہے اگر وہ غلبۂ نیند کی وجہ سے نہ جاگے تو اس کے منہ پر پانی چھڑک کر نیند سے جگاتا ہے، اللہ تعالیٰ اس عورت پر بھی اپنی رحمت بھیجتا ہے جو خود بھی تہجد کے لیے اٹھتی ہے اور تہجد پڑھتی ہے خاوند کو جگانے کی کوشش کرتی ہے اگر وہ جاگ گیا اور تہجد پڑھنے کے لیے کھڑا ہو گیا تو بہتر ہے اگر وہ غلبہ نیند کی وجہ سے نہ جاگے تو اس کے منہ پر پانی چھڑک کر نیند سے جگاتی ہے ۔ (ابو داؤد اور نسائی)

ف، ماشاء اللہ کیسا اچھا شوہر اور کیسی اچھی بیوی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان دونوں میں کیسے محبت اور اتفاق سے گزرتی ہے یہ دونوں اللہ کی عبادت کے لیے کیسے آپس میں ایک دوسرے کی مدد کرتے ہیں ۔

1611/14 وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ وَاَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيْقَظَ الرَّجُلُ اَهْلَهٗ مِنَ اللَّيْلِ فَصَلَّيَا اَوْ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ جَمِيْعًا كُتِبَا فِي الذَّاكِرِيْنَ وَالذَّاكِرَاتِ ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابو سعید اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما دونوں روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب کوئی شخص نیند سے تہجد کے لیے خود بھی اٹھتا ہے اور اپنے اہل وعیال کو بھی جگاتا ہے اور یہ سب مل کر تہجد کی آٹھ یا کم سے کم ) دو رکعت ہی پڑھ لیں تو اللہ تعالیٰ مردوں کا نام ذاکرین یعنی ان لوگوں میں جو اللہ تعالیٰ کا بہت ذکر کرتے ہیں اور عورتوں کا نام ذاکرات میں یعنی اللہ تعالیٰ کا کثرت سے ذکر کرنے والیوں میں لکھ دیتے ہیں۔ (ابو داؤد اور ابن ماجہ)

ف، تہجد کا کیا مبارک وقت ہے کہ تھوڑی سی عبادت سے بہت عبادت کا ثواب ملتا ہے۔

1612/15 وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ اَبَاهُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ كَانَ يُصَلِّيْ

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ان کے والد حضرت عمر بن خطاب

مِنَ اللَّیْلِ مَا شَاءَ اللّٰہُ حَتّٰی اِذَا کَانَ مِنْ اٰخِرِ اللَّیْلِ اَیْقَظَ اَھْلَہٗ لِلصَّلٰوۃِ یَقُوْلُ لَھُمُ الصَّلٰوۃَ ثُمَّ یَتْلُوْ ھٰذِہِ الْاٰیَۃَ وَاْمُرْ اَھْلَکَ بِالصَّلٰوۃِ وَاصْطَبِرْ عَلَیْھَا لَا نَسْئَلُکَ رِزْقًا نَحْنُ نَرْزُقُکَ وَالْعَاقِبَۃُ لِلتَّقْوٰی۔

(رَوَاہُ مَالِکٌ)

رضی اللہ تعالٰی عنہ کی عادت شریف تھی کہ وہ رات کو تہجد کے لیے بیدار ہوتے اور جتنی رکعتیں اور جتنا وقت مقدر میں لکھا ہوتا اس کو پورا کرتے پھر جب دیکھتے کہ پچھلی رات ہوگئی ہے تو اپنے اہل وعیال کو جگاتے اور فرماتے تم بھی نماز پڑھو، پھر (سورۂ طٰہٰ پ ۱۶ کی) اس آیت کو تلاوت فرماتے۔ اور اپنے گھر والوں کو نماز کا حکم دے اور خود اس پر ثابت قدم رہ، کچھ ہم تم سے روزی نہیں مانگتے اور ہم تجھے روزی دیں گے اور انجام کا بھلا پرہیزگار کے لیے (اس کی روایت امام مالک نے کی ہے)

ف: اٹھو! اٹھو! اب سونے کا وقت نہیں! جاگو! جاگو! رحمت کے خزانے لٹ رہے ہیں۔

۱۲۱۳
۱۶ وَعَنْ اَبِیْ مَالِکِ ٍ الْاَشْعَرِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ فِی الْجَنَّۃِ غُرَفًا یُرٰی ظَاھِرُھَا مِنْ بَاطِنِھَا وَبَاطِنُھَا مِنْ ظَاھِرِھَا اَعَدَّھَا اللّٰہُ لِمَنْ اَلَانَ الْکَلَامَ وَاَطْعَمَ الطَّعَامَ وَتَابَعَ الصِّیَامَ وَصَلّٰی بِاللَّیْلِ وَالنَّاسُ نِیَامٌ رَوَاہُ الْبَیْھَقِیُّ فِیْ شُعَبِ الْاِیْمَانِ وَرَوَی التِّرْمِذِیُّ عَنْ عَلِیٍّ نَحْوَہٗ وَفِیْ رِوَایَتِہٖ لِمَنْ اَطَابَ الْکَلَامَ۔

حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جنت میں بالاخانے ہیں (ان کی لطافت وصفائی کیا کہوں ایسے شفاف ہیں) کہ جن کے اندر کی چیزیں باہر سے اور باہر کی چیزیں اندر سے نظر آتی ہیں، حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ وہ خوش اخلاق ہو، اور شیریں کلام ہو (اس کے نرم لہجہ سے اس کی خوش اخلاقی کا پتہ لگتا ہو) اس کے مزاج میں سخاوت ہو کہ محتاج کو کھانا کھلاتا ہو اور مہمانوں کی خاطر داری کرتا ہو) اکثر نفل روزے رکھا کرتا ہو (اور کم از کم ایام بیض یعنے ہر ماہ ہلالی کی (۱۳، ۱۴، ۱۵) کے روزے رکھا کرے) اور رات کو اٹھ کر تہجد پڑھا کرتا ہو، نیند کے لیے غلبہ کے وقت میں جب کہ اور لوگ سو رہے ہوں (اور یہ خدا کے سامنے ہاتھ باندھ کر کھڑا ہوا ہے) اس کی روایت بیہقی نے شعب الایمان میں کی ہے اور ترمذی نے بھی حضرت علی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے اسی طرح روایت کی ہے۔

ف: (کسی نے عرض کیا حضور! کیسا خوش تقدیر ہوگا وہ شخص جس کو یہ ملیں گے! اگر یہ کوشش سے مل سکتے

ہیں تو ہم بھی کوشش کریں گے، ارشاد ہو کہ یہ کس کو ملیں گے؟
فـ ۲ ،۔ کوئی خاص مرتبہ کے لوگوں کے لیے یہ بالا خانے نہیں ہیں بلکہ ہر ایسے شخص کے لیے ہیں جو ان صفات سے متصف ہو۔

۱۲۱۴/۱۷ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّ فُلَانًا يُصَلِّيْ بِاللَّيْلِ فَاِذَا اَصْبَحَ سَرَقَ فَقَالَ اِنَّهٗ سَيَنْهَاهُ مَا تَقُوْلُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں ہم سب بیٹھے ہوئے ہیں اور حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا اس شخص کو (تم دیکھو گے کہ ایک دن ایسا آئے گا کہ تہجد (کی نورانیت) اس سے چوری چھڑا کر رہے گی۔ لہ اس کی روایت امام احمد نے کی ہے اور بیہقی نے بھی اس کی روایت شعب الایمان میں کی ہے۔

۱۲۱۵/۱۸ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَشْرَافُ اُمَّتِيْ حَمَلَةُ الْقُرْاٰنِ وَاَصْحَابُ اللَّيْلِ۔

(رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ۲ میری امت میں اشراف یعنی بڑے عزت والے وہ ہیں جو باعمل حافظ ہوں اور تہجد گزار ہوں (اس سے قرآن یاد کرنے کی اور شب بیداری کرنے کی فضیلت معلوم ہوتی ہے۔) اس کی روایت بیہقی نے شعب الایمان میں کی ہے۔

۱۲۱۶/۱۹ وَعَنِ الْمُغِيْرَةِ قَالَ قَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ حَتّٰى تَوَرَّمَتْ قَدَمَاهُ فَقِيْلَ لَهٗ لِمَ تَصْنَعُ هٰذَا وَقَدْ غُفِرَ لَكَ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ قَالَ اَفَلَا اَكُوْنُ عَبْدًا شَكُوْرًا۔

حضرت مغیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ۳ تہجد میں قیام اس قدر طویل ہوتا تھا جس کی وجہ سے قدم مبارک پر ورم آجاتا تھا (آپ کی اس مشقت کو دیکھ کر) صحابہ نے عرض کیا حضور! اس قدر مشقت کیوں اٹھاتے ہیں؟ آپ کے اگلے پچھلے گناہ تو معاف کر دیئے گئے ہیں تو حضور انور صلی اللہ

لہ یوں تو ہر نماز آہستہ آہستہ ہر گناہ چھڑا دیتی ہے مگر تہجد میں ایک خاص اثر ہے، تہجد سے دل میں ایک نورانیت پیدا ہونا شروع ہوتی ہے جیسے جیسے یہ نورانیت بڑھتی جاتی ہے ویسے ویسے تہجد پڑھنے والے کے دل میں گناہوں سے نفرت پیدا ہوتی ہے۔
۲ہ دنیا والوں کے پاس بڑی عزت ان کی ہے جن کے پاس مال دولت ہو، اور حکومت ہو، اور اللہ کے پاس)
۳ہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی تہجد کیا کہوں کیسی تہجد تھی؟

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کیا میں اس قدر عبادت کر کے اللہ تعالیٰ کا شکر گذار بندہ نہ بنوں۔[۱] (بخاری و مسلم)

ف : اللہ تعالیٰ کو بھی آپ کی اس مشقت کی بڑی قدر تھی، اس لیے ارشاد ہوا۔ طٰهٰ ۔ مَآ اَنْزَلْنَا عَلَیْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰٓى ۞ (سورۃ طٰہٰ پ ۱۶ ع ۱) میرے پیارے نبی (آپ کے جیسا کوئی شخص شکر گذار بندہ نہیں، آپ کا عبادت میں یہ مشقت اٹھانا ہم سے دیکھا نہیں جاتا، ہم آپ پر اس لیے قرآن نہیں اتارتے ہیں کہ آپ اس قدر مشقت اٹھائیں)

۱۶۱۷ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحَبُّ الصَّلٰوةِ اِلَى اللّٰهِ صَلٰوةُ دَاوٗدَ وَاَحَبُّ الصِّيَامِ اِلَى اللّٰهِ صِيَامُ دَاوٗدَ كَانَ يَنَامُ نِصْفَ اللَّيْلِ وَيَقُوْمُ ثُلُثَهٗ وَيَنَامُ سُدُسَهٗ وَيَصُوْمُ يَوْمًا وَيُفْطِرُ يَوْمًا۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا حضرت داؤد علیہ السّلام کی نماز تہجد اللہ تعالیٰ کو بہت پسند تھی ایسا ہی حضرت داؤد علیہ السّلام کے نفل روزے بھی اللہ تعالیٰ کو بہت پسند تھے آپ رات کے چھ حصے کرتے، آدھی رات یعنی پہلے تین حصوں میں سو جاتے تھے، اور اس کے بعد کا چوتھا اور پانچواں حصہ تہجد میں گذارتے پھر آخری چھٹے حصہ میں سو جاتے (اب حضرت داؤد علیہ السّلام کے نفل روزوں کی کیفیت سنئے) آپ ایک دن نفل روزہ رکھتے اور ایک دن روزہ چھوڑ دیتے۔

(بخاری و مسلم)

ف : کہنے کو تو یہ آسان ہے مگر ان پر عمل کر کے دیکھئے تو معلوم ہوگا کہ یہ نفس پر کس قدر شاق ہیں، اب رہی یہ بات کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ایسی تہجد کیوں نہیں پڑھتے تھے، اور ایسے روزے کیوں نہیں رکھے؟ اگر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس پر عمل کرتے تو امت کے لیے یہ سنت ہو جاتا، تہجد پڑھنے والے کو اسی طرح کرنا پڑتا، اور ہر نفل روزہ رکھنے والے کو اسی طرح روزے رکھنے پڑتے۔ آپ رحمۃ للعالمین ہیں، آپ نہیں چاہتے کہ امت کو اس طرح مجبور کریں، اور مشقت میں ڈالیں، اس لیے خود اس پر عمل نہ کر کے امت کو بتا دیا کہ تم کو

---

[۱] کیا گناہوں کی مغفرت ہی کے لیے ریاضت کی جاتی ہے اور مشقت اٹھائی جاتی ہے، مجھ پر اللہ تعالیٰ کے ان گنت احسانات ہیں اور مجھ کو اللہ تعالیٰ سے اس قدر نعمتیں ملی ہیں کہ ان کا شکر اس طرح کی عبادت سے کیا کرتا ہوں)

جس طرح تمہارے لیے نفل روزے رکھنے میں سہولت ہو اس طرح روزے رکھو بات بات میں آپ نے جو سہولت رکھی ہے۔ اس سے دل چاہتا ہے کہ آپ پر قربان ہو جائیں۔

۱۶۱۸/۳۱ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ تَعْنِيْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنَامُ أَوَّلَ اللَّيْلِ وَيُحْيِيْ ثُمَّ إِنْ كَانَتْ لَهٗ حَاجَةٌ إِلٰى أَهْلِهٖ قَضٰى حَاجَتَهٗ ثُمَّ يَنَامُ فَإِنْ كَانَ عِنْدَ النِّدَاءِ الْأَوَّلِ جُنُبًا وَثَبَ فَأَفَاضَ عَلَيْهِ الْمَاءَ وَإِنْ لَمْ يَكُنْ جُنُبًا تَوَضَّأَ لِلصَّلٰوةِ ثُمَّ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت اُمّ المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عادت مبارک تھی کہ آدھی رات تک آرام فرماتے تھے) پھر آخری نصف رات میں آپ کی تہجد کے مختلف اوقات تھے تہجد پڑھنے کے بعد اگر جماع کی حاجت ہوتی تو جماع سے فارغ ہو جاتے، پھر رات کے (پچھلے حصہ میں) آرام فرماتے) پھر صبح کی اذان ہوتے ہی آپ فوراً بیدار ہو جاتے اور اگر جنابت کی حالت میں ہوتے تو غسل سے فارغ ہو جاتے اور اگر جنابت کی حالت نہ ہوتی تو وضوء فرماتے اور صبح کی دو سنتیں ادا کر کے فجر کے فرض کے لیے باہر تشریف لے جاتے۔ (بخاری و مسلم)

ف: عشاء کی نماز کے بعد اوراد وظائف سے فارغ ہو کر جن کو آپ عشاء کی نماز کے بعد پڑھا کرتے تھے

## بَابُ الْقَصْدِ فِي الْعَمَلِ

## یہ باب اعمال میں میانہ روی اختیار کرنے کے بیان میں ہے۔

(۱) وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ وَاقْصِدْ فِيْ مَشْيِكَ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے "اور میانہ چال چل" (القمان، ۲۱/۱۹)

نہ بہت تیز، نہ بہت سست کہ یہ دونوں باتیں مذموم ہیں، ایک میں شان تکبر ہے اور ایک میں چھچھورا پن حدیث شریف میں ہے کہ بہت تیز چلنا مومن کا وقار کھوتا ہے۔

(۲) وَقَوْلُهٗ فَإِذَا قَضَيْتُمُ الصَّلٰوةَ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ قِيَامًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰى جُنُوْبِكُمْ فَإِذَا اطْمَأْنَنْتُمْ فَأَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے، پھر جب تم نماز پڑھ چکو، تو اللہ کی یاد کرو کھڑے اور بیٹھے اور کروٹوں پر لیٹے پھر جب مطمئن ہو جاؤ تو حسب دستور نماز قائم کرو۔ (النساء ۵/۱۰۳)

ف: یعنی ذکر الٰہی کی ہر حال میں مداومت کرو اور کسی حال میں اللہ کے ذکر سے غافل نہ رہو۔ حضرت

ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے ہر فرض کی ایک حد متعین فرمائی ہے سوائے اللہ کے اس کی کوئی حد نہ رکھی فرمایا ذکر کرو کھڑے بیٹھے، کروٹوں پر لیٹے رات ہو یا دن خشکی ہو یا تری ہر حالت میں ذکر کا حکم ہے۔

۱۶۱۹ عَنْ اَنَسٍ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُفْطِرُ مِنَ الشَّھْرِ حَتّٰی اَنْ لَّا یَصُوْمَ مِنْہُ شَیْئًا وَّیَصُوْمُ حَتّٰی تَظُنَّ اَنْ لَّا یُفْطِرَ مِنْہُ شَیْئًا وَکَانَ لَا تَشَآءُ اَنْ تَرَاہُ مِنَ اللَّیْلِ مُصَلِّیًا اِلَّا رَاَیْتَہٗ وَلَا نَائِمًا اِلَّا رَاَیْتَہٗ۔

(رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بعض مہینوں میں روزے نہ رکھتے تھے اور اتنے دن ناغہ کرتے کہ ہمارا خیال ہو جاتا کہ اب آپ روزہ نہ رکھیں گے، پھر جب روزے رکھتے تو اتنے رکھتے کہ ہمارا خیال ہو جاتا کہ اب آپ روزہ ترک ہی نہ کریں گے (اب ایک دوسری مثال آپ کے اعتدال پسند ہونے کی سنیئے) حضور کے نماز شب کی کیفیت یہ تھی کہ اگر تم حضور کو نماز شب میں مشغول دیکھنا چاہتے تو دیکھ سکتے تھے اور اگر تم حضور کو سوتے ہوئے دیکھنا چاہتے تو ایسا بھی دیکھ سکتے تھے (بخاری)

ف ا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ہر کام میں میانہ روی اور اعتدال ہوتا تھا تم کبھی حضور کو نہیں دیکھو گے کہ آپ کسی کام کو افراط سے کر رہے ہیں یا کسی کام میں تفریط کر رہے ہیں۔

ف۲ اگر آپ کو اعتدال پسند نہ ہوتا تو ہمیشہ نفل روزے رکھتے، جس سے افراط ثابت ہوتا یا ہمیشہ نفل روزے ترک فرماتے جس سے تفریط معلوم ہوتی، ایسا نہ کرکے کبھی روزے رکھتے جب نشاط ہوتا کبھی روزے ترک کرتے، جب روزے ترک کرنے کی ضرورت معلوم ہوتی۔

ف۳ اگر آپ کو اعتدال پسند نہ ہوتا اور آپ نماز پڑھتے تو تمام رات نماز پڑھتے رہتے اور سوتے تو تمام رات سویا کرتے، ایسا نہ کرکے آپ رات میں آرام بھی فرماتے اور نمازیں بھی پڑھتے اس لیے صاحبو! حضور کی سنت پر عمل کرکے ہر کام میں میانہ روی اور اعتدال اختیار کرو۔

۱۶۲۰ وَعَنْ عَآئِشَۃَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَحَبُّ الْاَعْمَالِ اِلَی اللّٰہِ اَدْوَمُھَا وَاِنْ قَلَّ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ وہی اعمال اور (وظائف اور نوافل) اللہ تعالیٰ کو نہایت پسندیدہ اور پیارے معلوم ہوتے جن پر ہمیشہ پابندی کی جائے اگرچہ وہ تھوڑے سے ہی کیوں نہ ہوں (بخاری و مسلم)

ف کبھی ان کو بہت زیادہ کرنا اور کبھی ان کو چھوڑ دینا اللہ تعالیٰ کو پسند نہیں، اس لیے اوراد و وظائف و نوافل

میں اعتدال چاہیئے تاکہ ہمیشہ کر سکیں، جو اللہ تعالیٰ کو محبوب ہے۔

۱۶۲۱ وَعَنْ اَبِیْ اُمَامَۃَ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ مَنْ اَوٰی اِلٰی فِرَاشِہٖ طَاھِرًا وَذَکَرَ اللّٰہَ حَتّٰی یُدْرِکَہُ النُّعَاسُ لَمْ یَتَقَلَّبْ سَاعَۃً مِّنَ اللَّیْلِ یَسْاَلُ اللّٰہَ فِیْھَا خَیْرًا مِّنَ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ اِلَّا اَعْطَاہُ اِیَّاہُ ذَکَرَہُ النَّوَوِیُّ فِیْ کِتَابِ الْاَذْکَارِ بِرِوَایَۃِ ابْنِ السُّنِّیِّ۔

حضرت ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے آپ ارشاد فرماتے تھے جب کوئی مسلمان سونے کے لیے باوضو بستر پر جائے اور اللہ کا ذکر دل سے یا زبان سے کرتے ہوئے سو جائے اور رات میں کروٹیں بدلے تو اس وقت دنیا اور آخرت کی بھلائی کی جو بھی دعا کرے اللہ تعالیٰ اس کو قبول فرماتا ہے[1] اس کی روایت امام نووی نے کتاب الاذکار میں ابن السنی کی روایت سے کی ہے۔

۱۶۲۲ وَعَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ خُذُوْا مِنَ الْاَعْمَالِ مَا تُطِیْقُوْنَ فَاِنَّ اللّٰہَ لَا یَمَلُّ حَتّٰی تَمَلُّوْا۔ (مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اوراد و وظائف و نوافل اپنے اوپر تم اسی قدر لازم کر لو جو تم سے ہمیشہ ہو سکیں اور اللہ تعالیٰ ثواب دینے سے تھکتے نہیں جب تک تم نہ تھک جاؤ۔ (بخاری و مسلم)

ف (دوام ان کو نباہ سکو، اس کا کیا فائدہ کہ چار دن کسی عمل کو کریں اور پھر چھوڑ بیٹھیں، تھوڑا ہی ہو مگر ہمیشہ ہو اس سے قلب میں وہ صفائی پیدا ہوتی ہے جو بہت سے اوراد و وظائف و نوافل شروع کر کے پھر چھوڑ دینے سے نہیں ہو سکتی، دیکھو! پانی کی لوٹ پتھر کی چٹان پر سے گزر جائے تو اس میں کوئی سوراخ نہیں پیدا کر سکتی، اس کے برخلاف اگر پتھر پر پانی کا ایک ایک قطرہ ہمیشہ ٹپکتا رہے تو ایک نہ ایک دن پتھر میں سوراخ کر کے رہے گا۔ اس کو بھی یاد رکھو کہ اللہ تعالیٰ کے پاس ثواب کے بے حد خزانے بھرے ہوئے ہیں)۔

ف: تم نے اپنے اوپر اوراد و وظائف و نوافل مقرر کر لیے جن کو نباہ نہ سکے اور تھک کر چھوڑ بیٹھے (اس سے کیا فائدہ، اسی لیے اوراد و وظائف و نوافل میں اعتدال اللہ اور اس کے رسول (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) کو بہت پسند ہے۔

[1] دعا قبول ہونے کے لیے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ایک مختصر سا طریقہ بتلاتے ہیں جس پر پابندی بھی ہو سکتی ہے اور اس پر مداومت بھی آسان ہے وہ طریقہ یہ ہے۔

[2] یہ ہے اعتدال کی تعلیم اسی طرح ہر کام کو اعتدال سے کرنا چاہیئے۔

۱۶۲۳ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيُصَلِّ اَحَدُكُمْ نَشَاطَهٗ وَاِذَا فَتَرَ فَلْيَقْعُدْ ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی شخص نفل نماز پڑھ رہا ہو تو اس کو خیال رہے کہ جب تک دل میں فرحت و نشاط رہے اور پڑھنے کو جی چاہے اس وقت تک تو نماز پڑھتا رہے، جب نفل نمازوں کے پڑھنے سے دل اکتا جائے اور بیزار ہونے لگے تو زبردستی نفس کو مجبور کر کے نفل نماز نہ پڑھے بلکہ ) تھوڑی دیر بیٹھ جائے اور آرام لے لے ۔ (بخاری و مسلم )

ف پھر جب نشاط اور فرحت پیدا ہو تو نفل نماز پڑھے (اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ جو شخص اوراد و وظائف و نوافل افراط سے پڑھ رہا ہو، یعنی اکثر اوقات سے پڑھا کرتا ہے اگرچہ یہ محمود ہے، اس خیال سے کہ کہیں تنگ کر یا بیزار ہو کر چھوڑ نہ دے، اس سے اعتدال کا حکم دیا گیا ہے، اسی طرح کوئی شخص اوراد و وظائف و نوافل میں تفریط کر رہا ہے یعنی اس کے نہ اوراد ہیں نہ وظائف ہیں اور نہ نوافل ہیں، تو ایسے شخص کو ابھارا جاتا ہے کہ تیری یہ تفریط مناسب نہیں، تجھے اعتدال سے اوراد و وظائف و نوافل قائم کرنا چاہئیں۔ ایک دن آنے والا ہے کہ جس دن اوراد و وظائف و نوافل پڑھنے والوں کو جو درجات ملیں گے ان کو دیکھ کر یہ پچھتائے گا اور اس وقت پچھتانا کوئی فائدہ نہ دے گا۔ اب وقت ہے کہ تو اوراد و وظائف و نوافل اعتدال کے ساتھ جاری کر، تو اعتدال کا جو ارشاد ہوا ہے وہ افراط کرنے والے اور تفریط کرنے والے دونوں کے لیے ہے۔

۱۶۲۴ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا نَعَسَ اَحَدُكُمْ وَهُوَ يُصَلِّيْ فَلْيَرْقُدْ حَتّٰى يَذْهَبَ عَنْهُ النَّوْمُ فَاِنَّ اَحَدَكُمْ اِذَا صَلّٰى وَهُوَ نَاعِسٌ لَا يَدْرِيْ لَعَلَّهٗ يَسْتَغْفِرُ فَيَسُبُّ نَفْسَهٗ ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی شخص (نفل) نماز پڑھ رہا ہو، اور وہ اونگھنے لگے کیونکہ اگر وہ نماز پڑھتا چلا جائے، تو نہیں معلوم نیند کے غلبہ میں زبان سے کیا نکل جائے، دعا کی بجائے بد دعا کرنے لگے، مثلاً مغفرت کی دعا کرنا چاہتا ہے، اور نیند میں مغفرت مانگنے کی بجائے عذاب مانگ لے

اسی لیے نوافل میں اعتدال کا حکم دیا گیا ہے تاکہ یہ نوبت ہی نہ آئے ) (بخاری و مسلم)

۱۲۲۵ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الدِّیْنَ یُسْرٌ وَلَنْ یُّشَادَّ الدِّیْنَ اَحَدٌ اِلَّا غَلَبَهٗ فَسَدِّدُوْا وَقَارِبُوْا وَاَبْشِرُوْا وَاسْتَعِیْنُوْا بِالْغَدْوَةِ وَالرَّوْحَةِ وَشَیْءٍ مِّنَ الدَّلْجَةِ ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا دین بہت آسان ہے[۱] جو شخص دین میں اپنے اوپر سختی اختیار کرے گا یعنی بھاری بھاری عبادتوں کی عادات ڈالے گا اور سخت سخت عبادتیں کر کے دین کو مشکل بنا لے گا[۲] میانہ روی اختیار کر کے اللہ تعالیٰ کے مقرب بننے کی کوشش کریں[۳] تجھے پورے پورے ثواب کی خوشخبری سناتے ہیں (اور اسے وہ شخص جو نفل عبادات چھوڑے بیٹھا ہے تو کیوں پست ہمتی کر رہا ہے، تو بھی عبادات میں اعتدال کر تجھے بھی خوش خبری دی جاتی ہے کہ تجھ کو بھی وہی ثواب ملے گا جو افراط سے اعتدال پر آنے والے کو ملتا تھا۔ اب ہم تم کو اعتدال کا طریقہ بتاتے ہیں سنو!) نماز فجر کے وقت سے (اشراق کے وقت تک) نفل عبادات اور اوراد و وظائف میں مشغول رہو، اور عصر کے وقت سے مغرب تک کے وقت کو بھی غنیمت جانو! اور اوراد و وظائف میں مشغول رہو (یہ دونوں اوقات قبولیت ہیں، اور مغرب

---

[۱] (تم راہبوں کی طرح اپنے کو مشقت میں مت ڈالو اور جو لوگ تفریط میں پڑے ہوئے ہیں، کچھ بھی نفل عبادات نہیں کرتے ہیں۔ ان کو کہا جا رہا ہے کہ دین بہت آسان ہے تم ایسی نفلی عبادات کب تک چھوڑے ہوئے رہو گے؟ ترقی کر کے اعتدال پر آجاؤ)

[۲] بالآخر انھیں نباہ نہ سکے گا۔ اور ہمیشہ نہ کر سکے گا مجبور ہو کر چھوڑ بیٹھے گا، لہٰذا ایسے شخص کو، اور اس شخص کو بھی جو کچھ بھی نفل عبادتیں نہیں کرتا، ان دونوں کو چاہیے کہ۔

[۳] (اے وہ شخص جو عبادات میں افراط کرنے والا ہے، تجھے جو اعتدال پر لایا جا رہا ہے اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ تیرے ثواب میں کچھ کمی ہو گی نہیں! نہیں!)

کے بعد نماز اوّابین پڑھا کرو، اور آخر شب میں تہجد بھی پڑھ لیا کرو ــــــــــــ گے تو تمہیں عبادات میں اعتدال حاصل ہو جائے گا )

( بخاری شریف )

۱۶۲۶ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَجِبَ رَبُّنَا مِنْ رَّجُلَيْنِ رَجُلٌ ثَارَ عَنْ وِطَائِهٖ وَلِحَافِهٖ مِنْ بَيْنِ حِبِّهٖ وَاَهْلِهٖ اِلٰى صَلَاتِهٖ فَيَقُوْلُ اللّٰهُ لِمَلَائِكَتِهٖ اُنْظُرُوْا اِلٰى عَبْدِيْ ثَارَ عَنْ فِرَاشِهٖ وَوِطَائِهٖ مِنْ بَيْنِ حِبِّهٖ وَاَهْلِهٖ اِلٰى صَلَاتِهٖ رَغْبَةً فِيْمَا عِنْدِيْ وَشَفَقًا مِّمَّا عِنْدِيْ وَرَجُلٌ غَزَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَانْهَزَمَ مَعَ اَصْحَابِهٖ فَعَلِمَ مَا عَلَيْهِ فِي الْاِنْهِزَامِ وَمَا لَهٗ فِي الرُّجُوْعِ فَرَجَعَ حَتّٰى هُرِيْقَ دَمُهٗ فَيَقُوْلُ اللّٰهُ لِمَلَائِكَتِهٖ اُنْظُرُوْا اِلٰى عَبْدِيْ رَجَعَ رَغْبَةً فِيْمَا عِنْدِيْ وَشَفَقًا مِّمَّا عِنْدِيْ حَتّٰى هُرِيْقَ دَمُهٗ رَوَاهُ صَاحِبُ الْمَصَابِيْحِ فِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ دو شخصوں کو دیکھ کر بہت تعجب کرتے ہیں[1] ایک تو وہ شخص ہے جو نرم اور گرم بچھونے پر سو رہا تھا، اور اوڑھنے کے لیے بھی لحاف موجود تھا[2] اور پہلو میں محبوبہ اس کی اہلیہ موجود ہے[3] اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے کی فکر اور اس کے عذاب سے بچنے کے خیال نے اس کو بے چین کر دیا ان سب کو چھوڑ کر اٹھا، وضوء کیا اور خدا کے سامنے دیکھو کھڑا ہو گیا اللہ تعالےٰ فرشتوں سے فرماتے ہیں، اے میرے مقرب فرشتو! اس میرے بندے کو دیکھو[4] دوسرا وہ شخص جس پر اللہ تعالیٰ تعجب فرماتے ہیں وہ ہے جو اللہ کے راستہ میں جہاد کر رہا ہے ( دشمن ) اس کو اور اس کے ساتھیوں کو گھیر لیے ہیں، خدا تعالیٰ کے دشمنوں کے مقابلے طاقت

---

[1] اللہ تعالےٰ کا تعجب کرنا متشابہات سے ہے، ہم اس پر ایمان لائے، تعجب کے معنیٰ معلوم ہیں لیکن اللہ تعالیٰ کے تعجب کرنے کی کیفیت معلوم نہیں، وہ شخص جن پر اللہ تعالیٰ تعجب کرتے ہیں ان میں )

[2] رات کا وقت ہے سرد ہوائیں چل رہی ہیں، لوگوں کو دیکھ رہا ہے کہ وہ سو رہے ہیں، اس سے اس کا بھی دل سونے کی رغبت کرتا ہے۔

[3] نفس تو چاہتا تھا کہ ان سب سے لطف اٹھائے، ایسے میں تہجد کا وقت آگیا! )

[4] کیا کیا خواہشات اس کو گھیرے ہوئے ہیں، نرم بچھونا ہے، گرم لحاف ہے، پہلو میں محبوبہ ہے، کسی کا بھی اس کو کچھ خیال نہیں، میرے سے ثواب حاصل کرنے کی رغبت اور عذاب سے بچنے کا خیال سب سے بڑھ کر مجھے راضی کرنے کی دھن میں اپنی ساری خواہشات کو چھوڑ کر کس طرح میرے سامنے آکر کھڑا ہے کبھی سجدہ کر رہا ہے، میرے لیے یہ جو جو کر رہا ہے سب میں دیکھ رہا ہوں اور میں اس سے راضی ہو گیا )

نہ ہونے سے) سب کے سب بھاگ گئے[1] آخر خود بھی شہید ہوگیا، ایسے شخص کی حالت فرشتوں کو دکھا کر اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں اے میرے مقرب فرشتو! دیکھو اس شخص کو! محض میرے ڈر سے اور مجھے خوش کرنے اور راضی کرنے کے خیال سے اس نے جان دے دی[2] اس حدیث کی روایت صاحب المصابیح نے شرح السنہ میں کی ہے۔

۱۶۲۷/۹ وَعَنْ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ نَامَ عَنْ حِزْبِهٖ اَوْعَنْ شَيْءٍ مِّنْهُ فَقَرَاَهٗ فِيْمَا بَيْنَ صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَصَلٰوةِ الظُّهْرِ كُتِبَ لَهٗ كَاَنَّمَا قَرَاَهٗ مِنَ اللَّيْلِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا، وہ سو گیا اور اپنا پورا وظیفہ یا وظیفہ کا کچھ حصہ نہ پڑھ سکا (یا تہجد نہ ہو سکی) اور وہ فجر کے وقت سے لے کر زوال تک کے وقت میں (فوت شدہ وظیفہ یا تہجد کو) پڑھ لے تو اس کے لیے ایسا ہی ثواب لکھا جائے گا کہ گویا اس نے رات کو اٹھ کر پڑھا ہے (یہ ہے قدردانی اللہ تعالیٰ کی) (مسلم)

۱۶۲۸/۱۰ وَعَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلِّ قَائِمًا فَاِنْ لَّمْ تَسْتَطِعْ فَقَاعِدًا فَاِنْ لَّمْ تَسْتَطِعْ

عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں[3] کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا (اگر تم فرض نماز پڑھ رہے

---

[1] یہ شخص کافروں کے مقابلہ سے بھاگنے کی وعید کو سوچتا ہے اور یہ خیال بھی آیا کہ کبھی نہ کبھی تو مرنا ہے! کافروں سے بھاگ کر میں کب تک زندہ رہوں گا، ایک دن خدا کو منہ دکھانا ہے جب اس کے سامنے حاضری ہوگی اور وہ پوچھے گا کہ تو کافروں کے سامنے سے کیوں بھاگا تو میں کیا جواب دوں گا۔ یہ خیال آتے ہی) وہ پلٹ کر کفار کے مقابلہ میں آگیا دجان توڑ کر لڑنا شروع کیا، بہت سے کفار کو قتل کیا۔

[2] میں بڑا ہی قدرداں ہوں تم نے دیکھا میں ان دونوں کو کیا کیا مراتب اور کیسے کیسے درجات دوں گا اس حدیث شریف میں تمام رات جاگنے کی فضیلت نہیں بیان کی گئی ہے بلکہ صرف تہجد کے لیے اٹھنے والوں کی تعریف فرمائی گئی ہے اس سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کو اعتدال پسند ہے۔

[3] جس شخص کی عادت یہ ہو کہ وہ رات میں ہمیشہ اوراد و وظائف یا تہجد بلاناغہ پڑھا کرتا ہو۔

[4] مجھے بواسیر کا مرض تھا تو میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا کہ نماز کس طرح ادا کروں)

فَعَلٰی جَنْبٍ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ وَفِیْ رِوَایَۃِ النَّسَائِیِّ فَاِنْ لَّمْ تَسْتَطِعْ فَمُسْتَلْقِیًا لَا یُکَلِّفُ اللّٰہُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَھَا۔

ہو تو) کھڑے ہو کر پڑھو^۱ اگر کسی عذر سے فرض کھڑے ہو کر نہ پڑھ سکو تو بیٹھ کر نماز پڑھو، بیٹھ کر پڑھنے کی بھی طاقت نہ ہو^۲ اس حدیث کی روایت بخاری نے کی ہے نسائی کی وہ حدیث یہ ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اگر تم) کسی عذر سے) بیٹھ کر نماز نہ پڑھ سکو تو قبلہ رو چت لیٹ کر (اس طرح نماز پڑھو^۳۔ «لَا یُکَلِّفُ اللّٰہُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَھَا» اللہ تعالیٰ کسی شخص پر بوجھ نہیں ڈالتے مگر اسی قدر جس کے اٹھانے کی اس کو طاقت ہو۔

ف۔ صدر کی دونوں حدیثوں سے واضح ہوتا ہے کہ ایسا شخص جو کسی عذر کی وجہ سے بیٹھ کر نماز نہیں پڑھ سکتا، اس کے بارے میں ایک حدیث میں کروٹ لیٹ کر نماز پڑھنے کا ذکر ہے اور دوسری حدیث میں چت لیٹ کر نماز پڑھنے کا حکم ہے حنفی مذہب میں دونوں طرح سے نماز پڑھنا جائز ہے، چاہیں تو کروٹ لیٹ کر نماز پڑھیں، یا چت لیٹ کر، مگر چت لیٹ کر نماز پڑھنا افضل ہے افضل ہونے کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ کروٹ لیٹ کر نماز پڑھنے کا حکم خاص عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو ان کے چت لیٹنے پر قادر نہ ہونے سے دیا گیا تھا چونکہ وہ بواسیر کے مرض سے بیمار تھے اور چت لیٹ کر نماز پڑھنے کا حکم عام طور پر دیا گیا ہے، حضرت عمران رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لیے جو چیز افضل قرار دی گئی ہے اس کو سب بیماروں کے لیے افضل قرار دینا مناسب نہیں، بلکہ چت لیٹ کر نماز پڑھنے کو ترجیح دے کر افضل قرار دینا چاہیئے، اس لیے کہ چت لیٹ کر نماز پڑھتے ہیں جب رکوع اور سجدہ کے لیے اشارہ کا موقع آتا ہے تو قبلہ کی طرف ہی رُخ رہتا ہے، اور کروٹ لیٹ کر نماز پڑھتے ہیں جب رکوع اور سجدہ کے

---

^۱ اس لیے کہ فرض نماز میں قیام فرض ہے، بخلاف نفل کے کہ اس میں کھڑے رہنا افضل ہے فرض نہیں ہے، اگر بغیر عذر کے نفل بیٹھ کر پڑھیں بھی تو جائز ہے مگر کھڑے رہ کر پڑھتے میں جو ثواب ہے نفل بیٹھ کر پڑھنے میں وہ ثواب نہیں بلکہ آدھا ثواب ملے گا۔

^۲ قبلہ رو کروٹ لیٹ کر پڑھو (کروٹ لیٹ کر نماز پڑھنا جائز ہے مگر افضل نہیں ہے، بلکہ چت لیٹ کر پڑھنا افضل ہے اس کی تائید ذیل میں نسائی کی حدیث سے ہوتی ہے)

^۳ کہ سر مشرق کی طرف ہو اور پیر قبلہ کی طرف سر کے پیچھے تکیہ رکھ کر سر کو کسی قدر اونچا کیا جائے اور پاؤں کو احترام قبلہ کی وجہ سے پھیلائے نہ رکھیں بلکہ پاؤں کو کھینچ کر گھٹنوں کو اس طرح کھڑا کریں کہ نیچے ایڑھی سمیت زمین پر ٹکے رہیں۔

لیے اشارہ کا موقع آتا ہے رخ ہٹ جاتا ہے، حالانکہ نماز میں استقبال قبلہ فرض ہے، چونکہ کروٹ لیٹ کر نماز پڑھنے میں قبلہ کی جہت باقی نہیں رہتی، اور چت لیٹ کر نماز پڑھنا کروٹ لیٹ کر نماز پڑھنے سے افضل ہے اور یہی مذہب حنفی ہے۔ (مرقات) ۱۲

۱۶۲۹ وَعَنْهُ اَنَّهٗ سَاَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ صَلٰوةِ الرَّجُلِ قَاعِدًا قَالَ اِنْ صَلّٰى قَائِمًا فَهُوَ اَفْضَلُ وَمَنْ صَلّٰى قَاعِدًا فَلَهٗ نِصْفُ اَجْرِ الْقَائِمِ وَمَنْ صَلّٰى نَائِمًا فَلَهٗ نِصْفُ اَجْرِ الْقَاعِدِ۔ (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم سے دریافت کیا کہ[1] تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اگر وہ (تکلیف برداشت کرکے) کھڑے ہو کر نماز پڑھنے کو اس کے لیے افضل ہے (اور اس کو پورا ثواب ملے گا) اور اگر وہ بیٹھ کر نماز پڑھے تو کھڑے رہ کر جو نماز پڑھتا تھا اس کو آدھا ثواب ملے گا (ایسا ہی جو شخص[2] لیٹ کر نماز پڑھے (تو جائز ہے مگر) بیٹھ کر نماز پڑھنے والے کو جو ثواب ملتا ہے اس کا آدھا ثواب لیٹ کر نماز پڑھنے والے کو ملے گا۔ (بخاری)

۱۶۳۰ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ حُدِّثْتُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلٰوةُ الرَّجُلِ قَاعِدًا نِصْفُ الصَّلٰوةِ قَالَ فَاَتَيْتُهٗ فَوَجَدْتُّهٗ يُصَلِّيْ جَالِسًا فَوَضَعْتُ يَدِيْ عَلٰى رَاْسِهٖ فَقَالَ مَا لَكَ يَا عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَمْرٍو قُلْتُ حُدِّثْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّكَ قُلْتَ صَلٰوةُ الرَّجُلِ قَاعِدًا عَلٰى نِصْفِ الصَّلٰوةِ وَاَنْتَ تُصَلِّيْ قَاعِدًا قَالَ اَجَلْ وَلٰكِنِّيْ لَسْتُ كَاَحَدٍ

حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ مجھے یہ حدیث پہونچی تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص (نفل) نماز (بغیر عذر کے) بیٹھ کر پڑھے تو اس کو کھڑے رہ کر نماز پڑھنے والے کے ثواب کا آدھا ثواب ملے گا (ایک روز) میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا تو کیا دیکھتا ہوں کہ آپ نفل نماز بیٹھے ہوئے پڑھ رہے ہیں[3] میں حضور کے سر پر ہاتھ رکھا تو حضور صلی اللہ

[1] ایک شخص فرض نماز پڑھ رہا ہے اس کو کھڑے رہ کر پڑھنے کے لیے ناقابل برداشت تکلیف اٹھانی پڑتی ہے اس کا بیٹھ کر نماز پڑھنا کیسا ہے؟ [2] کھڑے ہو کر تو نماز پڑھ ہی نہیں سکتا، البتہ ناقابل برداشت تکلیف اٹھا کر بیٹھ کر نماز پڑھ سکتا ہے، اگر وہ

[3] مجھے بہت تعجب ہوا کیونکہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کے سب کام افضل طریقہ پر ہوا کرتے ہیں، پھر اگر حدیث صحیح ہے تو آپ کیسے بیٹھے ہوئے نماز پڑھ رہے ہیں؟ عرب کا طریقہ ہے کہ جب ان کو کسی بات پر تعجب ہوتا ہے تو جس سے تعجب ہوتا ہے اس کے سر پر ہاتھ رکھ کر دریافت کرتے ہیں اور اس کو خلاف ادب نہیں سمجھتے۔

مِنْكُمْ -

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

تعالیٰ علیہ والہ وسلم نے مجھے فرمایا کیا ہے عبد اللہ! کس بات پر تم کو تعجب ہو رہا ہے، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ مجھے یہ حدیث پہنچی ہے کہ آپ فرماتے ہیں کہ (بغیر عذر کے بیٹھ کر) (نفل) نماز پڑھنے والے کو کھڑے رہ کر نماز پڑھنے کے ثواب کا آدھا ثواب ملتا ہے (اگر یہ صحیح ہے تو پھر آپ سے ترک افضل کیسے ہوا!) اس پر مجھے تعجب ہو رہا ہے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں! حدیث صحیح ہے (تم نے جو سنا ہے وہ صحیح ہے کیا تم کو یہ معلوم نہیں کہ) میں تم جیسا نہیں ہوں۔ (مسلم) [1]

۱۶۳۱ وَعَنْ سَالِمِ بْنِ أَبِي الْجَعْدِ قَالَ قَالَ [۳] رَجُلٌ مِّنْ خُزَاعَةَ لَيْتَنِي صَلَّيْتُ فَاسْتَرَحْتُ فَكَأَنَّهُمْ عَابُوْا ذٰلِكَ عَلَيْهِ فَقَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ أَقِمِ الصَّلٰوةَ يَا بِلَالُ أَرِحْنَا بِهَا -

(رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ)

حضرت سالم بن ابی الجعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ قبیلہ خزاعہ کے ایک صاحب نے کہا کاش! میں نماز پڑھتا تو مجھے راحت ملتی (یہ سن کر) لوگوں نے (ان کے اس کہنے کو اس وجہ سے) برا سمجھا [2] حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم نے بھی اکثر فرمایا ہے۔ بلال! نماز کی تکبیر کہو! نماز شروع ہو جائے تو ہم کو نماز میں اللہ تعالیٰ سے راز و نیاز کرتے میں راحت ملتی ہے [3]۔ (ابوداؤد)

[1] بہت سی چیزیں میرا خاصہ ہیں اور امت اس میں شریک نہیں، منجملہ ان کے ایک یہ ہے کہ مجھے بلا عذر نفل نماز بیٹھ کر ادا کرنے میں بھی ویسا ہی ثواب ہے جیسے کھڑے ہو کر نفل ادا کرنے میں ثواب ملتا ہے، بخلاف امت کے ان کو نفل نماز کھڑے رہ کر پڑھنے میں جو ثواب ملتا ہے بیٹھ کر پڑھنے میں اس کا آدھا ثواب ملتا ہے۔ اسی واسطے قرآن میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم کے واسطے فرمایا گیا ہے۔ "وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا"، اے رسول! ہم آپ کو بہت بڑا فضل عطا فرمائے ہیں۔

[2] کہ وہ یہ کہنا چاہ رہے ہیں کہ نماز کو میں ادا کر دیتا تو نماز سے فارغ ہو کر آرام و راحت سے بیٹھتا تو قبیلہ خزاعہ کے ان صاحب نے کہا کہ میرا مطلب وہ نہیں تھا جو تم نے سمجھا ہے بلکہ میرا مطلب یہ تھا کہ نماز شروع ہو جاتی، دنیا کے مشاغل سے بچ جاتے، اور اللہ تعالیٰ کے ساتھ راز و نیاز کرنے میں راحت حاصل ہوتی، یہ میرا مطلب تھا، لوگوں نے جو سمجھا ہے وہ غلط سمجھا ہے۔ میں نے جس لحاظ سے کہا تھا اسی لحاظ سے

[3] اسی وجہ سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ نماز میں مجھے جو لطف ملتا ہے اس سے میری آنکھوں کی ٹھنڈک ہے خزاعہ کے ان صاحب نے جو کہا تھا اس سے ان کی مراد یہی ہے لوگوں نے جو سمجھا ہے وہ مناسب نہیں۔

# بَابُ الْوِتْرِ
# باب الوتر

اس باب میں یہ بتلایا گیا ہے کہ نماز وتر واجب ہے اور اس کی تین رکعات ایک سلام سے ہیں اور دعاء قنوت اسی میں پڑھی جاتی ہے ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے!

۱۔ وَقَوْلِ اللّٰہِ عَزَّ وَجَلَّ حَافِظُوْا عَلَی الصَّلَوَاتِ وَالصَّلٰوۃِ الْوُسْطٰی ۔

نگہبانی کرو سب نمازوں کی اور بیچ کی نماز کی اور کھڑے ہو اللہ کے حضور ادب سے ۔

اس نگہبانی میں ہمیشہ نماز پڑھنا، باجماعت پڑھنا، درست پڑھنا، صحیح وقت پر پڑھنا حَافِظُوْا میں داخل ہیں بیچ کی نماز سے نماز عصر مراد ہے ، اس سے معلوم ہوا نمازیں پانچ فرض ہیں ، کیونکہ بیچ کی نماز وہ کہلائے گی جس کے آس پاس برابر برابر عدد ہوں ، اور عدد کم از کم دو ہیں ایک عدد نہیں ہے ۔ تو نماز پانچ ہوئیں نماز عصر کی تاکید دو وجہ سے ہے ، ایک اس وقت دن رات کے فرشتے جمع ہوتے ہیں ، دوسرے اس وقت کاروبار چمکتے ہیں ۔ اور سیر و تفریح ہوتی ہے ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے ۔

۲۔ وَقَوْلُہٗ وَالشَّفْعِ وَالْوَتْرِ

اور قسم ہے جفت اور طاق کی ۔

۱۶۳۲ عَنْ اَبِیْ سَلَمَۃَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّہٗ سَاَلَ عَائِشَۃَ کَیْفَ کَانَتْ صَلٰوۃُ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ رَمَضَانَ فَقَالَتْ مَا کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَزِیْدُ فِیْ رَمَضَانَ وَلَا فِیْ غَیْرِہٖ اِحْدٰی عَشَرَۃَ رَکْعَۃً یُصَلِّیْ اَرْبَعًا فَلَا تَسْاَلْ عَنْ حُسْنِھِنَّ وَطُوْلِھِنَّ ثُمَّ یُصَلِّیْ اَرْبَعًا فَلَا تَسْاَلْ عَنْ حُسْنِھِنَّ وَطُوْلِھِنَّ ثُمَّ یُصَلِّیْ ثَلٰثًا ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

ابو سلمہ بن عبد الرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ماہ رمضان میں حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی نماز تہجد کی کیفیت اور تعداد رکعات کے بارے میں دریافت کیا ام المؤمنین نے ارشاد فرمایا حضور اقدس تہجد میں گیارہ رکعتوں سے زائد نہ پڑھتے تھے خواہ رمضان ہوتا یا نہ ہوتا ، چار رکعتیں تو ایسی پڑھتے کہ تم ان کی خوبی اور ان کا طول قرأت تو دریافت ہی نہ کرو ، اس کے بعد چار رکعتیں اور پڑھتے تھے ان کی خوبی اور درازی بھی ناقابل دریافت ہے ، پھر اخیر میں آپ تین رکعتیں (وتر) کے پڑھتے تھے (بخاری اور مسلم)

ف ۔ اس حدیث میں ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا تہجد کی رکعتوں کی تفصیل بتلا رہی ہیں جس کے آخر میں وتر کا ذکر ہے ، اگر وتر ایک رکعت علیحدہ سلام سے ہوتی تو ام المؤمنین یوں ارشاد

فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم وتر کی تین رکعتیں دو رکعت ایک سلام سے اور ایک رکعت ایک سلام سے ادا فرماتے تھے، ایسا نہ کہہ کر یہ فرمانا کہ وتر کی تین رکعتیں ادا فرماتے تھے اس سے ثابت ہوا کہ وتر کی تین رکعتیں ایک سلام سے ادا کرنا چاہیئے۔

۱۶۳۳ وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نَھٰی عَنِ الْبُتَیْرَاۤءِ اَنْ یُّصَلِّیَ الرَّجُلُ وَاحِدَۃً یُّوْتِرُ بِھَا۔ رَوَاہُ ابْنُ عَبْدِ الْبَرِّ فِی التَّمْھِیْدِ۔

ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بتیراء سے منع فرماتے ہیں آدمی وتر کی ایک رکعت پڑھے[1]۔ اس کی روایت ابن عبد البر نے تمہید میں کی ہے۔

۱۶۳۴ وَعَنْ عَلِیٍّ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُوْتِرُ بِثَلَاثٍ۔ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ قَدْ ذَھَبَ قَوْمٌ مِّنْ اَھْلِ الْعِلْمِ مِنْ اَصْحَابِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَغَیْرِھِمْ اِلٰی ھٰذَا وَرَاَوْا اَنْ یُّوْتِرَ الرَّجُلُ بِثَلَاثٍ۔

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم وتر کے تین رکعت (ایک تکبیر تحریمہ اور ایک سلام سے) پڑھا کرتے تھے۔ اس کی روایت ترمذی نے کی ہے اور ترمذی نے کہا ہے کہ علماء صحابہ اور علماء تابعین کا بھی یہی مذہب ہے وہ فرماتے ہیں کہ وتر کے تین رکعات (ایک تکبیر تحریمہ اور ایک سلام سے) پڑھنا چاہیئے۔

۱۶۳۵ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ اَبِیْ قَیْسٍ قَالَ سَاَلْتُ عَاۤئِشَۃَ بِکَمْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُوْتِرُ قَالَتْ کَانَ یُوْتِرُ بِاَرْبَعٍ وَّثَلَاثٍ وَّسِتٍّ وَّثَمَانٍ وَّثَلَاثٍ وَّعَشْرٍ وَّثَلَاثٍ وَّلَمْ یَکُنْ یُّوْتِرُ بِاَنْقَصَ مِنْ سَبْعٍ وَّلَا بِاَکْثَرَ مِنْ ثَلَاثَ عَشَرَۃَ (رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ)

حضرت عبد اللہ بن ابی قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے دریافت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم وتر کی کتنی رکعت پڑھا کرتے تھے؟ ام المؤمنین نے ارشاد فرمایا کہ آپ کبھی تہجد کی چار رکعت پڑھتے تھے، اور تین رکعت وتر کے (ایک تکبیر تحریمہ اور ایک سلام سے) پڑھتے تھے اور کبھی تہجد کے ۶ رکعت پڑھتے تھے اور وتر کے تین رکعت (ایک تکبیر تحریمہ اور ایک سلام سے) اور کبھی تہجد کے آٹھ رکعت پڑھتے

[1] یعنی وتر ہو یا کوئی اور نماز صرف ایک رکعت پڑھی جائے جس کو تکبیر تحریمہ سے شروع کر کے سلام پر ختم کرے اور دوسری رکعت اس کے ساتھ نہ ملائے ایسی نماز کی فرض میں کوئی نظیر ملتی ہے نہ نوافل میں اور نہ سنتن میں، اس لیے وتر بھی ایک رکعت نہیں پڑھنی چاہیئے۔

وَزَادَ رَزِيْنٌ مِّمَّنِ اسْتَحَقَّ النَّارَ۔

ہیں[1]۔ آج کی رات مغرب ہی سے صبح صادق طلوع ہونے تک آسمانِ دنیا پر برآمد رہتے ہیں دکیا کیا سرفرازیاں اور رحمتیں نازل ہوتی ہیں اس کو کیا کہوں ایک رحمت اور عنایت تو یہ ہے کہ) قبیلہ بنی کلب دجو یہ نسبت اور قبائل عرب کے کثرت سے بکریاں رکھنے میں مشہور تھا) اس قبیلہ کے بکریوں کے بالوں کی تعداد سے زیادہ گناہگاروں کے گناہ معاف کر دئے جاتے ہیں۔ ترمذی اور ابن ماجہ نے (توبہ) روایت کی ہے اور رزین کی روایت میں یہ اضافہ ہے کہ جو مسلمان اپنے گناہوں کی وجہ سے دوزخ کے مستحق ہو گئے ہیں ان کو بھی اس رات بخش دیا جاتا ہے دیہ ہے اس رات کی خصوصیت! اور یہ ہے اس رات کی عام رحمت! اس لیے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم گھر سے نکل کر بقیع کے اموات کے لیے دعاء مغفرت فرما رہے تھے۔

۱۷۱۲
۲۱
وَعَنْهَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ هَلْ تَدْرِيْنَ مَا فِيْ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ يَعْنِيْ لَيْلَةَ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ قَالَتْ مَا فِيْهَا يَا رَسُوْلَ اللهِ فَقَالَ فِيْهَا أَنْ يُّكْتَبَ كُلُّ هَالِكٍ مِنْ بَنِيْ اٰدَمَ فِيْ هٰذِهِ السَّنَةِ وَفِيْهَا تُرْفَعُ أَعْمَالُهُمْ وَفِيْهَا تُنْزَلُ أَرْزَاقُهُمْ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللهِ مَا مِنْ أَحَدٍ يَّدْخُلُ الْجَنَّةَ إِلَّا بِرَحْمَةِ

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: عائشہ! تم کچھ جانتی ہو کہ آج پندرھویں شعبان کی رات (جو شب برات ہے) کیا ہو رہا ہے؟ ام المؤمنین نے عرض کیا اللہ اور اس کے رسول خوب جانتے ہیں، فرمائیے یا رسول اللہ! آج کیا ہو رہا ہے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے

[1] (تو تمہاری باری کی رات تم پر ظلم کرکے دوسری بیوی کے پاس کیسے جا سکتا تھا؟ مگر تمہارا جو خیال تھا یہ اللہ کے رسول کی محبت کی وجہ سے تھا اس لیے تم پر کوئی الزام نہیں بلکہ تم اس خیال کی وجہ سے ثواب کی مستحق ہوئیں میں جو گھر سے نکل کر قبرستان میں آگیا ہوں، اس کی وجہ یہ ہے کہ عائشہ تم کو خبر نہیں کہ آج کی کیسی مبارک رات ہے؟ اس رات میں کیا ہو رہا ہے! سنو عائشہ! اللہ تعالیٰ ہر رات کے آخری حصہ میں آسمانِ دنیا پر برآمد ہوتے ہیں۔

اللّٰہِ تَعَالٰی فَقَالَ مَا مِنْ اَحَدٍ یَّدْخُلُ الْجَنَّۃَ اِلَّا بِرَحْمَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی ثَلَاثًا قُلْتُ وَلَا اَنْتَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ فَوَضَعَ یَدَہٗ عَلٰی ھَامَتِہٖ فَقَالَ وَلَا اَنَا اِلَّا اَنْ یَّتَغَمَّدَنِیَ اللّٰہُ مِنْہُ بِرَحْمَتِہٖ یَقُوْلُھَا ثَلَاثَ مَرَّاتٍ۔

(رَوَاہُ الْبَیْہَقِیُّ فِی الدَّعْوَاتِ الْکَبِیْرِ)

فرمایا۱ اس سال بنی آدم جو پیدا ہونے والے ہیں وہ سب لکھے جا رہے ہیں اور اس سال جو بنی آدم مرنے والے ہیں ان کے نام بھی لکھے جا رہے ہیں۲ ان کو بھی آج کی رات لکھ لیا جاتا ہے (اور لوح محفوظ سے مقابلہ کے لیے آسمانوں پر اٹھالیا جاتا ہے) اور اس رات بنی آدم کے سال بھر کا رزق اتارا جاتا ہے (کہ کس کو کیا ملے گا اور کس قدر ملے گا (ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے جب سنا کہ سال بھر ہونے والے اعمال صالحہ جو ابھی واقع نہیں ہوئے ہیں، لکھ کر آسمانوں پر اٹھائے جاتے ہیں تو) ام المومنین (کو شبہ ہوا اس لیے) دریافت فرمایا کہ یا رسول اللہ (اعمال صالحہ جو دخول جنت کے موجب ہیں، اپنے وقوع سے پہلے ہی لکھ لیئے جاتے ہیں اور آسمانوں پر اٹھا لئے جاتے ہیں تو معلوم ہوا کہ جنت اعمال صالحہ کے بدلہ میں نہیں ہے بلکہ) جس کو اللہ کی رحمت شامل ہو جائے وہی جنت میں جانے کے ظاہری سبب ہیں، مگر حقیقی سبب اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے کہ جس کو جنت میں داخل کرنا چاہتے ہیں، اس کو اعمال صالحہ کی توفیق عطا فرماتے ہیں (اس لیے) رحمت الٰہی ہی جنت میں جانے کا سبب حقیقی ہے تین بار اس طرح ارشاد ہوا، یہ سن کر میں نے عرض کی یا رسول اللہ! (آپ علم و عمل میں کمال رکھتے ہیں کہ کوئی آپ کا ثانی نہیں)

---

۱ قیامت تک جو جو ہونا ہے وہ تو سب لوح محفوظ میں لکھا گیا ہے، لیکن اس سال جو ہوتا ہے وہ آج کی رات لوح محفوظ سے نقل کیا جا رہا ہے ان میں سے ایک یہ ہے کہ:

۲ روزانہ کے نیک اعمال کو جیسے آسمانوں پر اٹھالیا جاتا ہے ایسے ہی وہ اعمال صالحہ جو ابھی نہیں ہوئے ہیں اور اس سال ہونے والے ہیں۔

کیا آپ بھی بجز رحمتِ الٰہی کے جنت میں نہیں جائیں گے! تو حضورؐ نے (اپنے سر مبارک پر ہاتھ رکھ کر اپنے احتیاج کو ظاہر کر کے) فرمایا کہ میں بھی نہیں جاؤں گا مگر یہ کہ رحمتِ الٰہی مجھے گھیر لے تو میں بھی جنت میں جاؤں گا اسی کو بھی آپ نے تین بار فرمایا۔[1] اس حدیث کی روایت بیہقی نے دعوات کبیر میں کی ہے۔

۱۳۱۷/۲۲ وَعَنْ اَبِيْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى لَيَطَّلِعُ فِيْ لَيْلَةِ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَيَغْفِرُ لِجَمِيْعِ خَلْقِهٖ اِلَّا لِمُشْرِكٍ اَوْ مُشَاحِنٍ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَرَوَاهُ اَحْمَدُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ وَفِيْ رِوَايَةٍ اِلَّا اثْنَيْنِ مُشَاحِنٌ وَقَاتِلُ نَفْسٍ۔

حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ شعبان کی پندرھویں رات جس کو شب برات کہتے ہیں اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر نزول رحمت فرما کر تمام گنہگاروں کی مغفرت فرماتے ہیں، مگر مشرک کو نہیں بخشتے اور اس مسلمان کو بھی نہیں بخشتے جو کسی مسلمان سے (بغیر کسی شرعی وجہ کے کینہ رکھے)، اس کی روایت ابن ماجہ نے کی ہے، اور اسی حدیث کی روایت امام احمد نے عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کی ہے اور امام احمد کی ایک دوسری روایت میں اس طرح ہے کہ اللہ تعالیٰ شب برات میں تمام گنہگاروں کو بخش دیتے ہیں، مگر دو آدمیوں کو نہیں بخشتے۔ ایک وہ مسلمان جو کسی مسلمان سے (بغیر کسی شرعی وجہ کے) کینہ رکھے اور دوسرے اس مسلمان کو نہیں بخشتے جو کسی کو عمداً (بغیر قصاص کے) ناحق قتل کر دے۔

ف اس حدیث شریف میں ارشاد ہے کہ شب برات میں ایسے مسلمان کی بخشش نہیں ہوتی جو کسی مسلمان

[1] چونکہ اللہ تعالیٰ نے مجھ کو عالمین کے لیے رحمت بنا کر بھیجا ہے۔ اور ہمیشہ مجھ کو رحمت الٰہی گھیرے رہتی ہے اسی لیے میں اعمال صالحہ میں بے حد کوشش کرتا ہوں کہ اعمال ظاہری جو رحمت الٰہی کے سبب ہیں، جنت میں جانے کے باعث بنیں۔

سے کینہ رکھے یا کسی کو ناحق قتل کر دے، اس بارے میں صاحب مرقات نے لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس رات بجز کفر کے تمام حقوق اللہ معاف فرما دیتے ہیں، البتہ حقوق العباد کو معاف نہیں فرماتے یہاں تک کہ وہ توبہ کر لے۔۱۲

۱۷|۱۴
۲۳ وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا كَانَتْ لَيْلَةُ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَقُوْمُوْا لَيْلَهَا وَصُوْمُوْا يَوْمَهَا فَإِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَنْزِلُ فِيْهَا لِغُرُوْبِ الشَّمْسِ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا فَيَقُوْلُ أَلَا مَنْ مُّسْتَغْفِرٍ فَأَغْفِرَ لَهٗ أَلَا مُسْتَرْزِقٌ فَأَرْزُقَهٗ أَلَا مُبْتَلًى فَأُعَافِيَهٗ أَلَا كَذَا أَلَا كَذَا حَتّٰى يَطْلُعَ الْفَجْرُ۔

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب شعبان کی پندرھویں رات آئے (جس کو شب برأت کہتے ہیں) تو اس رات نماز پڑھو اور عبادت میں گزارو اور اس رات کے بعد جو دن آرہا ہے یعنی پندرھویں شعبان کو روزہ رکھو؎ اس رات اللہ تعالیٰ مغرب ہی سے آسمان دنیا پر برآمد ہوتے ہیں (کیا کہوں کس کس طرح سے اپنی رحمت کو ظاہر فرماتے ہیں، نہایت مہربانی سے) فرماتے رہتے ہیں، اے گنہگار! کہاں ہے؟ آ! اپنی مغفرت مانگ اس رات جو مغفرت مانگے میں اس کی مغفرت کرتا ہوں! کہاں ہے رزق مانگنے والا! آئے مجھ سے رزق مانگے میں اس کو رزق دیتا ہوں! کہاں ہے ایسا شخص جو طرح طرح کی بلاؤں میں گرفتار ہے! آئیں تیری بلاؤں اور مصیبتوں کو دور کرتا ہوں! کہاں ہے ایسا شخص جو مجھ سے یہ مانگے اور میں اس کو یہ دوں کہاں ہے ایسا شخص جو مجھ سے یہ مصیبت دفع کروانا چاہے اور میں اس کو دفع کردوں، ایسے ہی طرح طرح کی حاجتیں مانگنے والا مجھ سے اپنی حاجتیں مانگے، میں اس کی تمام حاجتیں پوری کرتا ہوں مگر اے مانگنے والے اپنے ایسے دل سے مانگ جو میرے دینے پر یقین رکھتا ہو، اگر تجھ کو میرے دینے پر شک ہو تو پھر تو محروم رہے گا

؎ رات کے جاگنے سے اور دن کے روزہ رکھنے سے اپنے کو ان رحمتوں کے قابل بناؤ جو اس رات نازل ہوتی ہیں، تم کو معلوم ہے کہ اس رات کیا ہو رہا ہے؟

اس طرح کی ندائیں صبح صادق طلوع ہونے تک ہوتی رہتی ہیں اس کی روایت ابن ماجہ نے کی ہے۔

## بَابُ صَلَاةِ الضُّحٰی

## باب، اشراق اور چاشت کی نمازوں کے بیان میں

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ وَالشَّفْعِ وَ الْوَتْرِ.

اللہ تعالےٰ کا فرمان ہے "جفت اور طاق کی قسم!" (الفجر، ۸۹/۳)

یعنی جوڑے اور اکیلے کی قسم، مخلوق میں جوڑے ہیں، رب تعالیٰ اکیلا ہے مخلوق کی صفات بھی جوڑے ہیں علم، جہل، قدرت، ضعف، گناہ، نیکی، زندگی و موت وغیرہ، رب تعالیٰ کی صفات اچھی اور بلند ہیں۔ یا چار نمازیں جوڑے ہیں اور نماز مغرب وتر و طاق ہے لہٰذا یہ آیت کریمہ حمد باری تعالیٰ بھی ہے اور نعت مصطفیٰ کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بھی، خیال رہے کہ اللہ تعالیٰ ذات، صفات اور افعال میں وتر ہے، اور ہم لوگ شفع ہیں حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ذات و صفات میں شفع اور جفت نمازوں سے مراد اشراق اور چاشت ہیں اور طاق سے مراد وتر ہے اور اعمال میں وتر ہیں کہ صرف اچھے کام ہی کرتے ہیں۔ (تفسیر نور العرفان)

۱۲۱۵ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ أَنَّهُ رَأَى قَوْمًا يُصَلُّوْنَ مِنَ الضُّحٰى فَقَالَ لَقَدْ عَلِمُوْا أَنَّ الصَّلٰوةَ فِيْ غَيْرِ هٰذِهِ السَّاعَةِ أَفْضَلُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلَاةُ الْأَوَّابِيْنَ حِيْنَ تَرْمَضُ الْفِصَالُ.

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے کچھ لوگوں کو دیکھا کہ وہ چاشت کی نماز کو چاشت کے اول وقت میں پڑھ رہے تھے (حالانکہ یہ اشراق کی نماز کا وقت تھا چاشت کی نماز کا یہ مستحب وقت نہیں تھا) حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ دیکھ کر فرمایا (کہ چاشت کی نماز کا مستحب وقت یہ نہیں ہے) ان کو معلوم ہونا چاہیئے کہ چاشت کی نماز کا مستحب وقت اس کے علاوہ ہے، جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ صلاۃ الاوابین یعنی چاشت کی نماز اس وقت ہونی چاہیئے جب کہ اونٹوں کے چھوٹے چھوٹے بچے ریت کی تپش سے گرمانے لگے ہوں[1] اس

---

[1] اور اس وقت دن کا چوتھائی حصہ ہوتا ہے اور اس وقت کے مستحب ہونے کی وجہ یہ ہے کہ یہ راحت و آرام اور کاروبار کا وقت ہوتا ہے اور اس وقت نماز کے لیے کھڑے ہونا نفس پر شاق ہے، اس وقت چاشت کی نماز وہی پڑھے گا جو اوابین میں سے ہو، یعنی جو اپنی راحت و آرام اور کاروبار کو چھوڑ کر خدا کی طرف رجوع کرنے والوں میں ہو۔

کی روایت مسلم نے کی ہے۔

ف۔ واضح باد کہ درمختار میں لکھا ہے کہ چاشت کی نماز بقول صحیح چار رکعت یا اس سے زائد ہے اور اس کا وقت آفتاب کے ایک نیزہ بلند ہونے کے بعد سے شروع ہو کر زوال تک رہتا ہے اور نماز چاشت کا مستحب وقت یہ ہے کہ اس کو دن کا چوتھائی حصہ گزرنے کے بعد ادا کیا جائے۔

منیہ میں کہا ہے کہ نماز چاشت کی کم از کم مقدار دو رکعت ہیں اور زیادہ سے زیادہ بارہ رکعت ہے اور اوسط آٹھ رکعت ہے اور آٹھ رکعت ہی افضل ہے جیسا کہ ذخائر اشرفیہ میں مذکور ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ نماز چاشت کے (۸) رکعت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے قول اور فعل دونوں سے ثابت ہیں اور بارہ رکعت کا ثبوت صرف رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے قول سے ملتا ہے عمل سے نہیں۔ ۱۲۔

۱۱۶۲ وَعَنْ مُعَاذِ بْنِ اَنَسٍ الْجُهَنِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَعَدَ فِيْ مُصَلَّاهُ حِيْنَ يَنْصَرِفُ مِنْ صَلٰوةِ الصُّبْحِ حَتّٰى يُسَبِّحَ رَكْعَتَيِ الضُّحٰى لَا يَقُوْلُ اِلَّا خَيْرًا غُفِرَ لَهٗ خَطَايَاهُ وَاِنْ كَانَتْ اَكْثَرَ مِنْ زَبَدِ الْبَحْرِ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ)

حضرت معاذ بن انس جہنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص فجر کی نماز پڑھ کر اشراق کی نماز پڑھنے تک اپنے مصلّٰی پر بیٹھا رہے، اور سوائے بھلائی کی بات یعنی تلاوت قرآن، ذکر و فکر اور تعلیم و تعلم کے کوئی دنیا کی بات نہ کرے، اور اشراق کی دو رکعتیں پڑھ کر اٹھے تو ایسے شخص کے تمام گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں، اگرچہ اس کے گناہ کثرت میں سمندر کے کف کے برابر ہوں، اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔ ۱۲۔

۱۱۶۳ وَعَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصْبِحُ عَلٰى كُلِّ سُلَامٰى مِنْ اَحَدِكُمْ صَدَقَةٌ فَكُلُّ تَسْبِيْحَةٍ صَدَقَةٌ وَكُلُّ تَحْمِيْدَةٍ

حضرت ابو ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا[1] جب تو صحیح وسالم صبح کرے تو تجھ کو چاہیئے کہ ہر جوڑ کے بدلہ تو صدقہ یعنی خیرات

[1] اے انسان! تجھے کچھ خبر بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تیرے جسم میں (۳۶۰) جوڑ بنائے ہیں اور ان کو ٹھیک وسالم رکھے ہیں جن سے تو نفع اٹھا رہا ہے۔ کیا خدا کے اس احسان کا تجھ پر شکر یہ نہیں ہے؟ تجھ کو چاہیئے کہ تو اپنے ہر ہر جوڑ کا شکر یہ ادا کرے۔

صَدَقَةٌ وَكُلُّ تَهْلِيْلَةٍ صَدَقَةٌ وَكُلُّ تَكْبِيْرَةٍ صَدَقَةٌ وَاَمْرٌ بِالْمَعْرُوْفِ صَدَقَةٌ وَنَهْيٌ عَنِ الْمُنْكَرِ صَدَقَةٌ وَيَجْزِئُ مِنْ ذٰلِكَ رَكْعَتَانِ يَرْكَعُهُمَا مِنَ الضُّحٰى۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

دیئے ہر ہر "سُبْحَانَ اللّٰہ" کہنے کو ہم نے صدقہ یعنی خیرات کے قائم مقام بنایا ہے۔ اور ہر ہر "اَلْحَمْدُ لِلّٰہ" کہنے کو بھی ہم نے خیرات کے قائم مقام بنایا ہے، اور تیرا ہر بار ہر "لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ" کہنا بھی خیرات کے قائم مقام ہے اور تیرا ہر بار ہر "اَللّٰہُ اَکْبَرُ" کہنا بھی خیرات کے قائم مقام ہے۔ اور نیک کام کا حکم دینا بھی خیرات کے قائم مقام ہے اور بُری بات سے منع کرنا بھی خیرات کے قائم مقام ہے (اگر تو مالی خیرات نہ دے سکے اور اسی طرح قولی خیرات بھی نہ کر سکے تو) اشراق کے کم از کم دو رکعت تو پڑھ لیا کر، یہ دو رکعت تیرے ہر جوڑ کی نعمت کے بدلے میں شکریہ کے قائم مقام بن جائیں گے (اس سے زیادہ اور ہم کیا آسانی کریں؟ اگر تجھے کچھ قدر ہوتی تو ہمارے ہر احسان کا شکریہ ادا کرتا۔ (مسلم)

۱۷۱۸ وَعَنْ بُرَيْدَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ فِي الْاِنْسَانِ ثَلَاثُ مِائَةٍ وَسِتُّوْنَ مَفْصَلًا فَعَلَيْهِ اَنْ يَتَصَدَّقَ عَنْ كُلِّ مَفْصَلٍ مِنْهُ بِصَدَقَةٍ قَالُوْا وَمَنْ يُطِيْقُ ذٰلِكَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ قَالَ النُّخَاعَةُ فِي الْمَسْجِدِ تَدْفِنُهَا وَالشَّيْءُ تُنَحِّيْهِ عَنِ الطَّرِيْقِ فَاِنْ لَمْ تَجِدْ فَرَكْعَتَا

حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے کہ انسان کے جسم میں (۳۶۰) جوڑ ہیں[2]۔ ہر ایک جوڑ کے بدلے میں خیرات دی جائے، صحابہ نے عرض کیا یا نبی اللہ! ہم محتاج ہیں، اس لیے ہر جوڑ کے بدلے میں ہم کیسے خیرات دے سکتے ہیں تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا (مالی

---

[1] پورا شکریہ تو تو کیا ادا کرتا ہے۔ ہر جوڑ کے بدلہ کچھ تو صدقہ دے کر شکریہ ادا کر! مالی صدقہ تجھ پر مقرر کرتے تو تجھ کو بہت بار ہوتا، یہ بھی ہمارا احسان ہے کہ۔

[2] (ان سے ہر کام میں مدد ملتی ہے اور ان سے ہر کام سہولت سے کیا جاتا ہے اگر یہ (۳۶۰) جوڑ نہ ہوتے تو انسان مثل ایک تختہ کے ہوتا اور کوئی کام نہیں کر سکتا۔ یہ ایسی بڑی نعمت ہے کہ ہر جوڑ کے بدلہ میں شکریہ ادا کرنا چاہیئے اس کا شکریہ اس طرح ادا ہوگا کہ)

الضُّحٰی تُجْزِئُكَ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

١٧١٩/٥ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ حَافَظَ عَلٰی شُفْعَةِ الضُّحٰی غُفِرَتْ لَهٗ ذُنُوْبُهٗ وَاِنْ كَانَتْ مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ

(رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

١٧٢٠/٦ وَعَنْ اَبِی الدَّرْدَآءِ وَاَبِیْ ذَرٍّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنِ اللّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالٰی اَنَّهٗ قَالَ یَا ابْنَ اٰدَمَ اِرْكَعْ لِیْ اَرْبَعَ رَكَعَاتٍ مِّنْ اَوَّلِ النَّهَارِ اَكْفِكَ اٰخِرَهٗ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَرَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَالدَّارِمِیُّ عَنْ نُعَیْمِ ابْنِ هَمَّارِ الْغَطْفَانِیِّ وَاَحْمَدُ عَنْهُمْ۔

خیرات نہ ہو سکے) اگر تم دیکھو کہ مسجد میں رینٹھ یا بلغم پڑا ہوا ہو تو اس کو دور کر کے جگہ پاک کر دو یا راستہ میں دیکھو کہ) کانٹے یا پتھر پڑے ہوئے ہیں جس سے آنے جانے والوں کو ایذا ہو رہی ہو تو اس کو راستہ سے ہٹا کر راستہ صاف کر دینا بھی خیرات ہے اور اسی قسم کے تمام کام جن سے لوگوں کو آرام ملے سب خیرات ہیں) اگر کسی سے یہ نہ ہو سکے تو اشراق کے دو رکعت پڑھ لیا کرے، تو یہ دو رکعت ہر جوڑ کی نعمت کے شکریہ میں خیرات کرنے کے قائم مقام ہوں گے۔ (ابو داؤد)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص اشراق کے دو رکعت کو روزانہ پابندی کے ساتھ پڑھا کرے تو ایسے شخص کے تمام گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں، اگرچہ اس کے گناہ کثرت میں سمندر کے کف کے برابر ہوں (امام احمد، ترمذی اور ابن ماجہ)

حضرت ابو درداء اور ابو ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے ان دونوں حضرات نے فرمایا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حدیث قدسی میں یہ ارشاد فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ اے آدم کی اولاد! اے انسان! تو شروع دن میں خاص میری خوشنودی کے لیے بغیر ریا اور دکھاوے کے اشراق کے چار رکعت پڑھ لیا کر، تو دیکھے گا کہ میں تیری ساری ضرورتوں کو آخر دن تک پورا کرتا رہوں گا اور تیری ساری پریشانیوں کو دور کر دوں گا۔ اس کی روایت ترمذی نے کی ہے اور ابو داؤد اور دارمی نے اس کی روایت نعیم بن ہمار غطفانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

کی ہے۔ اور امام احمد نے تینوں صحابہ ابو درداء، ابوذر اور نعیم بن ہمار رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے اس حدیث کی روایت کی ہے۔

۱۴۲۱ وَعَنْ مُعَاذَةَ قَالَتْ سَأَلْتُ عَائِشَةَ كَمْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ صَلٰوةَ الضُّحٰى قَالَتْ أَرْبَعَ رَكَعَاتٍ وَيَزِيْدُ مَا شَاءَ اللّٰهُ

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت معاذہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ میں نے ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے دریافت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم چاشت کی نماز کے کتنے رکعت پڑھا کرتے تھے؟ ام المومنین نے ارشاد فرمایا کہ آپ چاشت کے چار رکعت پڑھا کرتے تھے اور کبھی اس سے زیادہ بھی پڑھتے تھے جس قدر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوتا۔[1] (مسلم)

۱۴۲۲ وَعَنْ أُمِّ هَانِئٍ قَالَتْ إِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَخَلَ بَيْتَهَا يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ فَاغْتَسَلَ وَصَلّٰى ثَمَانِيَ رَكَعَاتٍ فَلَمْ أَرَ صَلٰوةً قَطُّ أَخَفَّ مِنْهَا غَيْرَ أَنَّهُ يُتِمُّ الرُّكُوْعَ وَالسُّجُوْدَ قَالَتْ فِيْ رِوَايَةٍ أُخْرٰى وَذٰلِكَ ضُحًى۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ام ہانی رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم فتح مکہ کے دن میرے گھر تشریف لائے غسل فرمایا اور چاشت کی آٹھ رکعتیں ادا فرمائیں مگر آپ نے یہ نماز اس قدر مختصر ادا فرمائی کہ کبھی میں نے آپ کو اتنی مختصر اور ہلکی نماز پڑھتے نہیں دیکھا مگر اس کے رکوع اور سجدے کامل طور پر اطمینان کے ساتھ ادا فرما رہے تھے اور آپ صرف قرائت کو مختصر فرماتے تھے (بخاری اور مسلم)

۱۴۲۳ وَعَنْ عَائِشَةَ أَنَّهَا كَانَتْ تُصَلِّي الضُّحٰى ثَمَانِيَ رَكَعَاتٍ ثُمَّ تَقُوْلُ لَوْ نُشِرَ لِيْ أَبَوَايَ مَا تَرَكْتُهَا۔

(رَوَاهُ مَالِكٌ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ آپ کی عادت مبارکہ تھی کہ آپ چاشت کے آٹھ رکعت پڑھا کرتی تھیں اور فرمایا کرتی تھیں کہ مجھے چاشت کی نماز میں ایسی لذت ملتی ہے کہ ماں باپ کے زندہ ہوتے میں وہ لذت نہیں۔[2]

[1] مگر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا بارہ رکعت سے زیادہ چاشت کی نماز پڑھنا کہیں ثابت نہیں ہے۔

[2] اگر میرے ماں باپ زندہ ہوں تو اس خوشی اور لذت میں اس چاشت کی نماز کی لذت کو نہیں بھولوں گی، چاشت کی نماز کبھی ناغہ نہیں کروں گی یہ فرما کر ام المومنین مسلمانوں کو رغبت دلاتی ہیں کہ کچھ ہو جائے، کیسا ہی اہم کام آجائے تم چاشت کی نماز کبھی ہرگز نہ چھوڑنا۔

اس کی روایت امام مالک نے کی ہے۔

۱۷۲۴ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلَّى الضُّحٰى ثِنْتَيْ عَشَرَةَ رَكْعَةً بَنَى اللّٰهُ لَهٗ قَصْرًا مِّنْ ذَهَبٍ فِي الْجَنَّةِ۔ (رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو چاشت کے بارہ رکعت پڑھا کرے تو اس کے لیے جنت میں سونے کا محل بنایا جاتا ہے (ترمذی اور ابن ماجہ)

۱۷۲۵ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي الضُّحٰى حَتّٰى نَقُوْلَ لَا يَدَعُهَا وَيَدَعُهَا حَتّٰى نَقُوْلَ لَا يُصَلِّيْهَا۔ (رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم چاشت کی نماز اس اہتمام سے پڑھتے تھے کہ ہم سمجھتے تھے اب آپ نماز چاشت کو کبھی نہیں چھوڑیں گے، اور پھر چھوڑتے بھی تو اتنے دن چھوڑتے تھے کہ ہم سمجھتے تھے کہ آپ چاشت کی نماز کبھی نہیں پڑھیں گے[1] (ترمذی)

# بَابُ التَّطَوُّعِ

## اس باب میں نفل نمازوں کا ذکر ہے

۱۷۲۶ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِبِلَالٍ عِنْدَ صَلٰوةِ الْفَجْرِ يَا بِلَالُ حَدِّثْنِيْ بِاَرْجٰى عَمَلٍ عَمِلْتَهٗ فِي الْاِسْلَامِ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ دَفَّ نَعْلَيْكَ بَيْنَ يَدَيَّ فِي الْجَنَّةِ قَالَ مَا عَمِلْتُ عَمَلًا اَرْجٰى عِنْدِيْ اَنِّيْ لَمْ اَتَطَهَّرْ طُهُوْرًا فِيْ سَاعَةٍ مِّنْ لَيْلٍ وَّلَا نَهَارٍ اِلَّا صَلَّيْتُ بِذٰلِكَ الطُّهُوْرِ مَا كُتِبَ لِيْ اَنْ اُصَلِّيَ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (ایک روز) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم صبح کی نماز سے فارغ ہو کر بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرماتے، اے بلال! بتاؤ کہ تم ایسا کون سا عمل کرتے ہو جس سے تم کو امید ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہارے اس عمل کو قبول کرکے جنت میں مراتب عالیہ عطا کرے گا اس وجہ سے کہ میں نے (معراج کی رات) جنت میں دیکھا کہ تم میرے آگے آگے ہو، اور میں تمہارے نعلین کی کھڑکھڑاہٹ سن رہا تھا۔ بلال نے عرض کیا (حضور!) میں کیا اور میرا

[1] حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم اس طرح اس وجہ سے کرتے تھے تاکہ یہ نماز امت پر فرض یا واجب نہ ہو جائے۔ اب یہ خطرہ نہیں رہا۔ اس لیے اس نماز چاشت کو پابندی سے پڑھنا امت پر مستحب ہے)

وَفِیْ رِوَایَةِ التِّرْمِذِیِّ وَمَا اَصَابَنِیْ حَدَثٌ قَطُّ اِلَّا تَوَضَّاْتُ عِنْدَهٗ وَرَاَیْتُ اِنَّ لِلّٰهِ عَلَیَّ رَکْعَتَیْنِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِهِمَا۔

عمل کیا، سب حضور کے توجہ عالی کا اثر ہے) کہ مجھے توفیق ہوئی ہے کہ میں رات دن میں جب کبھی وضوء کرتا ہوں تو وضوء کے بعد دو رکعت یا جتنے ہو سکے تحیۃ الوضوء پڑھا لیا کرتا ہوں، یہ تو بخاری اور مسلم کی متفق علیہ روایت ہے اور ترمذی کی روایت میں اس طرح ہے کہ بلال نے عرض کی حضور! جب کبھی میں بے وضو ہوتا ہوں تو اس کے ساتھ ہی وضوء کر لیتا ہوں اور میں اپنے اوپر لازم سمجھ لیتا ہوں کہ دو رکعت تحیۃ الوضوء پڑھ لیا کروں، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے (یہ سن کر) فرمایا کہ جنت میں تم کو مراتب عالیہ ملنے کی یہی تحیۃ الوضوء باعث ہے (اس تحیۃ الوضو کی وجہ سے تم کو یہ مرتبہ ملا ہے) اس حدیث سے معلوم ہوا کہ وضوء کے بعد دو رکعت تحیۃ الوضو پڑھنا مستحب ہے، اور اس کی بڑی فضیلت ہے۔

۱۷۲۴ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یُعَلِّمُنَا الْاِسْتِخَارَةَ فِی الْاُمُوْرِ کَمَا یُعَلِّمُنَا السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ یَقُوْلُ اِذَا هَمَّ اَحَدُکُمْ بِالْاَمْرِ فَلْیَرْکَعْ رَکْعَتَیْنِ مِنْ غَیْرِ الْفَرِیْضَةِ ثُمَّ لِیَقُلْ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْاَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ اَللّٰهُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اِنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ اَوْ قَالَ فِیْ عَاجِلِ

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم جس طرح ہم کو قرآن کی سورتوں کی تعلیم دیتے تھے اسی طرح تمام جائز امور میں استخارہ کرنے کی تعلیم دیتے تھے۔ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم فرماتے تھے کہ تم میں سے کوئی شخص جب کسی ایسے اہم کام کرنے کا ارادہ کرے (جو کبھی کبھی ہوتا ہو، مثلاً سفر، نکاح اور تعمیر وغیرہ اور اس کام کے کرنے یا نہ کرنے میں اس کو تردد ہو، اور کوئی صحیح رائے قائم نہیں ہو رہی ہو، اور اس کام کے انجام کا خیر یا شر ہونا سمجھ میں نہ آ رہا ہو) تو اس کو (اس طرح استخارہ کرنا چاہیئے کہ) پہلے وہ دو رکعت

أَمْرِيْ وَآجِلِهٖ فَاقْدِرْهُ لِيْ وَيَسِّرْهُ
لِيْ ثُمَّ بَارِكْ لِيْ فِيْهِ وَإِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ
إِنَّ هٰذَا الْأَمْرَ شَرٌّ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَ
مَعَاشِيْ وَعَاقِبَةِ أَمْرِيْ أَوْ قَالَ فِيْ
عَاجِلِ أَمْرِيْ وَآجِلِهٖ فَاصْرِفْهُ عَنِّيْ
وَاصْرِفْنِيْ عَنْهُ وَاقْدِرْ لِيَ الْخَيْرَ
حَيْثُ كَانَ ثُمَّ أَرْضِنِيْ بِهٖ قَالَ وَ
يُسَمِّيْ حَاجَتَهٗ

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

نفل استخارہ کی نیت سے ادا کیجئے اور پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد "قُلْ یٰٓاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ" اور دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد "قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ" پڑھے اور ان دو رکعتوں کے ادا کرنے کے بعد اس طرح دعا کرے۔

اے اللہ! (میں کچھ نہیں جانتا) آپ علام الغیوب ہیں، میرے لیے جو بہتر ہو اس کی طرف میری رہنمائی فرمایئے، اے اللہ! آپ بڑی قدرت والے ہیں اور میں عاجز ہوں اس کام میں جو خیر ہے اس کے کرنے پر مجھے قدرت عطا فرمایئے۔ اے اللہ آپ بڑے فضل و کرم والے ہیں، میں آپ کے فضل و کرم سے مانگتا ہوں کہ آپ میرے اس کام میں جو خیر ہو اس کو معین کیجیے اور اس کے کرنے پر مجھے آسانی عطا فرمایئے، اس کی وجہ سے کہ میں کسی کام کے کرنے کی قدرت نہیں رکھتا ہوں اور آپ ہر طرح کی قدرت رکھتے ہیں (جب آپ کسی کام کا ارادہ فرماتے ہیں تو وہ ہو کے رہتا ہے) اور آپ خوب جانتے ہیں (کہ ہر کام میں شر کیا ہے اور خیر کیا ہے) اور میں کچھ نہیں جانتا (اس لیے اس کام کے شر سے مجھے بچایئے اور اس کام میں جو خیر ہے اس کی طرف میری رہبری فرمایئے اس لیے کہ آپ تمام پوشیدہ چیزوں سے واقف ہیں۔ اے اللہ اگر آپ کے علم میں ہے کہ یہ کام جس کے لیے میں استخارہ کر رہا ہوں، میرے لیے دین و دنیا اور انجام کے اعتبار سے بہتر ہے تو اس کام کو بنا دیجئے اور اس کام کے لیے آسانیاں پیدا کیجئے، پھر اس میں بڑی برکت عطا فرمایئے اور اگر آپ کے علم میں ہے کہ یہ کام جس کے لیے

میں استخارہ کر رہا ہوں، میرے لیے دین و دنیا اور انجام کے اعتبار سے برا ہے تو اس کو میرے لیے ہونے نہ دیجئے اور مجھے اس خیال سے دور رکھیئے (تاکہ میں اس کام کے نہ ہونے سے پریشان نہ ہو جاؤں) اگر یہ کام جس کے لیے میں استخارہ کر رہا ہوں شر ہے تو بجائے اس کے جو کام میرے لیے خیر ہو اور وہ جس جگہ ہو اور جس وقت ہو اس کو میرے لیے مہیا کیجئے اور اس کو میرے لیے بنا دیجئے (جس کام کے شر ہونے کی وجہ سے مجھے آپ اس کام سے پھیر رہے ہیں اور میں اسی کام کو کرنا چاہتا تھا اور اس کے بجائے اب جو کام آپ میرے لیے مہیا فرمائے میں اس سے میرے دل کو راضی اور مطمئن کر دیجئے۔

حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے یہ بھی فرمایا کہ جہاں جہاں الامر یعنی کام کا لفظ آیا ہے وہاں اپنے مقصد کی نیت کرے یا زبان سے اپنے مقصد کو بیان کرے، اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۱۲۲۸/۳ وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْبَكْرٍ وَصَدَقَ اَبُوْبَكْرٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَا مِنْ رَّجُلٍ يُّذْنِبُ ذَنْبًا ثُمَّ يَقُوْمُ فَيَتَطَهَّرُ ثُمَّ يُصَلِّيْ ثُمَّ يَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ اِلَّا غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ ثُمَّ قَرَاَ وَالَّذِيْنَ اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْا اَنْفُسَهُمْ ذَكَرُوا اللّٰهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِهِمْ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ اِلَّا

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے مجھ سے یہ حدیث بیان کی (کون ابوبکر؟) وہ جن کی صداقت کی تعریف رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمائی ہے، حضرت ابوبکر نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جب کسی شخص سے (خواہ مرد ہو یا عورت) کوئی گناہ ہو جائے اور اسی وقت یا جب کبھی نادم ہو تو اس کو چاہیئے کہ غسل کرلے اور نماز کے لیے کھڑا ہو

لہ (اگر ٹھنڈے پانی سے غسل کرے تو زیادہ مناسب ہے۔ اگر اس کو ٹھنڈا پانی مضر ہوتا ہو تو گرم پانی سے غسل کرے اگر غسل نہ ہو سکے تو وضو ہی کرے۔

الّا ابن ماجۃ لم یذکر الاٰیۃ ۔

وصدر میں جو ارشاد ہوا ہے اس کی تائید ہیں) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے ذیل کی یہ آیت تلاوت فرمائی (سورۂ آل عمران، ۳/ ۱۳۶، ۱۳۵) اور وہ کہ جب کوئی بے حیائی یا اپنی جانوں پر ظلم کریں، اللہ کو یاد کر کے اپنے گناہوں کی معافی چاہیں، اور گناہ کون بخشے اللہ کے سوا، اور اپنے کیے پر جان بوجھ کر اڑ نہ جائیں ایسوں کو بدلہ ان کے رب کی بخشش اور جنتیں ہیں ان کے نیچے نہریں رواں، ہمیشہ ان میں رہیں اور کامیا بیوں کا اچھا اجر ہے" اس کی روایت ترمذی نے کی ہے، اور ابن ماجہ نے بھی اس کی روایت کی ہے لیکن ابن ماجہ میں اس آیت کا ذکر نہیں ہے ۔

جس کو نماز توبہ یا نماز استغفار کہتے ہیں اور کم سے کم دو رکعت نماز توبہ کی نیت سے ادا کرے، اس کی پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد "قل یا ایھا الکافرون"، اور دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد "قل ھو اللہ احد"، پڑھے اور تنہائی میں یہ نماز پڑھی جائے تو اس کے لیے بہتر ہے اگر سجدہ میں سر رکھ کر روتے ہوئے یہ دعا کرے تو زیادہ بہتر ہے اور اگر رونا نہ آئے تو رونے کی صورت بنائے اور اپنے تمام گناہوں کو یاد کرتے ہوئے مصمم ارادہ کرے کہ پھر گناہ نہ کروں گا، اور عرض کرے کہ اے اللہ! میں گناہ نہیں کرتا تھا، نفس و شیطان کے دھوکے سے گناہ کیا اور اب آپ کے در پر آپڑا ہوں، آپ کے سوا کوئی گناہ بخشنے والا نہیں، اور مجھ عاجز کو آپ کے عذاب کی طاقت نہیں اس لیے آپ کے غصہ سے ڈر رہا ہوں، اپنے گناہوں سے معذرت چاہتے ہوئے عرض کرتا ہوں: الٰہی! آپ کا بھاگا ہوا بندہ آپ کے در پر آپڑا ہے، اگر آپ میرے گناہوں کو نہیں معاف کریں گے تو میں کہیں کا نہ رہوں گا۔ آپ محض اپنے فضل و کرم سے اپنے سخی دربار کے صدقہ سے میرے حال پر بجائے غضب کے رحمت کی نظر فرمایئے ! جو ہو گیا ہو گیا، اب گناہ نہ کرنے کا ارادہ کر کے آیا ہوں، آپ مجھے اپنی رحمت سے مایوس نہ کیجیے میرے تمام گناہ کو معاف کر دیجیے، آئندہ مجھ کو گناہوں سے بچائے رکھیے۔ آپ کا نام غفور و غفار ہے، آپ کی شان کے یہی سزاوار ہے، جب بندہ گناہوں سے توبہ کرتا ہے تو آپ اس پر نہایت مہربان ہو کر اس کے سب گناہ بخش دیتے ہیں، اس لیے میرے بھی تمام گناہ بخش دیجیے، آپ کے فضل و کرم سے امید لگایا ہوا ہوں، اس لیے آپ میرے تمام گناہ بخش کر گناہوں کی جگہ نیکیاں لکھ دیجیے یہ آپ کے فضل و کرم سے کچھ دور نہیں، جب کوئی گنہگار اس طرح سے نماز پڑھتا اور دعا کرتا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ (بڑے رحیم ہیں اس کے تمام گناہ معاف کر دیتے ہیں (اور اس کے گناہوں کے بدلے نیکیاں لکھ دیتے ہیں)

فاحشہ کے مراد وہ گناہ ہے جس کی شریعت میں سزا ہے، جیسے زنا، چوری اور ظلموں سے وہ گناہ مراد ہیں جن کی سزا مقرر نہیں، جیسے نماز چھوڑنا، اور ہر ہر جرم کی توبہ کا علیحدہ علیحدہ طریقہ ہے یا فاحشہ سے مراد گناہ کبیرہ اور ظلم سے مراد گناہ صغیرہ ہیں۔ یا فاحشہ سے مراد وہ گناہ جو دوسروں کی تکلیف کا باعث ہو اور ظلم سے مراد وہ گناہ جو ایسا نہ ہو۔

اس آیت کریمہ میں گنا ہگاروں کو توبہ کی عام دعوت ہے کہ توبہ کا دروازہ کھلا ہوا ہے، یاد رکھیں کہ حقوق العباد صاحب حق معاف کرتا ہے مگر یہ معافی بھی اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ہوتی ہے اور ذنب کی معافی بھی اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے ہے، یہ بھی معلوم ہوا کہ بڑے سے بڑا گناہ بھی قابل معافی ہے۔ رب تعالیٰ سے ناامید نہ ہونا چاہیئے۔

یہ بھی ان آیات سے معلوم ہوا کہ گناہ صغیرہ پر اَڑ (ڈٹ) جانا اسے کبیرہ بنا دیتا ہے۔ یہ بھی معلوم ہوا کہ توبہ کے لیے اصرار مضر ہے کہ توبہ بھی کرتا جائے اور گناہ بھی، بلکہ قبول توبہ کے لیے گذشتہ گناہ پر ندامت اور آئندہ کے لیے ترک کا عزم ارادہ ضروری ہے۔

آیات کا شان نزول یہ ہے (نبہان خرما (کھجور) فروش کے پاس ایک عورت خرما خریدنے آئی، اس نے کہا کہ یہ کھجوریں اچھی نہیں ہیں، بہترین خرمے گھر میں رکھے ہیں، اور اسے اندر لے گئے وہاں اس کا بوسہ لیا چمٹا لیا، اس عورت نے کہا، اللہ تعالیٰ سے ڈر، یہ سنتے ہی اسے چھوڑ دیا، اور شرمندہ ہوکر بارگاہ رسالتمآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں عرض کی اس پر یہ آیت اُتری، ایک روایت میں یہ ہے کہ دو شخصوں میں بڑا پیار تھا، ایک جہاد میں گیا اور اپنے اہل خانہ کو دوسرے کے سپرد کر گیا، ایک دن اس انصاری مجاہد کی بیوی نے دوسرے شخص سے گوشت منگوایا، جب اس ثقفی سے مجاہد کی بیوی نے گوشت لینے کے لیے ہاتھ بڑھایا تو اس نے ہاتھ چوم لیا، چومتے ہی شرمندگی ہوئی، جنگل میں نکل گیا اپنے منہ پر طمانچے مارے اور سر پر خاک ڈالی، جب وہ مجاہد اپنے گھر واپس آیا تو اس نے عورت سے اپنے ثقفی دوست کا حال پوچھا، عورت بولی، کہ ایسے دوست سے اللہ بچائے، مجاہد ثقفی کو تلاش کیا اور حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں لے آئے، اس پر یہ آیات نازل ہوئیں، یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یہ دونوں واقعات ان آیات کا شان نزول ہوں۔

(تفسیر نور العرفان ترجمہ کنز الایمان)

۱۲۲۹ وَعَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا حَزَبَهُ أَمْرٌ صَلَّى۔

(رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ)

حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کسی مصیبت کی وجہ سے بے چین ہو جاتے یا کسی کام میں مشکلات آنے سے غمگین ہوتے تو اس کا علاج اس طرح کرتے کہ آپ نماز میں مشغول ہو جاتے

۱۳۲۳ ـ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ اَوْفٰی قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ کَانَتْ لَهٗ حَاجَةٌ اِلَی اللّٰهِ اَوْ اِلٰی اَحَدٍ مِنْ بَنِیْ اٰدَمَ فَلْیَتَوَضَّأْ فَلْیُحْسِنِ الْوُضُوْءَ ثُمَّ لِیُصَلِّ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ لِیُثْنِ عَلَی اللّٰهِ تَعَالٰی وَلْیُصَلِّ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ لِیَقُلْ .

"لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اَسْاَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ وَعَزَآئِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالْغَنِیْمَةَ مِنْ کُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَةَ مِنْ کُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ لِیْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِیَ لَكَ رِضًا اِلَّا قَضَیْتَهَا یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ .

(رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَقَالَ التِّرْمِذِیُّ هٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ)

(ابو داؤد)

حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب کوئی شخص اللہ تعالیٰ سے کچھ مانگ رہا ہو یا کسی شخص سے کچھ چاہتا ہو کہ اس کی یہ حاجت جلد پوری ہو، اور اس کا جو مقصد ہے وہ جلد حاصل ہو جائے تو اس کو چاہیئے کہ سنتوں اور مستحبات کی پابندی کے ساتھ اچھا وضوء کرے اور صلاۃ حاجت کی نیت سے دو رکعت پڑھے پھر اللہ تعالیٰ کی تعریف جو اس سے ہو سکے بیان کرے اس کے بعد نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھے (اگر درود ابراہیمی جو التحیات کے بعد پڑھا جاتا ہے اس کو پڑھے تو بہت بہتر ہے) پھر یہ دعا کرے۔

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ بڑے بردبار ہیں (قصوروں کو دیکھے جاتے ہیں مگر جلد اس کی سزا نہیں دیتے) وہ کریم ہیں کہ بجائے سزا دینے کے اور نعمتیں دیتے جاتے ہیں (تاکہ بندہ اس کے احسانات سے شرمندہ اور نادم ہو کر جو کیا ہے اس سے توبہ کرے۔

اے عظمت والے عرش کے مالک (جو کوئی مانگے اس کو دینا آپ کے پاس کچھ مشکل نہیں) آپ (بخل سے اور ہر عیب سے) پاک ہیں۔ اے تمام جہانوں کے مالک! بندے آپ سے

---

لہ تاکہ نماز کی وجہ سے یکسوئی حاصل ہو، اور سارے غم غلط ہو جائیں اللہ کی طرف لو لگ جانے سے کسی چیز کے ہونے یا نہ ہونے کا کچھ اثر نہیں ہوتا اور نماز شروع کرنے سے "وَاسْتَعِیْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ" کے حکم کی تعمیل ہو جاتی ہے۔

جو مانگتے ہیں آپ وہ دیتے ہیں اس لیے آپ کا شکر ادا کرتا ہوں (شکر کے سوا ہمارے پاس اور ہے ہی کیا کہ جس سے آپ کے احسانات کا بدلہ ہو سکے ۔)

اے اللہ! مجھ سے وہ کام کروائیے اور وہ بات کہلوائیے جس کے سبب سے آپ کی رحمت مجھ پر نازل ہو، اور گناہوں سے میری مغفرت ہو جائے

اے اللہ! (میری روح نفس کے ساتھ جہاد اکبر میں مصروف ہے اور روح کو فتح دینا آپ کے ہاتھ ہے، جب روح کو فتح ہو گی تو نفس مغلوب ہو جائے گا، طرح طرح کی نیکیاں کرنا میں شروع کروں گا، یہ اس جہاد کا مال غنیمت ہے اس لیے) ہر قسم کی نیکیاں کرنے کی مجھے توفیق عطا فرمائیے۔

اور جب نفس مغلوب ہو جائے گا تو میں تمام گناہوں سے محفوظ رہوں گا یہ روح کی فتح کا دوسرا فائدہ ہے (اس لیے) میں آپ سے تمام گناہوں سے محفوظ رہنے کا سوال کرتا ہوں۔ اے اللہ! نفس کے غلبہ کے وقت میں نے بہت گناہ کئے ہیں، اب روح کو نفس پر فتح ہو گئی ہے۔ اس لیے تمام گناہوں سے نادم و شرمندہ ہو کر آپ سے معافی چاہتا ہوں آپ اپنے فضل و کرم سے میری ایسی مغفرت فرمائیے کہ میرا کوئی گناہ باقی نہ رہے (اور سب گناہوں کو نامۂ اعمال سے مٹا دیجئے ۔)

اے اللہ گناہوں کی شامت سے طرح طرح کے افکارات میں مبتلا ہو گیا تھا، اب آپ نے جب میرے گناہ معاف فرما دئیے ہیں تو (میرے تمام افکارات اور پریشانیوں کو دُور فرما دیجئے۔

(اے اللہ! میں آپ کے سامنے اپنی حاجتیں پیش کر رہا ہوں، میں کچھ نہیں جانتا آپ علام الغیوب ہیں، میں اپنی ہر حاجت کو اپنے لیے مفید سمجھتا ہوں

اگر) وہ حاجت میرے لیے مفید ہو، اور آپ اس کا پورا ہونا پسند فرماتے ہوں تو میری ان تمام حاجتوں کو پورا کر دیجئے، اے سب مہربانوں سے بڑھ کر رحم کرنے والے! مجھ پر رحم کیجئے، میری تمام حاجتوں کو پورا کیجئے۔

اس کی روایت ترمذی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

## بَابُ صَلٰوةِ التَّسْبِيْحِ

## باب صلاۃ التسبیح کا بیان اور اس کے پڑھنے کا طریقہ

۱۳۳۱ عَنْ اَبِيْ وَهْبٍ قَالَ سَأَلْتُ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ الْمُبَارَكِ عَنِ الصَّلٰوةِ الَّتِيْ يُسَبَّحُ فِيْهَا قَالَ يُكَبِّرُ ثُمَّ يَقُوْلُ: "سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ" ثُمَّ يَقُوْلُ خَمْسَ عَشْرَةَ مَرَّةً سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ ثُمَّ يَتَعَوَّذُ وَيَقْرَأُ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَفَاتِحَةَ الْكِتَابِ وَسُوْرَةً ثُمَّ يَقُوْلُ عَشْرَ مَرَّاتٍ "سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ

حضرت ابو وھب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ میں نے عبداللہ ابن مبارک رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے صلاۃ التسبیح کے متعلق دریافت کیا تو آپ نے فرمایا[1] تکبیر تحریمہ کے بعد ثنا یعنی "سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ"، پڑھنے کے بعد (۱۵) مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ

اس کے بعد، "اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ"، اور بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھ کر سورۂ فاتحہ اور ضم سورہ کر کے (۱۰) مرتبہ یہی مذکورہ تسبیح پڑھے، پھر رکوع کرے اور رکوع میں (رکوع کی تسبیح کے بعد) ۱۰ مرتبہ یہی مذکورہ تسبیح پڑھے

---

[1] یعنی صلاۃ التسبیح مکروہ اوقات کے سوا جس وقت چاہے اور جس روز چاہے پڑھی جا سکتی ہے اور صلاۃ التسبیح کا جمعہ کے دن زوال سے پہلے پڑھنا مستحب ہے۔ اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ صلاۃ التسبیح کی نیت سے چار رکعت اس طرح پڑھے کہ۔

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
وَاللّٰهُ اَكْبَرُ " ثُمَّ يَرْكَعُ
فَيَقُوْلُهَا عَشْرًا ثُمَّ يَرْفَعُ
رَاْسَهٗ فَيَقُوْلُهَا عَشْرًا ثُمَّ
يَسْجُدُ فَيَقُوْلُهَا عَشْرًا
ثُمَّ يَرْفَعُ رَاْسَهٗ وَيَقُوْلُهَا
عَشْرًا ثُمَّ يَسْجُدُ الثَّانِيَةَ
فَيَقُوْلُهَا عَشْرًا يُصَلِّيْ
اَرْبَعَ رَكْعَاتٍ عَلٰى هٰذَا
فَذٰلِكَ خَمْسٌ وَّسَبْعُوْنَ
تَسْبِيْحَةً فِيْ كُلِّ رَكْعَةٍ
يَبْدَاُ فِيْ كُلِّ رَكْعَةٍ بِخَمْسَ
عَشْرَةَ تَسْبِيْحَةً ثُمَّ يَقْرَاُ
ثُمَّ يُسَبِّحُ عَشْرًا رَوَاهُ
التِّرْمِذِيُّ.

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِاَبِيْ دَاؤُدَ قَالَ
فَاِنَّكَ لَوْ كُنْتَ اَعْظَمَ
اَهْلِ الْاَرْضِ ذَنْبًا غُفِرَ لَكَ
بِذٰلِكَ.

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِابْنِ مَاجَةَ
فَلَوْ كَانَتْ ذُنُوْبُكَ مِثْلَ
رَمْلِ عَالِجٍ غَفَرَهَا لَكَ
قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَمَنْ
لَمْ يَسْتَطِعْ يَقُوْلُهَا فِيْ
يَوْمٍ قَالَ قُلْهَا فِيْ جُمُعَةٍ
فَاِنْ لَّمْ تَسْتَطِعْ فَقُلْهَا
فِيْ شَهْرٍ حَتّٰى قَالَ فَقُلْهَا
فِيْ سَنَةٍ.

پھر رکوع سے سر اُٹھا کر (سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہ
اور رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ، کہنے کے بعد) قومہ میں
(۱۰) مرتبہ یہی مذکورہ تسبیح پڑھے، پھر سجدہ میں جائے
اور سجدہ کی تسبیح پڑھنے کے بعد (۱۰) مرتبہ یہی
تسبیح پڑھے، پھر سجدہ سے سر اٹھا کر جلسہ میں
رَبِّ اغْفِرْلِیْ، پڑھنے کے بعد (۱۰) مرتبہ یہی تسبیح
پڑھے، پھر دوسرے سجدہ میں جائے اور سجدہ
کی تسبیح پڑھنے کے بعد یہی تسبیح (۱۰) بار پڑھے
اس طرح ایک رکعت میں (۷۵) بار یہ تسبیح ہوئی
(دوسرے سجدے سے سر اُٹھانے کے بعد نہ تو
بیٹھے اور نہ مذکورہ تسبیح پڑھے، بلکہ دوسرے سجدہ
سے اُٹھتے ہی دوسری رکعت کا قیام شروع کرے
اور باقی تین رکعتوں کی ہر رکعت میں اسی طرح مذکورہ
تسبیح کو (۷۵) بار پڑھا جائے یعنی) ہر رکعت کے
شروع میں سورۂ فاتحہ اور ضم سورہ سے پہلے (۱۵)
بار اور ضم سورہ کے بعد (۱۰) بار (رکوع میں (۱۰)
بار، قومہ میں (۱۰) بار پہلے سجدہ میں (۱۰) بار جلسہ
میں (۱۰) بار اور دوسرے سجدہ میں (۱۰) بار اس
طرح ہر رکعت میں (۷۵) بار مذکورہ تسبیح پڑھا کرے
اور قعدۂ اولیٰ اور قعدۂ آخرہ میں تسبیح پڑھنے
کی ضرورت نہیں، اگر کسی شخص کو صلاۃ تسبیح میں
سہو ہو جائے تو وہ سہو کے سجدوں میں اس مذکورہ
تسبیح کو نہ پڑھے کیونکہ صلاۃ تسبیح کی مقررہ تعداد میں
سہواً کمی ہو جائے تو ہو جائے تو بعد کے کسی رکن
میں اس کی تعداد کی تکمیل کرے۔ اس کی روایت
ترمذی نے کی ہے۔ اور ابو داؤد کی ایک روایت
میں اس طرح ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ
وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اگر تمہارے گناہ
روئے زمین کے باشندوں کے گناہوں سے بھی

زیادہ ہوں گے تب بھی اللہ تعالیٰ اس نماز کی بدولت تمہارے گناہ بخش دیں گے اور ابن ماجہ کی ایک روایت میں اس طرح ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اگر تمہارے گناہ کثرت میں ریت کے ٹیلہ کے برابر بھی ہوں تو اللہ تعالیٰ اس صلاۃ تسبیح کی برکت سے تمہارے گناہ معاف فرما دیں گے۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دریافت فرمایا کہ یارسول اللہ کس میں طاقت ہے کہ روزانہ یہ نماز پڑھ سکے! تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ اگر تم روزانہ پڑھنے کی طاقت نہیں رکھتے تو ہر جمعہ کو پڑھ لیا کرو اور اگر جمعہ کو بھی نہ ہو سکے تو مہینہ میں ایک دفعہ ہی پڑھ لیا کرو (اگر مہینہ میں ایک بار بھی نہ پڑھ سکو تو) آپ نے فرمایا کہ سال میں ایک ہی بار پڑھ لو)

۱۲۳۱/۲ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اِنَّ اَوَّلَ مَا یُحَاسَبُ بِهِ الْعَبْدُ یَوْمَ الْقِیَامَةِ مِنْ عَمَلِهٖ صَلَاتُهٗ فَاِنْ صَلُحَتْ فَقَدْ اَفْلَحَ وَاَنْجَحَ وَاِنْ فَسَدَتْ فَقَدْ خَابَ وَخَسِرَ فَاِنِ انْتَقَصَ مِنْ فَرِیْضَتِهٖ شَیْءٌ قَالَ الرَّبُّ تَبَارَكَ وَتَعَالٰی اُنْظُرُوْا هَلْ لِعَبْدِیْ مِنْ تَطَوُّعٍ فَیُكَمَّلُ بِهَا مَا انْتَقَصَ مِنَ الْفَرِیْضَةِ ثُمَّ یَكُوْنُ سَائِرُ عَمَلِهٖ عَلٰی ذٰلِكَ وَفِیْ رِوَایَةٍ ثُمَّ الزَّكٰوةُ مِثْلُ ذٰلِكَ ثُمَّ تُؤْخَذُ الْاَعْمَالُ عَلٰی حَسَبِ ذٰلِكَ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَرَوَاهُ اَحْمَدُ عَنْ رَجُلٍ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب قیامت میں اعمال کا حساب لیا جائے گا تو سب اعمال کے حساب سے پہلے نماز کا حساب شروع کیا جائے گا (دیکھا جائے گا کہ اس کی فرض نماز صحیح ہوئی ہے یا نہیں، اگر اس کی فرض) نماز تمام ارکان اور سنتوں کی پابندی کے ساتھ ادا ہوئی ہے تو اس کی نماز قبول ہوگی اور اس کو پورا پورا ثواب دیا جائے گا اور وہ حساب میں کامیاب ہو جائے گا اگر اس کی (فرض) نماز میں کچھ ایسی خرابیاں ہوئی ہوں کہ جس کے سبب سے اس کی نماز ناقص ہوئی ہے تو وہ بڑے خسارہ میں ہوگا ثواب بھی نہیں ملے گا (اور عذاب کا مستحق ہو جائے گا) اللہ تعالیٰ (بڑے کریم ہیں)، اس وقت محض اپنے فضل وکرم سے فرشتوں سے کہیں گے کہ میرے فرشتو دیکھو میرے بندے کے نامۂ اعمال میں فرض کے بعد

کچھ سنن اور نوافل بھی ہیں، تو اس فرض کے نقصان کی تلافی ان سنتوں اور نوافل سے کر دو اور اس کی فرض نماز کا ثواب اس کو پورا پورا دیدو تاکہ وہ عذاب سے نجات پائے)، یہی حال دوسری عبادات کا بھی ہے اگر فرض روزوں میں کچھ نقصان آگیا ہو تو نفل روزوں سے اس نقصان کو دور کر دیں گے، کامل روزوں کا ثواب عطا فرمائیں گے۔ ایسے ہی فرض زکوٰۃ میں کچھ نقصان آگیا ہو تو نفل خیرات سے فرض زکوٰۃ کے نقصان کو پورا کر دیں گے اور وہ کامل زکوٰۃ کے ثواب کا مستحق ہو جائے گا۔ اسی طرح دوسرے اعمال کی بھی یہی کیفیت ہوگی یعنے ان کے فرائض کے نقصان کو نوافل سے پورا کیا جائے گا[1]۔ اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے، اور امام احمد نے بھی دوسرے راوی سے اس حدیث کی روایت کی ہے۔

۱۷۳۲/۳ وَعَنْ اَبِیْ اُمَامَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا اَذِنَ اللّٰہُ لِعَبْدٍ فِیْ شَیْءٍ اَفْضَلَ مِنَ الرَّکْعَتَیْنِ یُصَلِّیْھِمَا وَاِنَّ الْبِرَّ لَیُذَرُّ عَلٰی رَاْسِ الْعَبْدِ مَادَامَ فِیْ صَلَاتِہٖ وَمَا تَقَرَّبَ الْعِبَادُ اِلَی اللّٰہِ بِمِثْلِ مَا خَرَجَ مِنْہُ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِیُّ وَقَالَ اَبُوْ نَضْرٍ الرَّاوِیُّ یَعْنِی الْقُرْاٰنَ۔

حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا یوں تو اللہ تعالیٰ ہر ذاکر کے ذکر کو سنتے ہیں مگر کم سے کم دو رکعت پڑھنے والا جب اپنی رکعتوں میں قرآن پڑھتا ہے تو اس کے قرآن پڑھنے کو بہت غور اور عنایت و توجہ سے سنتے ہیں (جیسا نماز میں قرآن پڑھنے کو سنتے ہیں ایسا کسی چیز کو توجہ سے نہیں سنتے)، تلاوت قرآن کے سوا سب عبادتوں میں نماز اللہ تعالیٰ کو ایسی پسند ہے کہ جب تک بندہ اللہ تعالیٰ کے سامنے نماز پڑھتا

---

[1] (اس لیے بندہ پر لازم ہے کہ فرض نمازوں کے سوا نفل نمازیں بھی پڑھا کرے۔ اسی طرح فرض روزوں کے سوا نفل روزے بھی رکھا کرے۔ اور فرض زکوٰۃ کے سوا نفل خیرات بھی دیا کرے تاکہ قیامت کے دن فرضوں میں کچھ نقصان نکلے تو نفل سے وہ نقصان پورا کر دیا جائے۔

ہوا کھڑا رہتا ہے تو اس کے سر پر رحمتیں نازل کرتے رہتے ہیں اور بندہ ہر عبادت سے اللہ تعالیٰ سے قرب حاصل کرتا ہے لیکن بندہ جب نماز میں قرآن پڑھتا ہے تو اس کو جتنا جتنا قرب اس وقت اللہ تعالیٰ سے حاصل ہوتا ہے کسی اور وقت اتنا قرب حاصل نہیں ہوتا۔ اس کی روایت امام احمد اور ترمذی نے کی ہے۔

## بَابُ صَلٰوۃِ السَّفَرِ

## اس باب میں سفر کی حالت میں نماز پڑھنے کا بیان ہے

ف: واضح ہو کہ وہ سفر جس کے احکام اس باب میں مذکور ہیں عام سفر نہیں ہے، بلکہ وہ ایسا سفر ہے، بلکہ جس میں تین منزل یا تین منزل سے زیادہ سفر کرنے کا ارادہ ہو، اور تین منزل کے (۴۸) میل ہوتے ہیں، اس طرح کوئی سفر کر رہا ہو تو اس کو چار رکعت والی فرض نماز کو یعنے ظہر وعصر وعشاء کو قصر کر کے دو رکعت ہی پڑھنا چاہیئے، اس لیے کہ قصر کر کے دو رکعت ہی پڑھنا واجب ہے، اگر قصر نہ کر کے پوری نماز پڑھے گا تو گنہگار ہو گا۔ فجر اور مغرب کے فرض اور نماز وتر میں قصر نہیں ہے۔ اطمینان ہو اور جلدی نہ ہو تو پوری سنتیں پڑھے اور اگر جلدی ہو اور ساتھیوں سے چھوٹ جانے کا خوف ہو، یا سواری جیسے ریل وغیرہ کے نہ ملنے کا اندیشہ ہو تو پوری سنتوں کو ترک کر سکتا ہے۔

اگر مسافر چار رکعت والی نماز میں کسی مقام پر امام کی اقتدا کر رہا ہے، تو وہ امام کے ساتھ پورے چار رکعت ادا کرے اور قصر نہ کرے، اس کے برخلاف اگر امام مسافر ہو، اور مقتدی مقیم ہوں تو امام قصر کر کے چار رکعت والی نماز میں دو رکعت ادا کر کے سلام پھیر دے اور مقیم مقتدی کو چاہیئے کہ ساتھ پورے چار رکعت ادا کرے اور قصر نہ کرے، اس کے برخلاف اگر امام مسافر ہو، اور مقتدی مقیم ہوں تو امام قصر کر کے چار رکعت والی نماز میں دو رکعت ادا کر کے سلام پھیر دے، اور مقیم مقتدی کو چاہیئے کہ اپنی باقی نماز اُٹھ کر پوری کرے اور اس میں قرأت نہ کرے، بلکہ چپ کھڑا رہے، اس لیے کہ وہ لاحق ہے۔ قصر کے مذکورہ احکام اس مسافر سے متعلق ہوں گے جب کہ وہ کسی مقام پر (۱۵) دن سے کم رہنے کا ارادہ رکھتا ہو، اگر اس نے (۱۵) دن یا اس سے زیادہ قیام کرنے کا ارادہ کر لیا تو وہ مقیم ہو جائے گا، اور قصر نہیں کرے گا۔ بلکہ تمام نمازوں کو ہمیشہ کی طرح پورا ادا کرے گا۔

(درمختار)

(۱) وَقَوْلُ اللّٰہِ عَزَّ وَجَلَّ:
وَاِذَا ضَرَبْتُمْ فِی الْاَرْضِ فَلَیْسَ عَلَیْکُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَقْصُرُوْا مِنَ الصَّلٰوۃِ اِنْ خِفْتُمْ اَنْ یَّفْتِنَکُمُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا اِنَّ الْکَافِرِیْنَ کَانُوْا لَکُمْ عَدُوًّا مُّبِیْنًا۔

اللہ تعالٰی کا فرمان ہے
"اور جب تم زمین میں سفر کرو، تو تم پر گناہ نہیں کہ بعض نمازیں قصر سے پڑھو، اگر تمہیں اندیشہ ہو کہ کافر تمہیں ایذا ء دیں گے، بے شک کفار تمہارے کھلے دشمن ہیں۔
(النساء ۴/۱۰۱)

اس آیت سے معلوم ہوا کہ سنت اور نفل میں قصر نہیں ہے، نماز مغرب و فجر و وتر میں بھی قصر نہیں ہے جیسا کہ من الصلوٰۃ کے من سے معلوم ہوا اور یہ بھی معلوم ہوا کہ قصر پڑھنے میں گناہ نہیں ہے، نہ پڑھنے سے آیت خاموش ہے، حدیث شریف سے معلوم ہوتا ہے کہ قصر نہ پڑھنے والا ایسا ہی گنہگار ہے، جیسا کہ فجر کے چار فرض پڑھنے والا، قصر نمازیں اللہ کا صدقہ ہے اسے قبول کرو۔ (حاشیہ نورالعرفان)

(۲) وَقَوْلُہٗ اِنَّ الصَّلٰوۃَ کَانَتْ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ کِتَابًا مَّوْقُوْتًا۔

اللہ تعالٰی کا فرمان ہے۔ "بے شک نماز مسلمانوں پر وقت باندھا ہوا فرض ہے۔
(النساء ۴/۱۰۳)

معلوم ہوا کہ سفر میں دو نمازیں جمع نہیں ہو سکتیں، کیونکہ ہر نماز کے لیے اس کا وقت مقرر ہے قرآن پاک سے ثابت ہے کہ جن احادیث میں دو نمازیں جمع کرنے کا ذکر ہے وہاں جمع صوری مراد ہے یعنی پہلی نماز آخری وقت میں اور دوسری نماز اول وقت میں ادا کی۔

(۳) وَقَوْلُہٗ فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْہُ اللّٰہِ۔

اللہ تعالٰی کا فرمان ہے، تو تم جدھر منہ کرو، ادھر وجہ اللہ ہے (یعنی خدا کی رحمت تمہاری طرف متوجہ ہے

شان نزول، صحابۂ کرام کی ایک جماعت جو اندھیری رات میں سفر کر رہی تھی، نماز عشاء پڑھنے لگی تو اندھیرے کی وجہ سے سمت قبلہ کا تعین نہ ہوا، جس طرف جس کا دل جما اسی طرف منہ کر کے اس نے نماز پڑھ لی، بعد میں حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض واقعہ کیا، تب یہ آیت کریمہ نازل ہوئی کہ ایسی حالت میں جس طرف دل جمے، ادھر ہی قبلہ ہے یا یہ آیت مسافر کے سواری پر نفل پڑھنے کے متعلق ہے، جیسا کہ مسافر جب سواری پر نفل پڑھے یا خائف جب بھاگتے ہوئے نماز پڑھے تو اس وقت اس آیت پر عمل ہوگا۔

۱۲۳۴ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلَّی الظُّہْرَ بِالْمَدِیْنَۃِ

حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ، سے روایت ہے، آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی

اَرْبَعًا وَصَلَّى الْعَصْرَ بِذِي الْحُلَيْفَةِ رَكْعَتَيْنِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

علیہ وسلم ظہر کے چار رکعت پڑھائے، (حالانکہ آپ سفر کا ارادہ کر چکے تھے، ظہر کو اس وجہ سے قصر نہیں فرمایا کہ ابھی آپ (آبادی سے باہر نہیں ہوئے تھے) جب حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ذوالحلیفہ پہنچے (تو عصر کا وقت ہوگیا تھا تو ذوالحلیفہ میں عصر کو قصر کرکے) عصر کی دو رکعت پڑھائی اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۱۲۳۵ وَعَنْ اَبِي حَرْبِ بْنِ اَبِي الْاَسْوَدِ الدَّيْلِيِّ اَنَّ عَلِيًّا رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ خَرَجَ مِنَ الْبَصْرَةِ فَصَلَّى الظُّهْرَ اَرْبَعًا ثُمَّ قَالَ اِنَّا لَوْ جَاوَزْنَا هٰذَا الْخُصَّ لَصَلَّيْنَا رَكْعَتَيْنِ رَوَاهُ ابْنُ اَبِي شَيْبَةَ وَرَوٰى عَبْدُ الرَّزَّاقِ نَحْوَهُ۔

حضرت ابوحرب ابن ابی اسود دیلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، (سفر کا ارادہ کرکے) بصرہ سے نکلے ظہر کی چار رکعت پڑھائی اور قصر نہیں کی اور فرمایا کہ اگر ہم اس جھونپڑی سے آگے بڑھ جاتے (جو کہ آبادی کا آخری حصہ ہے) تو ہم ظہر کو قصر کرکے دو رکعت پڑھتے۔ اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے اور عبدالرزاق نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

۱۲۳۶ وَعَنْ حَارِثَةَ بْنِ وَهْبٍ الْخُزَاعِيِّ قَالَ صَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ اَكْثَرُ مَا كُنَّا قَطُّ وَاٰمَنُهُ بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت حارثہ بن وہب خزاعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (حجۃ الوداع ادا فرما رہے تھے) جب منیٰ میں پہنچے تو (وہاں چار رکعت والی نماز قصر کرکے) دو رکعت پڑھائی، حالانکہ ہماری تعداد حجۃ الوداع میں اس قدر کثیر تھی کہ پہلے کبھی ایسی نہ تھی، اور ہم کو کفار سے بھی کوئی خوف نہیں تھا۔ ہم بہت امن و

۱؎ مدینہ منورہ سے مکہ معظمہ کا سفر کر رہے تھے، جب مدینہ شریف سے نکل رہے تھے تو وہ ظہر کا وقت تھا تو

۲؎ اس سے معلوم ہوا کہ اپنی بستی سے باہر ہونے کے بعد نمازوں میں قصر شروع کرنا چاہیئے اور اسی طرح راستہ میں بھی قصر کیا کریں۔

۳؎ ابھی آپ آبادی ہی میں تھے، اور آبادی سے باہر نہیں نکلے تھے کہ ظہر کا وقت ہوگیا باوجود سفر کا ارادہ کرتے کے)

۱۲۳۷ وَعَنْ يَعْلَى بْنِ أُمَيَّةَ قَالَ قُلْتُ لِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ إِنَّمَا قَالَ اللّٰهُ تَعَالَى أَنْ تَقْصُرُوا مِنَ الصَّلٰوةِ إِنْ خِفْتُمْ أَنْ يَفْتِنَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَقَدْ أَمِنَ النَّاسُ قَالَ عُمَرُ عَجِبْتُ مِمَّا عَجِبْتَ مِنْهُ فَسَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ صَدَقَةٌ ۲ ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت یعلی بن امیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ اگر تم کو خوف ہو کہ نماز پڑھنے کی حالت میں کفار تم پر حملہ کر دیں گے تو تم (چار رکعت والی) فرض نمازوں میں قصر کیا کرو، اب (جب کہ کفار کے حملہ کا خوف باقی نہ رہا اور) لوگ امن و چین کی زندگی بسر کر رہے ہیں ۲ (یہ سن کر) اطمینان سے ہیں ۱ (بخاری اور مسلم)۔

۱ رہا وجود اس کے پھر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہم کو چار رکعت والی فرض نماز کو قصر کر کے دو رکعت پڑھائی، اس سے معلوم ہوا کہ تعداد کا کم ہونا اور کفار سے خوف کا ہونا قصر کی شرط نہیں ہے، بہرحال سفر میں قصر کرنا ضروری ہے، اب رہا یہ کہ آیت کریمہ "وَإِذَا ضَرَبْتُمْ فِي الْأَرْضِ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَنْ تَقْصُرُوا مِنَ الصَّلٰوةِ إِنْ خِفْتُمْ أَنْ يَفْتِنَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوا إِنَّ الْكَافِرِيْنَ كَانُوا لَكُمْ عَدُوًّا مُّبِيْنًا"

اور جب تم زمین پر سفر کرو، تو تم پر گناہ نہیں کہ بعض نمازیں قصر سے پڑھو اگر تمہیں اندیشہ ہو کہ کافر تمہیں ایذاء دیں گے، بے شک کفار تمہارے کھلے دشمن ہیں۔ (النساء ۴/ ۱۰۱)

اس آیت میں بظاہر قصر کے لیے خوف ہونے کی جو قید معلوم ہو رہی ہے وہ اتفاقی قید ہے، ضروری قید نہیں ہے چونکہ سفر میں اکثر خوف رہا کرتا ہے، اسی لیے اتفاقی طور پر آیت کریمہ میں خوف کی قید مذکور ہے اگر قصر کے لیے خوف ضروری ہوتا تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم حجۃ الوداع کے موقع پر باوجود امن کے قصر نہ فرماتے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا حجۃ الوداع کے موقع پر امن کی حالت میں قصر فرمانا اس سے واضح طور پر ثابت ہوتا ہے کہ قصر کے لیے خوف ہونا ضروری نہیں ہے جیسا کہ اس حدیث سے واضح ہے۔

شرعاً مسافر وہ شخص ہے جو تین دن کی راہ تک جانے کے ارادہ سے بستی یا شہر سے باہر جائے سفر کے لیے کوس کا اعتبار نہیں، کہ کوس کہیں چھوٹے ہوتے ہیں کہیں بڑے، بلکہ اعتبار تین منزلوں کا ہے اور خشکی میں میل کے حساب سے اس کی مقدار ۵۷ ۳/۸ میل بنتی ہے (ماخوذ از بہار شریعت ۴/ ۶۱)

۲ (تو اس آیت میں قصر کے لیے خوف کی جو قید تھی، باقی نہ رہنے سے قصر کا حکم بھی باقی نہ رہنا چاہیے، پھر نماز قصر سے کیوں پڑھی جا رہی ہے)

(رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ)　　کی روایت بخاری نے کی ہے۔

ف: واضح ہو کہ اس حدیث شریف میں قربانی کرنے کے لیے دو الفاظ لائے گئے ہیں، ایک یَذْبَحُ دوسرے یَنْحَرُ، ان کا ترجمہ قربانی کرتا کیا گیا ہے، ان دونوں میں فرق یہ ہے کہ اونٹ کی قربانی کرنے کو نحر کہتے ہیں، اور اونٹ کے سوا بکرے اور گائے کی قربانی کرنے کو ذبح کہتے ہیں، کیونکہ ذبح حلق پر ہوتا ہے۔ اور نحر اونٹ کے سینہ پر ہوتا ہے۔ اونٹ کے ذبح کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اونٹ کو قبلہ رو کھڑا کر کے اس کے اگلے دونوں پاؤں کے بیچ میں سینہ پر برچھی سے زخم لگاتے ہیں، جس سے خون نکل کر اونٹ زمین پر گر جاتا ہے اور اس طریقہ سے دم سیال نکل جاتا ہے اور ذبح کرنے کی غرض حاصل ہو جاتی ہے (عمدۃ القاری اور مرقات) ۱۲

۱۸۶۴ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَدِمَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ الْمَدِیْنَۃَ وَلَہُمْ یَوْمَانِ یَلْعَبُوْنَ فِیْہِمَا فَقَالَ مَا ھٰذَانِ الْیَوْمَانِ قَالُوْا کُنَّا نَلْعَبُ فِیْہِمَا فِی الْجَاھِلِیَّۃِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَدْ اَبْدَلَکُمُ اللّٰہُ بِہِمَا خَیْرًا مِّنْہُمَا یَوْمَ الْاَضْحٰی وَیَوْمَ الْفِطْرِ۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (مکہ معظمہ سے ہجرت کر کے) مدینہ منورہ تشریف لائے تو آپ نے دیکھا کہ مدینہ والوں کے لیے دو دن مقرر تھے، جن میں وہ عید مناتے تھے اور عید کی خوشی کو لہو و لعب کھیل کود سے ظاہر کرتے تھے تو حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یہ دو دن جن کو تم عید مقرر کئے ہو، ان سے کیا غرض ہے تو مدینہ والوں نے کہا، کہ یہ وہی دن ہیں، کہ زمانہ جاہلیت میں ہم ان میں کھیلا کرتے تھے اور خوشیاں مناتے تھے اگر حضور فرمائیں تو یہ دو دنوں میں عید منانا چھوڑ دیتے ہیں اور جن دو دنوں میں خوشی منانے کا حکم ہوگا، ان میں خوشی منائیں گے، تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ان دو دنوں کے بدلہ میں جن میں تم عید مناتے ہو[1]

---

[1] عید ایسے دنوں میں مقرر کرنا چاہیئے جن میں ہم پر اللہ تعالیٰ کی نعمتیں ہوتی ہوں کے بدلہ میں عید منا کر شکریہ ادا کرنا چاہیئے جن دنوں میں تم عید مناتے تھے، وہ دن ستاروں کی تحویل کے تھے، مسلمانوں کے پاس ستاروں کی تحویل کوئی چیز نہیں جو کچھ کرتا ہے وہ اللہ تعالیٰ ہی کرتا ہے، ستارے اللہ تعالیٰ کے ہاتھوں میں آلہ کار ہیں مستقل ان میں کوئی اثر نہیں۔

دوسرے دو دن عید منانے کے لیے مقرر کئے ہیں ایک تو عید اضحیٰ اور دوسرے عید الفطرؒ

١٨٦٨ / ٢٠ وَعَنْ سَعِيْدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ اَنَّهُ سَاَلَ اَبَا مُوْسَى الْاَشْعَرِيَّ وَحُذَيْفَةَ ابْنَ الْيَمَانِ كَيْفَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُكَبِّرُ فِي الْاَضْحٰى وَالْفِطْرِ فَقَالَ اَبُوْ مُوْسٰى كَانَ يُكَبِّرُ اَرْبَعًا تَكْبِيْرَةً عَلَى الْجَنَازَةِ فَقَالَ حُذَيْفَةُ صَدَقَ فَقَالَ اَبُوْ مُوْسٰى كَذٰلِكَ كُنْتُ اُكَبِّرُ فِي الْبَصْرَةِ حَيْثُ كُنْتُ عَلَيْهِمْ۔

رَوَاهُ اَبُوْ دَاوُدَ وَالطَّحَاوِيُّ وَسَكَتَ اَبُوْ دَاوُدَ عَنْهُ ثُمَّ الْمُنْذِرِيُّ فِيْ مُخْتَصَرِهٖ۔

حضرت سعید بن عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے روایت ہے کہ انہوں نے حضرت ابوموسیٰ اشعری اور حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے پوچھا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم عید اضحیٰ اور عید الفطر کی تکبیریں کیسے کہتے تھے، تو حضرت ابوموسیٰ نے ... فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم جنازے پر چار تکبیریں کہتے تھے۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا ابوموسیٰ نے سچ کہا ہے، تو حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ جس وقت میں بصرہ میں ان پر حاکم تھا تو اسی طرح (عیدین) کی تکبیریں کہا کرتا تھا۔ اس حدیث کو ابو داؤد اور طحاوی نے روایت کیا ہے۔

لہ عید الاضحیٰ تو وہ دن ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے حضرت خلیل اللہ علیہ السلام پر بڑا فضل کیا، کہ ان کے فرزند کو ذبح ہونے سے بچا لیا۔ ہم کو حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کی پیروی کا حکم ہوا ہے جو دن حضرت ابراہیم علیہ السلام کی خوشی کا ہے۔ ہم کو بھی ان کی پیروی کرکے اس میں خوشی کرکے عید منانا چاہیئے۔ دوسرا دن عید الفطر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو رمضان شریف دے کر نفس اور دل کی اصلاح فرمائی اور روزے پورے ہوگئے، کتنا بڑا احسان ہے اللہ تعالیٰ کا جس نے ہم سے پورے روزے کروائے۔ اس نعمت کے شکریہ میں ختم رمضان کے بعد عید الفطر کے دن کو عید منا کر اللہ تعالیٰ کے اس احسان کا شکریہ ادا کرتے ہیں، مسلمان ہمیشہ لہو ولعب سے بچا کرتے ہیں۔ اس لیے ان دونوں عیدوں کو بھی کفار کی طرح لہو ولعب اور کھیل کود میں نہ گزاریں بلکہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کرکے عید کی خوشی منائیں۔

۱۸۶۹ / ۲۱ وَعَنْ أَبِي عَبْدِ الرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنِي بَعْضُ أَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلّٰى بِنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ عِيْدٍ فَكَبَّرَ أَرْبَعًا وَأَرْبَعًا ثُمَّ أَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ حِيْنَ انْصَرَفَ فَقَالَ لَا تَنْسَوْا كَتَكْبِيْرِ الْجَنَائِزِ وَأَشَارَ بِأَصَابِعِهٖ وَقَبَضَ إِبْهَامَهٗ۔

(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ وَقَالَ فَهٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنُ الْإِسْنَادِ)

حضرت ابو عبدالرحمٰن سے روایت ہے، کہتے ہیں کہ مجھے بعض اصحاب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے حدیث بیان کی، کہتے ہیں کہ ہمیں نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے عید کے دن نماز پڑھائی تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے چار چار تکبیریں کہیں، پھر ہماری طرف متوجہ ہوئے جس وقت آپ نماز سے فارغ ہوئے تو فرمایا جنازہ کی تکبیروں کی طرح عید کی تکبیروں کو نہ بھولنا اور آپ نے اپنا انگوٹھا مبارک بند کر کے چار انگلیوں سے اشارہ فرمایا، اس حدیث کو طحاوی نے روایت کیا ہے اور کہا کہ یہ حدیث سند کے لحاظ سے حسن ہے۔

ف:۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز عید کی تکبیریں کل چھ ہیں اور دو تکبیریں تکبیر تحریمہ اور تکبیر رکوع ملا کر کل آٹھ تکبیریں بنتی ہیں اور یہی حنفی مذہب ہے کہ عید کی پہلی رکعت میں تکبیر تحریمہ کہہ کر تین تکبیریں اور دوسری رکعت میں قرأت رکوع میں جانے سے پہلے تین تکبیریں اور چوتھی تکبیر رکوع کی، تو یہ آٹھ تکبیریں بنتی ہیں جن کو سرکار دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے عمل سے، مثال سے اور پھر اپنی مبارک انگلیوں کے اشارہ سے سمجھایا ہے۔

۱۸۷۰ / ۲۲ وَعَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّهٗ تِسْعُ تَكْبِيْرَاتٍ خَمْسٌ فِي

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ عید کی زائد تکبیرات مع

الْأُولٰى وَأَرْبَعٌ فِي الْآخِرَةِ مَعَ تَكْبِيرَةِ الصَّلٰوةِ۔
(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)
وَقَالَ الْإِمَامُ ابْنُ الْهَمَّامِ فِي فَتْحِ الْقَدِيرِ وَالْمُرَادُ بِالْخَمْسِ تَكْبِيرَةُ الْإِفْتِتَاحِ وَالرُّكُوعِ وَثَلَاثُ زَوَائِدَ وَبِالْأَرْبَعِ بِتَكْبِيرَةِ الرُّكُوعِ۔

تکبیرات نماز کے (۹) ہیں، پانچ تکبیرات پہلی رکعت میں اور چار تکبیرات دوسری رکعت میں ہیں اس حدیث کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

فتح القدیر میں اس کی تفصیل اس طرح کی گئی ہے کہ پہلی رکعت کی پانچ تکبیرات اس طرح ہیں کہ پہلی تکبیر تو تکبیر تحریمہ ہے جس کے بعد ثنا پڑھی جاتی ہے، پھر تین تکبیرات عید کی زائد تکبیرات ہیں اور پانچویں تکبیر رکوع ہے، اس طرح پہلی رکعت کے شروع میں پانچ تکبیرات ہوئیں دوسری رکعت میں (۴) تکبیرات اس طرح ہیں کہ تین تکبیرات عید کی زائد تکبیرات ہیں، اور چوتھی تکبیر رکوع کی ہے۔ اس طرح دوسری رکعت میں چار تکبیر ہوئیں خلاصہ یہ ہے کہ عید کی نماز میں زائد تکبیرات (۶) چھ ہیں۔ پہلی رکعت میں تین تکبیرات عید زاید تکبیرات ہیں اور دوسری رکعت میں بھی عید کی تین زائد تکبیرات ہیں)

١٨٧١/٢٣ وَعَنْ حَمْزَةَ أَبِي عَمَّارَةَ قَالَ سَمِعْتُ الشَّعْبِيَّ رَحِمَهُ اللّٰهُ يَقُولُ ثَلٰثًا سِوٰى تَكْبِيرَةِ الصَّلٰوةِ۔
(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

حضرت حمزہ ابو عمارۃ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ میں نے امام شعبی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرماتے سنا ہے کہ عید کی نماز کی ہر رکعت میں تین تین زائد تکبیرات ہیں جو نماز کی تکبیرات کے علاوہ ہیں۔ اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

١٨٧٢/٢٤ وَعَنْ عَامِرٍ أَنَّ عُمَرَ وَعَبْدَ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اجْتَمَعَ رَأْيُهُمَا فِي تَكْبِيرِ الْعِيدَيْنِ عَلٰى تَكْبِيرَاتٍ خَمْسٌ فِي الْأُولٰى وَأَرْبَعٌ فِي الْآخِرَةِ وَيُوَالِي بَيْنَ الْقِرَاءَتَيْنِ۔
(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

حضرت عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی تکبیرات عیدین کے متعلق متفقہ رائے یہ ہے کہ جملہ تکبیرات (۹) نو ہیں پہلی رکعت میں پانچ تکبیرات ہیں (کہ پہلی تکبیر تو تکبیر تحریمہ ہے، جس کے بعد ثناء پڑھی جاتی ہے پھر تین تکبیرات عید کی زائد تکبیرات ہیں، اور پانچویں

تکبیر رکوع کی ہے) اور دوسری رکعت میں چار تکبیرات (اس طرح) ہیں کہ تین تکبیرات عید کی زائد تکبیرات ہیں اور چوتھی تکبیر رکوع کی ہے) اور اس پر بھی دونوں حضرات کی متفقہ رائے ہے کہ پہلی رکعت کی قرأت اور دوسری رکعت کی قرأت میں تکبیرات عید سے فصل نہ ہوگا۔ بلکہ دونوں قرأت پے درپے ہوں گے۔ پہلی رکعت کے شروع میں قرأت سے پہلے تکبیرات عیدین ہونگی۔ اور دوسری رکعت کے آخر میں قرأت کے بعد تکبیرات عیدین ہوں گی) اس حدیث کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

۱۸۷۳/۲۵ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ قَيْسٍ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ سَعِيْدَ بْنَ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ دَعَاهُمْ يَوْمَ عِيْدٍ فَدَعَا الْاَشْعَرِيَّ وَابْنَ مَسْعُوْدٍ وَحُذَيْفَةَ ابْنَ الْيَمَانِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ فَقَالَ اِنَّ الْيَوْمَ عِيْدُكُمْ فَكَيْفَ اُصَلِّيْ قَالَ حُذَيْفَةُ سَلِ الْاَشْعَرِيَّ وَقَالَ الْاَشْعَرِيُّ سَلْ عَبْدَ اللّٰهِ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ تُكَبِّرُ وَذَكَرَ الْحَدِيْثَ وَهُوَ يُكَبِّرُ تَكْبِيْرَةً وَيَفْتَتِحُ بِهَا الصَّلٰوةَ ثُمَّ يَقْرَأُ ثُمَّ يُكَبِّرُ تَكْبِيْرَةً يَرْكَعُ بِهَا ثُمَّ يَسْجُدُ ثُمَّ يَقُوْمُ فَيَقْرَأُ ثُمَّ يُكَبِّرُ ثَلٰثًا ثُمَّ يُكَبِّرُ تَكْبِيْرَةً يَرْكَعُ بِهَا رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ وَرَوَى عَبْدُ الرَّزَّاقِ نَحْوَهُ وَرَوَى الطَّحَاوِيُّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

حضرت عبداللہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہما اپنے والد قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت کرتے ہیں، ان کے والد قیس نے کہا کہ سعید بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے عید کے دن حضرت ابوموسیٰ اشعری، حضرت ابن مسعود اور حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو بلوا بھیجا اور ان حضرات سے کہا کہ آج مسلمانوں کی عید کا دن ہے، بتلایئے کہ میں عید کی نماز کس طرح پڑھاؤں؟ حضرت حذیفہ نے فرمایا کہ حضرت ابوموسیٰ اشعری سے پوچھیے اور حضرت ابوموسیٰ نے فرمایا کہ حضرت عبداللہ ابن مسعود سے دریافت کیجئے تو عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے فرمایا کہ تکبیر تحریمہ کہہ کر تم نماز عید شروع کرو (تکبیر تحریمہ کے بعد تم کو کیا کرنا چاہئے اس بارے میں تم کو حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جس طرح نماز عید پڑھائی ہے، میں اس کو

لہ پہلی رکعت کی قرأت کے ختم پر رکوع وسجدہ ہو، اور دوسری رکعت تکبیرات عید سے شروع نہیں کرنا چاہیئے بلکہ دوسری رکعت کو حسب دستور قرأت سے شروع کریں اور ختم قرأت پر تکبیرات عید کہی جائیں،

نَحْوَهٗ اَيْضًا ۔

بعینہٖ بیان کرتا ہوں (سنو) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پہلے تکبیر تحریمہ کہہ کر نماز عید شروع کرتے پھر (ثناء پڑھتے، ثناء کے بعد) عید کی تین زائد تکبیرات ادا فرماتے، اس کے بعد سورۂ فاتحہ اور ضم سورہ فرماتے، پھر اللہ اکبر کہہ کر رکوع میں جاتے، پھر سجدہ کرتے، دوسرے سجدہ کے بعد اٹھ کر دوسری رکعت کا قیام کرتے، اس قیام میں دوسری رکعت کو قرأت سے شروع کرتے (تکبیرات عیدین سے ابتداء نہیں فرماتے تھے۔) حسب عادت سورۂ فاتحہ اور ضم سورہ کرکے، ضم سورہ کے بعد عید کی تین زائد تکبیرات فرماتے تکبیرات عیدین کے بعد اللہ اکبر کہہ کر رکوع میں جاتے۔ اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے اور عبد الرزاق نے بھی اسی طرح روایت کی ہے، اور امام طحاوی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے بھی مذکورالصدر حدیث کی روایت اسی طرح کی ہے۔

۱۸۷۴ وَعَنْ عَلْقَمَةَ وَالْاَسْوَدِ اَنَّ ابْنَ مَسْعُوْدٍ[26] كَانَ يُكَبِّرُ فِي الْعِيْدَيْنِ تِسْعًا اَرْبَعًا قَبْلَ الْقِرَاءَةِ ثُمَّ يُكَبِّرُ فَيَرْكَعُ وَفِي الثَّانِيَةِ يَقْرَأُ فَاِذَا فَرَغَ كَبَّرَ اَرْبَعًا ثُمَّ رَكَعَ رَوَاهُ عَبْدُ الرَّزَّاقِ وَاِسْنَادُهٗ صَحِيْحٌ وَرَوَى التِّرْمِذِيُّ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ نَحْوَهٗ وَقَالَ وَقَدْ رُوِيَ عَنْ غَيْرِ وَاحِدٍ مِّنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَحْوَ هٰذَا وَفِيْ رِوَايَةٍ لِابْنِ اَبِيْ شَيْبَةَ نَحْوَهٗ وَقَالَ فِي الْقَدِيْرِ وَهٰذَا اَثَرٌ صَحِيْحٌ قَالَهٗ بِحَضْرَةِ جَمَاعَةٍ مِّنَ الصَّحَابَةِ وَمِثْلُ هٰذَا يُحْمَلُ عَلَى الرَّفْعِ لِاَنَّهٗ مِثْلُ

حضرت علقمہ اور حضرت اسود رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے یہ دونوں حضرات کہتے ہیں کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما عیدین کی نماز میں (۹) نو تکبیریں کہا کرتے تھے، چار تکبیرات (پہلی رکعت) میں قرأت سے پہلے کہا کرتے تھے (جن میں سے ایک تکبیر تو تکبیر تحریمہ ہوتی۔ اس کے بعد ثناء پڑھتے تھے، ثناء کے بعد تین تکبیر عید کے زائد کہتے تھے، تین تکبیرات کے بعد قرأت یعنی سورۂ فاتحہ اور ضم سورہ کرتے، پھر ضم سورہ کے بعد پانچویں مرتبہ) اللہ اکبر کہہ کر رکوع میں جاتے پھر دوسری رکعت کو (حسب دستور) حضرت ابن مسعود قرأت یعنی سورۂ فاتحہ اور ضم سورہ سے کرتے۔ جب ضم سورہ سے فارغ ہوتے تو

نَقْلِ اَعْدَادِ الرَّكْعَاتِ۔

(اس طرح) چار تکبیر کہتے (کہ تین تکبیر تو عید کے زائد تکبیر ہوتے تھے اور چوتھی تکبیر کہتے ہوئے رکوع میں جاتے تھے) اس حدیث کی روایت عبد الرزاق نے کی ہے، اور اس حدیث کی سند صحیح ہے، اور ترمذی نے بھی حضرت ابن مسعود سے اسی طرح روایت کی ہے۔ اور ترمذی نے کہا ہے کہ حضرت ابن مسعود کی روایت کی طرح متعدد صحابۂ کرام سے بھی ایسی ہی روایتیں آئی ہیں، اور ابن ابی شیبہ کی ایک روایت میں بھی اسی طرح مروی ہے اور فتح القدیر میں کہا ہے کہ حضرت ابن مسعود کی یہ حدیث صحیح حدیث ہے اور حضرت ابن مسعود نے اس حدیث کو جس میں عید کی زائد تکبیرات کا ذکر ہے۔ صحابۂ کرام کی ایک جماعت کے سامنے بیان کیا اور کسی صحابی نے اس کی تردید نہیں کی، اور صحابہ کے سامنے کوئی حدیث بیان کی جائے اور وہ اس کو رد نہ کریں تو ایسی حدیث مرفوع حدیث کے حکم میں ہوتی ہے، اور جب یہ حدیث بھی صحابہ کے سامنے بیان کی گئی اور کسی صحابی نے انکار نہیں فرمایا تو یہ حدیث بھی مرفوع حدیث کے حکم میں ہوئی۔

۱۸۷۵/۲۷ وَعَنْ اِبْرَاهِيْمَ النَّخْعِيِّ قَالَ تُرْفَعُ الْاَيْدِيْ فِيْ سَبْعِ مَوَاطِنَ فِيْ اِفْتِتَاحِ الصَّلٰوةِ وَفِي التَّكْبِيْرِ لِلْقُنُوْتِ فِي الْوِتْرِ وَفِي الْعِيْدَيْنِ الْحَدِيْثُ رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ وَاِسْنَادُهٗ صَحِيْحٌ۔

حضرت ابراہیم نخعی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رفع یدین صرف سات موقعوں پر کیا جاتا ہے۔ (۱) جب نماز شروع کی جاتی ہے تو تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین کیا جاتا ہے (۲) دوسرے وتر میں دعاء قنوت کے لیے جب اللہ اکبر کہا جاتا ہے تو اس وقت بھی رفع یدین کرنے کا حکم ہے (۳) تیسرے عیدین کی نماز میں چھ زائد تکبیرات کہتے وقت بھی رفع یدین کرنے کا حکم ہے۔ (۴) حجر اسود کا بوسہ لینے وقت بھی رفع یدین کیا جاتا ہے (ان مذکورہ چار رفع یدین کے وقت ہاتھوں کی پیٹھ اپنے منہ کی طرف ہوتی ہے (۵) پانچواں رفع یدین وہ ہے جو سعی

۱۸۷۶ وَعَنِ الْبَرَاءِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نُوْوِلَ يَوْمَ الْعِيْدِ قَوْسًا فَخَطَبَ عَلَيْهِ ۔
۲۸

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

۱۸۷۷ وَعَنْ عَطَاءٍ مُرْسَلًا اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا خَطَبَ يَعْتَمِدُ عَلٰى عَنَزَتِهٖ اِعْتِمَادًا ۔
۲۹

(رَوَاهُ الشَّافِعِيُّ)

۱۸۷۸ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ شَهِدْتُ الصَّلٰوةَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ يَوْمِ عِيْدٍ فَبَدَأَ بِالصَّلٰوةِ قَبْلَ الْخُطْبَةِ بِغَيْرِ اَذَانٍ وَّلَا اِقَامَةٍ فَلَمَّا قَضَى الصَّلٰوةَ قَامَ مُتَّكِئًا عَلٰى بِلَالٍ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَاَثْنٰى عَلَيْهِ وَوَعَظَ النَّاسَ وَذَكَّرَهُمْ وَحَثَّهُمْ عَلٰى طَاعَتِهٖ وَمَضٰى اِلَى النِّسَاءِ وَمَعَهٗ بِلَالٌ فَاَمَرَهُنَّ بِتَقْوَى اللّٰهِ وَوَعَظَهُنَّ وَذَكَّرَهُنَّ ۔
۳۰

میں صفا اور مروہ پر کیا جاتا ہے (۶) چھٹا رفع یدین وہ ہے جو مزدلفہ اور عرفات میں کیا جاتا ہے (۷) ساتواں رفع یدین وہ ہے جو منیٰ میں پہلے اور دوسرے جمرہ پر کنکریاں مارتے وقت کیا جاتا ہے۔ آخر کے ان تین رفع یدین میں مثل دعا کے ہتھیلیاں اپنے چہرہ کی طرف رہیں) اس حدیث کی روایت امام طحاوی نے کی ہے، اور اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

حضرت براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں کسی شخص نے عید کے روز (نماز عید کے بعد) ایک کمان نذر دی تو آپ نے اس پر سہارا دے کر عید کا خطبہ پڑھا، اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔

حضرت عطاء بن یسار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں (ایسا بھی ہوا ہے) کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم خطبہ دیتے وقت چھوٹے نیزہ پر ٹیک لگا کر خطبہ دیتے رہے ہیں۔ (اور اس نیزہ کو جب ضرورت ہوتی تو سترہ کے لیے بھی زمین میں گاڑ دیا جاتا تھا) اس حدیث کی روایت امام شافعی رحمہ اللہ نے مرسلاً کی ہے۔

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (یوں تو) میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ عید کی نمازوں میں رہا ہوں (مگر) ایک عید کا واقعہ ایسا ہوا کہ آپ (حسب عادت) نے خطبہ سے پہلے عید کی نماز بغیر اذان اور اقامت کے پڑھائی، نماز کے بعد خطبہ دینے کے لیے کھڑے ہوئے، خطبہ کے وقت (عصاء وغیرہ پر) ٹیک لگا کر خطبہ ارشاد فرمایا (کیا کہوں) وہ خطبہ کیسا تھا؟ اس خطبہ میں آپ نے

(رَوَاہُ النَّسَائِیُّ)

اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء بیان فرمائی اور لوگوں کو وعظ ونصیحت کی اور مرنے کے بعد جو واقعات پیش آنے والے ہیں وہ یاد دلائے اور اطاعت الٰہی کی ترغیب دی، اس کے بعد حضرت بلال کے ساتھ عورتوں کے پاس جاکر ان کو خدا ترسی کا حکم دیا اور وعظ ونصیحت فرمائی۔ اس حدیث کی روایت نسائی نے کی ہے۔

ف: ان احادیث میں مذکور ہے کہ حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم خطبہ دیتے وقت کبھی کمان پر ٹیک دیتے رہے ہیں، اور کبھی عصا پر اور کبھی چھوٹی برچھی اور کبھی ان میں سے کسی چیز کے ساتھ ٹیک نہ لگاتے بلکہ کسی انسان پر ٹیک لگاتے، اس سے معلوم ہوا کہ خطبہ کے وقت عصا وغیرہ پر ٹیک لگانا سنت غیر مؤکدہ ہے۔ اگر بغیر عصا ٹیک دیئے خطبہ دیا جائے، تو بھی جائز ہے۔

۱۸۷۹ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّهٗ اَصَابَهُمْ مَطَرٌ فِیْ يَوْمِ عِيْدٍ فَصَلّٰى بِهِمُ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةَ الْعِيْدِ فِی الْمَسْجِدِ۔
۳۱

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (ایک مرتبہ) عید کے دن بارش ہو رہی تھی تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے عید کی نماز مسجد میں پڑھائی اس حدیث کی روایت ابوداؤد اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

ف: واضح ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عادت شریفہ یہ تھی کہ آپ نماز عید کے لیے عیدگاہ کو تشریف لے جایا کرتے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مسجد نبوی میں جس کی بڑی فضیلت ہے، صرف ایک مرتبہ عذر کی وجہ سے نماز عید ادا فرمائی ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جو حضرات بلا عذر نماز عید کے لیے عیدگاہ نہیں جاتے اور اپنے محلوں میں الگ الگ مسجدوں میں عید کی نماز پڑھ لیتے ہیں۔ یہ خلاف سنت ہے۔ اگرچہ کہ محلہ کی مسجد میں نماز عید ادا ہو جاتی ہے مگر ایسا کرنے والے تارک سنت مؤکدہ ہیں۔ (عمدۃ الرعایۃ ۱۲)

۱۸۸۰ وَعَنْ اَبِی الْحُوَيْرِثِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَتَبَ اِلٰى عَمْرِو بْنِ حَزْمٍ وَهُوَ بِنَجْرَانَ عَجِّلِ الْاَضْحٰى وَاَخِّرِ الْفِطْرَ وَذَكِّرِ النَّاسَ۔
۳۲

(رَوَاهُ الشَّافِعِیُّ)

حضرت ابوالحویرث رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے عمرو بن حزم حاکم نجران کو لکھا کہ عید اضحیٰ کی نماز اول وقت پڑھا کرو (تاکہ لوگوں کو قربانی کرنے کا جلد موقع ملے) اور عید الفطر کی نماز (بہ نسبت عید اضحیٰ کے) دیر کرکے پڑھا کرو[1] اور

[1] تاکہ فطرہ تقسیم ہو جائے اور غرباء فطرہ حاصل کرکے اطمینان سے عیدگاہ آسکیں)

خطبہ میں وعظ ونصیحت کہا کرو، اس حدیث کی روایت امام شافعی رحمۃ اللہ نے کی ہے۔

۱۸۸۱/۳۳ وَعَنْ اَبِیْ عُمَیْرِ بْنِ اَنَسٍ عَنْ عُمُوْمَةٍ لَّهٗ مِنْ اَصْحَابِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَنَّ رَکْبًا جَاءُوْا اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَشْهَدُوْنَ اَنَّهُمْ رَاَوُا الْهِلَالَ بِالْاَمْسِ فَاَمَرَهُمْ اَنْ یُّفْطِرُوْا وَاِذَا اَصْبَحُوْا اَنْ یَّغْدُوْا اِلٰی مُصَلَّاهُمْ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِیُّ وَالدَّارُ قُطْنِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَقَالَ الدَّارُ قُطْنِیُّ اِسْنَادُهٗ حَسَنٌ وَصَحَّحَهٗ عَبْدُ الْحَقِّ وَالْبَیْهَقِیُّ۔

حضرت ابوعمیر بن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے کئی چچا تھے اور وہ سب کے سب صحابی ہیں، ان سے ابوعمیر روایت کرتے ہیں کہ ایک سال مدینہ منورہ میں رمضان شریف کی تیسویں شب کو ہلال نظر نہ آیا، اس لیے سب صحابہ نے روزہ رکھ لیا (زوال کے بعد) ایک قافلہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آیا جو اونٹوں پر سوار تھے انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے گواہی دی کہ ہم تیسویں شب کو ہلال دیکھ کر آ رہے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے سب لوگوں کو حکم دیا کہ سب افطار کر لیں، کل صبح سب کے سب عید گاہ میں آ جائیں اس حدیث کی روایت ابوداؤد نسائی، دار قطنی اور ابن ماجہ نے کی ہے اور دار قطنی نے کہا ہے کہ اس حدیث کی سند حسن ہے اور عبدالحق اور بیہقی نے بھی اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے۔

۱۸۸۲/۳۴ وَعَنْهُ قَالَ اَخْبَرَنِیْ عُمُوْمَتِیْ مِنَ الْاَنْصَارِ اِنَّ الْهِلَالَ خَفِیَ عَلَی النَّاسِ فِیْ اٰخِرِ لَیْلَةٍ مِّنْ شَهْرِ رَمَضَانَ

حضرت ابوعمیر بن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میرے کئی چچا جو انصار تھے انھوں نے مجھ سے بیان کیا ہے کہ ایک سال

---

لہ خصوصاً فطرہ دینے کی اور قربانی کرنے کی ترغیب دلاؤ۔

۲ہ اس سے معلوم ہوا کہ رمضان المبارک ۲۹ دن میں ہی ختم ہو گئے ہیں آج رمضان کی تیسویں نہیں ہے بلکہ شوال کی پہلی ہے قافلہ کے سب لوگ رویت ہلال کی گواہی دینے کی وجہ سے

۳ہ کہ ان کا روزہ لاعلمی سے عید کے دن واقع ہوا ہے جو ناجائز ہے، عید کی نماز کا وقت زوال تک ہی ہے، زوال کے بعد عید کی نماز نہیں ہو سکتی، اسی لیے آج عید کی نماز نہ پڑھیں، ۴ہ آج کے بدلہ کل عید کی نماز ادا کی جائے گی اگر کبھی ایسا اتفاق ہو کہ دوسرے دن بھی عیدالفطر کی نماز نہ پڑھ سکیں تو تیسرے دن عیدالفطر کی نماز نہیں پڑھنا چاہیئے، عیدالفطر پڑھنے کا وقت نہ رہا، ہاں عیدالضحیٰ کسی وجہ سے دوسرے دن نہ پڑھ سکیں تو تیسرے دن بھی عیدالضحیٰ کو پڑھ سکتے ہیں۔

فِیْ زَمَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاَصْبَحُوْا صِیَامًا فَشَہِدُوْا عِنْدَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بَعْدَ زَوَالِ الشَّمْسِ اِنَّہُمْ رَاَوُا الْہِلَالَ اللَّیْلَۃَ الْمَاضِیَۃَ فَاَمَرَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ النَّاسَ بِالْفِطْرِ فَاَفْطَرُوْا تِلْکَ السَّاعَۃَ وَخَرَجَ بِہِمْ مِنَ الْغَدِ فَصَلّٰی بِہِمْ صَلٰوۃَ الْعِیْدِ۔

(رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ)

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے زمانہ میں مدینہ منورہ میں) ہلال تیسویں شب کو نظر نہ آیا، اس لیے سب کے سب صحابہ نے روزہ کی نیت کر لی (یہ سمجھ کر یہ رمضان کی تیسویں تاریخ ہے) ایک جماعت نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں زوال کے بعد آکر گواہی دی کہ انھوں نے گذشتہ شب جس کو صحابہ رمضان کی تیسویں سمجھ رہے تھے ہلال کو بچشم خود دیکھا ہے اس وجہ سے سب لوگوں کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے حکم دیا کہ افطار کر لیں (روزہ پورا نہ کریں، آج عید الفطر کا دن ہے، لاعلمی سے روزہ رکھ لیا گیا ہے، عید الفطر کے دن روزہ جائز نہیں ہے) یہ ارشاد سن کر سب صحابہ نے اسی وقت روزہ توڑ دیا، اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم دوسرے دن سب کو لے کر عیدگاہ کی طرف نکلے اور نماز عید الفطر پڑھائی، اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

# بَابٌ فِی الْاُضْحِیَۃِ

# باب، قربانی کے بیان میں

وَقَوْلُ اللّٰہِ عَزَّ وَجَلَّ:
"فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ"

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
تو تم اپنے رب کے لیے نماز پڑھو اور قربانی کرو (سورہ کوثر، ۲/۱۰۸)

ف:۔ یعنی نماز پنجگانہ کی پابندی کرو، یا اس عطاء خسروانہ کے شکریہ میں نوافل پڑھو، یا نماز عید بقرہ ادا کرو، اور نماز بقرعید کے بعد قربانی کرو، اس سے چند مسئلے معلوم ہوئے، ایک یہ کہ پابندی نماز رب تعالیٰ کی نعمتوں کا بہترین شکریہ ہے، دوسرے یہ کہ قربانی اسلامی شعار ہے اس کے بدلہ میں قیمت وغیرہ نہیں دی جا سکتی، تیسرے یہ کہ قربانی صرف مکہ معظمہ والوں یا حاجیوں کے لیے خاص نہیں جیسا کہ بعض بیوقوفوں نے سمجھا ہے کیونکہ مدینہ پاک میں سرکار کو قربانی کا حکم ہو رہا ہے بعض لوگوں کا خیال ہے کہ نحر سے مراد مطلقاً ذبیحہ ہے کہ کفار تو بتوں کے نام پر ذبح کرتے تھے اور آپ رب تعالیٰ کے نام پر ذبح کرو۔

ف :۔ یعنی نماز عید پڑھ کر قربانی کر لو ، اگر نماز عید سے پہلے قربانی کروگے تو اس سے قربانی نہ ہوگی پھر تم کو دوبارہ قربانی کرنا پڑے گی ، اسی لیے اللہ تعالیٰ نے پہلے "فَصَلِّ" فرمایا ہے۔ یعنی نماز عید پڑھ لو پھر "وَانْحَرْ" فرمایا ہے یعنی نماز عید کے بعد قربانی کر لو ، اس آیت میں نماز عید اور قربانی کا حکم امر کے صیغوں کے ساتھ ہوا ہے اور امر کا صیغہ عموماً وجوب کے لیے ہوتا ہے۔ اسی لیے نماز عید اور قربانی واجب ہے۔

وَقَوْلُهُ ، اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

وَمَنْ يُّعَظِّمْ شَعَآئِرَ اللّٰهِ فَاِنَّهَا مِنْ تَقْوَى الْقُلُوْبِ۔

تو جو اللہ تعالیٰ کی نشانیوں کی تعظیم کرے تو یہ دلوں کی پرہیزگاری ہے۔

(الانبیاء ۱۷/۳۲)

ف : جو چیزیں اللہ تعالیٰ کے نام سے نامزد ہیں اور دین اسلام میں اللہ تعالیٰ کے لیے ہی خاص ہیں جیسے قربانی اور قربانی کرنے کے آداب بھی وہ ملحوظ رکھے کہ قربانی میں عیب دار جانور ذبح نہ کرے بلکہ صحیح سالم جانور ذبح کرے تو سمجھا جائے گا کہ اس کے دل میں اللہ تعالیٰ کا خوف ہے اور اللہ تعالیٰ اس سے راضی ہوں گے اور اس کی قربانی قبول فرمائیں گے۔

ف : معلوم ہوا ظاہری عبادات تو ظاہر جسم کا تقوی ہیں اور دل میں بزرگوں اور ان کے تبرکات کی تعظیم ہونا دلی تقوی ہے ، اللہ تعالیٰ نصیب کرے ، یہ بھی معلوم ہوا کہ جس جانور یا پتھر کو عظمت والے سے نسبت ہو جائے وہ شعائر اللہ بن جاتا ہے ، قرآن نے ھدی کے جانور کو کعبہ کی نسبت سے اور صفا و مروہ پہاڑ کو کعبہ والی سیدہ ھاجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی نسبت و برکت سے شعائر اللہ فرمایا ہے۔ تفسیر روح البیان میں فرمایا کہ بزرگوں کی قبریں بھی شعائر اللہ ہی ہیں اور جن لوگوں کو اللہ تعالیٰ کے پیاروں سے نسبت ہو جائے وہ سب بھی شعائر اللہ ہیں۔

۱۸۸۳ عَنْ اَنَسٍ قَالَ ضَحّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِكَبْشَيْنِ اَمْلَحَيْنِ اَقْرَنَيْنِ ذَبَحَهُمَا بِيَدِهٖ وَسَمّٰى وَكَبَّرَ قَالَ رَاَيْتُهٗ وَاضِعًا قَدَمَهٗ عَلٰى صِفَاحِهِمَا وَيَقُوْلُ بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (عید اضحی میں) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے دو مینڈھے قربانی دیئے ، یہ دو مینڈھے ابلق یعنی چتکبرے تھے ان کا رنگ سفید تھا اور بعض بعض جگہ سیاہ رنگ کے دھبے تھے ، ان دونوں کے سینگ مڑے ہوئے تھے (میں نے خود دیکھا تھا کہ) حضور والا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم اپنے دست مبارک سے بسم اللہ واللہ اکبر کہہ کر ان کو ذبح کر رہے تھے ، حضرت انس فرماتے ہیں

میں نے یہ بھی دیکھا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم نے ان کے پہلوؤں پر قدم مبارک رکھ کر بسم اللہ واللہ اکبر فرماتے ہوئے ذبح فرمایا۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

ف، واضح ہو کہ ذبح کے وقت بسم اللہ واللہ اکبر واؤ کے ساتھ قدیم سے کہنے کی عادت ہے، اور بعض فقہاء کے قول سے معلوم ہوا کہ ذبح کے وقت بسم اللہ اللہ اکبر بغیر واؤ کے کہنا چاہیئے، اس کے متعلق تحقیق یہ ہے کہ فقہاء میں سے اکثر فقہاء جیسے امام نقابی علامہ عینی، علامہ اتقانی، صاحب المجمع، علامہ خیر الدین رملی اور علامہ انرازی وغیرہ نے بسم اللہ واللہ اکبر واؤ کے ساتھ کہنے کو ترجیح دی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ ذبح کے وقت بسم اللہ واللہ اکبر واؤ کے ساتھ کہنا چاہیئے۔ لیکن تنہا امام حلوانی بسم اللہ اللہ اکبر بغیر واؤ کے کہنے کو ترجیح دیتے ہیں، اس لیے متقدمین پر نظر ڈالتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ سلف سے خلف تک سب کے نزدیک متداول اور متوارث لفظ بسم اللہ واللہ اکبر واؤ کے ساتھ ہے۔ اس کی تائید احادیث سے بھی ہوتی ہے کہ احادیث میں بھی بسم اللہ واللہ اکبر واؤ کے ساتھ ہے، اور مرفوع احادیث میں مسلم، ابو داؤد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ، طحاوی اور حصاص بھی بسم اللہ واللہ اکبر واؤ کے ساتھ ہی روایت کئے ہیں، حضرت علی اور حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم بھی بسم اللہ واللہ اکبر واؤ کے ساتھ کہنے کے قائل ہیں، اسی لیے مرقات میں لکھا ہے کہ ذبح کے وقت بسم اللہ واللہ اکبر واؤ کے ساتھ کہنا اولیٰ اور افضل ہے۔

ف۲، ایک ضروری مسئلہ یہ بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ جانور کے ذبح کرنے والے کا ایک شریک ہوتا ہے اور ایک معین شریک مثلاً ذبح کرنے والے کے ہاتھ پر ہاتھ رکھتا ہے، اور دونوں مل کر ذبح کر رہے ہیں، تو دونوں کو بسم اللہ واللہ اکبر کہنا چاہیئے اور اگر دونوں میں سے ایک نے بسم اللہ واللہ اکبر کہا اور دوسرا نہ کہے تو جانور حلال نہ ہوگا اس لیے دونوں کو ذبح کے وقت بسم اللہ واللہ اکبر کہنا چاہیئے۔ بخلاف اس کے جو ذبح کرنے والے کا معین ہے، مثلاً بکرے کو گرا لیا ہے اور اس کو تھام کر ذبح کرنے والے کی مدد کر رہا ہے، تو اس مدد کرتے والے کو بسم اللہ واللہ اکبر کہنا ضروری نہیں ہے۔ ۱۲

۱۸۸۴ وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُضَحِّيْ بِكَبْشٍ اَقْرَنٍ فَحِيْلٍ يَنْظُرُ فِيْ سَوَادٍ وَيَاْكُلُ فِيْ سَوَادٍ وَيَمْشِيْ فِيْ سَوَادٍ۔ (رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْدَاؤدَ)

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کی عادت مبارک تھی کہ مینڈھوں میں سے چن کر ایسے مینڈھے کی قربانی کرتے تھے جس کے سینگ مڑے ہوئے ہوتے اور جو موٹا تازہ اور نر ہوتا تھا اور وہ ابلق یعنی چتکبرا ہوتا

وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

یعنے اس کا تمام جسم سفید ہونا، اور آنکھوں کے اطراف سیاہی اور منھ سیاہ اور پیر بھی سیاہ ہوتے تھے؎ اس حدیث کی روایت ترمذی، ابوداؤد ونسائی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۱۸۸۵ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ضَحّٰى بِكَبْشَيْنِ اَشْعَرَيْنِ اَمْلَحَيْنِ اَحَدُهُمَا عَنْ نَفْسِهٖ وَالْاٰخَرُ عَمَّنْ شَهِدَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مِنْ اُمَّتِهٖ رَوَاهُ اِمَامُنَا اَبُوْحَنِيْفَةَ وَرَوَاهُ مُحَمَّدٌ فِي الْاٰثَارِ وَرَوَى الْحَاكِمُ وَابْنُ مَاجَةَ وَاَحْمَدَ نَحْوَهٗ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ عَلٰى شَرْطِ مُسْلِمٍ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِابْنِ مَاجَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَتَاهُ رَجُلٌ فَقَالَ اِنَّ عَلَيَّ بَدَنَةً وَاَنَا مُوْسِرٌ بِهَا وَلَا اَجِدُهَا فَاَشْتَرِيَهَا فَاَمَرَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يَّبْتَاعَ سَبْعَ شِيَاهٍ فَيَذْبَحَهُنَّ وَفِيْ رِوَايَةِ عَبْدِ الرَّزَّاقِ وَفِيْ كُلِّ اُضْحِيٍّ شَاةٌ وَقَالَ الطَّحَاوِيُّ اَمَّا الْاِشْتِرَاكُ فِي الشَّاةِ الْوَاحِدَةِ فِي الْاُضْحِيَةِ الْوَاجِبَةِ فَهُوَ مَنْسُوْخٌ وَاَوَّلَهٗ مُحَمَّدٌ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اِلٰى اَنَّهٗ مَحْمُوْلٌ عَلٰى مَا اِذَا كَانَ الرَّجُلُ فَقِيْرًا لَا يَجِبُ عَلَيْهِ

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (عید اضحیٰ تھی) نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے دو مینڈھے قربانی دیئے جن کے جسم پر کثرت سے بال تھے اور یہ دونوں ابلق یعنے چتکبرے تھے، ان دونوں مینڈھوں میں سے ایک مینڈھا تو اپنی طرف سے قربانی دیا اور دوسرا مینڈھا اپنی تمام امت کی طرف سے اس کی روایت ہمارے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ نے کی ہے اور امام محمد نے بھی کتاب الآثار میں اس کی روایت کی ہے۔ اور حاکم، ابن ماجہ اور امام محمد نے بھی اسی طرح اس کی روایت کی ہے اور حاکم نے اس حدیث کو مسلم کی شرط کے موافق صحیح قرار دیا ہے۔ ابن ماجہ کی ایک روایت میں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ ایک آدمی نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں ہوا۔ عرض کی کہ مجھ پر ایک بدنہ ہے اور میں تنگ دست ہوں اور میں وہ حاصل نہیں کر سکتا آپ مجھے خرید دیں پس آپ نے سات بکریوں کی بیع کا حکم دیا اور انہیں ذبح کیا۔

---

۱ه اس سے معلوم ہوا کہ ایسا تیار اور فربہ مینڈھا چن کر قربانی دینا افضل اور سنت ہے

۲ه (آپ کی امت دو قسم کی ہے، ایک امت دعوت ہے جن میں کفار بھی شامل ہیں تو آپ یہ قربانی امت دعوت کی طرف سے نہیں دی، بلکہ امت اجابت کی طرف سے یہ قربانی دی ہے یعنی اس قربانی کا ثواب امت اجابت کو پہنچایا ہے، جو توحید کے اور حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی رسالت کے قائل ہیں جن کو مسلمان کہتے ہیں)

اَلْاُضْحِیَۃُ یُشْرِکُھُمْ فِی الثَّوَابِ فَذٰلِکَ جَائِزٌ اَمَّا الْاِشْتِرَاکُ فِی الشَّاۃِ الْوَاحِدَۃِ فِی الْاُضْحِیَۃِ الْوَاجِبَۃِ فَلَا۔

ف: واضح ہو کہ بکری کی قربانی کے متعلق مختلف روایتیں آئی ہیں۔ ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم دو بکریوں کی قربانی کرتے تھے، ایک بکری تو اپنی طرف سے قربانی کی اور دوسری بکری تمام امت کی طرف سے، ایک اور روایت میں اس طرح مروی ہے کہ ایک بکری آپ نے قربانی کی اپنی طرف سے اور تمام گھر والوں کی طرف سے اور عبدالرزاق کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک بکری کی قربانی ایک ہی شخص کی طرف سے ہونی چاہیئے۔ اس کی تائید ابن ماجہ کی روایت سے بھی ہوتی ہے کہ ایک شخص حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا کہ مجھ کو سات شخصوں کی طرف سے قربانی کرنی ہے تو میں ایک اونٹ قربانی کرنا چاہتا ہوں اور اس وقت اونٹ نہیں مل رہا ہے کیا کیا جائے؟ تو حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرمایا اگر اونٹ نہ مل رہا ہو تو سات بکریاں خرید لو ایک ایک بکری ایک ایک کی طرف سے قربانی کے لیے کافی ہوگی، اگر ایک بکری سارے گھر والوں کی طرف سے کافی ہوتی تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے اگر اونٹ نہ ملے تو ایک بکری خرید لو، ساتوں کی طرف سے ایک بکری کافی ہو جائے گی ایسا نہ فرما کر سات بکریاں خریدنے کا جو حکم دیا اس سے معلوم ہوا کہ ایک بکری ایک ہی شخص کی طرف سے قربانی دی جانی چاہیئے۔ ایک سے زیادہ کی طرف سے ایک بکری کی قربانی جائز نہیں ان مختلف روایات پر غور کرنے سے معلوم ہوا کہ قربانی دو قسم کی ہوتی ہے، ایک نفل جو محض ثواب کے لیے کی جاتی ہے اور جو قربانی کرنے والے پر واجب نہیں ہوتی، اور دوسری قربانی وہ ہے جو قربانی کرنیوالے پر صاحب نصاب ہونے کی وجہ سے واجب ہوتی ہے، تو وہ احادیث جن میں ایک بکری کا سارے گھر والوں کی طرف سے قربانی دیا جانا منقول ہے وہ نفل قربانی سے متعلق ہیں، جو محض ثواب کے لیے کی گئی ہے، واجب کے طور پر نہیں کی گئی۔ بخلاف اس کے جو قربانی واجب ہو اس میں ایک بکرا ایک ہی شخص کی طرف سے قربانی میں دیا جائے گا، ایک سے زیادہ کی طرف سے نہیں دیا جائے گا۔ اس لیے کہ جس طرح واجب زکوٰۃ کا نصاب مقرر ہے۔ مثلاً اگر کسی کے پاس دوسو درہم ہوں تو اس پر ہر چالیس درہم پر ایک درہم زکوٰۃ واجب ہوتی ہے۔ بخلاف نفل خیرات کے اس کے لیے کوئی نصاب مقرر نہیں کہ جس قدر چاہے اور جب چاہے نفل خیرات دے سکتا ہے، ایسا ہی نفل قربانی کے لیے انسانوں کی کوئی تعداد مقرر نہیں جتنے انسانوں کی طرف سے چاہیں، ایک بکرا قربانی دے کر اس کے ثواب میں ہیں سب کو شریک کر سکتے ہیں، بخلاف واجب قربانی کے کہ اس کے لیے بھی تعداد مقرر ہے کہ

اونٹ اور گائے سات سات شخصوں کی طرف سے، اور بکرا ایک شخص کی طرف سے واجب قربانی میں دیا جائے، اس سے معلوم ہوا کہ جن حدیثوں سے ایک بکرا سارے گھر والوں کی طرف سے دیا جانا ثابت ہے۔ وہ نفل قربانی تھی جو محض ثواب کے لیے کی گئی اور سب کو ثواب میں شریک کیا گیا، جیسا کہ امام محمد رحمۃ اللہ نے فرمایا ہے کہ ایک بکرے کی قربانی سارے گھر والوں کی طرف سے ہوتا اس وقت پر محمول ہے کہ کوئی شخص محتاج ہوتا اور اس پر قربانی واجب نہیں ہوتی تھی، تو وہ اپنی جانب سے اور اپنے گھر والوں کی طرف سے ایک بکرا قربانی کرتا اور سب کو ثواب میں شریک کر لیتا، اور جن حدیثوں سے ایک بکرا ایک کی طرف سے دیا جانا معلوم ہوتا ہے وہ واجب قربانی ہے، اس لیے ایک سے زیادہ کی طرف سے ایک بکرا قربانی میں نہیں دیا جا سکتا، جو حضرات یہ کہتے ہیں کہ ایک بکری واجب قربانی میں پورے گھر والوں کی طرف سے کافی ہے تو ان کا یہ قول اس لیے صحیح نہیں ہے جب کہ سب کا اتفاق اس بات پر ہے کہ ایک اونٹ یا ایک گائے تو سات شخصوں سے زائد کے لیے کافی نہ ہو، اور ایک بکری پورے گھر والوں کی طرف سے، مثلاً اگر گھر میں بیس آدمی ہوں تو ان کے لیے واجب قربانی میں کافی ہو جائے، یہ خلاف عقل اور نقل ہے۔ ۱۲)

۱۸۸۶ وَعَنْ اِبْرَاهِيْمَ اَنَّهٗ كَانَ يَكْرَهُ اَنْ يُّذْكَرَ اسْمُ اِنْسَانٍ مَّعَ اسْمِ اللّٰهِ عَلٰى ذَبِيْحَتِهٖ اَنْ يَّقُوْلَ بِسْمِ اللّٰهِ تَقَبَّلْ مِنْ فُلَانٍ رَوَاهُ مُحَمَّدٌ فِى الْاٰثَارِ وَيُؤَيِّدُهٗ مَا قَالَ فِى الْهِدَايَةِ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ جَرِّدُوا التَّسْمِيَةَ۔

حضرت ابراہیم نخعی مکروہ کہ ذبح کے وقت اللہ تعالیٰ کے نام کے ساتھ کسی انسان کا نام لیا جائے (تحریمی) جانتے تھے اس کی تائید حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قول سے بھی ہوتی ہے جس کو صاحب ہدایہ نے بیان کیا ہے۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ذبح کے وقت جو بسم اللہ واللہ اکبر کہا جاتا ہے اس میں کسی انسان کا نام کسی حیثیت سے بھی شریک کرنے سے باز رہو، بلکہ صرف بسم اللہ واللہ اکبر ہی کہا کرو۔

۱۸۸۷ وَعَنْ اَبِىْ رَافِعٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا ضَحّٰى

حضرت ابو رافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ

---

لہ جب کوئی شخص قربانی میں جانور ذبح کرنا چاہے اور ابھی جانور کو ذبح کے لیے لٹایا نہیں ہے تو جو دُعا چاہے پڑھ سکتا ہے، ایسا ہی لٹانے کے بعد بسم اللہ واللہ اکبر کہنے سے پہلے بھی جو دُعا چاہے پڑھ سکتا ہے اور اسی طرح ذبح کے بعد بھی جو دُعا چاہے کر سکتا ہے، جانور کو زمین پر لٹا کر عین ذبح کرنے کے وقت صرف اللہ تعالیٰ ہی کا نام (بسم اللہ واللہ اکبر) لینا چاہیے۔ عین ذبح کے وقت، کسی انسان کا نام کسی حیثیت سے بھی درست نہیں چاہے بسم اللہ تقبل من فلاں (اللہ کے نام سے قربانی شروع کر رہا ہوں! اس کو فلاں کی طرف سے قبول فرما) ہی کیوں نہ کہے۔

اِشْتَرٰی کَبْشَیْنِ عَظِیْمَیْنِ اَمْلَحَیْنِ حَتّٰی اِذَا خَطَبَ النَّاسَ وَصَلّٰی اُتِیَ بِاَحَدِھِمَا وَھُوَ قَائِمٌ فِیْ مُصَلَّاہُ فَذَبَحَہٗ بِیَدِہٖ ثُمَّ قَالَ اَللّٰھُمَّ ھٰذَا عَنْ اُمَّتِیْ جَمِیْعًا مَّنْ شَھِدَ لَکَ بِالتَّوْحِیْدِ وَشَھِدَ لِیْ بِالْبَلَاغِ ثُمَّ یُؤْتٰی بِالْاٰخِرِ فَیَذْبَحُہٗ ثُمَّ یَقُوْلُ اَللّٰھُمَّ ھٰذَا عَنْ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ وَقَالَ فِی الدُّرِّ الْمُخْتَارِ فَاِنْ فَصَلَ صُوْرَۃً وَمَعْنًی کَالدُّعَاءِ قَبْلَ الْاِضْجَاعِ وَالدُّعَاءِ قَبْلَ التَّسْمِیَۃِ اَوْ بَعْدَ الذَّبْحِ لَا بَاْسَ بِہٖ وَقَالَ فِیْ رَدِّ الْمُحْتَارِ اَیْ لَا یُکْرَہُ۔

واٰلہٖ وسلم قربانی کیا کرتے تو وہ بڑے بڑے ابلق مینڈھے خرید فرمایا کرتے تھے، اور نماز عید کے بعد عید گاہ میں خطبہ دینے سے فارغ ہو جاتے اور آپ عیدگاہ ہی میں کھڑے رہتے، تو اس وقت مذکورہ دو مینڈھوں میں سے ایک مینڈھا لایا جاتا اور حضور جب اس مینڈھے کو ذبح کرنا چاہتے تو ذبح کے وقت کوئی دُعا نہیں پڑھتے تھے (صرف بسم اللہ واللہ اکبر کہہ کر ذبح کرتے، ذبح سے فارغ ہونے کے بعد یہ دُعا پڑھتے۔

اے اللہ! یہ قربانی میری اُمت کی طرف سے قبول فرمایئے یعنی میری اُمت میں سے ہر اس شخص کی طرف سے قبول فرمایئے جو آپ کی توحید کی گواہی دیتا ہو، اور اس بات کی بھی گواہی دیتا ہو کہ میں پورے پورے احکام پہنچا رہا ہوں۔

پھر دوسرا مینڈھا آپ کے پاس لایا جاتا تو اس کو بھی بسم اللہ واللہ اکبر کہنے بعد ذبح فرماتے اور یہ دعا پڑھتے۔

اَللّٰھُمَّ ھٰذَا عَنْ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ۔

اے اللہ تعالیٰ! یہ قربانی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم اور محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کے گھر والوں کی طرف سے ہے۔

اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

ف:۔ واضح ہو کہ صدر میں حاکم، ابن ماجہ اور امام احمد، حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں "اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ ضَحّٰی بِکَبْشَیْنِ اَشْعَرَیْنِ اَمْلَحَیْنِ اَحَدُھُمَا عَنْ نَفْسِہٖ" کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم ایک مینڈھا اپنی طرف سے اپنے لیے قربانی کرتے یہ واجب قربانی تھی جس کو آپ اپنی طرف سے ادا کرتے اور اس حدیث شریف میں مذکور ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم دو بکروں کی قربانی دیتے۔ ایک بکرا تو تمام اُمت کی طرف سے، اور دوسرا بکرا اپنے اور اپنے گھر والوں کی طرف سے قربانی دیتے، آپ اپنے اور اپنے گھر والوں کی طرف سے جو قربانی دیتے وہ حضرت کے گھر والوں پر واجب قربانی نہیں تھی، بلکہ وہ نفل قربانی تھی کہ سب گھر والوں کو ثواب میں شریک کر لیتے تھے، سب گھر والوں کی طرف سے جو قربانی دی گئی تھی، وہ ایسی ہی قربانی تھی جیسے اُمت کی طرف سے قربانی دی گئی تھی کہ ثواب میں اُمت کو شریک کر لیا گیا تھا، نہ کہ اُمت

کی طرف سے واجب ادا کیا گیا تھا۔ ۱۲

۱۸۸۸ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ ضَحّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِكَبْشَيْنِ فِيْ يَوْمِ عِيْدٍ فَقَالَ حِيْنَ وَجَّهَهُمَا وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَةِ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ عَنْ مُحَمَّدٍ وَّاُمَّتِهٖ ثُمَّ سَمّٰى وَكَبَّرَ وَذَبَحَ رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ وَرَوٰى اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ نَحْوَهٗ۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم عید (الاضحیٰ) کے دن دو مینڈھوں کی قربانی دیتے، جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم ذبح کرنے کے لیے دونوں بکروں کو قبلہ رُخ کرتے تو (پ سورہ انعام ع ۹) یہ دُعا پڑھتے۔

میں نے ایک ہی کا ہو کر اپنا رخ اسی ذات پاک کی طرف کر لیا ہے جس نے زمین اور آسمان کو بنایا ہے اور میں مشرکوں میں سے نہیں ہوں۔ اے اللہ (یہ قربانی) تیرے ہی لئے ہے محمد اور اس کی امت کی طرف سے اور ابوداؤد کی روایت میں اس دُعا کے ساتھ ذیل کی دُعا کا اضافہ بھی کیا گیا ہے۔

اِنَّ صَلَاتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ۔

میری نماز میری تمام عبادتیں (اور میری قربانی) میرا جینا اور مرنا سب اللہ کے لیے ہے جو سارے جہان کا پروردگار ہے کوئی اس کا شریک نہیں اور مجھ کو ایسا ہی حکم دیا گیا ہے اور میں اس کے فرمانبرداروں میں سے ہوں۔

اور حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے اس کے بعد یہ دُعا بھی پڑھی۔

اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ عَنْ مُحَمَّدٍ وَاُمَّتِهٖ۔

اے اللہ یہ قربانی آپ ہی کی دی ہوئی ہے اور یہ آپ ہی کی رضا جوئی کے لیے محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم) اور محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کی امت کی طرف سے پیش کی جا رہی ہے۔

حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم پھر بسم اللہ واللہ اکبر کہہ کر ذبح کرتے، اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے، اور امام احمد، ابوداؤد، ابن ماجہ اور دارمی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

۱۸۸۹ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَذْبَحُوْا اِلَّا مُسِنَّةً اِلَّا اَنْ يَّعْسُرَ عَلَيْكُمْ فَتَذْبَحُوْا

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ (قربانی میں) مُسِنّہ ذبح کیا کرو (مُسِنّہ

جَذَعَۃً مِّنَ الضَّاْنِ۔

(رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

سے کم ذبح کرو گے تو قربانی قبول نہیں ہو گی۔ اور اگر تم کو یہ تینوں قسموں کا ملنا دشوار ہے، اور صرف بکروں میں جذعہ مل سکتا ہے تو (ایک آدمی کی طرف سے) چھ مہینہ کا جذعہ یعنی ایسا دنبہ یا مینڈھا بھی قربانی کر سکتے ہو جو اتنا موٹا تازہ ہو کہ ایک سال بھر کا معلوم ہوتا ہو، اور سال بھر والے دنبوں یا مینڈھوں میں چھوڑ دو تو کچھ فرق نہ معلوم ہو، (اگر چھ مہینہ کا ایسا مینڈھا نہ مل سکے، تو پھر سال بھر کا ہی ہونا چاہیئے) اس حدیث کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۱۸۹۰/۸ وَعَنْ مُجَاشِعٍ مِّنْ بَنِيْ سُلَيْمٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُوْلُ اِنَّ الْجَذَعَ يُوَفِّيْ مِمَّا يُوَفِّيْ مِنْهُ الثَّنِيُّ۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت مجاشع جو قبیلہ بنی سلیم میں سے تھے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم فرمایا کرتے تھے کہ چھ مہینہ کا ایسا مینڈھا (جو اتنا فربہ ہو کہ ایک سال کا معلوم ہوتا ہے) قربانی کے لیے ایسا ہی کافی ہے، جیسا کہ ایک سال کا مینڈھا کافی ہوتا ہے۔ اس کی روایت ابو داؤد و نسائی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۱۸۹۱/۹ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ نِعْمَتِ الْاُضْحِيَّةُ الْجَذَعُ مِنَ الضَّاْنِ۔

(رَوَاہُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم کو ارشاد فرماتے سنا ہے کہ چھ مہینہ کا (ایسا فربہ مینڈھا جو ایک سال کا معلوم ہوتا ہو) قربانی کے لیے بہت بہتر ہے۔ اس حدیث کی روایت ترمذی نے کی ہے۔

۱۸۹۲/۱۰ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَعْطَاهُ غَنَمًا يَقْسِمُهَا عَلٰى صَحَابَتِهٖ ضَحَايَا فَبَقِيَ

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم نے کچھ بکریاں مجھے عنایت کیں

---

۱ مُسِنَّہ یہ ہے کہ اونٹ ہو تو پانچ سال ختم ہو کر چھٹا شروع ہو، اگر گائے ہو تو دو سال ہو کر تیسرا شروع ہو اور مینڈھا یا بکرا ہو تو پورا ایک سال کا ہو۔

۲ اگر ایسا نہ ملے تو پھر قربانی کے لیے ایک سال کا مینڈھا ہونا چاہیئے۔

عَتُوْدٌ فَذَكَرَهُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ ضَحِّ بِهٖ اَنْتَ وَفِيْ رِوَايَةٍ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَصَابَنِيْ جَذَعٌ قَالَ ضَحِّ بِهٖ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

تاکہ میں صحابہ میں قربانی کے لیے تقسیم کردوں، اخیر میں عتود[1] رہ گیا، تو حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرمایا سنو عقبہ! سال سے کم جو بکری کا بچہ رہ گیا ہے، اسی کی تم قربانی کرو، اور یہ حکم خاص تمہارے لیے ہے دوسروں کو سال سے کم کا بکرا اگرچہ کہ وہ فربہ ہو قربانی میں جائز نہیں (بخلاف مینڈھے کے اگر وہ سال سے کم کا بھی ہو اور فربہ ہو تو اس کی قربانی سب کے لیے جائز ہے، اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۱۸۹۳ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَذْبَحُ وَيَنْحَرُ بِالْمُصَلّٰى۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عادت مبارک تھی کہ آپ (نماز عید کے بعد) عیدگاہ ہی میں قربانی کرتے تھے[2] اس حدیث کی روایت بخاری نے کی ہے۔

ف: اس حدیث شریف میں قربانی کرنے کے لیے دو الفاظ لائے گئے ہیں، ایک یذبح اور دوسرے ینحر، اس کی تحقیق اس بات سے پہلے باب صلاۃ العیدین میں امام بخاری کی حدیث، جو حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے اس کے فائدہ میں گزر چکی ہے۔ ملاحظہ کر لیا جائے۔

۱۸۹۴ وَعَنْ جَابِرٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَلْبَقَرَةُ عَنْ سَبْعَةٍ

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا

---

[1] عتود بکروں اور چھوٹوں میں ایسا ہی ہے جیسے جذعہ مینڈھوں میں کہ جذعہ (۶) مہینہ سے زیادہ اور سال سے کم کا ہوتا ہے اور عتود بھی ایسا ہی بکروں میں (۶) مہینہ سے زیادہ اور سال سے کم کا ہوتا ہے، جذعہ اگر فربہ ہو تو ایک سال سے کم کا بھی ہو قربانی دے سکتے ہیں اور عتود اگرچہ فربہ ہو (۶) مہینہ سے زیادہ اور سال سے کم ہو تو اس کی قربانی نہیں دی جاتی، ایک سال کا ہونا ضروری ہے اس لیے عقبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا کہ میرے حصہ میں عتود یعنی ایک سال سے کم کا بکری کا بچہ رہ گیا ہے۔ (اور بکری کا بچہ ایک سال سے کم کا ہو تو اس کی قربانی جائز نہیں) تو میں قربانی کس طرح کروں۔

[2] اس کی وجہ یہ تھی کہ لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ قربانی کا وقت نماز عید کے بعد ہے، نماز عید سے پہلے قربانی کرنے سے قربانی ادا نہیں ہوتی اور یہ بھی لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ قربانی کرنے کی جگہ عیدگاہ ہی ہے، عیدگاہ میں قربانی کرنا افضل و مستحب ہے، اگرچہ کہ گھروں میں قربانی کرنا بھی جائز ہے۔

وَالْجَزُوْرُ عَنْ سَبْعَۃٍ رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَاَبُوْدَاؤُدَ وَاللَّفْظُ لَہٗ۔

کہ گائے کی قربانی (زیادہ سے زیادہ) سات آدمیوں کی طرف سے اور اونٹ کی قربانی بھی (زیادہ سے زیادہ) سات آدمیوں کی طرف سے ہو سکتی ہے اس حدیث کی روایت مسلم اور ابو داؤد نے کی ہے

۱۸۹۵ وَعَنْ اُمِّ سَلَمَۃَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا دَخَلَ الْعَشْرُ وَاَرَادَ بَعْضُکُمْ اَنْ یُّضَحِّیَ فَلَا یَمَسَّ مِنْ شَعْرِہٖ وَبَشَرِہٖ شَیْئًا وَفِیْ رِوَایَۃٍ فَلَا یَاْخُذَنَّ شَعْرًا وَّلَا یَقْلِمَنَّ ظُفْرًا وَفِیْ رِوَایَۃٍ مَنْ رَاٰی ہِلَالَ ذِی الْحِجَّۃِ وَاَرَادَ اَنْ یُّضَحِّیَ فَلَا یَاْخُذْ مِنْ شَعْرِہٖ وَلَا مِنْ اَظْفَارِہٖ۔ (رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے[۱]، وہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں[۲] ذی الحجہ کا چاند دیکھتے ہی جو قربانی کرنے والے ہیں وہ حجامت نہ بنوائیں ناخن اور بال قربانی کرنے تک نہ کتروائیں[۳]

۱۸۹۶ وَعَنْ یَزِیْدَ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ قُسَیْطٍ اَنَّ عَطَاءَ بْنَ یَسَارٍ وَاَبَا بَکْرِ ابْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْحَارِثِ بْنِ ہِشَامٍ وَاَبَا بَکْرِ بْنَ سُلَیْمَانَ کَانُوْا لَا یَرَوْنَ بَاْسًا اَنْ یَّاْخُذَ الرَّجُلُ مِنْ شَعْرِہٖ وَیُقَلِّمُ اَظْفَارَہٗ فِیْ عَشْرِ ذِی الْحِجَّۃِ رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ۔

حضرت زید بن عبد اللہ بن قسیط رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت عطاء بن یسار، حضرت ابو بکر بن عبد الرحمن بن حارث بن ہشام اور حضرت ابو بکر بن سلیمان رضی اللہ تعالیٰ عنہم تینوں سے روایت کرتے ہیں کہ یہ تینوں حضرات کوئی حرج نہیں سمجھتے تھے کہ کوئی آدمی ذوالحجہ کے پہلے عشرہ میں اپنے بال یا ناخن کٹوائے۔ (طحاوی)

۱۸۹۷ وَعَنْ مُحَمَّدِ بْنِ رَبِیْعَۃَ قَالَ رَاٰنِیْ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ

حضرت محمد بن ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ مجھے حضرت سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے

---

[۱] جو مسلمان اپنے وطن میں ہیں ان کو حاجیوں سے مشابہت پیدا کر کے مشابہت کا ثواب دینے کے لیے جیسے حاجی مکہ معظمہ میں نماز پڑھتے ہیں، اور منیٰ میں قربانی کرتے ہیں اسی طرح مسلمانوں کو حکم دیا گیا کہ عیدگاہ میں عید کی نماز پڑھیں اور نماز کے بعد قربانی کریں، اسی طرح حاجیوں سے مشابہت ہو جاتی ہے۔

[۲] کہ جو قربانی کر کے حاجیوں سے مشابہت پیدا کرتے ہیں تو ان کو چاہیئے کہ جیسے حاجی صاحب سے احرام باندھتے ہیں تجامت نہیں بنواتے، بال اور ناخن نہیں کترواتے، ایسے ہی حاجیوں سے پوری مشابہت پیدا کرنے کے لیے

[۳] تاکہ حاجیوں سے پوری پوری مشابہت ہو جائے اگرچہ حاجیوں کے لیے بال اور ناخن نہ کتروانا فرض ہے بخلاف قربانی کرنے والوں کے ان کو حجامت نہ بنوانا اور بال اور ناخن نہ کتروانا مستحب ہے

طَوِيْلُ الشَّارِبِ وَذٰلِكَ بِذِي الْحُلَيْفَةِ وَاَنَا عَلٰى نَاقَتِيْ وَاَنَا اُرِيْدُ الْحَجَّ فَاَمَرَنِيْ اَنْ اَقُصَّ مِنْ شَعْرِيْ فَفَعَلْتُ۔

(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

دیکھا کہ مونچھیں لمبی ہیں، اور آپ اس وقت مقام ذوالحلیفہ میں تھے اور میں اونٹنی پر سوار حج کے ارادے سے جا رہا تھا تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھے مونچھوں کے بال کتروانے کا حکم دیا، تو میں نے حکم کی تعمیل کی۔

(طحاوی)

۱۸۹۸
۱۶
وَعَنْ جُنْدُبِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ شَهِدْتُ الْاَضْحٰى يَوْمَ النَّحْرِ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ يَعْدُ اَنْ صَلّٰى وَفَرَغَ مِنْ صَلَاتِهٖ وَسَلَّمَ فَاِذَا هُوَ يَرٰى لَحْمَ اَضَاحِيَّ قَدْ ذُبِحَتْ قَبْلَ اَنْ يَّفْرَغَ مِنْ صَلَاتِهٖ فَقَالَ مَنْ كَانَ ذَبَحَ قَبْلَ اَنْ يُّصَلِّيَ اَوْ نُصَلِّيَ فَلْيَذْبَحْ مَكَانَهَا اُخْرٰى وَفِيْ رِوَايَةٍ قَالَ صَلَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ النَّحْرِ ثُمَّ خَطَبَ ثُمَّ ذَبَحَ وَكَانَ مَنْ كَانَ ذَبَحَ قَبْلَ اَنْ يُّصَلِّيَ فَلْيَذْبَحْ اُخْرٰى مَكَانَهَا وَمَنْ لَّمْ يَذْبَحْ فَلْيَذْبَحْ بِاسْمِ اللّٰهِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت جندب بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں عید البقر یعنی قربانی کے دن حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ حاضر ہوا، تو ابھی آپ نماز سے آگے نہ بڑھے تھے اور اپنی نماز سے فارغ ہوئے ہی تھے اور سلام پھیرا تو اچانک آپ نے قربانی کا گوشت پڑا ہوا دیکھا جسے نماز سے فارغ ہونے سے پہلے ہی ذبح کر دیا گیا تھا، تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا: جس نے نماز عید سے پہلے یا ہمارے نماز پڑھنے سے پہلے جانور ذبح کیا ہے تو چاہیئے کہ وہ اس کی جگہ پر دوسرا جانور ذبح کرے، اور ایک روایت میں ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے عید قربان کے دن نماز عید پڑھی پھر آپ نے خطبہ ارشاد فرمایا، پھر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے جانور ذبح کیا اور فرمایا: جس شخص نے نماز عید ادا کرنے سے پہلے قربانی کا جانور ذبح کیا ہے تو چاہیئے کہ وہ اس کی جگہ پر دوسرا جانور ذبح کرے اور جس شخص نے نماز عید سے پہلے قربانی کا جانور ذبح نہیں کیا ہے تو وہ اللہ تعالیٰ کا نام لے کر جانور ذبح کرے۔

(بخاری ومسلم)

۱۸۹۹
۱۶
وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ اَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْمَدِيْنَةِ عَشْرَ سِنِيْنَ يُضَحِّيْ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم مدینہ منورہ میں دس سال قیام کے دوران قربانی کرتے رہے۔　(طحاوی، ترمذی)

۱۹۰۰ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ کَانَ لَهٗ سِعَةٌ وَلَمْ یُضَحِّ فَلَا یَقْرَبَنَّ مُصَلَّانَا رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَالْحَاکِمُ وَاَحْمَدُ قَالَ الْحَاکِمُ صَحِیْحُ الْاِسْنَادِ۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا جس شخص کو گنجائش و وسعت ہو اور وہ عید قربان کے موقع پر قربانی کرے تو ایسا شخص ہرگز ہماری عیدگاہوں کے قریب نہ آئے، (ابن ماجہ و حاکم، واحمد اور حاکم نے اس حدیث کو صحیح الاسناد کہا ہے۔

۱۹۰۱ وَعَنْ مِّخْنَفِ بْنِ سُلَیْمٍ قَالَ کُنَّا وُقُوْفًا مَّعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِعَرَفَةَ فَسَمِعْتُهٗ یَقُوْلُ یَا اَیُّهَا النَّاسُ اِنَّ عَلٰى کُلِّ اَهْلِ بَیْتٍ فِیْ کُلِّ عَامٍ اُضْحِیَةً وَّعَتِیْرَةً هَلْ تَدْرُوْنَ مَا الْعَتِیْرَةُ هِیَ الَّتِیْ تُسَمُّوْنَهَا الرَّجَبِیَّةَ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْدَاؤُدَ وَالنَّسَآئِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

وَقَالَ اَبُوْدَاؤُدَ وَالْعَتِیْرَةُ مَنْسُوْخَةٌ قَالَ صَاحِبُ الْمِشْکٰوةِ فِیْ هٰذَا الْمَقَامِ وَقَالَ التِّرْمِذِیُّ هٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ ضَعِیْفُ الْاِسْنَادِ قَالَ مِیْرَکُ وَلٰکِنْ عِبَارَةُ التِّرْمِذِیِّ هٰکَذَا هٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ لَا نَعْرِفُ هٰذَا الْحَدِیْثَ مَرْفُوْعًا اِلَّا مِنْ هٰذَا الْوَجْهِ مِنْ حَدِیْثِ ابْنِ عَوْنٍ وَلَیْسَ فِی التِّرْمِذِیِّ حُکْمُ بِضُعْفِ اِسْنَادِ هٰذَا الْحَدِیْثِ کَذَا فِیْ کَثِیْرٍ مِّنَ النُّسَخِ الْحَاضِرَةِ وَکَذَا نَقَلَهٗ عَنْهُ صَاحِبُ التَّخْرِیْجِ۔

حضرت مخنف بن سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ہم (حجۃ الوداع) میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ وقوف عرفہ کرکے عرفات میں ٹھہرے ہوئے تھے، میں نے خود حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو یہ ارشاد فرماتے سنا ہے کہ لوگو! قربانی واجب ہے ہر گھر والا (جو قربانی اور فطرہ کے نصاب کا مالک ہو) اس کو چاہیئے کہ وہ اپنی طرف سے ہر سال قربانی کیا کرے[1]۔ اس حدیث کی روایت ترمذی، ابو داؤد، نسائی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

---

[1] یہاں اس کے چھوٹے بچوں کی طرف سے اور جوان بچوں کی طرف سے اور بیوی کی طرف سے قربانی اس پر واجب نہیں ہے، اگر ان سے اجازت لے کر قربانی کرے تو قربانی اُن کی طرف سے بھی ادا ہو سکتی ہے

۱۹۰۲ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُمِرْتُ بِيَوْمِ الْاَضْحٰى عِيْدًا جَعَلَهُ اللّٰهُ لِهٰذِهِ الْاُمَّةِ قَالَ لَهُ رَجُلٌ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَرَاَيْتَ اِنْ لَمْ اَجِدْ اِلَّا مَنِيْحَةً اُنْثٰى اَفَاُضَحِّيْ بِهَا قَالَ لَا وَلٰكِنْ خُذْ مِنْ شَعْرِكَ وَاَظْفَارِكَ وَتَقُصُّ شَارِبَكَ وَتَحْلِقُ عَانَتَكَ فَذٰلِكَ تَمَامُ اُضْحِيَتِكَ عِنْدَ اللّٰهِ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَالنَّسَائِيُّ)

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں مجھے حکم دیا گیا ہے کہ دسویں ذی الحجہ کو عید منایا کروں، ایک مجھ ہی کو نہیں بلکہ میری ساری امّت کو حکم دیا گیا ہے کہ وہ دسویں ذی الحجہ کو قربانی کر کے عید منایا کریں، حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے یہ سُن کر کہ آپ کو قربانی کرنے کا حکم دیا گیا ہے، ایک صحابیؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ مجھے استطاعت تو نہیں ہے کہ قربانی کر سکوں، البتہ مجھے دودھ پینے کے لیے ایک صاحب بکری دے گئے ہیں، ہیں واجب کی ادائیگی کے لیے اسی دی ہوئی بکری کی قربانی کر دیتا ہوں یہ سُن کر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم سمجھے نہیں، تم جیسے محتاج شخص پر قربانی واجب نہیں ہے، خواہ مخواہ لوگوں کی دی ہوئی بکری بغیر ان کی اجازت کے ذبح کر کے پھر ادا کرنے کا خیال رکھنا، اس طرح حکم نہیں ہے، قربانی اس شخص پر واجب ہے جو صاحب نصاب ہے، تم کو بال، ناخن دُور کر کے غسل کر کے اور میل کچیل دُور کر کے مسلمانوں کے ساتھ عید کی خوشی منانا ہی کافی ہے اس حدیث کی روایت ابو داؤد اور نسائی نے کی ہے۔

۱۹۰۳ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ اَيَّامٍ نِ الْعَمَلُ الصَّالِحُ فِيْهِنَّ اَحَبُّ اِلَى اللّٰهِ مِنْ هٰذِهِ الْاَيَّامِ الْعَشَرِ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَلَا الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ قَالَ وَلَا الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِلَّا رَجُلٌ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں (کہ ذی الحجہ کے عشرۂ اوّل کی بڑی فضیلت ہے) جس قدر ان دنوں میں نیک عمل کرنے کا ثواب ہے، اتنا ثواب کسی اور دنوں کے نیک عمل کرنے میں نہیں ہے، صحابہ نے عرض کی

---

۱؎ دسمجھے کہ قربانی واجب ہے اور ہر ایک کے ذمہ اس کی ادائیگی ضروری ہے۔
۲؎ تمہاری نیت قربانی کرنے کی تھی مگر مجبوری سے نہ کر سکے تو تمہاری نیت کی وجہ سے تم کو قربانی کا ثواب دیا جائے گا۔

خَرَجَ بِنَفْسِهٖ وَمَالِهٖ فَلَمْ يَرْجِعْ مِنْ ذٰلِكَ بِشَيْءٍ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضور! کیا اور دنوں میں جہاد کرنے کے ثواب سے ان دنوں میں نیک عمل کرنے کا ثواب زیادہ ہے؟ تو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا ہاں! ان دنوں میں نیک عمل کرنے کا ثواب اور دنوں کے جہاد کے ثواب سے بھی زیادہ ہے، مگر ایک ایسا شخص جو اللہ کی راہ میں جہاد کرنے کے لیے جان و مال لے کر نکلا (اور ایسا دل توڑ کر جہاد کیا) کہ اس کی جان بچی نہ مال (جان اور مال سب اللہ کی راہ میں قربان کر دیا) ایسے شخص کے عمل کا ثواب ذی الحجہ کے عشرۂ اوّل میں نیک عمل کرنے کے ثواب سے اللہ کے پاس زیادہ محبوب ہے، اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۱۹۰۴ / ۲۲ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا عَمِلَ ابْنُ اٰدَمَ مِنْ عَمَلٍ يَوْمَ النَّحْرِ أَحَبَّ إِلَى اللّٰهِ مِنْ إِهْرَاقِ الدَّمِ وَإِنَّهٗ لَيَأْتِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِقُرُوْنِهَا وَأَشْعَارِهَا وَأَظْلَافِهَا وَإِنَّ الدَّمَ لَيَقَعُ مِنَ اللّٰهِ بِمَكَانٍ قَبْلَ أَنْ يَقَعَ بِالْأَرْضِ فَطِيْبُوْا بِهَا نَفْسًا۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے وہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ دسویں ذی الحجہ کے دن قربانی کے جانور کا خون بہانا جیسے اللہ تعالیٰ کے نزدیک محبوب ہے، ایسا کوئی نیک عمل اس دن میں ایسا محبوب نہیں ہے اور یہ قربانی کا جانور قیامت کے دن اپنے سینگوں، اپنے بالوں اپنے کھروں کے ساتھ (صحیح وسالم) آئے گا[۱] قربانی کے جانور کا خون زمین پر گرنے سے پہلے ہی اللہ تعالیٰ قربانی کو قبول فرما لیتے ہیں[۲] خوشی خوشی سے قربانی کیا کرو، اس کی روایت ترمذی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔ ۱۲

لہ تاکہ قربانی کے ہر عضو کے بدلہ میں قربانی کرنے والے کو ثواب ملے، پل صراط پر سواری کے کام آئے اور میزان میں نیک اعمال کے پلڑے میں قربانی کے جانور کو رکھا جائے تاکہ نیکیوں کا پلڑا اس سے بھاری ہو جائے، (قربانی کے جانور کا خون بہانا اللہ تعالیٰ کو ایسا اچھا معلوم ہوتا ہے۔

ﷺ جب تم کو یہ معلوم ہو چکا کہ قربانی اللہ تعالیٰ کو کس قدر محبوب ہے اور اللہ تعالیٰ سب اعمال خیر سے زیادہ قربانی کو پسند کرتے ہیں، اور بہت جلد قربانی کو قبول فرماتے ہیں تو اب تم پر قربانی کرنا گراں نہیں ہونا چاہیے۔

۱۹۰۵/۲۳ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ اَیَّامٍ اَحَبُّ اِلَی اللّٰهِ اَنْ یُتَعَبَّدَ لَهٗ فِیْهَا مِنْ عَشْرِ ذِی الْحِجَّةِ یَعْدِلُ صِیَامُ کُلِّ یَوْمٍ مِّنْهَا بِصِیَامِ سَنَةٍ وَقِیَامُ کُلِّ لَیْلَةٍ مِّنْهَا بِقِیَامِ لَیْلَةِ الْقَدْرِ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ دلیل تو نیک اعمال خواہ کسی مہینہ میں ہوں اللہ تعالیٰ کو نہایت محبوب ہیں، مگر ذی الحجہ کے پہلے دس دنوں میں جو نیک اعمال کئے جاتے ہیں وہ اللہ تعالیٰ کو جتنے محبوب ہیں اور دنوں کے اعمال ایسے محبوب نہیں ہیں[1] نو دن تک کا ہر روزہ ثواب میں ایک سال کے روزوں کے برابر ہے اور ان دنوں میں شب بیداری کا ثواب شب قدر کی شب بیداری کے ثواب کے برابر ہے۔ اس کی روایت ترمذی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۱۹۰۶/۲۴ وَعَنْ زَیْدِ بْنِ اَرْقَمَ قَالَ قَالَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا هٰذِهِ الْاَضَاحِیُّ قَالَ سُنَّةُ اَبِیْکُمْ اِبْرَاهِیْمَ عَلَیْهِ السَّلَامُ قَالُوْا فَمَا لَنَا فِیْهَا یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ بِکُلِّ شَعْرَةٍ حَسَنَةٌ قَالُوْا فَالصُّوْفُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ بِکُلِّ شَعْرَةٍ مِّنَ الصُّوْفِ حَسَنَةٌ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم سے صحابہ کرام نے دریافت کیا یا رسول اللہ قربانی کیا چیز ہے اور اس کی بناء کب سے ہوئی ہے؟ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ (قربانی کی بناء حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانے میں پڑی اس لیے) قربانی تمہارے باپ حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی سنت ہے، (حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد تمام شریعتوں میں جاری رہی) پھر شریعت اسلام نے بھی اس کو قائم رکھا، صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم) قربانی کی بناء کب سے ہوئی یہ تو ہم کو معلوم ہو گیا، مگر یہ نہیں معلوم ہوا) کہ قربانی کرنے میں کیا ثواب ہے؟ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا، قربانی

[1] اس سے آپ کو اندازہ لگے گا کہ ان دنوں کے نیک اعمال اللہ تعالیٰ کو کس قدر محبوب ہیں کہ دسویں ذی الحجہ کے سوا، کہ اس دن کا روزہ تو حرام ہے۔

کے جانور کے ہر بال کے بدلہ میں ایک ایک نیکی ملتی ہے صحابہ نے عرض کیا حضور! شعر یعنے بال تو گائے بکروں اور بھیلوں میں ہوتے ہیں ان کے ہر بال کے بدلہ میں ایک ایک نیکی کا ملنا معلوم ہوا، مگر مینڈھے اور اونٹ کی قربانی کرتے ہیں جو ثواب ہے وہ نہیں معلوم ہوا، حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا (مینڈھوں اور اونٹوں کے بال کو صوف یعنی اون کہتے ہیں) اون کے بھی ہر بال کے بدلہ میں ایک ایک نیکی ملتی ہے[1] اس حدیث کو امام احمد اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

۱۹۰۷/۲۵ وَعَنْ حَنَشٍ قَالَ رَأَيْتُ عَلِيًّا يُضَحِّي بِكَبْشَيْنِ فَقُلْتُ لَهُ مَا هٰذَا؟ فَقَالَ إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَوْصَانِيْ أَنْ أُضَحِّيَ عَنْهُ فَأَنَا أُضَحِّيْ عَنْهُ۔

(رَوَاهُ أَبُوْ دَاوٗدَ وَرَوَى التِّرْمِذِيُّ نَحْوَهٗ)

حضرت حنش رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دو مینڈھے ذبح کرتے ہوئے دیکھ کر دریافت کیا کہ حضرت آپ یہ دو مینڈھے کیوں ذبح کر رہے ہیں؟ (ایک مینڈھا ایک آدمی کی طرف سے قربانی کے لیے کافی ہے) تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے وصیت فرمائی ہے کہ میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی طرف سے بھی قربانی کیا کروں[2]، اس حدیث کی روایت ابو داؤد نے کی ہے اور ترمذی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

ف:۔ واضح رہے کہ جیسے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

---

[1] مسلمانو! سوچو، قربانی کا کیا ثواب ہے ایک ایک بال کے بدلہ ایک ایک نیکی ملتی ہے کس قدر بال ہیں اور کس قدر نیکیاں ملتی ہیں، اس کا کچھ اندازہ کر سکتے ہو، عمر بھر بھی نیکیاں کرو گے تو اتنی نیکیاں نہیں کر سکتے۔ قربانی کر کے اتنی بے شمار نیکیاں بہت آسانی سے حاصل کر لو۔

[2] اس لیے میں ایک بکرا تو اپنی طرف سے قربانی کر رہا ہوں اور دوسرا بکرا حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی طرف سے قربانی دے رہا ہوں

کی جانب سے قربانی دی ہے ایسا ہی ہم بھی اپنے مردوں کی طرف سے قربانی دے سکتے ہیں مگر مردوں کی وصیت کی وجہ سے قربانی دی گئی ہے تو اس پوری قربانی کو خیرات کر دینا چاہئے، خود اس کو نہیں کھانا چاہیے اور اگر بغیر مُردوں کی وصیت کے خود مُردوں کو ثواب پہنچانے کے لیے قربانی کی گئی ہے، تو اس قربانی کو مثل اپنی قربانی کے خود بھی کھاسکتا ہے اور دوسروں کو بھی کھلا سکتا ہے۔ (درمختار)

۱۹۰۸/۲۶ وَعَنِ الْبَرَآءِ بْنِ عَازِبٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا ذَا يَتَّقِيْ مِنَ الضَّحَايَا فَاَشَارَ بِيَدِهٖ فَقَالَ اَرْبَعٌ اَلْعَرْجَآءُ الْبَيِّنُ ظَلْعُهَا وَالْعَوْرَآءُ الْبَيِّنُ عَوَرُهَا وَالْمَرِيْضَةُ الْبَيِّنُ مَرَضُهَا وَالْعَجْفَآءُ الَّتِيْ لَا تُنْقِيْ رَوَاهُ مَالِكٌ وَاَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَآئِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ وَالطَّحَاوِيُّ۔

حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا گیا کہ کن کن جانوروں کی قربانی نہ دی جائے یعنی قربانی کے جانوروں میں وہ کون سے عیب ہیں جن کی وجہ سے ان کی قربانی دینا جائز نہیں ہے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے انگلیوں کے اشارے سے فرمایا[له] کہ اس لنگڑے جانور کی قربانی نہ کی جائے جس کا لنگڑا ہونا اس طرح ظاہر ہو کہ وہ چل نہ سکے (اگر معمولی لنگڑا پن ہو تو کچھ حرج نہیں) اور نہ اس کانے جانور کی قربانی کی جائے جس کا کانا پن ظاہر ہو، یعنی ایک آنکھ سے بالکل دکھائی نہ دے، یا اس ایک آنکھ میں آدھے سے زیادہ بنیائی نہ ہو، اور نہ اس بیمار جانور کی قربانی کی جائے جس کا بیمار ہونا (اس طرح) ظاہر ہو (کہ وہ چارہ نہ کھا سکے) اور نہ اس دبلے جانور کی قربانی کی جائے جو اتنا دبلا ہو کہ جس کی ہڈی تک میں گودا نہ ہو۔ (اور اس کی وجہ سے وہ کھڑا نہ رہ سکتا ہو) اس حدیث کی روایت امام مالک، امام احمد، ترمذی، ابو داؤد، نسائی ابن ماجہ، دارمی اور طحاوی نے کی ہے۔ ۱۲

۱۹۰۹/۲۷ وَعَنْ اَبِي الضَّحَّاكِ عُبَيْدِ بْنِ فَيْرُوْزَ مَوْلٰى بَنِيْ شَيْبَانَ قَالَ قُلْتُ لِلْبَرَآءِ حَدِّثْنِيْ

حضرت ابو الضحاک عبید بن فیروز مولیٰ بنی شیبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا کہ مجھے قربانی

---

له چار عیب ہیں، ان چار عیبوں میں سے جو عیب جس جانور میں پایا جائے اس کی قربانی نہ دیجائے۔

عَمَّا نَهٰى عَنْهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الْاَضَاحِيْ قَالَ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيَدِيْ اَقْصَرُ مِنْ يَدِهٖ فَقَالَ اَرْبَعٌ لَا يَجْزِيْنَ الْعَوْرَاءُ الْبَيِّنُ عَوْرُهَا وَالْمَرِيْضَةُ الْبَيِّنُ مَرَضُهَا وَالْعَرْجَاءُ الْبَيِّنُ ظَلْعُهَا وَالْكَسِيْرَةُ الَّتِيْ لَا تَنْقِيْ قُلْتُ اِنِّيْ اَكْرَهُ اَنْ تَكُوْنَ فِي الْقَرْنِ نَقْصٌ وَاَنْ يَكُوْنَ فِي السِّنِّ نَقْصٌ قَالَ مَا كَرِهْتَهٗ فَدَعْهُ وَلَا تُحَرِّمْهُ عَلٰى اَحَدٍ۔

(رَوَاهُ النَّسَائِيُّ)

کے جانوروں کے متعلق حدیث سنائیے کہ کن جانوروں کی قربانی کرنے سے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے منع فرمایا ہے۔ براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جواب دیا کہ (حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے بھی ایسا ہی دریافت کیا گیا تھا) اور حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے اس وقت کھڑے ہو کر آپ اپنی انگلیوں سے اشارہ فرمایا لہ، میرا ہاتھ حضور کے دستِ مبارک کے سامنے چھوٹا اور حقیر معلوم ہو رہا تھا، حضور نے فرمایا کہ چار عیب ہیں، ان میں سے کوئی عیب جس جانور میں پایا جائے اس کی قربانی نہ دی جائے) ایکؔ اس کانے جانور کی قربانی نہ کی جائے جس کا کانا پن ظاہر ہو، یعنے ایک آنکھ سے بالکل دکھائی نہ دے، یا اس کی ایک آنکھ میں آدھے سے زیادہ بینائی نہ ہو دوسرے اور نہ اس بیمار جانور کی قربانی کی جائے جس کا بیمار ہونا ظاہر ہو کہ وہ چارہ نہ کھا سکے، تیسرے ایسے لنگڑے جانور کی قربانی نہ کی جائے جس کا لنگڑا ہونا ظاہر ہو کہ وہ چل نہ سکے، چوتھے اس دبلے جانور کی بھی قربانی نہ کی جائے جو اتنا دبلا ہو کہ اس کی ہڈی تک میں گودا نہ ہو، جس کی وجہ سے وہ کھڑا نہ رہ سکتا ہو حضرت براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے عرض کیا کہ میں قربانی میں ایسے جانور کو بھی ناپسند کرتا ہوں جس کے سینگ میں نقص ہو، یعنے اس کے سینگ ٹوٹ گئے ہوں، اور ایسے جانور کو بھی ناپسند کرتا ہوں جس کے دانتوں میں نقص ہو۔ یعنے اس کے کچھ دانت گر گئے

لہ کیا کہوں حضرت کا دست مبارک کیسا تھا، حضرت کا دست مبارک ایسا خوبصورت نظر آرہا تھا کہ میرا ہاتھ آپ کے سامنے حقیر معلوم ہو رہا تھا۔

وَفِيْ رِوَايَةِ ابْنِ مَاجَةَ قَالَ فَإِنِّيْ أَكْرَهُ أَنْ يَكُوْنَ نَقْصٌ فِي الْأُذُنِ قَالَ فَمَا كَرِهْتَ مِنْهُ فَدَعْهُ وَلَا تُحَرِّمْهُ عَلَى أَحَدٍ وَرَوَى الطَّحَاوِيُّ نَحْوَهُمَا۔

ہیں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا دوسروں کو ایسے جانور کے حرام اور ناجائز ہونے کا فتویٰ نہ دو۔ اس کی روایت نسائی نے کی ہے اور ابن ماجہ نے صرف کان کے متعلق روایت کی ہے اور امام طحاوی نے بھی نسائی اور ابن ماجہ دونوں کی طرح روایت کی ہے۔

ف: واضح رہے کہ قربانی کے جانور کے سینگ، دانت اور کان کے متعلق کچھ احکام تو آپ اس حدیث شریف کے ترجمہ میں سن چکے ہیں، باقی احکام اب سنئے:

(۱) جس جانور کے پیدائش ہی سے سینگ نہیں اس کی قربانی درست ہے، البتہ جس جانور کے پیدائش سے سینگ تو تھے مگر بعد میں بالکل جڑ سے ٹوٹ گئے تو اس کی قربانی درست نہیں۔

(۲) جس جانور کے بالکل دانت نہیں، اس کی قربانی بھی درست نہیں۔

(۳) جس جانور کے پیدائش ہی سے دونوں کان نہ ہوں یا صرف ایک کان نہ ہو، اس کی قربانی درست نہیں ہے، یا ایسا ہی جس جانور کا ایک کان پورا کٹا ہوا ہو اس کی قربانی بھی درست نہیں، مگر کان تو ہیں لیکن بالکل ذرا ذرا سے چھوٹے چھوٹے ہیں تو اس کی قربانی درست ہے۔ (در المختار)۔ ۱۲

۱۹۱۰/۲۸ وَعَنْ حُجَيَّةَ بْنِ عَدِيٍّ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ الْبَقَرَةُ عَنْ سَبْعَةٍ قُلْتُ فَإِنْ وَلَدَتْ قَالَ اذْبَحْ وَلَدَهَا مَعَهَا قُلْتُ وَالْعَرْجَاءُ قَالَ إِذَا بَلَغَتِ الْمَنْسَكَ فَاذْبَحْ قُلْتُ فَمَكْسُوْرَةُ الْقَرْنِ قَالَ لَا بَأْسَ أَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ نَسْتَشْرِفَ

حضرت حجیہ بن عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک گائے کی قربانی (زیادہ سے زیادہ) سات آدمیوں کی طرف سے ہو سکتی ہے[۲] راوی کہتے ہیں میں نے عرض کیا کہ قربانی کے لیے جو گائے خریدی گئی تھی، وہ گابھن تھی، اگر قربانی سے پہلے وہ بچہ جنے تو اس بچہ کو کیا کیا جائے، یہ سن کر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ارشاد فرمایا

---

[۱] اور جتنے گرے ہیں ان سے زیادہ باقی ہیں) اور میں ایسے جانور کو بھی قربانی کے لیے پسند نہیں کرتا جس کے کان میں نقص ہو یعنی کان کا کچھ حصہ کٹا ہوا ہو تو حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے جواب دیا کہ جس جانور کو تم قربانی میں پسند نہیں کرتے تو تم اس کو چھوڑ دو، اور دوسرا جانور جو ایسا نہ ہو، اس کی قربانی کر لو، یہ تمہارے لیے تقویٰ کی بات ہے۔

[۲] اگر سات آدمیوں سے کم بھی ہوں تو ایک گائے ان کی طرف سے قربانی دی جا سکتی ہے، اگر سات آدمیوں سے زیادہ ہوں اور ایک گائے ان سب کی طرف سے قربانی دی جائے تو سات آدمیوں کی طرف سے تو قربانی ادا ہو جائے گی اور سات آدمیوں سے جو زیادہ ہیں ان کی طرف سے قربانی نہیں ہوگی۔

الْعَيْنَيْنِ وَالْأُذُنَيْنِ۔

رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ وَأَبُو دَاوُدَ الطَّيَالِسِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ فِي الْمُسْتَدْرَكِ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ حَسَنٌ صَحِيحٌ۔

(کہ اس بچہ کو تم اپنی ملک نہ سمجھنا تم اپنے تصرف میں نہ لانا) ماں کے ساتھ اس بچہ کو بھی ذبح کر دو۔[1] راوی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا کہ اگر قربانی کا جانور لنگڑا ہو تو اس کا کیا حکم ہے؟ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ارشاد فرمایا، بخلاف اس کے کہ وہ لنگڑا ہونے کے باوجود قربانی کی جگہ تک چل سکتا ہے تو ایسے جانور کی قربانی جائز ہے[2] (اس کا ایسا لنگڑا پن قربانی کے لیے مانع نہیں ہے) میں نے پھر عرض کیا کہ جس قربانی کے جانور کا سینگ ٹوٹا ہوا ہو تو اس کا کیا حکم ہے؟ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ ایسے سینگ ٹوٹے ہوئے جانور کی قربانی کرنے میں کچھ مضائقہ نہیں[3]، پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ ہم کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے یہ حکم دیا ہے کہ ہم اچھی طرح قربانی کے جانور کی آنکھوں کو اور کانوں کو دیکھ لیا کریں[4]، اس حدیث کی روایت، دارمی، نسائی، ابن ماجہ، دارقطنی، بیہقی، ابو داؤد طیالسی اور ترمذی نے کی ہے اور اس کی روایت حاکم نے بھی مستدرک میں کی ہے اور ترمذی نے کہا ہے کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

---

[1] قربانی کا جانور تو ماں سمجھی جائیگی، اس کو تم کھانا، البتہ قربانی کے جانور کی جو عمر بتلائی گئی ہے بچہ اس عمر کا نہ ہونے سے بچہ کو قربانی کے لیے ذبح نہیں کیا گیا، صرف وہ خالص عبادت ہی ہے اس لیے اس بچہ کا گوشت نہ کھایا جائے، اس کے گوشت کو خیرات کر دیا جائے اگر قربانی کرنے والا اس بچہ کے گوشت سے کچھ کھائے تو جتنا گوشت کھایا ہے اس کی قیمت خیرات کر دے۔ عالمگیری اور رد المحتار میں ایسا ہی ہے۔

[2] قربانی کے جانور میں لنگڑا پن ہو تو ایسے جانور کی قربانی جائز نہیں ہے مگر لنگڑا پن سے مراد یہ ہے کہ اس کا لنگڑا پن اس طرح ظاہر ہو کہ وہ چل نہ سکے۔ [3] ہاں اگر سینگ جڑ سے ٹوٹ گئے ہوں تو ایسے جانوروں کی قربانی درست نہیں)

[4] اگر آنکھ اور کان اچھے ہوں تو قربانی کریں، ایسا ہی آنکھ میں نصف سے کم خرابی ہو تو اس جانور کی بھی قربانی کر سکتے ہیں، اگر نصف یا نصف سے زیادہ خرابی ہو تو ایسے جانور کی قربانی جائز نہیں ہے، ایسا ہی اگر نصف سے کم کان کٹے ہوئے ہوں تو اس جانور کی قربانی جائز ہے، ہاں اگر نصف یا نصف سے زیادہ کان کٹے ہوئے ہوں یا پورا کان کٹا ہوا ہو تو ایسے جانور کی قربانی جائز نہیں ہے۔

۱۹۱۱/۲۹ وَعَنْ قَتَادَةَ قَالَ قُلْتُ يَعْنِيْ لِسَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ مَا الْاَعْضَبُ قَالَ النِّصْفُ فَمَا فَوْقَهُ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَرَوَى التِّرْمِذِيُّ نَحْوَهُ وَفِيْ رِوَايَةِ الطَّحَاوِيِّ عَنْ قَتَادَةَ فَقُلْتُ لِسَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ مَا عَضْبَاءُ الْاُذُنِ قَالَ اِذَا كَانَ النِّصْفُ فَاَكْثَرُ مِنْ ذٰلِكَ مَقْطُوْعًا۔

حضرت قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے سعید بن المسیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے دریافت کیا کہ (حدیثوں میں اعضب کی قربانی سے منع کہا گیا ہے) اعضب کس کو کہتے ہیں؟ تو سعید بن المسیب نے فرمایا کہ اعضب وہ جانور ہے جس کا کان یا سینگ آدھا یا آدھے سے زائد کٹا ہوا ہو، اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے اور ترمذی اور طحاوی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

۱۹۱۲/۳۰ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ اَبْتَعْنَا كَبْشًا نُضَحِّيْ بِهٖ فَاَصَابَ الذِّئْبُ مِنْ اَلْيَتِهٖ وَاُذُنِهٖ فَسَاَلْنَا النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَمَرَنَا اَنْ نُضَحِّيَ بِهٖ۔

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ہم نے قربانی دینے کے لیے ایک دنبہ خریدا تھا، تو بھیڑیئے نے اس کی دُم کے دونوں حصوں میں سے کچھ اور کان کے بھی کچھ حصہ کو کتر کھایا (جو نصف سے کم تھا) ہم نے اس طرح کے دنبہ کی قربانی کرنے کے متعلق رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہمیں حکم دیا کہ ہم اس کی قربانی کریں۔ (ابن ماجہ)

۱۹۱۳/۳۱ وَعَنْ اِبْرَاهِيْمَ اَنَّهٗ قَالَ الْاُضْحِيَّةُ وَاجِبَةٌ عَلٰى اَهْلِ الْاَمْصَارِ اِلَّا الْحَاجَّ۔

(رَوَاهُ اِمَامُنَا اَبُوْ حَنِيْفَةَ)

حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا: قربانی شہر والوں پر واجب ہے حاجیوں کے علاوہ۔ (اسے ہمارے امام ابو حنیفہ نے روایت کیا ہے)

۱۹۱۴/۳۲ وَعَنْ نَافِعٍ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ قَالَ الْاَضْحٰى يَوْمَانِ بَعْدَ يَوْمِ الْاَضْحٰى رَوَاهُ مَالِكٌ وَقَالَ وَبَلَغَنِيْ عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ مِثْلُهٗ۔

حضرت نافع حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ قربانی عید قربان کے دو دن بعد تک ہے، اس حدیث کو امام مالک نے روایت کر کے کہا کہ ہمیں یہ حدیث حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اسی کی مثل پہنچی ہے۔

۱۹۱۵/۳۳ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ الْاَضْحٰى ثَلٰثَةُ اَيَّامٍ يَوْمَانِ بَعْدَ يَوْمِ النَّحْرِ رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ بِسَنَدٍ جَيِّدٍ وَرَوَاهُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ قربانی کے کل تین دن ہیں ایک عید کا دن اور دو دن عید کے بعد کے۔ امام طحاوی نے اس

إِمَامُنَا أَبُوْحَنِيْفَةَ عَنْ إِبْرَاهِيْمَ نَحْوَهٗ۔

حدیث کو جید سند کے ساتھ روایت کیا ہے اور ہمارے امام ابو حنیفہ نے ابراہیم سے اسی طرح روایت کیا ہے۔

۱۹۱۶/۳۲ وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ الذَّبْحُ بَعْدَ يَوْمِ النَّحْرِ يَوْمَانِ۔ (رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ قربانی کے جانور کا ذبح کرنا عید بقر کے دو دن بعد بھی ہے۔ اس حدیث کو بیہقی نے روایت کیا ہے۔

## بَابُ الْعَتِيْرَةِ

## اس باب میں عتیرہ کا بیان ہے

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ: فَذَرْهُمْ وَمَا يَفْتَرُوْنَ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔ تو آپ انہیں چھوڑ دو، وہ ہیں اور ان کے افتراء (سورۃ الانعام: ۱۳۷)

ف: اس کا مطلب یہ نہیں کہ آپ انہیں تبلیغ نہ کریں تبلیغ تو انہیں آخر دم تک کی جائے گی مطلب یہ ہے کہ ان کے کفر و شرک پر غم نہ کرو اپنے دل کو صدمہ نہ پہنچاؤ، یا تم ایسے کام نہ کرو، تو اس میں خطاب عام مسلمانوں سے ہوگا، کیونکہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تو ان سے پہلے ہی بیزار تھے۔

ف: ایام جاہلیت میں مشرکین جو شرک کے کام کیا کرتے تھے منجملہ ان کے ایک فرع ہے، فرع کی تفصیل یہ ہے کہ مشرکین اونٹنی کو جب پہلا بچہ ہوتا تھا اس بچہ کو بتوں کے سامنے بتوں کے نام سے بتوں کا تقرب حاصل کرنے کے لیے ذبح کرتے تھے اور اس فعل کو اونٹنی کی نسل کے واسطے خیر و برکت کا سبب جانتے تھے اور اس مذبوحہ بچہ کا نام فرع تھا، اور دوسرا رسم جاہلیت میں یہ تھا کہ رجب کے پہلے دھے میں جانور کو بتوں کے نام سے بتوں کے تقرب کے لیے قربانی کرتے تھے اور اس کو عتیرہ کہتے تھے جب اسلام کا زمانہ آگیا تو مسلمان بجائے بتوں کے نام سے قربانی کرنے کے، اللہ تعالیٰ کے نام سے فرع اور عتیرہ کیا کرتے تھے، گو اسلام میں اللہ تعالیٰ کے نام سے یہ دونوں رسم کئے جاتے تھے مگر پھر بھی مشرکین سے مشابہت باقی تھی، اس لیے اسلام نے فرع کو اور عتیرہ کو منسوخ کر دیا کہ اللہ کے نام سے بھی فرع اور عتیرہ نہ کئے جائیں تاکہ مشرکین سے مشابہت باقی نہ رہے، فرع اور عتیرہ جن حدیثوں سے منسوخ کیا گیا ہے ان میں پہلی حدیث یہ ہے جس کو ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں۔

۱۹۱۷ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا فَرَعَ وَلَا عَتِيْرَةَ قَالَ وَالْفَرَعُ أَوَّلُ نِتَاجٍ كَانَ يُنْتَجُ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ فرع اور عتیرہ اب باقی نہ

لَهُمْ كَانُوا يَذْبَحُونَ لِطَوَاغِيْتِهِمْ وَ
الْعَتِيْرَةُ فِيْ رَجَبٍ۔
(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

۱۹۱۸/۲ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ
قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَ
سَلَّمَ نَسَخَتِ الزَّكٰوةُ كُلَّ صَدَقَةٍ فِي
الْقُرْاٰنِ وَنَسَخَ صَوْمُ رَمَضَانَ كُلَّ
صَوْمٍ وَنَسَخَ غُسْلُ الْجَنَابَةِ كُلَّ غُسْلٍ
وَنَسَخَتِ الْاَضَاحِيْ كُلَّ ذَبْحٍ رَوَاهُ
الدَّارُقُطْنِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ وَقَالَ اَبُوْدَاوُدَ
وَالْعَتِيْرَةُ مَنْسُوْخَةٌ۔

رہے، یہ دونوں منسوخ کر دئیے گئے ہیں (کوئی مسلمان ان دونوں کو خواہ نیت کیسی ہی خالصۃً للہ ہو وہ نہ کرے) اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ زکوٰۃ (جو صدقہ فطر اور عشر کو بھی شامل ہے) جب یہ فرض ہوئی تو قرآن میں جو جو خیرات زکوٰۃ فرض ہونے سے پہلے واجب تھی ان کا وجوب منسوخ ہو گیا (اب اس خیرات کا دینا مستحب باقی رہا،) اور رمضان کے روزے فرض ہونے کے پہلے دوسرے مہینوں میں جن دنوں کا روزہ رکھنا فرض تھا مثلاً دسویں محرم کا روزہ رمضان کے فرض ہونے سے ایسے سب دنوں کے روزوں کا وجوب منسوخ ہو گیا (اب ان روزوں کا مستحب ہونا باقی رہا) اور غسل جنابت فرض ہونے سے دوسرے غسل مثلاً جمعہ وغیرہ کا وجوب منسوخ ہو گیا (اب دوسرے غسل مستحب رہے) اور قربانی واجب ہونے سے اور جانور جو عبادت کے طور پر ذبح کئے جاتے تھے، مثلاً عقیقہ اور فرع اور عتیرہ کا وجوب بھی منسوخ ہو گیا[1]۔ اس حدیث کی روایت دارقطنی اور بیہقی نے کی ہے۔

[1] (عقیقہ، فرع اور عتیرہ کا مستحب ہونا باقی رہا عقیقہ کرنے میں کوئی شرعی ممانعت نہیں تھی اس لیے عقیقہ کرنا مستحب رہا، مگر فرع اور عتیرہ کہ اس میں مشرکین کے ساتھ مشابہت ہو رہی تھی، کہ مشرکین بتوں کے لیے کرتے تھے اور مسلمان اللہ تعالیٰ کے لیے ذبح کرتے تھے مگر مشرکین کی مشابہت کی وجہ سے فرع اور عتیرہ کا مستحب ہونا بھی منسوخ ہو گیا، اسی وجہ سے ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے مرقات میں فرع اور عتیرہ کا منسوخ ہونا ظاہر کیا ہے اور ابو داؤد نے بھی اپنی سنن میں عتیرہ کا منسوخ ہونا لکھا ہے)

# بَابُ صَلٰوةِ الْخُسُوْفِ

# اس باب میں سورج اور چاند گرہن کے متعلق بیان ہوگا۔

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ:
وَمَا نُرْسِلُ بِالْاٰيٰتِ اِلَّا تَخْوِيْفًا۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
اور ہم ایسی نشانیاں نہیں بھیجتے مگر ڈرانے کو (سورۂ بنی اسرائیل، ۵۹)

ف: سورج گرہن اور چاند گرہن اور عنقریب اچانک آنے والے عذاب اور منہ مانگے معجزے، رب تعالیٰ کی طرف سے آنے والے عذاب کا پیش خیمہ ہوتے ہیں۔

۱۹۱۹ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ لَمَّا كَسَفَتِ الشَّمْسُ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نُوْدِيَ اِنَّ الصَّلٰوةَ جَامِعَةٌ۔

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَرَوٰى اَبُوْدَاوٗدَ عَنْ عَائِشَةَ نَحْوَهٗ۔

حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مبارک زمانہ میں (ایک بار) جب سورج گرہن ہوا تو (نماز کے لیے اذان اور اقامت نہیں دی گئی، بلکہ) منادی کو حکم دیا گیا کہ وہ "الصلوٰۃ جامعۃ" (نماز جماعت سے ہو رہی ہے) کہہ کر لوگوں کو (سورج گرہن کی نماز کے لیے) بلایا۔ اس کی روایت بخاری نے کی ہے اور ابو داؤد نے بھی اسی طرح اس کی روایت ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کی ہے۔

امام طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ تمام فرائض، سنن اور نوافل میں کوئی نماز ایسی نہیں ہے کہ جس کی ہر رکعت میں متعدد رکوع ہوں، نماز کسوف بھی منجملہ ان نمازوں کے ہے، اس لیے اس کی ہر رکعت میں متعدد رکوع کا ہونا صحیح نہیں ہے، مثل اور نمازوں کے نماز کسوف میں بھی ہر رکعت میں ایک ہی رکوع ہونا چاہیے۔

۱۹۲۰ وَعَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنِ النُّعْمَانِ ابْنِ بَشِيْرٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّيْ فِيْ كُسُوْفِ الشَّمْسِ كَمَا تُصَلُّوْنَ رَكْعَةً وَّسَجْدَتَيْنِ۔

(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ)

حضرت ابو قلابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سورج گرہن کی نماز (کی ہر رکعت کو ایک رکوع اور دو سجدوں کے ساتھ) ایسا ہی پڑھتے تھے جیسے آپ لوگ (تمام نمازوں کی) ہر رکعت کو ایک رکوع اور دو سجدوں کے

ساتھ ادا کرتے ہیں۔ اس کی روایت امام طحاوی، ابو داؤد اور نسائی نے کی ہے ۱۲۔

۱۹۲۱ وَعَنْہُ عَنْ قُبَیْصَۃَ الْبَجَلِیِّ قَالَ انْکَسَفَتِ الشَّمْسُ عَلٰی عَھْدِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَصَلّٰی کَمَا تُصَلُّوْنَ۔

(رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ)

حضرت ابو قلابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، قبیصہ بجلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت کرتے ہیں کہ قبیصہ بجلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مبارک زمانے میں سورج گرہن ہوا تھا تو حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے سورج گرہن کی نماز (ہر رکعت میں ایک رکوع اور دو سجدوں سے پڑھا کرتے ہیں) اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

۱۹۲۲ وَعَنْ اَبِیْ بَکْرَۃَ قَالَ کُنَّا عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَکَسَفَتِ الشَّمْسُ فَقَامَ اِلَی الْمَسْجِدِ یَجُرُّ رِدَاءَہٗ مِنَ الْعَجَلَۃِ وَثَابَ النَّاسُ اِلَیْہِ فَصَلّٰی کَمَا تُصَلُّوْنَ۔

(رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ)

حضرت ابو بکرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ہم حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ سورج گرہن ہوا حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جلدی سے کھڑے ہوئے، اسی خوف کی حالت میں مسجد کی طرف چلے اس وقت حضور پر ایسا خوف طاری تھا کہ چادر مبارک سنبھالنے کی بھی سدھ نہ تھی (چادر مبارک کو گھسیٹتے ہوئے مسجد کی طرف چلے) اور آپ کے ساتھ سب صحابہ حضور کے خوف کی حالت دیکھ کر خود بھی خوف زدہ ہو کر مسجد میں پہنچ گئے۔[۱،۲]

---

[۱] کیا کہوں اس وقت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر کس قدر خوف طاری تھا، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ حضور یہ سمجھے ہوئے ہیں کہ یہ کسوف عذاب الٰہی کا پیش خیمہ ہے، یا اس کسوف کے ساتھ ہی قیامت قائم ہونے والی ہے۔

[۲] قربان نبی اُمی پر کہ کسوف شمس سے خوف زدہ ہو کر ہم کو سینکڑوں برس پہلے وہ بات بتلا دی جو آج سائنس دان بڑی تحقیق کے بعد کہتے ہیں کہ کسوف شمس کے وقت کشش سیارگان متاثر ہونے سے نظام شمسی کے درہم برہم ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے کسوف شمس کے وقت دنیا تباہی کے کنارے پر آجاتی ہے، نظام شمسی میں اگر ایسے ہی خلل پڑ جائے تو سارے کرّے آپس میں ٹکرا جائیں گے اور دنیا ختم ہو جائے گی، پھر جب کسوف شمس کا انجلاء ہونے لگتا ہے تو کشش سیارگان بحال ہو جاتی ہے، اور نظام شمسی اپنے حال پر قائم ہو جاتا ہے اور دنیا تباہی سے بچ جاتی ہے اسی وجہ سے کسوف شمس کے وقت حضور بے حد خوف زدہ تھے۔

وَرَوَى الْبُخَارِيُّ نَحْوَهُ وَفِي رِوَايَةِ ابْنِ حَبَّانَ وَقَالَ رَكْعَتَيْنِ مِثْلَ صَلَاتِكُمْ وَفِي رِوَايَةٍ لِلْحَاكِمِ نَحْوَ ابْنِ حَبَّانَ وَقَالَ الْحَاكِمُ اَنَّهُ عَلَى شَرْطِ الشَّيْخَيْنِ وَلَمْ يُخَرِّجَاهُ وَاَقَرَّ عَلَيْهِ الذَّهَبِيُّ۔

راوی کہتے ہیں کہ اسی خوف کی حالت میں نماز کسوف (ہر رکعت میں ایک رکوع اور دو سجدوں کے ساتھ) ایسے ہی ادا فرمائی جیسے تم اور نمازوں کو (ہر رکعت میں ایک رکوع اور دو سجدوں سے) ادا کرتے ہو اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔ امام بخاری نے بھی اسی طرح روایت کی ہے اور ابن حبان کی ایک روایت میں اور حاکم کی ایک روایت میں ہے کہ کسوف کی نماز حضور نے دو رکعت پڑھائی (اور ہر رکعت کو ایک رکوع اور دو سجدوں سے) پڑھائی جیسے تم دوسری نمازوں کی ہر رکعت کو ایک رکوع اور دو سجدوں سے پڑھتے ہو اور حاکم نے کہا ہے کہ ابو بکرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی یہ حدیث بخاری اور مسلم کی شرط کے موافق ہے، اگرچہ کہ انھوں نے اپنی اپنی کتابوں میں اس کی روایت نہیں کی ہے۔ اور امام ذھبی نے بھی اس کا اعتراف اور اقرار کیا ہے کہ یہ حدیث بخاری اور مسلم کی شرط کے موافق ہے (اس لیے بخاری اور مسلم کی حدیثوں کی طرح یہ حدیث بھی صحیح ہے)

۱۴۲۳
۵ وَعَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى فِي كُسُوْفِ الشَّمْسِ نَحْوًا مِنْ صَلَاتِكُمْ يَرْكَعُ وَيَسْجُدُ۔ (رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالنَّسَائِيُّ وَاِسْنَادُهُ صَحِيْحٌ) وَفِي رِوَايَةٍ لِلنَّسَائِيِّ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى حِيْنَ انْكَسَفَتِ الشَّمْسُ مِثْلَ صَلَاتِنَا يَرْكَعُ وَيَسْجُدُ۔

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم نے سورج گہن کی نماز آپ لوگوں کی نماز کی طرح ہر رکعت کو ایک رکوع اور دو سجدوں کے ساتھ پڑھائی ہے۔ اس کی روایت امام احمد اور نسائی نے کی ہے اور اس کی سند صحیح ہے اور نسائی کی ایک اور روایت بھی اسی طرح ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم نے کسوف شمس کے وقت جو نماز کسوف ادا فرمائی ہیں، اس کی ہر رکعت میں ایک رکوع اور دو سجدے تھے جیسے ہماری اور نمازوں کی ہر رکعت میں ایک رکوع اور دو سجدے ہوتے ہیں۔

١٩٢٤ وَعَنْ اِبْرَاهِيْمَ كَانُوْا يَقُوْلُوْنَ اِذَا كَانَ ذٰلِكَ فَصَلُّوْا كَصَلَاتِكُمْ حَتّٰى تَنْجَلِيَ

(رَوَاهُ ابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ بِسَنَدٍ صَحِيْحٍ)

حضرت ابراہیم نخعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ جن جن صحابہ اور تابعین سے میں نے ملاقات کی ہے وہ (سورج گہن کے متعلق) فرمایا کرتے تھے کہ جب سورج گہن ہو جائے تو گہن چھوٹ کر سورج صاف ہونے تک تم ہمیشہ جیسے دوسری نمازوں کی (ہر رکعت کو ایک رکوع اور دو سجدوں سے) پڑھا کرتے ہو ایسا ہی سورج گہن کی نماز (ہر رکعت کو ایک رکوع اور دو سجدوں کے ساتھ ہر رکن کو طویل ادا کر کے) پڑھا کرو اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے صحیح سند کے ساتھ کی ہے۔

١٩٢٥ وَعَنْ عَطَاءٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ صَلٰوةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رُكُوْعًا وَاحِدًا رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ وَالْحَاكِمُ وَالتِّرْمِذِيُّ فِي الشَّمَائِلِ وَقَالَ الْحَاكِمُ صَحِيْحٌ وَعَطَاءٌ قَالَ اَيُّوْبُ هُوَ ثِقَةٌ۔

حضرت عطاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ، عبد اللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت کرتے ہیں کہ عبد اللہ بن عمرو فرمایا کرتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی ہر نماز (کی ہر رکعت) میں ایک ہی رکوع ہوا کرتا تھا[1] اس کی روایت ابوداؤد نسائی اور حاکم نے کی ہے اور ترمذی نے اس کی روایت شمائل میں کی ہے اور حاکم نے اس حدیث کی سند کو صحیح قرار دیا ہے۔

١٩٢٦ وَعَنْ مَحْمُوْدِ بْنِ لَبِيْدٍ قَالَ كَسَفَتِ الشَّمْسُ يَوْمَ مَاتَ اِبْرَاهِيْمُ ابْنُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا كَسَفَتِ الشَّمْسُ لِمَوْتِ اِبْرَاهِيْمَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ اٰيَتَانِ مِنْ اٰيَاتِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ اَلَا وَاِنَّهُمَا لَا يَنْكَسِفَانِ لِمَوْتِ اَحَدٍ وَّلَا لِحَيَاتِهٖ فَاِذَا رَاَيْتُمُوْهُمَا

حضرت محمود بن لبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مبارک زمانہ میں سورج گہن ہوا اور اتفاق سے اسی دن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے فرزند حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی وفات بھی ہوئی تھی، تو لوگوں نے یہ سمجھا کہ آپ کے فرزند حضرت ابراہیم کی وفات کی وجہ سے سورج گہن ہوا ہے، اس پر حضور صلی اللہ

لہ متعدد رکوع ہوتا نہیں دیکھا گیا اس لیے سورج گہن کی نماز کی ہر رکعت میں بھی متعدد رکوع ہونا ثابت نہیں

كَذٰلِكَ فَافْزَعُوْا اِلَى الْمَسَاجِدِ ثُمَّ قَامَ فَقَرَأَ فِيْمَا نَرٰى بَعْضَ الٓرٰ كِتَابٌ ۔ ثُمَّ رَكَعَ ثُمَّ اعْتَدَلَ ثُمَّ سَجَدَ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ قَامَ فَفَعَلَ مِثْلَ مَا فَعَلَ فِي الْاُوْلٰى رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاِسْنَادُهٗ حَسَنٌ وَقَالَ الْهَيْثَمِيُّ فِيْ مَجْمَعِ الزَّوَائِدِ رِجَالُهٗ رِجَالُ الصَّحِيْحِ ۔

تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا سنو! کسی کے مرنے جینے سے چاند یا سورج گہن نہیں ہوتے۔ بلکہ چاند اور سورج خدا کی قدرت کی نشانیوں میں سے دو نشانیاں ہیں[1] جب سورج یا چاند کو گہن لگتے دیکھو تو خوف زدہ ہو جاؤ (کیا معلوم کہ نظام شمسی ختم ہو کر عذاب الٰہی آ جائے، یا قیامت برپا ہو جائے اس لیے) گھبرائے ہوئے مسجدوں میں جا کر پناہ لو (خدا کی طرف متوجہ رہو) یہ فرما کر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نماز کسوف کے لیے کھڑے ہو گئے اور جہاں تک ہمارا خیال ہے وہ یہ کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے "سورہ الٓرٰ کتاب" کا ایک حصہ پڑھا، پھر رکوع کیا اور رکوع سے اٹھ کر سیدھے کھڑے ہوئے (اور دوبارہ رکوع کئے بغیر) سجدہ میں چلے گئے اور دو سجدے کئے پھر دوسری رکعت کے لیے کھڑے ہو گئے اور (دوسری رکعت کو بھی پہلی رکعت کی طرح (ایک رکوع اور دو سجدوں سے ادا فرما کر نماز ختم کی) اس حدیث کی روایت امام احمد نے کی ہے۔ اور اس کی سند حسن ہے اور ھیثمی نے مجمع الزوائد میں کہا ہے کہ اس حدیث کے راوی صحیح کے راوی ہیں۔

١٩٢٤ وَعَنْ عَطَاءِ بْنِ السَّائِبِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ انْكَسَفَتِ الشَّمْسُ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَكَدْ يَرْكَعُ ثُمَّ رَكَعَ فَلَمْ

حضرت عطاء بن سائب رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد سائب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ سائب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے مبارک زمانے

[1] جن کی روشنی سلب فرما کر اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو ڈرایا کرتے ہیں کہ اتنی بڑی اور روشن مخلوق کو ہم یوں سیاہ اور تاریک کر سکتے ہیں، تمہارے گناہوں کے سبب سے تم کو جو کچھ نہ کریں کم ہے۔

يَكَدْ يَرْفَعُ ثُمَّ رَفَعَ فَلَمْ يَكَدْ يَسْجُدُ ثُمَّ سَجَدَ فَلَمْ يَكَدْ يَرْفَعُ ثُمَّ رَفَعَ فَلَمْ يَكَدْ يَسْجُدُ ثُمَّ سَجَدَ فَلَمْ يَكَدْ يَرْفَعُ ثُمَّ رَفَعَ وَ فَعَلَ فِي الرَّكْعَةِ الْأُخْرٰى مِثْلَ ذٰلِكَ ۔

رَوَاهُ اَبُوْ دَاؤُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَ التِّرْمِذِيُّ فِي الشَّمَائِلِ وَالْحَاكِمُ وَالطَّحَاوِيُّ وَ اِسْنَادُهٗ حَسَنٌ وَقَالَ الْحَاكِمُ صَحِيْحٌ وَلَمْ يَخْرُجَاهُ وَقَالَ الشَّيْخُ الْاِمَامُ ابْنُ الْهَمَّامِ وَقَدْ اَخْرَجَ الْبُخَارِيُّ لِعَطَاءٍ مَقْرُوْنًا بِاَبِيْ بِشْرٍ وَ قَالَ اَيُّوْبُ هُوَ ثِقَةٌ ۔

میں (ایک دفعہ) سورج گہن ہوا تھا تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نماز کسوف پڑھنے کے لیے کھڑے ہوئے دکیا کہوں کیسی نماز تھی کہ جب) آپ قیام فرمانے تو قیام میں (اس قدر طویل قرأت فرمارہے تھے) ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ اب رکوع ہی نہ کریں گے پھر جب آپ رکوع کرتے تو رکوع میں اس قدر دیر تک رہتے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم رکوع سے اب سر مبارک اٹھائیں گے ہی نہیں، پھر آپ جب رکوع سے سر اٹھاتے (اور قومہ کرتے) تو قومہ میں اتنی دیر تک رہے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اب آپ سجدہ کو جائیں گے ہی نہیں، پھر آپ (دوسرا رکوع کئے بغیر) سجدہ میں چلے گئے اور اس قدر دیر تک سجدہ میں رہے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ آپ سجدہ سے سر اٹھائیں گے ہی نہیں، پھر جب آپ نے سجدہ سے سر اٹھایا اور جلسہ کیا تو جلسہ میں اس قدر دیر تک رہے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ آپ دوسرے سجدہ کو جائیں گے ہی نہیں، پھر آپ نے دوسرا سجدہ کیا اور دوسرے سجدہ میں بھی اسی قدر دیر تک رہے، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ آپ دوسرے سجدہ سے دوسری رکعت کے لیے نہیں اٹھیں گے، پھر آپ سجدہ سے سر مبارک اٹھا کر دوسری رکعت کے لیے کھڑے ہوئے اور دوسری رکعت کے بھی ہر رکن کو پہلی رکعت کی طرح طویل فرماتے رہے (اور دوسری رکعت کو بھی پہلی رکعت کی طرح ایک ہی رکوع سے ادا کیا) اس حدیث کی روایت ابوداؤد اور نسائی نے کی ہے اور ترمذی نے اس کی روایت شمائل میں کی ہے۔ اور حاکم اور طحاوی نے بھی اس

١٩٢٨ وَعَنْ اَبِیْ قِلَابَةَ عَنْ قَبِیْصَةَ الْهِلَالِیِّ قَالَ كَسَفَتِ الشَّمْسُ عَلٰی عَهْدِ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّی اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَخَرَجَ فَزِعًا يَجُرُّ ثَوْبَهٗ وَ اَنَا مَعَهٗ يَوْمَئِذٍ بِالْمَدِيْنَةِ فَصَلّٰی رَكْعَتَيْنِ فَاَطَالَ فِيْهِمَا الْقِيَامَ ثُمَّ انْصَرَفَ وَانْجَلَتْ فَقَالَ اِنَّمَا هٰذِهِ الْاٰيَاتُ يُخَوِّفُ اللهُ عَزَّ وَ جَلَّ بِهَا فَاِذَا رَاَيْتُمُوْهَا فَصَلُّوْا كَاَحْدَثِ صَلٰوةٍ صَلَّيْتُمُوْهَا مِنَ الْمَكْتُوْبَةِ رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَالطَّحَاوِیُّ وَالنَّسَائِیُّ وَ اِسْنَادُهٗ صَحِيْحٌ۔

کی روایت کی ہے، اور اس حدیث کی سند حسن ہے اور حاکم نے کہا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے اگرچہ کہ بخاری اور مسلم نے اس کی روایت نہیں کی ہے لیکن امام ابن الہام نے اپنی تحقیق سے کہا ہے کہ بخاری نے بھی اسی طرح اس کی روایت کی ہے۔ ۱۲۰

حضرت ابو قلابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ قبیصہ ہلالی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت کرتے ہیں کہ قبیصہ ہلالی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مبارک زمانے میں (ایک دفعہ) سورج گہن ہوا (اس وقت سورج طلوع کر کے دو نیزہ برابر بلند ہوا تھا) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سورج گہن سے بے حد خوف زدہ تھے (خوف کی وجہ سے چادر اوڑھنے کی سدھ نہ تھی) چادر گھسیٹتے ہوئے مسجد کی طرف چلے، میں بھی اس وقت حضور کے ساتھ تھا اور یہ واقعہ مدینہ منورہ کا ہے، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے دو رکعت نماز سورج گہن کی پڑھائی ان دونوں رکعتوں میں آپ نے بہت طویل قرأت کی۔ پھر جب آپ نماز سے فارغ ہوئے تو کسوف ختم ہو کر آفتاب روشن ہو گیا تھا (نماز کے بعد) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا (صحابہ سنو) شمس و قمر اللہ تعالیٰ کی قدرت کی نشانیاں ہیں (ان کی روشنی سلب کر کے) اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو ڈرایا کرتے ہیں[1] جب تم سورج یا چاند کو گہن لگا ہوا دیکھو تو تم قریب میں جو

---

[1] کہ اتنی بڑی روشن مخلوق کو ہم یوں تاریک کر دیتے ہیں تم کس گنتی میں ہو؟ ہم چاہیں تو تم پر بھی ایسا ہی عذاب اتار سکتے ہیں۔

ابھی ابھی فجر کے فرض کی دو رکعتیں (ہر رکعت ایک رکوع سے پڑھ چکے ہو) ایسا ہی گہن کی نماز کو بھی دو رکعت (ہر رکعت ایک رکوع سے) پڑھا کرو اس کی روایت ابو داؤد، طحاوی اور نسائی نے کی ہے اور اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

۱۹۲۹ وَعَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ قَالَ كَسَفَتِ الشَّمْسُ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَعَلَ يُصَلِّيْ رَكْعَتَيْنِ رَكْعَتَيْنِ وَيَسْأَلُ عَنْهَا حَتّٰى انْجَلَتِ الشَّمْسُ۔ (رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ)

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مبارک زمانے میں (ایک دفعہ) سورج گہن ہوا تھا تو حضور سورج گہن کی نماز دو دو رکعت پڑھاتے تھے (ہر دو رکعت کے بعد سلام پھیر کر دوسری دو رکعت کو نئی تکبیر تحریمہ سے شروع کرتے) اور ہر دو رکعت پڑھنے کے بعد لوگوں سے دریافت فرماتے تھے کیا کسوف ختم ہو گیا؟ لوگ عرض کرتے ابھی کسوف باقی ہے یارسول اللہ ابھی کسوف باقی ہے تو آپ اور دو رکعات پڑھاتے جب کسوف کا ختم ہونا معلوم ہوتا تو نماز بھی ختم کر دیتے تھے۔

ف: نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کئی طریقوں سے نماز کسوف کی روایت آئی ہے ابو داؤد کے دوسرے طریق میں مروی ہے کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم دو رکعت نماز پڑھا کر کسوف ختم ہونے کے بعد دعا فرمارہے تھے، اس کی روایت میں صرف دو رکعت پڑھنے کا ذکر ہے اور حاکم کی روایت میں بھی نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اسی طرح مروی ہے کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے کسوف کی نماز دو رکعت پڑھائی، اور حاکم کی اس روایت میں بھی نماز کسوف صرف دو رکعت پڑھانے کا ذکر ہے، دو رکعتی نماز کسوف پڑھانے کی روایت کر کے حاکم کہتے ہیں کہ صرف دو رکعت پڑھانے کی روایت صحیح ہے اور بخاری اور مسلم کی شرط کے موافق ہے، گو بخاری اور مسلم اس کو اپنی کتابوں میں روایت نہیں کرتے ہیں۔ نسائی کی روایت میں بھی نماز کسوف صرف دو رکعت ہونے کو اس طرح بیان کیا ہے کہ فجر کی نماز کی طرح کسوف شمس کی نماز حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے دو رکعت ہی پڑھائی ہے، زیلعی سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کسوف صرف دو رکعت ہی پڑھے ہیں، یہ سب بذل المجہود سے لیا گیا ہے، اس کے سوا دوسری روایتوں سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ

والسلام کسوف دو رکعت ہی پڑھے ہیں، اسی لیے ردالمحتار میں ظاہر الروایہ سے نقل کرتے ہیں کہ صلاۃ کسوف کے دو رکعت ہی ہیں اور ظاہر الروایہ کے سوا دوسری حنفی کتابوں میں مذکور ہے کہ دو دو رکعت صلوٰۃ کسوف کے پڑھ کر چار رکعت یا اس سے زائد پڑھ سکتے ہیں، اس کی تائید صدر کی اس حدیث سے ہوتی ہے جس کا ترجمہ ابھی کیا گیا ہے، یعنی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام صلوٰۃ کسوف کو دو دو رکعت پڑھتے جاتے تھے اور کسوف کے ختم ہونے کو دریافت فرماتے جاتے تھے، اس روایت سے معلوم ہوا کہ صلوٰۃ کسوف دو رکعت سے زیادہ پڑھنا بھی جائز ہے۔ ۱۲

۱۹۳۶ وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ بَيْنَمَا أَنَا وَغُلَامٌ مِّنَ الْأَنْصَارِ نَرْمِي غَرَضَيْنِ لَنَا حَتَّى إِذَا كَانَتِ الشَّمْسُ قِيدَ رُمْحَيْنِ أَوْ ثَلَاثَةٍ فِي عَيْنِ النَّاظِرِ مِنَ الْأُفُقِ اسْوَدَّتْ حَتَّى آضَتْ كَأَنَّهَا تَنُّومَةٌ فَقَالَ أَحَدُنَا لِصَاحِبِهِ انْطَلِقْ بِنَا إِلَى الْمَسْجِدِ فَوَاللهِ لَيُحْدِثَنَّ شَأْنُ هٰذِهِ الشَّمْسِ لِرَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي أُمَّتِهِ حَدَثًا قَالَ فَدَفَعْنَا فَإِذَا هُوَ بَارِزٌ فَاسْتَقْدَمَ فَصَلَّى فَقَامَ بِنَا كَأَطْوَلِ مَا قَامَ بِنَا فِي صَلٰوةٍ قَطُّ لَا نَسْمَعُ لَهُ صَوْتًا قَالَ ثُمَّ رَكَعَ بِنَا كَأَطْوَلِ مَا رَكَعَ بِنَا فِي صَلٰوةٍ قَطُّ لَا نَسْمَعُ لَهُ صَوْتًا قَالَ ثُمَّ سَجَدَ بِنَا كَأَطْوَلِ مَا سَجَدَ بِنَا فِي صَلٰوةٍ قَطُّ لَا نَسْمَعُ لَهُ صَوْتًا ثُمَّ فَعَلَ فِي الرَّكْعَةِ الثَّانِيَةِ مِثْلَ ذٰلِكَ

رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَرَوَى التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ نَحْوَهُ وَإِسْنَادُهُ صَحِيحٌ وَ

حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں اور ایک انصاری لڑکا تیر اندازی کی مشق کر رہے تھے، یہاں تک کہ جب آفتاب (طلوع کر کے) دیکھنے میں افق میں دو یا تین نیزہ کی مقدار بلند ہوا تو آفتاب کو گہن لگا (ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ تنومہ نامی سیاہ گھاس کی طرح سیاہ ہو گیا ہے (یہ دیکھ کر) ہم نے آپس میں ایک دوسرے سے کہا کہ مسجد چلو، خدا کی قسم! آفتاب کی یہ حالت ہونے سے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی امت کے لیے کوئی نہ کوئی نئے احکام آئیں گے (چلو دیکھیں مسجد میں کیا ہو رہا ہے) سمرہ فرماتے ہیں کہ جیسے ہی ہم مسجد میں آئے، تو کیا دیکھتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (اپنے حجرہ مبارک سے باہر تشریف لائے ہیں اور آگے بڑھ کر کسوف کی نماز پڑھا رہے ہیں۔ (پہلی رکعت میں) قیام اتنا طویل فرمایا کہ ایسا طویل قیام ہم نے حضور کو کسی نماز میں کرتے نہیں دیکھا اور آپ قراءت (ایسی) آہستہ فرما رہے تھے (جیسے دوسری بڑی نمازوں میں آہستہ قراءت فرمایا کرتے تھے جس کی وجہ سے) ہم حضور کی قراءت نہیں سن سکے سمرہ فرماتے ہیں کہ پھر آپ نے رکوع فرمایا اور ایسا طویل رکوع فرمایا جو کسی نماز میں ایسا طویل

قَالَ التِّرْمِذِيُّ حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

رکوع نہیں فرماتے تھے اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم رکوع میں جو کچھ پڑھتے تھے ہم اس کو نہیں سن سکے۔ پھر حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے سجدہ فرمایا اور ایسا طویل سجدہ کسی اور نماز میں نہیں فرمایا تھا اور حضور نے سجدہ میں جو کچھ پڑھا تھا ہم اس کو بھی نہیں سن سکے پھر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم دوسری رکعت کے ہر رکن کو پہلی رکعت کے ہر رکن کی طرح بے حد طویل ادا فرماتے، سمرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم دوسری رکعت پڑھ کر قعدہ میں تھے کہ سورج کا گہن ختم ہو گیا، اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔ اور ترمذی اور نسائی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے، اور اس کی سند صحیح ہے اور ترمذی نے کہا ہے کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

١٩٣١ وَعَنْهُ قَالَ صَلَّى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ [١٣] صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ كُسُوْفٍ لَا نَسْمَعُ لَهُ صَوْتًا.

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْدَاؤُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہم کو سورج گہن کی نماز پڑھائی (تو آپ قراءت ایسی آہستہ پڑھ رہے تھے جس کی وجہ سے) ہم کو آپ کی قرأت سنائی نہیں دے رہی تھی۔ اس کی روایت ترمذی، ابو داؤد، نسائی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

١٩٣٢ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ صَلَّيْتُ [١٤] اِلٰى جَنْبِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ كَسَفَتِ الشَّمْسُ فَلَمْ اَسْمَعْ لَهُ قِرَاءَةً.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ وَاِسْنَادُهُ حَسَنٌ وَرَوٰى اَحْمَدُ وَاَبُوْ يَعْلٰى وَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ جس دن سورج گہن ہوا تھا (اور حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سورج گہن کی نماز پڑھا رہے تھے) تو میں بھی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پہلو میں کھڑا ہوا نماز کسوف پڑھ رہا تھا (حضور قرأت ایسی پڑھ رہے تھے جیسے سری نمازوں میں پڑھا کرتے تھے) اس لیے میں حضرت کی قراءت کو نہیں سن سکا۔ اس کی

اَبُوْ نُعَیْمٍ نَحْوَہٗ۔

روایت طبرانی اور بیہقی نے کی ہے، اور اس حدیث کی سند حسن ہے اور امام احمد، ابو یعلی اور ابو نعیم نے اسی طرح روایت کی ہے۔

ف: واضح ہو کہ ان مذکورہ احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کسوف شمس کی نماز مثل سری نمازوں کے آہستہ قراءت کرکے پڑھتے ہیں امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ بھی نماز کسوف میں سری قراءت کے قائل ہیں مگر ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت آئی ہے کہ ام المومنین فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کسوف شمس کی جو نماز پڑھاتے ہیں تو جہری نمازوں کی طرح کسوف کی نمازوں میں جہر سے قراءت ادا فرماتے، حضرت ام المومنین کی اس حدیث کی وجہ سے صاحبین فرماتے ہیں کہ کسوف کی نماز مثل جہری نمازوں کے جہری قراءت سے پڑھنا چاہیئے، اس سے معلوم ہوا کہ حنفی مذہب میں دو قول ہیں۔ ایک قول میں آہستہ قرأت کرنا ہے اور دوسرے قول میں جہری قرأت کرنا آیا ہے۔ ردالمحتار اور دوسری فقہ کی کتابوں میں ایسا ہی ہے ۱۲۔)

۱۹۳۳/۱۵ وَعَنْ اَبِیْ مُوْسٰی قَالَ خَسَفَتِ الشَّمْسُ فِیْ زَمَانِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَامَ فَزِعًا یَخْشٰی اَنْ تَکُوْنَ السَّاعَۃَ حَتّٰی اَتَی الْمَسْجِدَ فَقَامَ یُصَلِّیْ بِاَطْوَلِ قِیَامٍ وَرُکُوْعٍ وَسُجُوْدٍ مَا رَاَیْتُہٗ یَفْعَلُہٗ فِیْ صَلٰوۃٍ قَطُّ ثُمَّ قَالَ اِنَّ ھٰذِہِ الْاٰیَاتِ الَّتِیْ یُرْسِلُ اللّٰہُ عَزَّ وَجَلَّ لَا تَکُوْنُ لِمَوْتِ اَحَدٍ وَلَا لِحَیَاتِہٖ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ عَزَّ وَجَلَّ یُرْسِلُھَا یُخَوِّفُ بِھَا عِبَادَہٗ فَاِذَا رَاَیْتُمْ شَیْئًا مِّنْھَا فَافْزَعُوْا اِلٰی ذِکْرِ اللّٰہِ وَدُعَائِہٖ وَاِسْتِغْفَارِہٖ۔

حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مبارک زمانہ میں سورج گہن ہوا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم خوفزدہ ہو کر کھڑے ہوگئے، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم یہ سمجھ رہے ہیں کہ قیامت قائم ہو جائے، اسی طرح گھبرائے ہوئے مسجد میں تشریف لائے اور نماز کسوف کے لیے کھڑے ہوگئے۔ اور اتنے طویل قیام، طویل رکوع اور طویل سجدوں سے نماز پڑھائی کہ اتنے طویل قیام، طویل رکوع اور طویل سجدوں سے آپ کو نماز پڑھاتے میں نے کبھی نہیں دیکھا یہ کسوف شمس و

له یہ کہ کسوف شمس کی وجہ سے نظام شمسی ختم ہو کر ممکن ہے۔ له مانا ایسے وقت ختم ہوئی کہ کسوف شمس کا انجلا ہو گیا تھا اس وقت خطبہ کے طور پر نہیں فرمایا، اس لیے کہ اگر خطبہ کے طور پر تقریر ہوتی تو کسوف کی حالت میں ہوتی، اب کسوف کے انجلاء کے بعد ارشاد فرما رہے ہیں، ان لوگوں کے عقائد کی اصلاح کے لیے جو یہ سمجھ رہے تھے کہ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی موت کی وجہ سے کسوف شمس ہوا ہے اس پر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا لوگو سنو یاد تم جو سمجھ رہے ہو کہ کسوف حضرت ابراہیم کی موت کی وجہ سے ہوا ہے ایسا نہیں ہے)۔ اس طرح اعتقاد نہ رکھنا بلکہ

(رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ وَرَوَی الْبُخَارِیُّ وَمُسْلِمٌ نَحْوَہٗ)

قمر قدرت الٰہی کی نشانیاں ہیں ان کو اللہ تعالیٰ ظاہر کرتے ہیں، یہ کسی کے مرنے جینے سے نہیں ہوتے، بلکہ ان کو اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو ڈرانے کے لیے بھیجا کرتے ہیں[1]، جب تم سورج گہن یا چاند گہن ہوتا ہوا دیکھو تم بہت ہی خوف زدہ ہو کر اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرو، اللہ تعالیٰ کو یاد کرو، اور اسی سے دعا مانگو، (کہ الٰہی ہم کو اپنے عذاب سے بچائیے اور اس کسوف کو ہمارے لیے عذاب کا ذریعہ نہ بنائیے) اور اپنے گناہوں کی اللہ تعالیٰ ہی سے مغفرت مانگو[2] اس حدیث کی روایت طحاوی نے کی ہے اور بخاری اور مسلم نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

وَفِیْ رِوَایَۃٍ لَّھُمَا قَالَتْ عَائِشَۃُ مَا رَکَعْتُ رُکُوْعًا قَطُّ وَلَا سَجَدْتُّ سُجُوْدًا قَطُّ کَانَ اَطْوَلُ مِنْہُ۔

اور بخاری اور مسلم کی ایک دوسری روایت میں اس طرح مروی ہے کہ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے مبارک زمانہ میں ایک دفعہ سورج گہن ہوا تھا، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے سورج گہن کی نماز ایسی طویل ادا فرمائی کہ میں نے کبھی ایسی طویل نماز جس کا رکوع بے حد طویل ہو، اور سجدہ بے حد طویل ہو، نہ خود پڑھی اور نہ حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ کبھی پڑھی، جیسے کسوف کی نماز کو حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم طویل رکوع اور طویل سجدوں سے پڑھایا ہے۔

وَفِیْ رِوَایَۃٍ لَّھُمَا عَنْ عَائِشَۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ

بخاری اور مسلم کی ایک اور روایت میں حضرت ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے

[1] کہ اتنی بڑی مخلوق کو ہم سیاہ کر دیتے ہیں تم کس گنتی میں ہو؛ اگر ہم چاہیں تو تم پر بھی عذاب بھیج سکتے ہیں اس لیے
[2] گناہوں کی مغفرت مانگنے سے اللہ کا غضب رحمت سے بدل جاتا ہے۔

إِنَّ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ آيَتَانِ مِنْ آيَاتِ اللّٰهِ لَا يَنْخَسِفَانِ لِمَوْتِ أَحَدٍ وَلَا لِحَيَاتِهِ فَإِذَا رَأَيْتُمْ ذٰلِكَ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ وَكَبِّرُوا وَصَلُّوا وَتَصَدَّقُوا۔

فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سورج گہن کی نماز سے فارغ ہوئے اور اس وقت کسوف شمس کا انجلاء ہو گیا تھا تو مسلمانوں کو مخاطب کرکے فرمایا! مسلمانو! سنو! چاند اور سورج خدا کی قدرت کی نشانیوں میں سے دو نشانیاں ہیں، یہ کسی (نیک) انسان کے مرنے یا کسی (برے) شخص کے پیدا ہونے سے گہن نہیں ہوتے، جب تم شمس وقمر کو گہن ہوتا ہوا دیکھو تو اللہ کی طرف رجوع کرو، اللہ کو یاد کرو (اور سبحان اللہ، الحمد للہ، لا الٰہ الا اللہ اور اللہ اکبر) کہا کرو، اور کسوف کی نماز پڑھا کرو اور خیرات کرو (کہ خیرات رد بلا ہوتی ہے۔

وَفِي رِوَايَةٍ لَهُمَا عَنْ عَائِشَةَ ثُمَّ قَالَ يَا أُمَّةَ مُحَمَّدٍ وَاللّٰهِ مَا مِنْ أَحَدٍ أَغْيَرُ مِنَ اللّٰهِ أَنْ يَزْنِيَ عَبْدُهُ أَوْ تَزْنِيَ أَمَتُهُ يَا أُمَّةَ مُحَمَّدٍ وَاللّٰهِ لَوْ تَعْلَمُونَ مَا أَعْلَمُ لَضَحِكْتُمْ قَلِيلًا وَلَبَكَيْتُمْ كَثِيرًا۔

پھر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا! اے امت محمد ﷺ! تم کو جس طرح اپنے کسی غلام یا باندی کے زنا کرنے سے غیرت آتی ہے، (اور سخت غصہ آتا ہے) اللہ کی قسم! اس سے بڑھ کر غیرت (اور غصہ) خدائے تعالیٰ کو اس وقت آتا ہے جب اس کا کوئی بندہ یا بندی زنا کے مرتکب ہوں، اے امت محمد ﷺ! خدا کی قسم جو کچھ میں جانتا ہوں اگر تم اس کو جانتے تو تم ہنستے کم اور روتے زیادہ۔

وَفِي رِوَايَةٍ لَهُمَا عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ ثُمَّ انْصَرَفَ وَقَدْ تَجَلَّتِ الشَّمْسُ فَقَالَ إِنَّ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ آيَتَانِ مِنْ آيَاتِ اللّٰهِ لَا يَخْسِفَانِ لِمَوْتِ أَحَدٍ وَلَا لِحَيَاتِهِ فَإِذَا رَأَيْتُمْ ذٰلِكَ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ قَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ رَأَيْنَاكَ تَنَاوَلْتَ شَيْئًا فِي مَقَامِكَ هٰذَا ثُمَّ رَأَيْنَاكَ تَكَعْكَعْتَ فَقَالَ إِنِّي رَأَيْتُ الْجَنَّةَ فَتَنَاوَلْتُ

بخاری اور مسلم کی ایک اور روایت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سورج گہن کی نماز سے ایسے وقت فارغ ہوئے جب کہ کسوف شمس کا انجلاء ہو گیا تھا (تو) مسلمانوں کو مخاطب کرکے فرمایا (مسلمانو! سنو) چاند اور سورج خدا کی قدرت کی نشانیوں میں سے دو نشانیاں ہیں، یہ کسی (نیک) انسان کے مرنے یا کسی (برے) شخص کے پیدا ہونے سے گہن

مِنْهَا عُنْقُوْدًا وَلَوْ اَخَذْتُهُ لَاَكَلْتُمْ مِنْهُ مَا بَقِيَتِ الدُّنْيَا وَرَاَيْتُ النَّارَ فَلَمْ اَرَ كَالْيَوْمِ مَنْظَرًا قَطُّ اَفْظَعَ وَرَاَيْتُ اَكْثَرَ اَهْلِهَا النِّسَاءَ قَالُوْا بِمَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ بِكُفْرِهِنَّ قِيْلَ يَكْفُرْنَ بِاللّٰهِ قَالَ يَكْفُرْنَ الْعَشِيْرَ وَيَكْفُرْنَ الْاِحْسَانَ لَوْ اَحْسَنْتَ اِلٰى اِحْدَاهُنَّ الدَّهْرَ ثُمَّ رَاَتْ مِنْكَ شَيْئًا قَالَتْ مَا رَاَيْتُ مِنْكَ خَيْرًا قَطُّ۔

نہیں ہوتے، جب تم شمس و قمر کو گہن ہوتا ہوا، دیکھو تو (اللہ کی طرف رجوع کرو اور) اللہ کو یاد کرو، صحابہ نے عرض کیا، یا رسول اللہ! ہم نے (ایک عجیب بات) دیکھی (کہ جب آپ نماز سے فارغ ہو کر نصیحت فرما رہے تھے تو اس وقت ہم نے آپ کو دیکھا کہ آپ ہاتھ بڑھا کر کوئی چیز لے رہے ہیں، پھر تھوڑی دیر کے بعد ہم نے آپ کو دیکھا کہ آپ پیچھے ہٹ رہے ہیں ہم اس کو کچھ نہیں سمجھ سکے)، حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم نے مجھ کو دیکھا کہ میں ہاتھ بڑھا کر کچھ لے رہا ہوں تو سنو! میرے سامنے اس وقت جنت پیش کی گئی تھی، میں جنت میں سے انگور کا ایک خوشہ لینا چاہ رہا تھا، اگر میں وہ خوشہ لے لیتا تو جب تک دنیا باقی رہتی[1] تم اس میں سے کھاتے رہتے) اور وہ کبھی ختم نہ ہوتا[2]، اور جب تم نے مجھے دیکھا کہ میں پیچھے ہٹ رہا ہوں تو اس وقت میرے سامنے دوزخ پیش کی گئی تھی، کیا کہوں کہ دوزخ میں کثرت سے عورتیں تھیں، صحابہ نے عرض کی عورتیں ایسا کونسا عمل کرتی ہیں جس کی وجہ سے وہ کثرت سے دوزخ میں تھیں۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے فرمایا، عورتیں ناشکری کرنے کی وجہ کثرت سے دوزخ میں تھیں۔ صحابہ نے عرض کی، حضور ناشکری کرنا ہماری سمجھ میں نہیں آیا۔ کیا عورتیں اللہ تعالیٰ کی ناشکری کی وجہ سے کثرت سے دوزخ میں

لہ لیکن اللہ تعالیٰ کو جو منظور ہے کہ تمہارا ایمان بالغیب رہے اور اس سے تمہاری آزمائش ہوتی رہے، جنتی میوہ تم دیکھ لیتے تو تمہارا ایمان بالشہود ہو جاتا، پھر تم کو ایمان بالغیب کا اجر نہیں ملتا تھا)

٢ہ وہ کیسا ہیبت ناک منظر تھا کہ ایسا ہیبت ناک منظر میں نے کبھی نہیں دیکھا اور دوزخ میں جو جو عذاب ہوا ہے تو وہ مجھے دکھائے گئے، مجھے بڑا افسوس تو اس سے ہوا)

ہوں گی؟ تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: نہیں بلکہ وہ اپنے شوہروں کی ناشکری کرتی ہیں اور شوہروں کے احسان کا انکار کرتی ہیں (اس وجہ سے کثرت سے دوزخ میں ہوں گی کیا تم نہیں دیکھتے کہ مرد اپنی عورت سے اگر ہمیشہ بھلائی کرتا رہے، پھر اس کی جانب سے کوئی بات ناگوار پیش آئے، اور اس کے خلاف مرضی ہو۔ (تو وہ سارے احسانوں کو بھول جاتی ہے اور کہنے لگتی ہے کہ میں نے تم سے کبھی کوئی آرام نہیں دیکھا (یہ ہے عورتوں کی ناشکری جو دوزخ میں کثرت سے ہونے کا سبب بنی ہے)

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِلنَّسَائِيِّ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ يَوْمًا مُسْتَعْجِلًا اِلَى الْمَسْجِدِ وَقَدِ انْكَسَفَتِ الشَّمْسُ فَصَلّٰى حَتّٰى انْجَلَتْ ثُمَّ قَالَ اِنَّ اَهْلَ الْجَاهِلِيَّةِ كَانُوْا يَقُوْلُوْنَ اِنَّ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ لَا يَنْخَسِفَانِ لِمَوْتِ اَحَدٍ وَلَا لِحَيَاتِهٖ وَلٰكِنَّهُمَا خَلِيْقَتَانِ مِنْ خَلْقِهٖ يُحْدِثُ اللّٰهُ فِيْ خَلْقِهٖ مَا شَاءَ اللّٰهُ فَاَيُّهُمَا انْخَسَفَ فَصَلُّوْا حَتّٰى يَنْجَلِيَ اَوْ يُحْدِثَ اللّٰهُ اَمْرًا ۔

اور نسائی کی ایک روایت میں اس طرح ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بہت جلدی جلدی مسجد میں ایسے وقت تشریف لائے کہ سورج کو گہن لگ گیا تھا، تو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم آفتاب روشن ہونے تک نماز کسوف پڑھتے رہے پھر فرمایا[1] سورج گہن ہو یا چاند گہن کسی کے مرنے جینے سے نہیں ہوتے بلکہ سورج اور چاند یہ دونوں اللہ کی مخلوق ہیں اور اللہ تعالیٰ اپنی مخلوق میں جیسا چاہے تغیر کرتے ہیں تو چاند یا سورج ان میں سے جب کسی کو گہن لگ جائے تو اس وقت گہن ختم ہونے تک نماز پڑھا کرو۔ ہاں! اگر کوئی ایسی بات ظاہر ہو جائے، جس کی وجہ سے نماز نہیں پڑھ سکتے ہیں (جیسے گہن لگا ہوا آفتاب ڈوبنے لگے یا گہن ایسے وقت ہو

۱؎ (نماز کسوف کے بعد خطبہ کے طور پر نہیں، بلکہ اُن لوگوں کے عقائد کی اصلاح کے لیے فرمایا جو جاہلیت کے زمانے میں یہ سمجھا کرتے تھے کہ سورج گہن ہو یا چاند گہن، یہ روئے زمین کی بڑی شخصیتوں میں سے کسی بڑے آدمی کے مرنے کی وجہ سے ہوا کرتا ہے حالانکہ (ایسا نہیں ہے بلکہ)

جب کہ اس وقت نفل نماز پڑھنا جائز نہ ہو تو ایسے وقت نماز نہیں پڑھنا چاہیئے بلکہ انجلاء تک دعا اور استغفار میں مشغول رہے (جیسا کہ رد المحتار میں مذکور ہے)

۱۹۳۴ / ۱۶ وَعَنْ اَسْمَآءَ بِنْتِ اَبِیْ بَکْرٍ قَالَتْ لَقَدْ اَمَرَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِالْعِتَاقَۃِ فِیْ کُسُوْفِ الشَّمْسِ۔

(رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے فرماتی ہیں کہ (جب کسوف شمس ہو تو کیا معلوم کہ یہی عذاب الٰہی کا ذریعہ نہ بن جائے اس لیے) حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم حکم دیتے ہیں کہ کسوف شمس کے وقت باندی یا غلام آزاد کیا کرو (تاکہ اس کی وجہ سے عذاب الٰہی ٹل جائے) اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

## بَابٌ فِیْ سُجُوْدِ الشُّکْرِ اس باب میں سجدۂ شکر کا بیان ہے

ف۔ جس شخص کو نئی نعمت ملے یا اس کو مال ملے یا اولاد ہو یا اس سے کوئی مصیبت دور ہو گئی ہو تو اس طرح کی جب نعمتیں ملیں تو اس کو چاہیئے کہ اللہ تعالیٰ کا اس طرح شکریہ ادا کرے کہ بغیر نماز کے صرف ایک ہی سجدۂ شکر ادا کرے، اس طرح کا سجدۂ شکر ادا کرنا حنفی مذہب میں مستحب ہے اور اسی پر فتویٰ ہے، نماز اور سجدۂ تلاوت کے جو شرائط ہیں وہ سارے شرائط سجدۂ شکر کے لیے بھی ہیں، یعنے وضوء کا ہونا، جگہ کا پاک ہونا، بدن اور کپڑے کا پاک ہونا، ستر عورت کا ہونا، قبلہ کی طرف رُخ کرنا اور نیت کرنا وغیرہ ہاں نماز میں تکبیر تحریمہ جس کے لیے کان تک ہاتھ اٹھائے جاتے ہیں وہ سجدۂ تلاوت کے لیے بھی نہیں، اور سجدۂ شکر کے لیے بھی نہیں ہے بلکہ سجدۂ شکر کو با وضو قبلہ رو ہو کر دو قیام اور دو اللہ اکبر کہنے کے بیچ میں ادا کرنا چاہیئے، یعنے پہلے کھڑے ہو کر تکبیر تحریمہ کے لیے ہاتھ اٹھائے بغیر اللہ اکبر کہتے ہوئے سجدہ شکر کے لیے سجدہ میں جائے اور سجدہ میں کم از کم تین بار سبحان ربی الاعلیٰ کہے اور اللہ اکبر کہہ کر کھڑا ہو جائے، یہ ہے سجدۂ شکر اس کے لیے تشہد اور سلام بھی نہیں ہے مراقی الفلاح نور الایضاح، طحطاوی، اور در مختار۔ ۱۲)

۱۹۳۵ / ۱ عَنْ اَبِیْ بَکْرَۃَ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا جَآءَہٗ اَمْرٌ سُرُوْرًا اَوْ یُسَرُّ بِہٖ خَرَّ سَاجِدًا شَاکِرًا لِلّٰہِ تَعَالٰی۔

حضرت ابو بکرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو جب کوئی خوشی ہوتی یا کہیں سے کوئی خوش خبری آتی یا کوئی نئی نعمت حاصل

(رَوَاهُ أَبُوْدَاؤدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ غَرِيْبٌ)

ہوتی یا کوئی بلاء ٹل جاتی تو اس کا شکر ادا کرنے کے لیے (مثل سجدۂ تلاوت کے) شکر کا سجدہ (اس طرح) ادا فرماتے[1]۔ اس کی روایت ابوداؤد اور ترمذی نے کی ہے۔

۱۹۳۶ وَعَنْ أَبِيْ جَعْفَرٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاٰى رَجُلًا مِّنَ النُّغَاشِيِّيْنَ فَخَرَّ سَاجِدًا۔

(رَوَاهُ الدَّارُقُطْنِيُّ مُرْسَلًا وَفِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ لَفْظُ الْمَصَابِيْحِ)

حضرت ابوجعفر (حضرت امام باقر رضی اللہ تعالیٰ عنہ) سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ایک شخص کو دیکھا جو لونا (ناقص الخلقت تھا) اس کو دیکھ کر (اس طرح) آپ نے سجدۂ شکر ادا کیا کہ اس بونے کو اس کی خبر نہ ہوئی اور آہستہ فرمایا۔ « اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ عَافَانِيْ مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهٖ » الٰہی میں آپ کا کیا شکر ادا کروں کہ جس بلاء میں اس بونے کو مبتلا کیا ہے مجھے آپ نے اس سے بچایا ہے (آہستہ اس لیے کہا تاکہ خبر نہ ہو اور اس طرح کہنے سے اس کی دل شکنی نہ ہو) اس حدیث کی روایت دارقطنی نے کی ہے اور شرح السنہ میں مصابیح کے الفاظ سے اس کی روایت کی گئی ہے۔

# تمہید

گزشتہ قوموں پر جو دنیوی عذاب آیا تھا، کوئی مسخ کئے گئے، کوئی غرق کئے گئے کسی کو زمین میں دھنسایا گیا، کسی پر کچھ دنیوی عذاب آیا، اور کسی پر کچھ، یہ سب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے پیش نظر تھا، اور یہ بھی آپ کو معلوم ہوا کہ کفار دائمی طور پر دوزخ میں رہیں گے۔ آپ سراپا رحمت تھے، چاہتے تھے کہ اپنی امت پر نہ ویسا دنیوی عذاب آئے، نہ اُخروی دوزخ کا دائمی عذاب رہے، ہمیشہ اُمّت آپ کے پیش نظر رہتی تھی، اپنی امت کو اس طرح کے دنیوی اور اخروی دائمی عذاب سے بچانے کی فکر رہتی تھی، اس کی وجہ سے آپ

[1] کہ باوضوء قبلہ کی طرف رُخ کر کے کھڑے ہو کر اللہ اکبر کہتے ہوئے سجدہ میں جاتے اور سجدہ میں حمد وثنا کر کے پھر اللہ اکبر کہتے ہوئے کھڑے ہو جاتے۔

کبھی رات رات بھر روتے رہتے تھے کہ کسی طرح میں اپنی امت کو اس طرح کے دنیوی عذاب اور اُخروی دائمی عذاب سے بچاؤں۔

۱۹۳۶/۳ وَعَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِیْ وَقَّاصٍ قَالَ خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مِنْ مَکَّةَ نُرِیْدُ الْمَدِیْنَةَ فَلَمَّا کُنَّا قَرِیْبًا مِنْ عَزْوَرَآءَ نَزَلَ ثُمَّ رَفَعَ یَدَیْهِ فَدَعَا اللّٰهَ سَاعَةً ثُمَّ خَرَّ سَاجِدًا فَمَکَثَ طَوِیْلًا ثُمَّ قَامَ فَرَفَعَ یَدَیْهِ سَاعَةً ثُمَّ خَرَّ سَاجِدًا فَمَکَثَ طَوِیْلًا ثُمَّ قَامَ فَرَفَعَ یَدَیْهِ سَاعَةً ثُمَّ خَرَّ سَاجِدًا قَالَ اِنِّیْ سَاَلْتُ رَبِّیْ وَ شَفَعْتُ لِاُمَّتِیْ فَاَعْطَانِیْ ثُلُثَ اُمَّتِیْ فَخَرَرْتُ سَاجِدًا لِّرَبِّیْ شُکْرًا ثُمَّ رَفَعْتُ رَاْسِیْ فَسَاَلْتُ رَبِّیْ لِاُمَّتِیْ فَاَعْطَانِیْ ثُلُثَ اُمَّتِیْ فَخَرَرْتُ سَاجِدًا لِّرَبِّیْ شُکْرًا ثُمَّ رَفَعْتُ رَاْسِیْ فَسَاَلْتُ رَبِّیْ لِاُمَّتِیْ فَاَعْطَانِی الثُّلُثَ الْاٰخَرَ فَخَرَرْتُ سَاجِدًا لِّرَبِّیْ شُکْرًا۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاؤدَ)

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں ایک دفعہ ہم حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ مکہ معظمہ سے مدینہ منورہ کی طرف چلے، جب ہم مقام عزوراہیں پہنچے تو حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو معلوم ہوا کہ رحمت الٰہی اس وقت جوش پہ ہے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم اس وقت کو غنیمت سمجھ کر اپنی سواری سے اتر کر کھڑے ہو گئے اور اپنے دونوں ہاتھ دعا کے لیے اُٹھا کر بہت دیر تک دعا کرتے رہے، پھر سجدہ میں جاکر طویل سجدہ کیا، اور پھر سجدہ سے اٹھ کر کھڑے ہوئے اور کھڑے رہ کر پھر دعا کے لیے دونوں ہاتھ اٹھا کر (بہت دیر تک) دعا کرتے رہے، پھر قیام سے سجدہ میں گئے اور بہت دیر تک سجدہ میں رہے، پھر سجدہ سے اُٹھ کر کھڑے ہوئے اور بہت دیر تک دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے رہے پھر قیام سے سجدہ میں گئے اور بہت دیر تک سجدہ میں رہے، پھر سجدہ سے اُٹھنے کے بعد صحابہ سے ارشاد فرمایا: میں نے اس وقت کئی مرتبہ کھڑے ہو کر دعا کی پھر سجدہ میں گیا، پھر دعا کے لیے کھڑا ہوا پھر سجدہ میں گیا، اس کی وجہ یہ تھی کہ اس وقت رحمت الٰہی جوش پر تھی، میں نے چاہا کہ اپنی اُمت کے لیے قدیم آرزو پوری کرنے کے لیے دعا کروں، میں۔ کھڑے ہو کر دعا کروں میں نے کھڑے ہو کر دعا کی، الٰہی اور قوموں کی طرح میری اُمت کو دنیوی عذاب نہ دینا اور گناہوں کی شامت سے دوزخ میں ڈالیں بھی تو ہمیشہ دوزخ

میں نہ رکھتا، سزا بھگتنے کے بعد دوزخ سے
نجات دیتا تو اللہ تعالٰی کا ارشاد ہوا ہیں
تمہاری تہائی امت کے لیے یہ دعا قبول کرتا ہوں
تہائی امت پر یہ دنیوی عذاب نہیں آئے
گا، گناہوں کی شامت سے دوزخ میں جائیں
گے بھی تو ہمیشہ دوزخ میں نہیں رہیں گے، یہ سن
کر میں نے سجدہ شکر ادا کیا، پھر کھڑے ہو کر دعا کی
الٰہی! میری باقی اُمت کو بھی دنیوی عذاب سے بچائیے
گناہوں کی شامت سے دوزخ میں ہمیشہ نہ رکھیے
اللہ تعالٰی کا ارشاد ہوا، اچھا میرے محمد (صلی اللہ
تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم) تمہاری اُمت کے دوسرے
تہائی حصّے کو بھی دنیوی عذاب سے بچائے رکھوں
گا۔ گناہوں کی شامت سے اگر دوزخ میں بھی جائیں
گے بھی تو ہمیشہ دوزخ میں نہیں رہیں گے دوزخ
سے ان کو نجات دوں گا، یہ سن کر میں نے پھر
سجدۂ شکر ادا کیا، سہ بار پھر کھڑے ہو کر عرض کیا
، الٰہی! میری اُمت کے تیسرے حصّہ کو بھی دنیوی
عذاب سے بچائیے گناہوں کی شامت سے
اگر دوزخ میں جائیں بھی تو اُن کو ہمیشہ دوزخ
میں نہ رکھیے تو اللہ تعالٰی کا ارشاد ہوا اچھا میرے
محمد مجھے تمہاری خاطر منظور ہے، تمہاری اُمت
کے تیسرے حصّہ کو بھی دنیوی عذاب سے بچائے
رکھوں گا۔ گناہوں کی شامت سے اگر دوزخ میں
جائیں بھی تو ہمیشہ ان کو دوزخ میں نہ رکھوں گا، تمام
اُمت تمہاری دنیوی عذاب سے بھی محفوظ رہے
گی، اور دوزخ کے ہمیشہ کے عذاب سے بھی محفوظ
رہے گی، کیوں محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم اب خوش
ہوئے، یہ سن کر میں نے تیسری بار پھر سجدۂ شکر
ادا کیا، اس کی روایت امام احمد اور ابو داؤد نے

کی ہے۔

# بَابُ الْاِسْتِسْقَاءِ

(اس باب میں استسقاء کا بیان ہے یعنے بارش رک گئی ہو تو بارش ہونے کے لیے دعا کرنا)

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ:
اِسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا ۙ يُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ مِّدْرَارًا ۙ

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
اپنے رب سے معافی مانگو وہ بڑا معاف فرمانے والا ہے، تم پر شراٹے کا مینہ بھیجے گا۔
(سورۃ نوح ۱۱، ۱۰:۷۱)

ف: تم ایمان لاکر اللہ تعالیٰ کے حضور اپنے گناہوں کی معافی مانگو، کیونکہ گناہوں کی شامت اور برے اعمال کی وجہ سے جو بارش رک گئی ہے تمہارے استغفار کرنے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ تمہارے لیے موسلا دھار، شراٹے دار بارش برسائے گا، کیونکہ اللہ تعالیٰ پروردگار بڑا بخشنے والا مہربان ہے۔

ف: اس آیت سے معلوم ہوا کہ بارش رک گئی ہو تو بارش آنے کے لیے صرف توبہ اور استغفار کافی ہے ذیل کی فصل اول کی احادیث اور آثار سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے اسی لیے امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ بارش رک گئی ہو تو بارش آنے کے لیے بغیر نماز کے صرف توبہ استغفار سنت ہے، بعض حدیثوں میں استسقاء کے لیے نماز پڑھنا بھی آیا ہے اگر استسقاء کے لیے نماز پڑھنا سنت ہوتا تو سب حدیثوں میں نماز پڑھنے کا ذکر ہوتا، اکثر حدیثوں اور آیتوں میں نماز پڑھنے کا ذکر نہیں آیا، کبھی استسقاء کے لیے نماز پڑھنا اور کبھی ترک کرنا نماز استسقاء کے سنت ہونے پر دلالت نہیں کرتا، اسی وجہ سے امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ نے یہ نہیں فرمایا ہے کہ استسقاء کے لیے نماز نا جائز ہے بلکہ وہ صرف یہ فرماتے ہیں کہ استسقاء کے لیے نماز پڑھنا سنت نہیں ہے، بلکہ جائز ہے پڑھنا چاہیں تو پڑھ سکتے ہیں (عمدۃ القاری) ۱۲

## اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

## فصل اول

۱۴۳۸ عَنْ شَرِيْكِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ نَمِرٍ اَنَّهٗ سَمِعَ اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ

حضرت شریک بن عبد اللہ بن ابی نمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ انس بن مالک

فَرَفَعَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَدَیْہِ ثُمَّ قَالَ اَللّٰھُمَّ حَوَالَیْنَا وَلَا عَلَیْنَا اَللّٰھُمَّ عَلَی الْاٰکَامِ وَالْجِبَالِ وَالظِّرَابِ وَالْاَوْدِیَۃِ وَ مَنَابِتِ الشَّجَرِ قَالَ فَانْقَطَعَتْ وَخَرَجْنَا نَمْشِیْ فِی الشَّمْسِ قَالَ شَرِیْکٌ فَسَاَلْتُ اَنَسًا اَھُوَ الرَّجُلُ الْاَوَّلُ قَالَ لَا اَدْرِیْ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

چھوٹا ٹکڑا شل ڈھال کے اٹھا (اور ہم کو دکھائی دیا دیکھتے دیکھتے تمام آسمان پر پھیل گیا اور برسنا شروع کیا اور خوب بارش ہونے لگی اور اتنی بارش ہوتی رہی کہ بخدا ایک ہفتہ تک سورج نظر نہ آیا، اسی طرح پورا ہفتہ گزر گیا اور دوبارہ جمعہ کا دن آیا اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم منبر پر کھڑے ہوئے جمعہ کا خطبہ ارشاد فرمارہے تھے کہ ایسے میں ایک صاحب اسی دروازے سے مسجد میں داخل ہوئے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے کھڑے ہوکر عرض کرنے لگے یارسول اللہ (کثرت بارش سے) مویشی تباہ ہوگئے اور راستے بھی بند ہوگئے، آپ اللہ تعالیٰ سے دعا کیجئے کہ اب ہم پر بارش نہ ہو (جہاں ضرورت ہو وہاں بارش ہو) حضرت انس فرماتے ہیں کہ پھر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے مبارک ہاتھوں کو اٹھایا پھر دعا فرمانے لگے۔

الٰہی ہمارے آس پاس بارش ہو ہم پر نہ ہو الٰہی ٹیلوں پر اور پہاڑوں پر اور پہاڑیوں پر اور نالوں پر اور جہاں درخت پیدا ہوتے ہیں ان مقامات پر پانی برسایئے۔

حضرت انس فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا یہ دعا فرمانا ہی تھا کہ ابر پھٹ گیا (بارش ختم ہوگئی) اور جب ہم (مسجد سے) واپس ہوئے، ہم دھوپ میں چلتے ہوئے واپس ہوئے شریک جو اس حدیث کے راوی ہیں وہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے دریافت کیا کہ یہ بعد میں آنے والے صاحب جو بارش کے بند ہونے کی دعا کروانے آئے ہیں کیا وہی صاحب تھے جو بارش ہونے کی دعا کروانے

مَالِكٍ يَذْكُرُ اَنَّ رَجُلًا دَخَلَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ مِنْ بَابٍ كَانَ وِجَاهَ الْمِنْبَرِ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَائِمٌ يَخْطُبُ فَاسْتَقْبَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَائِمًا فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هَلَكَتِ الْمَوَاشِيْ وَانْقَطَعَتِ السُّبُلُ فَادْعُ اللّٰهَ اَنْ يُّغِيْثَنَا قَالَ فَرَفَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدَيْهِ فَقَالَ اَللّٰهُمَّ اسْقِنَا اَللّٰهُمَّ اسْقِنَا اَللّٰهُمَّ اسْقِنَا قَالَ اَنَسٌ فَلَا وَاللّٰهِ مَا نَرٰى فِي السَّمَآءِ مِنْ سَحَابٍ وَّلَا قَزْعَةٍ وَّلَا شَيْئًا وَّمَا بَيْنَنَا وَبَيْنَ سَلْعٍ مِّنْ بَيْتٍ وَّلَا دَارٍ قَالَ فَطَلَعَتْ مِنْ وَّرَآئِهٖ سَحَابَةٌ مِّثْلُ التُّرْسِ فَلَمَّا تَوَسَّطَتِ السَّمَآءَ انْتَشَرَتْ ثُمَّ اَمْطَرَتْ قَالَ فَوَاللّٰهِ مَا رَاَيْنَا الشَّمْسَ سَبْتًا ثُمَّ دَخَلَ رَجُلٌ مِّنْ ذٰلِكَ الْبَابِ فِي الْجُمُعَةِ الْمُقْبِلَةِ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَائِمٌ يَخْطُبُ فَاسْتَقْبَلَهٗ قَائِمًا فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هَلَكَتِ الْاَمْوَالُ وَانْقَطَعَتِ السُّبُلُ فَادْعُ اللّٰهَ اَنْ يُّمْسِكَهَا قَالَ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کو یہ واقعہ بیان کرتے ہوئے سنا ہے، انس بن مالک فرماتے ہیں کہ (بارش نہ ہونے سے لوگ بہت پریشان تھے ایسے مواقع پر) جمعہ کے دن ایک صاحب منبر کے سامنے والے دروازے سے مسجد نبوی میں داخل ہوئے اس وقت حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم منبر پر کھڑے خطبہ ارشاد فرمارہے تھے، یہ آنے والے صاحب حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی طرف رخ کرکے کھڑے ہوگئے اور عرض کی یا رسول اللہ! (بارش نہ آنے سے جو قحط پڑا ہے اس کی وجہ سے) مویشی ہلاک ہوگئے (اور راونٹوں کے مرنے کی وجہ سے) آمدورفت کے ذرائع کم ہوگئے اس لیے راستے بند پڑے ہیں، آپ دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ ہم پر بارش برسائے (یہ سنتے ہی) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے مبارک ہاتھوں کو اٹھا کر دعا کی۔

الٰہی ہم پر بارش برسایئے
الٰہی ہم پر بارش برسایئے
الٰہی ہم پر بارش برسایئے

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، فرماتے ہیں خدا کی قسم (حضور کے دعا فرمانے سے پہلے) بارش کے کوئی آثار ظاہر نہ تھے، نہ تو ابر گھرا ہوا تھا نہ ابر کے ٹکڑے اِدھر اُدھر پھر رہے تھے بلکہ آسمان بالکل صاف تھا، کوہ سلع تک ہماری نظر پہنچ رہی تھی، ہمارے اور کوہ سلع کے درمیان میں نہ کوئی مکان تھا اور نہ کوئی عمارت، کوہ سلع اور اس کے پیچھے کا حصہ ہم کو صاف نظر آرہا تھا اور کہیں ابر کا پتہ نہیں تھا (حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے دعا فرماتے ہی) کوہ سلع کے پیچھے سے ابر کا

آئے تھے تو انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ مجھے اس کا علم نہیں ہے۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۱۹۳۹ وَعَنْ شُرَحْبِيلَ بْنِ السِّمْطِ اَنَّهٗ قَالَ لِكَعْبٍ يَا كَعْبُ بْنُ مُرَّةَ حَدِّثْنَا عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاحْذَرْ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اسْتَسْقِ اللّٰهَ فَرَفَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدَيْهِ فَقَالَ اللّٰهُمَّ اسْقِنَا غَيْثًا مَرِيْئًا طَبَقًا عَاجِلًا غَيْرَ رَائِثٍ نَافِعًا غَيْرَ ضَارٍّ قَالَ فَمَا جَمَعُوْا حَتّٰى اُحْيُوْا قَالَ فَاَتَوْهُ فَشَكَوْا اِلَيْهِ الْمَطَرَ فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ تَهَدَّمَتِ الْبُيُوْتُ فَقَالَ اللّٰهُمَّ حَوَالَيْنَا وَلَا عَلَيْنَا قَالَ فَجَعَلَ السَّحَابُ يَنْقَطِعُ يَمِيْنًا وَّشِمَالًا۔

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

حضرت شرحبیل بن السمط رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے کعب بن مرّہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کعب! رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی ہم کو کوئی حدیث سنائیے۔ آپ بہت احتیاط سے وہی الفاظ سنائیے جو حضرت سے آپ نے سنے ہیں، حضرت کعب نے فرمایا میں وہی سناتا ہوں جو میں نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے سنے ہیں ایک دفعہ کا واقعہ ہے کہ بارش رک گئی تھی لوگ بہت پریشان تھے (ایسے موقع) میں ایک صاحب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی یا رسول اللہ! بارش نہ ہونے سے لوگ بہت پریشان ہیں، آپ بارش آنے کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا فرمایئے۔ یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے دعا کے لیے اپنے دونوں مبارک ہاتھوں کو اٹھایا اور یہ دعا فرمانے لگے۔

اے اللہ! ہم پر ایسی بارش برسایئے جس سے ہم کو فائدہ ہی فائدہ ہو، کوئی ضرر نہ ہو، الٰہی ایسی بارش برسایئے جس سے چاروں طرف سبزہ ہی سبزہ ہو جائے اور ایسی بارش ہو جو حسب ضرورت ہوتی ہی رہے ایسا نہ ہو کہ ضرورت پر پھر رک جائے، اب دیر نہ کیجئے، جلدی سے بارش برسایئے اس سے زیادہ انتظار نہ کروایئے۔

کعب فرماتے ہیں کہ (یہ جمعہ کا واقعہ ہے) حضور کے دعا کرنے کے بعد لوگ ابھی جمعہ کی نماز سے فارغ

نہیں ہوئے تھے کہ کثرت سے بارش ہونے لگی اور دوسرے جمعہ تک بارش ہوتی رہی، پھر لوگ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کی خدمت مبارک میں حاضر ہوئے اور کثرت بارش کی شکایت کرنے لگے عرض کی (اس کثرت سے بارش ہوئی ہے کہ) مکانات گرنے لگے ہیں پھر حضور دعا کرنے لگے

الٰہی ہمارے آس پاس (جہاں ضرورت ہو وہاں بارش ہو ہم کو اب ضرورت نہیں رہی ہے اس لیے اب) ہم پر بارش نہ ہو۔

کعب کہتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کے یہ دعا فرماتے ہی ہم دیکھ رہے تھے کہ ابر پھٹ گیا ہے اور آبادی کے سیدھے جانب یا بائیں جانب چلا جا رہا ہے اس کی روایت ابن ماجہ نے کی ہے۔

۱۹۴۰ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُوَاكِئُ فَقَالَ اَللّٰهُمَّ اسْقِنَا غَيْثًا مُّغِيْثًا مُّرِيْئًا مَّرِيْعًا نَافِعًا غَيْرَ ضَآرٍّ عَاجِلًا غَيْرَ اٰجِلٍ قَالَ فَاطْبَقَتْ عَلَيْهِمُ السَّمَآءُ

(رَوَاهُ اَبُوْ دَاوُدَ)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (ایک دفعہ بارش رک گئی تھی اور بارش نہ ہونے سے لوگ بہت پریشان تھے ایسے وقت) میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کو دیکھا کہ آپ اپنے مبارک ہاتھوں کو اٹھائے ہوئے یہ دعا فرما رہے تھے۔

اے اللہ ہم پر ایسی بارش برسایئے جو قحط دور کرتی ہیں ہماری امداد کرے اور جس سے ہم کو فائدہ ہی فائدہ ہو کوئی ضرر نہ ہو، الٰہی ایسی بارش برسایئے جس سے چاروں طرف سرسبزی ہی سرسبزی ہو جائے، اب دیر نہ کیجئے جلدی سے بارش برسایئے اس سے زیادہ انتظار نہ کروایئے۔

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کے یہ دعا فرماتے ہی ہم کیا دیکھتے ہیں کہ ابر اٹھا اور ہمارے

چاروں طرف چھا گیا۔ اس کی روایت ابوداؤد نے کی ہے۔

۱۹۴۱/۴ وَعَنْ عُمَيْرٍ مَوْلَى آبِي اللَّحْمِ اَنَّهُ رَاَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْتَسْقِي عِنْدَ اَحْجَارِ الزَّيْتِ قَرِيْبًا مِّنَ الزَّوْرَاءِ قَائِمًا يَدْعُوْ يَسْتَسْقِيْ رَافِعًا يَدَيْهِ قِبَلَ وَجْهِهٖ لَا يُجَاوِزُ بِهِمَا رَاْسَهٗ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَرَوَى التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَآئِيُّ نَحْوَهٗ)

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں مقام زوراء کے قریب احجار الزیت ہے اس جگہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو کھڑے ہوئے استسقاء کی دعا فرماتے ہوئے میں نے دیکھا، آپ اس طرح دعا فرما رہے تھے کہ (حسب عادت) آپ کے دونوں دست مبارک سینہ کے مقابل تھے اور دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں حضور کے چہرے کے سامنے تھیں، اور ہاتھوں کی پشت زمین کی طرف تھی اور میں نے بہت غور سے دیکھا ہے کہ آپ کے دونوں دست مبارک (دعا کے وقت) سر سے اونچے اٹھے ہوئے نہیں تھے۔ اس کی روایت ابوداؤد نے کی ہے اور ترمذی اور نسائی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

۱۹۴۲/۵ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اسْتَسْقٰى قَالَ اَللّٰهُمَّ اسْقِ عِبَادَكَ وَبَهِيْمَتَكَ وَانْشُرْ رَحْمَتَكَ وَاَحْيِ بَلَدَكَ الْمَيِّتَ

(رَوَاهُ مَالِكٌ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَرَوَى الْبَيْهَقِيُّ وَالطَّبْرَانِيُّ نَحْوَهٗ)

حضرت عمرو بن شعیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد کے واسطے سے اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ ان کے دادا نے فرمایا کہ (بارش جب رک جاتی تھی تو بارش آنے کے لیے) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم یہ دعا فرمایا کرتے تھے۔

الٰہی (آپ کے بندے اور جانور آپ کی رحمت کے منتظر ہیں اس سے زیادہ ان کو انتظار نہ کرائیے آپ کی رحمت کا صدقہ) ان پر بارش برسائیے اپنی رحمت سب پر عام کیجئے جس کا یہ نتیجہ ہے کہ چاروں طرف سرسبزی ہو جائے (کھیت ہرے بھرے ہو جائیں اور جانوروں کو چارہ ملنے لگے بارش سے) مردہ شہروں کو زندہ کیجئے، یعنی چاروں طرف زمینیں جو

۱۹۴۳ وَعَنْ عَطَاءِ ابْنِ اَبِیْ مَرْوَانَ الْاَسْلَمِیِّ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ خَرَجْنَا مَعَ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ یَسْتَسْقِیْ فَمَا زَادَ عَلَی الْاِسْتِغْفَارِ ۔

رَوَاهُ ابْنُ اَبِیْ شَیْبَةَ وَرَوٰی سَعِیْدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ فِیْ سُنَنِهٖ بِسَنَدٍ جَیِّدٍ نَحْوَهٗ

۱۹۴۴ وَعَنْ اِبْرَاهِیْمَ اَنَّهٗ خَرَجَ مَعَ مُغِیْرَةَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الثَّقَفِیِّ یَسْتَسْقِیْ قَالَ فَصَلَّی الْمُغِیْرَةُ فَرَجَعَ اِبْرَاهِیْمُ حَیْثُ رَاٰهُ یُصَلِّیْ۔

(رَوَاهُ ابْنُ اَبِیْ شَیْبَةَ)

خشک ہوگئی ہیں ان پر بارش برسایئے جس سے سرسبز ہوکر لہلہانے لگیں۔ اس کی روایت امام مالک اور ابو داؤد نے کی ہے اور بیہقی اور طبرانی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

حضرت عطاء بن ابی مروان اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ان کے والد کہتے ہیں[1] کہ ہم بھی حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے ساتھ تھے (مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ بارش آنے کے لیے) حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، (نماز استسقاء نہیں پڑھی تھی) صرف دعا استغفار پر اکتفا فرماتے تھے۔ اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے اور سعید بن منصور نے بھی اپنی سنن میں جید سند کے ساتھ اسی طرح اس کی روایت کی ہے۔

ابراہیم نخعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کا یہ واقعہ صحیح سند سے روایت کیا گیا ہے کہ (آپ کے زمانے میں ایک وقت بارش رک گئی تھی، لوگ پریشان تھے) پانی آنے کی دعا کرنے کے لیے آپ مغیرہ بن عبداللہ ثقفی کے ساتھ شہر سے باہر جنگل میں تشریف لے گئے تھے، وہاں جاکر مغیرہ بن عبداللہ ثقفی نے نماز استسقاء پڑھنا شروع کی، جب حضرت ابراہیم نخعی نے دیکھا کہ مغیرہ نے نماز استسقاء پڑھنا شروع کی ہے تو آپ (نماز میں شریک ہوئے بغیر اس وجہ سے) واپس ہوئے (کہ پانی آنے کے لیے صرف دعا اور استغفار سنت ہے نماز پڑھنا سنت نہیں ہے، جب مغیرہ نے سنت کے خلاف کیا تو حضرت ابراہیم نخعی سنت کا خلاف کرتے

[1] (حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے زمانے میں ایک دفعہ بارش رک گئی تھی، لوگ پریشان تھے تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، بارش آنے کے لیے دعا کرنے شہر سے باہر نکلے۔

ہوئے نہیں دیکھ سکے اور واپس ہو گئے) اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے۔

۱۹۴۵ وَعَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَجُلًا شَكَا اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هِلَاكُ الْمَالِ وَ جَهْدُ الْعِيَالِ فَدَعَا اللّٰهَ يَسْتَسْقِيْ وَ لَمْ يَذْكُرْ اَنَّهٗ حَوَّلَ رِدَآءَهٗ وَلَا اسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (بارش رک جانے سے قحط کے آثار ظاہر ہو رہے تھے، ایسے وقت) ایک صاحب نے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا... یا رسول اللہ! بارش رک جانے سے مال یعنی اونٹ (جن پر عرب کی زندگی کا دار و مدار ہے) ہلاک ہو رہے ہیں اہل و عیال سخت تکلیف میں ہیں (حضور بارش کے لیے دعا فرمائیں) یہ سن کر بارش آنے کے لیے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے دعا فرمائی، (راوی کہتے ہیں کہ حضرت انس نے اس حدیث میں (دعاء استسقاء کے وقت) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم استقبال قبلہ اور چادر الٹنے کا ذکر نہیں کیا۔

ف: اس سے معلوم ہوا کہ استقبال قبلہ اور چادر الٹنا دعاء استسقاء کے وقت سنت نہیں ہے، اگر یہ دونوں سنت ہوتے تو حضرت انس ان دونوں باتوں کا ضرور ذکر فرماتے، اسی لیے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ چادر الٹنا دعا استسقاء میں سنت نہیں ہے اگر چیکہ بعض حدیثوں میں استسقاء میں چادر الٹنے کا ذکر ہے، اگر چادر الٹنا سنت ہوتا تو سب حدیثوں میں اس کا ذکر آتا، بعض حدیثوں میں چادر الٹنے کا ذکر ہوتا اور بعض میں نہ ہوتا استسقاء میں چادر الٹنے کے سنت ہونے پر دلالت نہیں کرتا، اب رہا استقبال قبلہ یعنی دعاء استسقاء کے وقت قبلہ رو ہوتا تو اس بارے میں عمدۃ القاری میں لکھا ہے کہ اگر دعاء استسقاء آبادی میں ہو رہی ہو تو استقبال قبلہ اور چادر الٹنا دونوں دعاء استسقاء کے وقت متفقہ طور پر ثابت نہیں ہیں اگر صحرا میں آبادی کے باہر دعا استسقاء ہو رہی ہو تو چادر الٹنا اور استقبال قبلہ صاحبین کے نزدیک سنت ہے (مقتدی طویل دعا نہ کریں، صرف قبلہ رو ہو کر بیٹھیں اور دعا کے وقت آمین کہتے رہیں اور امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے صحرا میں دعاء استسقاء کرنے کے وقت قبلہ رو ہونے کے متعلق باوجود تحقیق کے کوئی روایت نہیں ملی) اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۱۹۴۶ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ اسْتَسْقٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ

وَحَوِّلْ رِدَآءَهٗ لِيَتَحَوَّلَ الْقَحْطُ۔ رَوَاهُ الْحَاكِمُ فِي الْمُسْتَدْرَكِ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ وَلَمْ يُخَرِّجَاهُ۔

واٰلہٖ وسلم (ایک وقت بارش آنے کے لیے دعاءِ استسقاء فرماتے تھے) اور دعا استسقاء کے وقت اپنی چادر مبارک اس طرح الٹتے تھے[۱] اس حدیث کی چادر الٹنے کی وجہ یہ بتلائی گئی ہے کہ جس طرح چادر کا ہر جزء الٹا گیا ہے اسی طرح موجودہ حالت میں انقلاب ہو کر بجائے قحط کے خوش حالی آجائے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ چادر الٹنا دعا استسقاء کے وقت سنت اور عبادت نہیں ہے بلکہ یہ عرض کرنا ہے کہ الٰہی ہماری حالت میں انقلاب پیدا کر کے خوش حالی لائیے اس سے محض فال نیک لینا مقصود تھا نہ کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کا چادر الٹنے کو سنت اور عبادت بنانے کا ارادہ تھا اسی لیے ہر حدیث میں دعاء استسقاء کے وقت چادر الٹنے کا ذکر نہیں ہے یہی وجہ ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ دعا استسقاء کے وقت چادر الٹنے کو سنت ہونا نہیں فرماتے ہیں) اس حدیث کی روایت حاکم نے مستدرک میں کی ہے اور حاکم نے کہا ہے کہ اس حدیث کی سند بخاری اور مسلم کی شرط کے موافق ہے اور صحیح ہے، اگرچہ انھوں نے اپنی اپنی کتابوں میں اس کی روایت نہیں کی ہے۔

۱۴۴۲ وَعَنْ هِشَامِ بْنِ إِسْحَاقَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ كِنَانَةَ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ

حضرت ہشام بن اسحاق بن عبد اللہ بن کنانہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ان کے والد

---

[۱] کہ اپنے دونوں ہاتھ پیٹھ کی طرف سے جا کر چادر مبارک جو پشت پر لٹکی ہوئی تھی بائیں ہاتھ سے چادر کے نیچے کے سیدھے کنارے کو پکڑے اور سیدھے ہاتھ سے چادر کے نیچے کے بائیں کنارے کو پکڑے اور چادر کے اوپر کے کناروں کو پیٹھ کی طرف سے ہی نیچے گرا کر نیچے کے کناروں کو اوپر لائے جس سے چادر کا ہر جزء الٹ گیا، اندر کا حصہ باہر آگیا اور باہر کا حصہ اندر چلا گیا، سیدھے طرف کا حصہ بائیں طرف آگیا اور بائیں طرف کا حصہ سیدھے طرف آگیا، اور نچلا حصہ اوپر آگیا اور اوپر کا حصہ نیچے آگیا، یا سارا عمل ایک ہی حرکت میں ادا کیا گیا (اس سے عملی طور پر یہ بتانا مقصود تھا کہ الٰہی ہماری حالت میں قحط کی وجہ سے بہت بڑا انقلاب آگیا ہے جیسے میں نے چادر کے ہر جزء کو الٹا ہے ویسے ہی ہماری ہر حالت میں انقلاب پیدا کر کے قحط سالی دور فرمائیے، خوش حالی پیدا کر دیجئے)

سَأَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ عَنْ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْاِسْتِسْقَاءِ فَقَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَبَذِّلًا مُتَوَاضِعًا مُتَضَرِّعًا فَجَلَسَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَلَمْ يَخْطُبْ خُطْبَتَكُمْ هٰذِهٖ وَلٰكِنْ لَمْ يَزَلْ فِي الدُّعَاءِ وَالتَّضَرُّعِ وَالتَّكْبِيْرِ وَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ كَمَا كَانَ يُصَلِّيْ فِي الْعِيْدَيْنِ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ ۔

اسحاق بن عبد اللہ کہتے ہیں کہ انھوں نے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے دریافت کیا (لوگوں میں یہ مشہور ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نماز استسقاء بھی پڑھا ئی ہیں) آپ بیان فرمائیے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی نماز استسقاء کیسی تھی تو حضرت ابن عباس نے فرمایا (ستو ایک مرتبہ بارش رک گئی تھی، قحط سالی کے آثار ظاہر ہو رہے تھے تو) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (دعا کے لیے) نکلے اور عید گاہ کی طرف چلے بہت معمولی پرانے کپڑے پہنے ہوئے[1] تواضع کے ساتھ گڑگڑاتے ہوئے (عید گاہ میں تشریف لائے آتے ہی) منبر پر بیٹھ گئے تمہارے خطبہ کی طرح وہ خطبہ نہیں تھا بلکہ دعا تھی[2] جو آپ نے اس وقت فرمائی، بلکہ یہ دعا تھی جو آپ اس وقت بہت گڑگڑاتے ہوئے آہ وزاری کے ساتھ کر رہے تھے اور اللہ اکبر فرماتے جا رہے تھے، اس کے بعد آپ نے دو رکعت نماز عیدین کی نماز کی طرح ادا فرمائی[3] اس حدیث کی روایت نسائی، ترمذی، ابو داؤد اور ابن ماجہ نے کی ہے اور ترمذی نے کہا ہے کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

---

[1] اس وقت آپ کی جو حالت تھی کیا کہوں، بجائے زینت کے کپڑوں کے عجز وانکساری ظاہر کرنے کے لیے

[2] اگر خطبہ ہوتا تو کھڑے ہو کر خطبہ دیتے اس لیے کہ بیٹھ کر خطبہ دینے کی عادت شریفہ نہیں تھی۔

[3] یہاں نماز عید سے تشبیہ صرف دو رکعت نماز پڑھنے میں ہے، تکبیرات عیدین کہنے میں نہیں ہے۔ اس لیے طبرانی کی روایت میں آیا ہے کہ صلاۃ استسقاء میں صلاۃ عید کی طرح زائد تکبیرات نہیں کہی گئیں، اب رہی یہ نماز تو یہ استسقاء نہیں تھی، اگر نماز استسقاء ہوتی تو پہلے نماز استسقا پڑھی جاتی، اور بعد خطبہ یا دعا کی جاتی، جیسا کہ صاحبین اور امام شافعی رحمتہ اللہ علیہم سے ایسا ہی مروی ہے، اس حدیث میں پہلے دعا کی گئی ہے اور بعد میں نماز پڑھی گئی۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ آپ کی دعا مقبول ہو گئی، دوسری حدیثوں سے معلوم ہوا کہ دعا کے ساتھ ہی ابر اٹھا اور آثار بارش کے شروع ہو گئے تھے، اس کا شکریہ آپ نے دو رکعت پڑھ کر ادا فرمایا۔ اسی لیے امام ابو حنیفہ رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ استسقاء صرف دعا ہے نماز اور خطبہ نہیں ہے۔

۱۹۴۸ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِيْ شَيْءٍ مِّنْ دُعَائِهٖ اِلَّا فِي الْاِسْتِسْقَاءِ فَاِنَّهٗ يَرْفَعُ حَتّٰى يُرٰى بَيَاضُ اِبْطَيْهِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ہاتھوں کو رکھتے تھے، کبھی یہ نہیں دیکھا گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم دونوں ہاتھوں کو لمبا کر کے سینے سے اوپر چہرے کے سامنے اس طرح اٹھائے ہوں کہ جس سے بغلوں کی سفیدی نظر آئے مگر استسقاء کی دعاء کے وقت (نہایت الحاح وزاری کرتے ہوئے) ہاتھوں کو سینے سے اونچا کر کے چہرہ کے مقابل ایسا پھیلایا تھا کہ مبارک بغلوں کی سفیدی نظر آتی تھی اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۱۹۴۹ وَعَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِسْتَسْقٰى فَاَشَارَ بِظَهْرِ كَفَّيْهِ اِلَى السَّمَاءِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عادت مبارک تھی کہ جب کسی نعمت کے حاصل ہونے کے لیے دعاء فرماتے تو ہتھیلیوں کو آسمان کی طرف کرتے اور ہاتھوں کی پیٹھ زمین کی طرف ہوتی تھی اس حدیث کی روایت مسلم نے کی ہے۔

---

لہ یوں تو حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عادت مبارک یہ تھی کہ دعا کے وقت سینہ کے مقابل اپنے دونوں۔

لہ اور اس وقت چادر مبارک کاندھوں سے ہٹی ہوتی تھی اسی واسطے حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی حدیث نمبر ۱۹۴۲ میں بیان کرتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھوں کو کسی دعا کے وقت سر سے اونچا کرتے ہوئے نہیں دیکھا گیا صدر کی یہ حدیث جو حضرت انس سے مروی ہے اس میں بھی یہی تبلایا گیا ہے کہ ہاتھ دعاء کے وقت سر سے اونچے نہیں ہوتے تھے، بلکہ ہاتھوں کو لمبا کر کے چہرے کے مقابل لا کر پھیلا لیتے تھے جس سے بغلوں کی سفیدی نظر آتی تھی۔ لہ اس کی وجہ یہ تھی کہ قاعدہ ہے کہ مانگنے والا اپنے ہاتھوں کو پھیلاتا ہے اور دینے والا اس کے ہاتھ میں جو دینا ہے ڈال دیتا ہے۔ اس طرح کی دعا میں ہاتھ پھیلا کر ہتھیلیاں آسمان کی طرف کر کے یہ ظاہر کیا جاتا ہے کہ الٰہی ہم فقیر محتاج ہیں اور تو غنی ہے، آپ کے سامنے ہاتھ پھیلائے ہوئے ہیں، ہمیں نعمت مطلوبہ عطا فرمایئے عموماً دعا میں ایسا ہی کیا کرتے تھے اور جب کسی بلا کے دفع ہونے مثلاً قحط دور ہونے کے لیے دعا فرماتے تو ہاتھوں کی پشت آسمان کی طرف ہوتی تھی اور ہتھیلیاں زمین کی طرف (اس سے یہ ظاہر کرنا مقصود تھا کہ جس طرح کسی موذی چیز سے بچاؤ کرنے کے لیے ہاتھوں کی پشت اپنی طرف کر لیتے ہیں۔ ایسے ہی دعاء استسقاء میں ہاتھوں کی پشت کو اپنی طرف کر کے یہ عرض کرنا مقصود ہے کہ الٰہی ہم پر بھی یہ بلا اور قحط موذی ہو کر نازل ہوئے ہیں ہم کو اس سے بچایئے۔

# اَلْفَصْلُ الثَّانِیْ

# دوسری فصل

پچھلی فصل میں حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مذہب بیان کیا گیا اور آپ کے مذہب کی تائید میں جو احادیث آگئی تھیں ان کا بھی ذکر کیا گیا اور اس فصل ثانی میں صاحبین کا مذہب بیان کیا جاتا ہے صاحبین کے نزدیک استسقاء کے لیے نماز پڑھنا مسنون ہے عید کی نماز کی طرح بلا اذان و اقامت شروع دن میں نماز استسقاء میں دو رکعت بغیر تکبیرات زوائد کے جہری قرأت سے عید گاہ یا صحراء میں آبادی سے باہر جماعت کے ساتھ ادا کی جائے اور مثل نماز عید کے بعد دو خطبے پڑھے جائیں، پھر امام قبلہ رو ہو کر کھڑا ہو جائے اور دونوں ہاتھوں کو اٹھا کر اللہ تعالیٰ سے پانی برسنے کی دعا کرے اور حاضرین آمین کہتے جائیں اور صرف امام اثناء دعاء میں اپنی چادر کو مذکورالصدر طریقہ کے مطابق الٹ دے مقتدیوں کو چادر الٹنا نہیں چاہیئے۔ یہ عمل متواتر تین روز تک کرتے رہیں یہ صاحبین کا مذہب ہے، اور فتویٰ حنفی مذہب میں صاحبین کے قول پر ہی ہے۔ استسقاء کے لیے جب صحراء کی طرف جائیں تو تمام مسلمان مل کر مع اپنے لڑکوں، بوڑھوں اور جانوروں کے پیدل خشوع اور عاجزی کے ساتھ معمولی لباس میں نکلیں، توبہ کی تجدید کریں، اہل حقوق کے حقوق ادا کریں، گناہوں کو یاد کر کے نادم اور شرمندہ رہیں، جانے سے پہلے خیرات کریں اور نکلنے سے پہلے تین دن روزہ رکھیں، اور چوتھے روز نماز استسقاء کے لیے جنگل کی طرف نکلیں (صدریہ، رد المحتار، اشعۃ اللمعات، کوکب دری) اور اس فصل ثانی میں جو احادیث آئیں گی وہ صاحبین کے مذہب کی تائید میں ہی ہیں۔

۱۵۰۰/۱۳ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالنَّاسِ إِلَى الْمُصَلّٰى يَسْتَسْقِيْ فَصَلّٰى بِهِمْ رَكْعَتَيْنِ جَهَرَ فِيْهِمَا بِالْقِرَاءَةِ وَاسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ يَدْعُوْ وَرَفَعَ يَدَيْهِ وَحَوَّلَ رِدَاءَهٗ حِيْنَ اسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت عبداللہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (بارش رک جانے کی وجہ سے) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بارش آنے کی دعا کرنے کے لیے صحابہ کرام کو لے کر عید گاہ تشریف لے گئے (وہاں پہنچ کر) حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے دو رکعت نماز پڑھائی اور دونوں رکعتوں میں جہری قرأت فرمائی (نماز کے بعد قبلہ کی طرف رُخ کر کے اپنی چادر مبارک کو (ایک ہی حرکت میں اس طرح) الٹا (جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے) پھر دعاء کے لیے دونوں ہاتھوں کو اٹھا کر دعاء فرمائی۔ (بخاری اور مسلم)

۱۹۵۱/۱۴ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ بَكْرٍ سَمِعَ عِبَادُ بْنُ تَمِيْمٍ عَنْ عَمِّهٖ قَالَ خَرَجَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَى الْمُصَلّٰى يَسْتَسْقِیْ وَ اسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ فَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ وَ قَلَّبَ رِدَاءَهٗ۔ (رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ عباد بن تمیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ عباد بن تمیم کے چچا (عبداللہ بن زید) فرماتے ہیں کہ (ایک دفعہ بارش رک جانے کی وجہ سے) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بارش آنے کی دعاء کرنے کے لیے عیدگاہ تشریف لے گئے (وہاں پہنچ کر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے قبلہ رو ہوکر دو رکعت نماز پڑھائی اور (نماز کے بعد) مذکور الصدر طریقہ پر) چادر مبارک الٹ کر اوڑھ لی (اور دعاء فرمائی) اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۱۹۵۲/۱۵ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ شَكَا النَّاسُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُحُوْطَ الْمَطَرِ فَاَمَرَ بِمِنْبَرٍ فَوُضِعَ لَهٗ فِی الْمُصَلّٰى وَ وَعَدَ النَّاسَ يَوْمًا يَخْرُجُوْنَ فِيْهِ قَالَتْ عَائِشَةُ فَخَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِيْنَ بَدَا حَاجِبُ الشَّمْسِ فَقَعَدَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَكَبَّرَ وَ حَمِدَ اللّٰهَ ثُمَّ قَالَ اِنَّكُمْ شَكَوْتُمْ جَدْبَ دِيَارِكُمْ وَ اِسْتِئْخَارَ الْمَطَرِ عَنْ اِبَّانِ زَمَانِهٖ عَنْكُمْ وَ قَدْ اَمَرَكُمُ اللّٰهُ اَنْ تَدْعُوْهُ وَ وَعَدَكُمْ اَنْ يَّسْتَجِيْبَ لَكُمْ

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، وہ فرماتی ہیں کہ (ایک مرتبہ) لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر بارش رک جانے کی شکایت کی (اور اپنی پریشانی کا اظہار کیا، تو آپ نے عیدگاہ میں منبر رکھنے کا حکم فرمایا اور حسب الحکم منبر رکھدیا گیا[1] (راوی کہتے ہیں کہ) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ایک دن مقرر فرمایا اور سب کو اس دن عیدگاہ میں حاضر ہونے کا حکم ہوا، ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ (جب وہ مقررہ دن آیا) تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم آفتاب نکل رہا تھا کہ عیدگاہ تشریف لائے اور منبر پر بیٹھ گئے اور اللہ اکبر فرما کر اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا بیان فرمائی اس کے بعد ارشاد ہوا۔ لوگو! تم نے

---

[1] یہ ایک وقت کا واقعہ ہے جو مثل منسوخ کے ہوگیا، پھر کبھی عیدگاہ میں عید کے خطبہ کے لیے یا استسقاء کے خطبہ کے لیے منبر نہیں رکھا گیا، اسی وجہ سے جب مروان نے عید کے خطبہ کے لیے عیدگاہ میں منبر بنایا تو حضرت ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مروان کی سخت مخالفت کی۔

ثُمَّ قَالَ،
"اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ يَفْعَلُ مَا يُرِيْدُ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْغَنِيُّ وَنَحْنُ الْفُقَرَاءُ اَنْزِلْ عَلَيْنَا الْغَيْثَ وَاجْعَلْ مَا اَنْزَلْتَ لَنَا قُوَّةً وَبَلَاغًا اِلٰى حِيْنٍ" ثُمَّ رَفَعَ يَدَيْهِ فَلَمْ يَتْرُكِ الرَّفْعَ حَتّٰى بَدَا بَيَاضُ اِبْطَيْهِ ثُمَّ حَوَّلَ اِلَى النَّاسِ ظَهْرَهٗ وَقَلَبَ وَحَوَّلَ رِدَاءَهٗ وَهُوَ رَافِعٌ يَدَيْهِ ثُمَّ اَقْبَلَ عَلَى النَّاسِ وَنَزَلَ فَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ فَاَنْشَاَ اللّٰهُ سَحَابَةً فَرَعَدَتْ وَبَرَقَتْ ثُمَّ اَمْطَرَتْ بِاِذْنِ اللّٰهِ فَلَمْ يَاْتِ مَسْجِدَهٗ حَتّٰى سَالَتِ السُّيُوْلُ فَلَمَّا رَاٰى سُرْعَتَهُمْ اِلَى الْكِنِّ ضَحِكَ حَتّٰى بَدَتْ نَوَاجِذُهٗ فَقَالَ اَشْهَدُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَاَنِّيْ عَبْدُ اللّٰهِ وَرَسُوْلُهٗ۔

رَوَاهُ اَبُوْ دَاؤُدَ وَقَالَ

قحط سالی اور بارش بروقت نہ ہونے کی شکایت کی تھی (تم کو یاد نہیں کہ) اللہ تعالیٰ نے بوقت ضرورت ہو تو دعاء کرنے کا حکم دیا ہے اور تمہاری دعا قبول کرنے کا وعدہ فرمایا ہے[1] پھر حضور اللہ تعالیٰ سے عرض کرنے لگے۔

اے اللہ! ہر حال میں سب تعریف آپ ہی کے لیے ہے، آپ سارے عالم کے پرورش فرمانے والے ہیں (آپ ہمارے لیے بارش کو پرورش کا ذریعہ بنائیے اور بارش برسائیے) (آپ کی شان کیا کہوں) آپ کی رحمت عام ہے اور آپ اپنی مخلوق پر ہمیشہ مہربان ہیں (آپ اپنی رحمت کے صدقے میں ہم پر مہربانی فرمایئے اور بارش برسائیے

آپ یوم حساب کے مالک ہیں (سب کے گناہ معاف کرنے والے ہیں، ہمارے گناہوں کی شامت سے بارش رک گئی ہے ہمارے گناہ معاف کیجئے ہم پر بارش برسائیے۔

آپ کے سوا ہمارا کوئی معبود نہیں، آپ ہی ہمارے معبود ہیں (آپ ہی ہمارے پالنے والے ہیں، آپ سے نہ مانگیں تو پھر کس سے مانگیں، اس لیے آپ کے سامنے گڑگڑا کر ہم بارش آنے کی دعا کر رہے ہیں) آپ جو چاہتے ہیں کرتے ہیں (آپ کو کوئی روکنے والا نہیں، آپ بارش برسانا چاہیں تو کوئی آپ کو روک نہیں سکتا۔

اس لیے ہم پر بارش برسائیے اور ہم کو قحط سے نجات دلائیے

---

[1] تو تم سب خدا کی طرف متوجہ ہو کر بہت عاجزی اور زاری سے بارش آنے کی گڑگڑا کر دعا کرو، وہ کریم ہیں تمہاری دعا قبول فرمائیں گے

اَلشَّیْخُ اِبْنُ الْهُمَامِ حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ وَاِسْنَادُہٗ جَیِّدٌ۔

اے اللہ آپ ہی اللہ ہیں آپ کے سوا کوئی معبود نہیں، آپ غنی ہیں ہم محتاج ہیں (اس لیے آپ کے سامنے ہاتھ پھیلائے ہوئے بارش کی دعا کر رہے ہیں)

اے اللہ (اب دیر نہ کیجئے) بارش برسایئے (مگر ایسی بارش نہ ہو کہ وہ ہمارے لیے باعث ضرر ہو، بلکہ وہ بارش ایسی برسایئے جو ہمارے لیے رزق کا ذریعہ بنے) اور ہم کو ہماری مقررہ مدت حیات تک نفع پہنچاتی رہے۔

پھر (اس کے بعد حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے بے حد الحاح وزاری کرتے ہوئے (اپنے ہاتھوں کو اپنے چہرہ کے مقابل اتنے لیے کیا کہ آپ کی مبارک بغلوں کی سفیدی نظر آرہی تھی پھر لوگوں کی طرف پیٹھ پلٹائی اور قبلہ رو ہو کر اپنی چادر مبارک (مذکورۃ الصدر طریقہ پر) الٹ کر اوڑھ لی اور اس وقت بھی اپنے ہاتھوں کو ایسے ہی اٹھائے ہوئے تھے، آپ قبلہ رو تھے، پھر لوگوں کی طرف رُخ کر کے منبر سے نیچے اُتر آئے، اور دو رکعت نماز پڑھائی۔ راوی کہتے ہیں کہ اتنے میں اللہ تعالیٰ نے ایک ابر بھیجا جو گرجتا اور چمکتا ہوا آیا اور اللہ کے حکم سے برسنے لگا، حضور عیدگاہ سے مسجد نبوی تشریف لانے نہ پائے تھے کہ نالے بہہ نکلے، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے لوگوں

---

لہ اس حدیث میں نماز کے پہلے جو دعا کی گئی ہے وہ بیٹھے ہوئے دُعا کی گئی ہے، تو وہ خطبہ نہیں تھا۔ بلکہ صرف دعا تھی اور یہاں نماز سے پہلے دعا ہوئی ہے۔ حضور کے استسقاء میں مختلف طریقے رہے ہیں۔ کبھی دعا اور خطبہ پہلے اور نماز استسقاء بعد میں ہوئی ہے اور کبھی نماز استسقاء پہلے اور خطبہ و دُعا بعد میں ہوئے ہیں مگر دعا اور خطبہ نماز کے بعد ہونا اور نماز پہلے ہونا یہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا آخری عمل ہے۔ اس لیے صاحبین فرماتے ہیں کہ استسقاء میں پہلے نماز ہونا چاہیئے اور خطبہ و دعا بعد میں

کو دیکھا کہ لوگ بارش سے بچنے کے لیے سایہ کی طرف بھاگے آ رہے ہیں، یہ دیکھ کر آپ اتنا ہنس پڑے کہ آپ کے دندان مبارک نظر آنے لگے (دعا جلدی قبول ہونے اور بارش کے آنے کو دیکھ کر) حضور فرمانے لگے الٰہی! بے شک آپ ایسی ہی قدرت والے ہیں اور یہ بھی میں کہتا ہوں کہ میں اللہ کا بندہ اور اس کا رسول ہوں (اسی لیے اللہ تعالیٰ نے میری[1] دعا جلد قبول فرمائی ہے) اس حدیث کی روایت ابوداؤد نے کی ہے۔

۱۹۵۳/۱۶ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى الْمُصَلّٰى فَاسْتَسْقٰى وَحَوَّلَ رِدَآءَهٗ حِيْنَ اسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ فَجَعَلَ عِطَافَهُ الْاَيْمَنَ عَلٰى عَاتِقِهِ الْاَيْسَرِ وَجَعَلَ عِطَافَهُ الْاَيْسَرَ عَلٰى عَاتِقِهِ الْاَيْمَنِ ثُمَّ دَعَا اللّٰهَ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ

حضرت عبد اللہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (ایک دفعہ) عیدگاہ تشریف لے گئے وہاں جا کر جب بارش آنے کے لیے دعا کرنے کا ارادہ فرمایا تو اس وقت اپنی چادر مبارک کو (اس طرح الٹایا[2] چادر کے داہنے کنارے کو بائیں کندھے پر اور بائیں کنارے کو داہنے کندھے پر ڈالا) اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے بارش آنے کی دعا فرمائی اس کی روایت ابوداؤد نے کی ہے۔

۱۹۵۴/۱۷ وَعَنْهُ اَنَّهٗ قَالَ اِسْتَسْقٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلَيْهِ خَمِيْصَةٌ لَّهٗ سَوْدَآءُ فَاَرَادَ اَنْ يَّاْخُذَ اَسْفَلَهَا فَيَجْعَلَهٗ اَعْلَاهَا فَلَمَّا ثَقُلَتْ

حضرت عبد اللہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (ایک دفعہ) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم مربع یعنی چوکور سیاہ حاشیہ دار چادر اوڑھے ہوئے بارش آنے کے لیے دعا فرما رہے تھے (اثناء دعا میں) آپ نے قصد فرمایا کہ چادر کو الٹ کر نیچے کے کنارہ کو اوپر

---

[1] بہت جلدی سے ہماری دعا قبول فرما کر بارش بھیج کر ہم کو قحط سالی سے بچایا ہے۔

[2] کہ اپنے دونوں ہاتھ پیٹھ کی طرف لیجا کر چادر مبارک جو پشت پر لٹکی ہوئی تھی، بائیں ہاتھ سے چادر کے نیچے سے سیدھے کنارے کو پکڑے سیدھے ہاتھ سے چادر کے پیچھے کے بائیں کنارے کو پکڑا اور چادر کے اوپر کے کناروں کو پیٹھ کی طرف سے ہی نیچے گرا کر نیچے کے کناروں کو اوپر لائے، جس سے چادر کا ہر جز الٹ گیا اندر کا حصہ باہر آ گیا اور باہر کا حصہ اندر چلا گیا، سیدھے طرف کا حصہ بائیں آ گیا اور بائیں طرف کا حصہ سیدھے طرف آ گیا، نچلا حصہ اوپر آ گیا اور اوپر کا حصہ نیچے آ گیا، یہ سارا عمل ایک ہی حرکت میں ادا کیا گیا)

قَلْبَهَا عَلٰى عَاتِقِهٖ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاؤدَ)

لائیں، مگر جب آپ کو اس میں کچھ دشواری معلوم ہوئی (اور ایسا نہ الٹ سکے تو صرف) چادر کے اس کنارے کو جو سیدھے کندھے پر تھا پشت کی طرف سے ہی پلٹا کر بائیں کندھے پر لائے اور چادر کا جو کنارہ بائیں کندھے پر تھا اس کو بھی اسی طرح پلٹا کر سیدھے کندھے پر لائے[1] اس حدیث کی روایت امام احمد اور ابو داؤد نے کی ہے۔

# اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

# تیسری فصل

اس فصل میں استسقاء کے متفرق مسائل کا بیان ہے۔

۱۹۵۵/۱۸ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْنِيْ فِي الْاِسْتِسْقَاءِ مُتَبَذِّلًا مُّتَوَاضِعًا مُتَخَشِّعًا مُتَضَرِّعًا۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْدَاؤدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (ایک دفعہ بارش رک گئی تھی، بارش آنے کی دعا کرنے کے لیے) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (عیدگاہ کی طرف) چلے، کیا کہوں اس وقت آپ کی کیا حالت تھی معمولی پرانے کپڑے پہنے ہوئے تھے، ظاہری حالت آپ کی ایسی تھی کہ جس سے آپ کا احتیاج ظاہر ہو رہا تھا اور باطن میں دل کی بھی وہی خشوع وخضوع کی حالت تھی کہ زبان مبارک سے گڑگڑاتے ہوئے اللہ تعالیٰ کے مبارک نام کو لے رہے تھے۔ اس کی روایت ترمذی، ابوداؤد نسائی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۱۹۵۶/۱۹ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ خَرَجَ نَبِيٌّ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے کہ حضرت

---

[1] اس سے معلوم ہوا کہ دعا استسقاء کے وقت چادر کے الٹنے کا یہ بھی ایک طریقہ ہے

مِنَ الْاَنْبِيَاءِ بِالنَّاسِ يَسْتَسْقِيْ فَاِذَا هُوَ بِنَمْلَةٍ رَافِعَةٍ بَعْضَ قَوَائِمِهَا اِلَى السَّمَاءِ فَقَالَ ارْجِعُوْا فَقَدِ اُسْتُجِيْبَ لَكُمْ مِنْ اَجْلِ هٰذِهِ النَّمْلَةِ۔

(رَوَاهُ الدَّارُ قُطْنِيُّ)

سلیمان علیہ الصلوٰۃ والسلام، لوگوں کو لے کر بارش آنے کی دعا کرنے کے لیے جنگل کی طرف نکلے (اثنائے راہ میں) ایک چیونٹی پر آپ کی نظر پڑی، آپ نے دیکھا کہ وہ اپنے سامنے کے دونوں ہاتھوں کو آسمان کی طرف اٹھائے ہوئے (بارش آنے کے لیے دعا کر رہی ہے اور کہہ رہی ہے الٰہی! آپ کی تمام مخلوقات میں سے ہم بھی ایک مخلوق ہیں، تو حضرت سلیمان علیہ السلام نے لوگوں سے فرمایا، واپس چلو، تمہارے لیے بھی اس چیونٹی کی وجہ سے بارش آنے کی دعا قبول ہوگئی ہے۔ اس کی روایت دارقطنی نے کی ہے۔

١٩٥٧ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا رَاَى الْمَطَرَ قَالَ اللّٰهُمَّ صَيِّبًا نَافِعًا۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بارش رکنے کی وجہ سے صحرا میں جا کر بارش آنے کی دعا فرماتے تھے اور جب دیکھتے تھے کہ دعا قبول ہوگئی ہے اور بارش آرہی ہے تو فرماتے تھے۔ الٰہی (آپ کا کیا شکر ادا کریں آپ نے ہماری دعا قبول کی) اور بارش برسا رہے ہیں تو یہ بارش ہمارے لیے ضرر کا ذریعہ نہ بنا، بلکہ اس بارش سے ہم کو نفع ہی نفع پہنچے۔ اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

١٩٥٨ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ اَصَابَنَا وَنَحْنُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَطَرٌ قَالَ فَحَسَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَوْبَهُ حَتّٰى اَصَابَهُ مِنَ الْمَطَرِ فَقُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لِمَ

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ایک روز ہم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تھے بارش ہونے لگی میں کیا دیکھتا ہوں کہ حضور نے سر مبارک اور پشت مبارک پر سے کپڑا اٹھا دیا ہے اور بارش کو اپنے جسم

لہ: بنی آدم کے گناہوں کی وجہ سے آپ نے بارش کو روک دیا ہے، اس وجہ سے ہم بھی ہلاک ہو رہے ہیں، ہمارے لیے بارش بھیج دیجئے اور بنی آدم کے گناہوں کی وجہ سے ہم کو ہلاکت میں مت ڈالیئے۔

صَنَعْتَ هٰذَا قَالَ لِاَنَّهٗ حَدِيْثُ عَهْدٍ بِرَبِّهٖ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

مبارک پر لینے لگے ہیں، ہم نے عرض کی حضور! آپ اس طرح جسم مبارک سے کپڑا اٹھا کر بارش کیوں اپنے اوپر لیتے ہیں! حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا، اپنے جسم پر اس لیے رہا ہوں کہ اس سے عالم قدس کے خیر و برکات مجھ کو حاصل ہو جائیں [1]۔ اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

[1] کہ بارش عالم قدس سے عالم کثیف پر مور رہی تھی۔ عالم قدس پر اللہ تعالیٰ کی خاص تجلیات ہوتی رہتی ہیں۔ یہ بارش عالم قدس سے جب نکلی تو اللہ تعالیٰ کے خیر و برکات بھی لیتے ہوئے نکلی، جب یہ زمین پر گرتی ہے تو گنہگاروں کی وجہ سے وہ خیر و برکات ختم ہو جاتے ہیں، زمین پر گرنے سے پہلے عالم قدس سے آنے والی بارش کو میں حصول خیر و برکات کے لیے اپنی جسم پر لے رہا ہوں۔

# اَلْفَصْلُ الرَّابِعُ چوتھی فصل

## ( اس زائد فصل میں استسقاء کے وقت توسل کرنے کا بیان ہے )

۱۹۵۹۔ عَنْ اَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ اَنَّ عُمَرَ ابْنَ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ كَانَ اِذَا قُحِطُوْا اِسْتَسْقٰى بِالْعَبَّاسِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَقَالَ اَللّٰهُمَّ اِنَّا كُنَّا نَتَوَسَّلُ اِلَيْكَ بِنَبِيِّنَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَتَسْقِيْنَا وَاِنَّا نَتَوَسَّلُ اِلَيْكَ بِعَمِّ نَبِيِّنَا فَاسْقِنَا قَالَ فَيُسْقَوْنَ۔

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ ج ۱ ص ۱۳۷

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر ابن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے عہد میں جب قحط پڑ جاتا تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت عباس ابن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے توسل سے بارش آنے کی (اس طرح) دعا کرتے کہ الٰہی پہلے تو ہم آپ سے اپنے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے توسل سے بارش آنے کی دعا کرتے تو آپ ہم پر بارش برساتے تھے[1] اب ہم اپنے نبی کے چچا حضرت عباس بن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے توسل سے بارش آنے کی آپ سے دعا کرتے ہیں، آپ ہم پر بارش برسائیے، راوی کہتے ہیں کہ (حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے توسل سے دعا کرتے ہی ابر اٹھتا تھا اور بارش برسائی جاتی تھی، اس حدیث کی روایت بخاری نے کی ہے۔

ف، اس حدیث میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کا حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے توسل لینا مذکور ہے، اس سے معلوم ہوا کہ توسل لینا جائز ہے اور ثابت ہے، اب رہی یہ بات جیسا کہ بعض لوگوں کو شبہ ہوا ہے وہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے توسل نہ کرکے حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے توسل کرتے اس سے معلوم ہوا کہ زندوں سے توسل کرنا جائز ہے اور جو حضرات دنیا سے چلے گئے ہیں ان سے توسل کرنا کچھ اگر جائز ہوتا تو حضرت عمر حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا توسل لیتے۔ جن لوگوں

---

[1] اب بھی ہم آپ کے نبی کے توسل سے دعا کرتے مگر چونکہ حضرت عباس بن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ کے نبی کے چچا ہم میں موجود ہیں، ہمارے دلوں میں ان کی عظمت ہے اس وجہ سے

کو بہ شبہ ہوا ہے وہ صحیح نہیں ہے معلوم ہوتا ہے کہ وہ تحقیق میں نہیں گئے ہیں تحقیق کرتے تو ان کو معلوم ہوتا کہ اور حدیثوں میں دنیا سے گئے ہوئے حضرات سے توسل لینا مذکور ہے۔ اس لیے ذیل میں وہ احادیث بیان کی جاتی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ دنیا سے گئے ہوئے حضرات سے ہر معاملہ میں عام طور پر توسل لینا اور بارش کے لیے بھی توسل لینا ثابت ہے اور جائز ہے۔

۱۹۶۵۔ عَنْ مَالِكِ الدَّارِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ وَكَانَ خَازِنُ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اَصَابَ النَّاسَ قَحْطٌ فِيْ زَمَانِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَجَآءَ رَجُلٌ اَعْنِيْ بِلَالُ بْنُ الْحَارِثِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ كَمَا فِيْ رِوَايَةٍ اُخْرٰى لِلْبَيْهَقِيِّ وَابْنِ اَبِيْ شَيْبَةَ اِلٰى قَبْرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِسْتَسْقِ لِاُمَّتِكَ فَاِنَّهُمْ قَدْ هَلَكُوْا فَاَتَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فِي الْمَنَامِ فَقَالَ اِيْتِ عُمَرَ فَاَقْرِئْهُ السَّلَامَ وَاَخْبِرْهُ اِنَّهُمْ يُسْقَوْنَ وَقُلْ لَهٗ عَلَيْكَ الْكَيْسَ الْكَيْسَ فَاَتَى الرَّجُلُ عُمَرَ فَاَخْبَرَهٗ فَبَكٰى عُمَرُ وَقَالَ يَا رَبِّ مَا اٰلُوْا اِلَّا مَا عَجَزْتُ عَنْهُ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ وَابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ بِسَنَدٍ صَحِيْحٍ وَذَكَرَهُ ابْنُ تَيْمِيَّةَ فِيْ فَتَاوَاهُ وَفِي اقْتِضَآءِ الصِّرَاطِ الْمُسْتَقِيْمِ وَصَحَّحَهٗ وَلَمْ يُنْكِرْ عَلَيْهِ۔

مالک دار رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خازن تھے، کہتے ہیں کہ مدینہ شریف میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت کے زمانے میں قحط پڑا تو ایک صاحب جن کا نام بلال بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی قبر شریف کے پاس آئے اور عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اپنی امت کے لیے بارش آنے کی دعا کیجئے، وہ ہلاک ہوئے جاتے ہیں، تب ان صاحب کے خواب میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم، تشریف لائے اور فرمایا کہ عمر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کے پاس جاؤ اور سلام کہو، اور یہ خوشخبری پہنچاؤ کہ پانی برسے گا، لوگ سیراب ہوں گے اور عمر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) سے یہ کہو جیسے تم اب تک ہوشیاری اور دانائی سے سلطنت کر رہے ہو، ایسا ہی ہمیشہ ہوشیاری اور دانائی سے سلطنت کرتے رہو۔ وہ صاحب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آئے اور خواب کا واقعہ بیان کیا (یہ سن کر) حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، زار زار رونے لگے اور دعا کرنے لگے الٰہی! جب تک میں عاجز و مجبور نہ ہو جاؤں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے (دانائی سے سلطنت کرنے کے) حکم کی تعمیل میں کبھی کوتاہی نہ کروں گا، اس کی روایت بیہقی اور ابن ابی شیبہ

نے صحیح سند کے ساتھ کی ہے اور ابن تیمیہ نے بھی اپنے فتاوی اور اقتضاء الصراط المستقیم میں اس حدیث کا ذکر کیا ہے اور اس کے صحیح ہونے کا اقرار کیا ہے، اور اس پر انکار نہیں کیا۔

ف۔ اس حدیث شریف سے ثابت ہوا کہ توسل، استغاثہ اور عرض مدعا کے لیے صحابہ کرام رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مزار اقدس پر حاضر ہوا کرتے تھے، اس لیے دنیا سے گئے ہوئے حضرات سے توسل جائز ہے۔

اس حدیث شریف میں یہ امر بھی قابل غور ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، جن کی شان تھی "اَشَدُّھُمْ فِیْ اَمْرِ اللّٰہِ عُمَرُ" احکام خداوندی کی تعمیل کرتے اور کرانے میں حضرت عمر بہت سخت ہیں" حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مزار شریف پر جانا اور توسل لینا اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے دعا کرنا ممنوع اور شرک اور ناجائز ہوتا، تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، جو احکام کی پابندی کرنے اور کرانے میں سخت تھے، اس کو وہ کب جائز رکھتے، توسل لینے کے لیے مزار اقدس پر جانے والے صاحب کو باز پرس کرتے اور سخت سزا دیتے۔ بجائے اس کے ان کے حکم لانے کو مان لیا۔ بلکہ آپ کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کے قابل نہ سمجھ کر رونے لگے، اس سے معلوم ہوا کہ صحابہ کا مزار شریف پر جانا اور جانے والوں پر انکار نہ کرنا ثابت ہے۔

۱۹۶۱۔ عَنْ اَبِی الْجَوْزَاءِ اَوْسِ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّہٗ قَالَ قُحِطَ اَھْلُ الْمَدِیْنَۃِ قَحْطًا شَدِیْدًا فَشَکَوْا اِلٰی اُمِّ الْمُؤْمِنِیْنَ عَائِشَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھَا فَقَالَتْ اُنْظُرُوْا قَبْرَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ فَاجْعَلُوْا مِنْہُ کُوًی اِلَی السَّمَاءِ حَتّٰی لَا یَکُوْنَ بَیْنَہٗ وَبَیْنَ السَّمَاءِ سَقْفٌ فَفَعَلُوْا فَمُطِرُوْا مَطَرًا حَتّٰی نَبَتَ الْعُشْبُ وَسَمِنَتِ الْاِبِلُ حَتّٰی تَفَتَّقَتْ مِنَ الشَّحْمِ فَسُمِّیَ عَامَ الْفَتْقِ رَوَاہُ ابْنُ الْجَوْزِیِّ بِسَنَدِہٖ فِی الْبَابِ التَّاسِعِ وَالثَّلَاثِیْنَ فِی الْاِسْتِسْقَاءِ بِقَبْرِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مِنْ

ابو الجوزاء اوس بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ (ایک مرتبہ) مدینہ شریف میں بہت بڑا قحط پڑا، جس کی شکایت ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی خدمت میں پیش ہوئی، حضرت صدیقہ نے حکم فرمایا کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مزار اقدس اور آسمان کے درمیان ایک روزن کر دو کہ چھت حائل نہ ہو، چنانچہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے حضرت ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے حکم کی تعمیل کی اور قبر شریف کے عین اوپر چھت میں ایک روزن کر دیا، جہاں سے آسمان نظر آتا تھا، ایسا کرتے ہی خوب بارش ہوئی۔ کثرت سے گھاس اگی اور اونٹ ایسے موٹے تازے ہو گئے کہ چربی سے لد گئے اور

مِنْ كِتَابِهِ صِفَةِ الصَّفْوَةِ وَرَوَاهُ أَيْضًا الْإِمَامُ تَاجُ الدِّيْنِ السُّبْكِيُّ فِي شِفَاءِ السِّقَامِ ـ

چربی کی وجہ سے پھٹے پڑتے تھے، اسی واسطے اس سال کا نام عام الفتق رکھا گیا۔ اس کی روایت علامہ ابن جوزی نے اپنی کتاب صفۃ الصفوۃ کے باب (۳۹) فی الاستسقاء بقبرہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم میں اپنی سند سے کی ہے اور امام تاج الدین سبکی نے بھی اس کی روایت شفاء السقام میں کی ہے۔

ف: اس حدیث شریف میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے بارش آنے کے لیے قبر شریف کے محاذی چھت میں روزن کھول کر یہ ظاہر فرمایا کہ الٰہی! یہ آپ کے نبی کی قبر شریف ہے۔ آپ ہم پر بارش برسایئے، یہ توسل لیتے ہی کثرت سے بارش ہوئی، اگر توسل جائز نہ ہوتا تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کبھی اس طرح کا توسل کر کے توسل نہ لیتیں اور صحابۂ کرام بھی آپ کے حکم کی تعمیل نہ کرتے، صحابہ کرام کا زمانہ ایسا زمانہ تھا کہ یہ حضرات کسی خلاف سنت کام کو دیکھ کر برداشت نہیں کرتے تھے، اگر ام المومنین کا تبلایا ہوا یہ عمل ناجائز ہوتا تو صحابۂ کرام اس سے ضرور اختلاف کرتے صحابہ کرام کے خاموش رہنے اور انکار نہ کرنے سے معلوم ہوا کہ توسل جائز ہے اور اگر اس طرح کا توسل جائز نہ ہوتا تو غضب نازل ہوتا نہ کہ رحمت الٰہی اس توسل سے جوش میں آئی اور بارش ہونے لگی، اس سے معلوم ہوا کہ توسل جائز ہے اور صحابہ کرام بھی دنیا سے گئے ہوئے حضرات سے توسل لیتے رہے ہیں۔

ان مذکورہ احادیث کے سوا اور بھی احادیث ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ استسقاء کی دعا کے وقت دنیا سے گئے ہوئے حضرات کا توسل لینا جائز ہے، اب وہ احادیث بیان کی جاتی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ بغیر استسقاء کے بھی توسل لینا جائز ہے۔ وہ احادیث یہ ہیں۔

حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے عہد خلافت میں ایک صاحب کو کچھ ضرورت تھی، وہ پوری نہیں ہو رہی تھی، وہ صاحب عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آکر کہنے لگے، کہ مجھے ایک ضرورت ہے جس کو حضرت عثمان بن عفان سے کہنا چاہتا ہوں مجھے بتایئے کہ میں کیا کروں؛ جس سے امیر المومنین حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ میری ضرورت پوری کر دیں تو عثمان بن حنیف نے فرمایا کہ اس دعا کو پڑھنے سے میری بینائی واپس آگئی تھی، تم بھی وہ دعا پڑھ کر دعا کرو کہ حضرت امیر المومنین عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ، تمہاری ضرورت پوری کر دیں، وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ وَأَتَوَجَّهُ إِلَيْكَ بِنَبِيِّكَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ يَا مُحَمَّدُ إِنِّي أَتَوَجَّهُ بِكَ إِلَى رَبِّكَ لِتَقْضِيَ حَاجَتِي

اَللّٰھُمَّ فَشَفِّعْہُ فِیَّ ط۔

الٰہی! میں آپ سے مانگتا ہوں اور آپ کے نبی حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا توسل لے کر آپ سے دعا کرتا ہوں، وہ نبی نبیٔ رحمت ہیں، ان کے توسل سے آپ مجھ پر رحمت نازل کیجئے اور میرے مقصد کو پورا کیجئے یا محمد! صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں آپ کو اپنی حاجت پوری ہونے کے لیے اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش کرتا ہوں، اے میرے نبی! آپ میری شفاعت کر کے اللہ تعالیٰ سے میرا مقصد دلا دیجئے، اے اللہ! میں آپ کے جلیل القدر پیغمبر کی شفاعت لا رہا ہوں، ان کے توسل سے میرا مقصد پورا کیجئے، اور میری دعا قبول فرمائیے۔

حضرت عثمان بن حنیف ان صاحب سے فرماتے ہیں کہ اس دعا کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ تم پہلے اچھی طرح (سنت اور مستحب کی پابندی کے ساتھ) وضوء کرو، اور مسجد میں دو رکعت نماز پڑھو اس کے بعد مذکور الصدر دعا اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ سے آخر تک پڑھو اور یہ دعا پڑھنے کے بعد اپنا مقصد حاصل ہونے کی دعا کرو، وہ کہتے ہیں کہ میں نے اسی طرح عمل کیا اور میں نے اس کا عجیب اثر پایا کہ میں جب امیر المؤمنین حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے پاس گیا تو حضرت امیر المومنین نے میری طرف خاص توجہ فرمائی اور میری ضرورت پوری کر دی اور یہ بھی فرمایا کہ جب تم کو ضرورت ہو، میرے پاس آجایا کرو۔ طبرانی نے اس کی روایت معجم کبیر میں کی ہے، اور بیہقی نے بھی اس کی روایت ابن ابی شیبہ سے اسی طرح کی ہے اور بیہقی نے کہا ہے کہ اس حدیث کی سند صحیح ہے اور اس کے راوی ثقہ اور معتبر ہیں۔

ف: اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے توسل کیا گیا ہے اور یہ واقعہ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے عہد خلافت کا ہے اس سے معلوم ہوا کہ جو حضرات دنیا سے تشریف لے گئے ہیں، ان سے توسل لینا جائز ہے، اگر دنیا سے گئے ہوئے حضرات سے توسل لینا جائز نہ ہوتا تو یہ صحابۂ کرام کا مبارک زمانہ ہے وہ دنیا سے گئے ہوئے حضرات سے توسل لینا ہرگز نہ سکھاتے، اس سے ثابت ہوا کہ دنیا سے گئے ہوئے حضرات سے توسل لینا جائز ہے اور محدثین بھی دنیا سے گئے ہوئے حضرات سے توسل لینے کو جائز سمجھ کر اپنی کتابوں میں اس قدر حدیث کی روایت کرتے ہیں، اس لیے اب بھی جو صاحب چاہیں اپنے مقصد برآری کے لیے اس مذکورہ طریقہ سے مذکور الصدر دعا اپنا مقصد حاصل ہونے کے لیے کر سکتے ہیں، چنانچہ اس کی تائید اس روایت سے ہوتی ہے جس کو علامہ جزری رحمۃ اللہ علیہ نے حصن حصین میں ترمذی، نسائی، ابن ماجہ اور مستدرک سے اس طرح کی ہے۔

وَمَنْ كَانَتْ لَهٗ ضَرُوْرَةٌ فَلْيَتَوَضَّأْ فَيُحْسِنُ وُضُوْءَهٗ وَيُصَلِّيْ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ يَدْعُوْ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ وَاَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ بِنَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ يَا مُحَمَّدُ اِنِّيْٓ اَتَوَجَّهُ بِكَ اِلٰى رَبِّيْ فِيْ حَاجَتِيْ هٰذِهٖ لِتُقْضٰى لِيْ اَللّٰهُمَّ فَشَفِّعْهُ فِيَّ۔

حصن حصین کی اس روایت کے ابتدائی حصہ کا ترجمہ بقدر ضرورت حسب ذیل ہے۔

جس کسی کو کوئی ضرورت پیش آئے اللہ تعالیٰ سے ہو یا کسی مخلوق سے، اس کو چاہیئے کہ اچھی طرح وضو کرکے دو رکعت نماز پڑھ کر مذکورہ دعا پڑھے اور اپنے مقصد کی دعا کرے۔

حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی سابقہ حدیث سے معلوم ہوا کہ دنیا سے گئے ہوئے حضرات کا توسل عام طور پر جائز ہے جس دعا میں چاہیں توسل سے سکتے ہیں اس کی تائید ذیل کے واقعہ سے بھی ہوتی ہے، یہ واقعہ کسی معمولی شخص کا نہیں ہے، بلکہ یہ امام ابو عیسیٰ ترمذی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ہے جو ایک جلیل القدر امام حدیث ہیں، اور صاحب سنن ہیں وہ اپنے خواب کا واقعہ اس طرح بیان کرتے ہیں کہ امام موصوف نے ایک رات اللہ تعالیٰ کو خواب میں دیکھا، اس موقعہ کو غنیمت سمجھ کر اللہ تعالیٰ سے یہ عرض کی الٰہی! مجھے کوئی ایسی دعا تعلیم فرمایئے، جس سے مرتے دم تک ایمان کی حفاظت ہو اور ایمان پر ہی خاتمہ بالخیر ہو، حق تعالیٰ نے ان سے فرمایا کہ نماز فجر کی سنت اور فرض کے درمیان یہ دُعا پڑھا کرو۔

اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ الْحَسَنِ وَاَخِیْهِ وَجَدِّهٖ وَبَنِیْهِ وَاُمِّهٖ وَاَبِیْهِ نَجِّنِیْ مِنَ الْغَمِّ الَّذِیْ اَنَا فِیْهِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَسْاَلُكَ اَنْ تُحْیِیَ قَلْبِیْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِكَ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

الٰہی (میں عاجز و مجبور ہو گیا ہوں) حضرت امام حسن اور ان کے بھائی حضرت امام حسین کا ان کے نانا حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا اور ان کے کل معظم اولاد کا ان کی والدہ محترمہ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور ان کے والد ماجد حضرت علی کا توسل لے کر آپ سے دعا کرتا ہوں کہ جن مصیبتوں اور مشکلات میں گرفتار ہوں، ان سب حضرات کے توسل اور طفیل سے ان مشکلات سے نجات دیجئے اے زندہ سارے عالم کا انتظام کرنے والے! میری بھی مشکلات دور کرکے میری بھی رات کا انتظام کیجئے، اے اللہ! آپ بڑی عظمت والے ہیں اور سب پر احسان کرنے والے ہیں (میری بھی مشکلات دور کرکے) مجھ پر بھی احسان کیجئے۔ مجھ پر بھی آپ کے ان گنت احسان ہیں۔ (مشکلات) دور کرکے مجھ پر اور احسان کیجئے سب سے بڑا احسان یہ کیجئے کہ اپنی معرفت عطا کرکے میری اس مصیبت اور پریشانی کے وقت میری مدد کیجئے۔ اے اللہ! آپ کی رحمت عام ہے آپ سب سے زیادہ رحم کرنے والے ہیں، مجھ پر بھی آپ رحم کیجئے اور میری دعا قبول فرمایئے۔

(میرے ایمان کو مرتے دم تک سلامت رکھیئے اور میرا خاتمہ بالخیر فرمایئے)

امام ترمذی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نماز فجر کے فرض و سنت کے درمیان ہمیشہ اس دعا کا ورد رکھتے تھے اور اپنے دوستوں کو اس کے عمل کا شوق دلاتے اور شاگردوں کو اس دعا کو پڑھتے رہنے کی تعلیم اور حکم دیا کرتے تھے، اگر دنیا سے گئے ہوئے حضرات کا توسل ممنوع ہوتا تو اتنے بڑے امام اس کا ورد ہمیشہ کیوں کر رکھتے اور اس عمل کی تعلیم وامر و شوق کس طرح دلاتے حالانکہ یہ امام حدیث

ہیں اور خلق کے مقتدا، خلاصۃ الکلام میں خواب کا یہ واقعہ اسی طرح مذکور ہے اور علامہ سید طاہر بن محمد ہاشم علوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنی کتاب مجمع الاحباب میں سوانح امام ترمذی میں اس خواب کو اسی طرح بیان کیا ہے، یہ سب مضمون عمران القلوب سے ماخوذ ہے۔

ف، صاحبو! آپ نے یہ خواب سنا۔ یہ خواب حدیث کے امام، محدثین کے مقتدا حضرت امام ابوعیسیٰ ترمذی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا خواب ہے، جیسے پیغمبروں کے خواب وحی ہوتے ہیں ایسے ہی ان مقدس حضرات کے خواب الہام ہوتے ہیں۔ الہام سے بھی ثابت ہوا کہ دنیا سے گئے ہوئے حضرات کا توسل لینا جائز ہے۔ قطع نظر اس کے قابل غور یہ بات ہے کہ خود اللہ تعالیٰ گئے ہوئے کا توسل لینا سکھاتے ہیں، اس لیے دنیا سے گئے ہوؤں سے توسل لینے میں کوئی شک باقی نہ رہا، جو صاحب چاہیں فجر کے سنت اور فرض کے درمیان اس دعا کو پڑھا کریں، اس لیے کہ امام ترمذی اس کو پڑھا کرتے اور پڑھنے کا حکم دیتے تھے۔ ۱۲۔

## بَابٌ فِی الرِّيَاحِ

## اس باب میں ہواؤں کا بیان ہے

۱۔ وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ:

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

اِنَّآ اَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيْحًا صَرْصَرًا۔

بے شک ہم نے ان پر ایک سخت آندھی بھیجی ایسے وقت میں جس کی نحوست ان پر ہمیشہ کے لیے رہی (سورۃ القمر، ۱۹)

ف، اس سے معلوم ہوا کہ بعض دن منحوس ہوتے ہیں، منحوس دن وہ ہی ہے جس میں اللہ تعالیٰ کی یاد نہ ہو، یا عذاب الٰہی آئے، بعض انسان منحوس ہیں، بعض جگہیں منحوس ہیں۔ دراصل جو چیز بھی اللہ تعالیٰ کی یاد سے غافل کرے وہ منحوس ہے، بعض لوگ مہینے کے آخری بدھ کو منحوس کہتے ہیں اور دلیل میں آیت پیش کرتے ہیں تو یہ غلط ہے۔ اس لیے کہ اس بدھ کی نحوست تو صرف قوم عاد کے لیے ہی تھی۔

۲۔ وَقَوْلُهٗ:

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے،

وَفِیْ عَادٍ اِذْ اَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ الرِّيْحَ الْعَقِيْمَ۔

اور عاد میں، جب ہم نے ان پر خشک آندھی بھیجی۔ (سورۃ الذاریات، ۴۱)

ف، قرآن مجید میں ریح غضب کی ہوا اور ریاح رحمت کی ہوا کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

۳۔ وَقَوْلُهٗ:

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

وَاَرْسَلْنَا الرِّيٰحَ لَوَاقِحَ۔

اور ہم نے ہوائیں بھیجیں بادلوں کو بار ور کرنے والیاں۔

(سورۃ الحجر، ۲۲)

ف: جو ہوا بارش لانے والی ہے وہ بھی افضل ہے کہ رحمت کی پڑوسی ہے، اس لیے ان ہواؤں کے چلتے وقت دعا مانگنا بہتر ہے اور غضب کی ہوا چلتے وقت رب تعالیٰ سے پناہ مانگنا چاہیئے۔ جیسا کہ حدیث میں مذکور ہے۔

۴۔ وَقَوْلُہٗ: 　　اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

وَمِنْ اٰیٰتِہٖ اَنْ یُّرْسِلَ الرِّیٰحَ مُبَشِّرٰتٍ۔ 　　اور اس کی نشانیوں سے ہے کہ ہوائیں بھیجتا ہے مژدہ سناتی۔ (سورۃ الروم، ۴۶)

مدینہ شریف میں یہودیوں کی دو قومیں بستی تھیں، جن میں سے ایک بنو نضیر تھے۔ بنو نضیر نے چاروں طرف سے کفار کو ابھار کر بارہ ہزار کی فوج لے کر مدینہ شریف پر حملہ کیا اور مسلمان صرف تین ہزار تھے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اس موقع پر مدینہ شریف کے اطراف خندق کھود دی تھی تاکہ کفار کی آئی ہوئی فوج کے واسطے روک ہو جائے، کفار کا محاصرہ سخت تھا وہ سمجھ رہے تھے کہ ہماری فتح ہے، ایک مہینہ تک کفار محاصرہ کئے ہوئے تھے، ایک رات اللہ تعالیٰ کی جانب سے صبا جو مشرق کی طرف سے چلتی رہتی ہے مسلمانوں کی مدد کے لیے بھیجی گئی۔ اس وقت کفار کے لشکر کی کیا حالت تھی! کہیں خیمے اکھڑ گئے، گھوڑے چھوٹ گئے، کنکر اور مٹی کفار کے چہروں کو مار رہی تھی، ہانڈیاں الٹ گئیں سارا لشکر برباد ہو گیا۔ کفار کے دلوں پر ایسا رعب طاری ہوا وہ سمجھ رہے تھے کہ اب ہم ہلاک ہوئے جاتے ہیں، ابوسفیان جو اس وقت کفار کی فوج کے سپہ سالار تھے، وہ پہلے بھاگ گئے اور ان کے پیچھے سارا لشکر عجیب پریشانی کے ساتھ بھاگ کھڑا ہوا، میدان خالی ہو گیا۔

۱۹۶۲ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نُصِرْتُ بِالصَّبَاءِ اُھْلِکَتْ عَادٌ بِالدَّبُوْرِ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ (غزوۂ خندق میں اس موقع پر) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے باد صبا کے ذریعہ سے میری مدد فرمائی (جو مسلمانوں کے لیے ذریعہ رحمت بنی جیسے) قوم عاد کے لیے (دبور جو مغرب کی طرف سے چل رہی تھی) تباہی اور بربادی کا ذریعہ بنی۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۱۹۶۳ وَعَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ مَا رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ضَاحِکًا حَتّٰی اَرٰی مِنْہُ لَھَوَاتِہٖ اِنَّمَا کَانَ یَتَبَسَّمُ فَکَانَ اِذَا رَاٰی غَیْمًا

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ میں نے کبھی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو قہقہہ مار کر آواز سے کھلکھلا کر ہنستے ہوئے نہیں دیکھا کہ

اَوْ رِيْحًا عُرِفَ فِيْ وَجْهِهٖ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

جس سے آپ کا جبڑہ دکھائی دیتا ہو (البتہ کبھی کبھی بعض موقعوں پر زیادہ سے زیادہ حضور اتنا ہنستے ہیں کہ آپ کی کو نچلیاں نظر آجاتی نہیں، عموماً آپ مسکرایا کرتے تھے اور جب ابر اٹھتا تھا یا تیز ہوائیں چلتی نہیں تو آپ کے چہرۂ مبارک پر خوف کے آثار ظاہر ہو جاتے تھے۔ اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۱۹۶۴ وَعَنْهَا قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا عَصَفَتِ الرِّيْحُ قَالَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ خَيْرَهَا وَخَيْرَ مَا فِيْهَا وَخَيْرَ مَا اُرْسِلَتْ بِهٖ وَ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَا فِيْهَا وَ شَرِّ مَا اُرْسِلَتْ بِهٖ وَ اِذَا تَخَيَّلَتِ السَّمَآءُ تَغَيَّرَ لَوْنُهٗ وَخَرَجَ وَ دَخَلَ وَاَقْبَلَ وَاَدْبَرَ فَاِذَا مَطَرَتْ سُرِّيَ عَنْهُ فَعَرَفَتْ ذٰلِكَ عَائِشَةُ فَسَاَلَتْهُ فَقَالَ لَعَلَّهٗ يَا عَائِشَةُ كَمَا قَالَ قَوْمُ عَادٍ فَلَمَّا رَاَوْهُ عَارِضًا مُّسْتَقْبِلَ اَوْدِيَتِهِمْ قَالُوْا هٰذَا عَارِضٌ مُّمْطِرُنَا وَفِيْ رِوَايَةٍ وَيَقُوْلُ اِذَا رَاَى الْمَطَرَ رَحْمَةً۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ جب تیز آندھی چلتی تھی تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر خوف طاری ہو جاتا تھا، رہ رہ کر امت کا خیال آتا تھا کہ کہیں قوم عاد کی طرح ان پر یہ آندھی عذاب کا ذریعہ نہ بنے، اس وقت بہت پریشانی کے ساتھ نہایت عاجزی سے امت کا خیال کر کے یہ دعا کرتے تھے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ خَيْرَهَا وَخَيْرَ مَا فِيْهَا وَخَيْرَ مَا اُرْسِلَتْ بِهٖ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَا فِيْهَا وَشَرِّ مَا اُرْسِلَتْ بِهٖ ط۔

الٰہی ہم کو مت دیکھئے آپ اپنی رحمت پر نظر کر کے اس آندھی کو ذریعہ خیر بنا دیجئے اور ہر چیز میں خیر شیر ہوا کرتے ہیں) ہم کو اس آندھی میں جو خیر ہے وہ پہنچائیے اگر آپ اس آندھی کو خیر کا ذریعہ بنا کر بھیج رہے ہیں تو وہ خیر ہم کو پہنچائیے، الٰہی

لہ آپ کے سامنے پہلی قوموں کے حالات پیش نظر ہو جاتے تھے، بعض قوموں پر ابر اٹھا ہے وہ خوش ہو رہے تھے کہ اس سے بارش برسے گی بجائے بارش کے عذاب نازل ہوا، جب کبھی تیز ہوائیں چلتی تھیں تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر ان قوموں کی حالت پیش نظر ہو جاتی تھی، جن پر ہواؤں سے عذاب آیا تھا۔ اللہ کا جلال اور عظمت پیش نظر ہوتی تھی۔ کیا معلوم کہ یہ ابر اور ہوا کہیں عذاب کا ذریعہ نہ ہو جائیں، اس لیے آپ پر خوف طاری ہوتا لہٰذا مسلمانو! مقدس اور معصوم نبی کی یہ حالت ہوتی تھی تو ہم گنہگاروں کو کس قدر خوف ہونا چاہیئے، ہماری یہ بے فکری اور اطمینان غفلت کا نتیجہ ہے جو اچھا نہیں ہے

میں آپ سے اس آندھی کے شر سے پناہ مانگتا ہوں اس آندھی کے شر سے ہم کو بچایئے اور اس آندھی میں جو شر ہے اس سے بھی ہم کو بچایئے (اگر یہ آندھی شر کا ذریعہ بنا کر بھیجی گئی ہے تو وہ شر ہم کو نہ پہنچے اور اس شر سے ہم کو بچایئے۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

یہ بھی ام المومنین فرماتی ہیں کہ جب ابر چھا جاتا تھا اور ابھی بارش شروع نہ ہوتی تھی تو خوف سے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا چہرہ اتر جاتا تھا، خوف کی وجہ سے آپ کو قرار نہ ہوتا تھا۔ کبھی گھر میں آپ تشریف لے جاتے اور کبھی باہر آتے اور کبھی ادھر آتے اور کبھی اُدھر جاتے اور جب بارش ہونے لگتی تو وہ خوف آپ سے دور ہو جاتا تھا (اور آپ سمجھتے تھے کہ یہ ابر اب ذریعہ عذاب نہیں ہے) حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ابر کو دیکھ کر پریشان ہونا۔ اور بارش ہونے سے پریشانی کا دور ہونا، ام المومنین نے اس کا سبب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا، ام المومنین سے یہ سن کر حضرت نے فرمایا سنو! عائشہ! ابر جب امنڈا ہوا چلا آتا ہے تو خوف ہوتا ہے کہ کہیں یہ ابر ویسا تو نہیں ہے جیسا قوم عاد اس ابر کو دیکھ کر خوش ہو رہی تھی، کہ یہ ابر بارش برسائے گا خوش حالی ہوگی، افسوس ایسا نہ ہوا قوم عاد پر یہ ابر برسا نہیں، اُن پر عذاب کا ذریعہ بنا اس ابر میں سے تیز ہوائیں نکلیں جو ان کو کئی کئی گز اٹھا کر پٹک رہی تھیں، اس طرح وہ ابر اُن پر عذاب کا ذریعہ ہوا، سب ہلاک ہو گئے اور اُن کے مکان اجڑے پڑے تھے، اے عائشہ! یہ سارا منظر ابر کو دیکھتے ہی میرے سامنے پیش ہو جاتا ہے، جب بارش ہو جاتی ہے تو عذاب آنے کا خوف نہیں رہتا اور عذاب کا اندیشہ مجھ

سے زائل ہوجاتا ہے۔ اس حدیث کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۱۹۶۵ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ الرِّیْحُ مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ تَاْتِیْ بِالرَّحْمَةِ وَ بِالْعَذَابِ فَلَا تَسُبُّوْهَا وَسَلُوا اللّٰهَ مِنْ خَیْرِهَا وَعُوْذُوْا بِهٖ مِنْ شَرِّهَا رَوَاهُ الشَّافِعِیُّ وَاَبُوْدَاؤدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَ الْبَیْهَقِیُّ فِی الدَّعْوَاتِ الْكَبِیْرِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ارشاد فرماتے سنا ہے (کہ ہوا بالذات نہ راحت کا سبب ہے نہ عذاب کا بلکہ) ہوا اللہ تعالیٰ کے حکم کے تابع ہے (اللہ تعالیٰ جو حکم دیتے ہیں اس کی تکمیل کرتی ہے اگر راحت کا حکم دیتے ہیں تو) راحت پہنچاتی ہے اور (اگر عذاب کا حکم دیتے ہیں تو) عذاب کا ذریعہ بنتی ہے (اس لیے اگر ہوا سے تم کو نقصان پہنچے تو) اس کو بُرا بھلا نہ کہو (ہوا کو بُرا بولنے کی بجائے) اللہ تعالیٰ سے ہوا کے ذریعہ راحت پہنچنے کا سوال کرو، اور ہوا تکلیف اور عذاب کا ذریعہ نہ بننے کے لیے اللہ سے دعاء مانگو، اس کی روایت امام شافعی، ابوداؤد، اور ابن ماجہ نے کی ہے اور بیہقی نے بھی اس کی روایت دعوات کبیر میں کی ہے۔

۱۹۶۶ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَجُلًا لَعَنَ الرِّیْحَ عِنْدَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَا تَلْعَنُوا الرِّیْحَ فَاِنَّهَا مَامُوْرَةٌ وَاِنَّهٗ مَنْ لَعَنَ شَیْئًا لَیْسَ لَهٗ بِاَهْلٍ رَجَعَتِ اللَّعْنَةُ عَلَیْهِ۔ (رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے دبیٹھا ہوا تھا اس کو ہوا سے کچھ تکلیف ہوئی تو اس نے)، ہوا پر لعنت بھیجی، تو حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اُن سے فرمایا دیکھو! ہوا پر لعنت نہیں کیا کرو (ہوا کا کیا قصور ہے) ہوا تو اللہ تعالیٰ کے حکم کے تابع ہے، جو حکم اس کو ہوتا اس کی تعمیل کرتی ہے۔ یاد رکھو کہ اگر کوئی شخص ایسی

لہ یوں بھی سوچو تو کوئی چیز لعنت کی مستحق تین وجہ سے ہوتی ہے، یا کفر کی وجہ سے، یا بدعت کی وجہ سے یا فسق وفجور کی وجہ سے یہ تینوں چیزیں ہوا میں نہیں ہیں، پھر ہوا پر لعنت کرنا کیسے صحیح ہو سکتا ہے؟

چیز پر لعنت کرتا ہے جو لعنت کی مستحق نہیں تو وہ لعنت خود اس لعنت کرنے والے پر لوٹ جاتی ہے[1] اس کی روایت ترمذی نے کی ہے۔

۱۹۶۶ وَعَنْ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَسُبُّوا الرِّيْحَ فَاِذَا رَاَيْتُمْ مَا تَكْرَهُوْنَ فَقُوْلُوْا اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْاَلُكَ مِنْ خَيْرِ هٰذِهِ الرِّيْحِ وَخَيْرِ مَا فِيْهَا وَخَيْرِ مَا اُمِرَتْ بِهٖ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ هٰذِهِ الرِّيْحِ وَشَرِّ مَا فِيْهَا وَشَرِّ مَا اُمِرَتْ بِهٖ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت اُبی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ہوا کو بُرا نہ کہو[2]، اگر تم ہوا سے کوئی ناگوار بات دیکھو تو (اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرو، اور بہت عاجزی سے) اللہ ہی سے دُعا مانگو!

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْاَلُكَ مِنْ خَيْرِ هٰذِهِ الرِّيْحِ وَخَيْرِ مَا فِيْهَا وَخَيْرِ مَا اُمِرَتْ بِهٖ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ هٰذِهِ الرِّيْحِ وَشَرِّ مَا فِيْهَا وَشَرِّ مَا اُمِرَتْ بِهٖ۔

الٰہی! (ہم آپ ہی کے عاجز بندے ہیں!) ہم کو اس ہوا سے خیر پہنچا دیجئے (ہر چیز میں خیر و شر ہوا کرتے ہیں) اس میں جو خیر ہے ہم کو وہ پہنچا دیجئے، اور اگر اس میں ہوا کو کسی شر کا حکم دیا گیا ہے تو اس کو خیر کا حکم بنا دیجئے اور خیر ہی پہنچا دیجئے۔ (الٰہی!) ہم آپ کی پناہ میں آتے ہیں، اس چلتی ہوا کے شر سے ہمیں بچا لیجئے، اور اگر اس ہوا میں شر ہے تو شر میں مبتلا نہ کیجئے (بلکہ خیر ہی پہنچا دیجئے)، اور اگر اس ہوا کو کسی شر کا حکم

[1] اس لیے کسی پر لعنت کریں تو سوچ سمجھ کر لعنت کیا کریں، بہتر تو یہ ہے کہ لعنت کرنے کی عادت ہی نہ رکھے ورنہ خود پر لعنت لوٹ آئے گی۔

[2] لوگوں کی عادت ہے کہ جب ہوا سے کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو ہوا کو سخت سست کہا کرتے ہیں مسلمانو سنو! کبھی

[3] اس میں ہوا کا کیا قصور ہے، ہوا تو اللہ تعالیٰ کے حکم کے تابع ہے، جو حکم ہوتا ہے اس کی تعمیل کرتی ہے۔

دیا گیا ہے تو آپ قادر ہیں، اس شر کو خیر سے بدلنے کی قدرت رکھتے ہیں ہم کو خیر ہی پہنچائیے اس کی روایت ترمذی نے کی ہے۔

۱۹۶۸ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ مَاهَبَّتْ رِيحٌ قَطُّ إِلَّا جَثَا النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى رُكْبَتَيْهِ وَقَالَ اللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا رَحْمَةً وَلَا تَجْعَلْهَا عَذَابًا اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا رِيَاحًا وَلَا تَجْعَلْهَا رِيحًا قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فِي كِتَابِ اللهِ تَعَالَى إِنَّا أَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيحًا صَرْصَرًا (۱) وَأَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ الرِّيحَ الْعَقِيمَ (۲) وَأَرْسَلْنَا الرِّيَاحَ لَوَاقِحَ (۳) وَأَنْ يُرْسِلَ الرِّيَاحَ مُبَشِّرَاتٍ۔

(رَوَاهُ الشَّافِعِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ فِي الدَّعْوَاتِ الْكَبِيرِ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ جب کبھی آندھی چلتی تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم دو زانو ہو کر بیٹھ جاتے تھے اور گڑگڑا کر یہ دعا فرماتے۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا رَحْمَةً وَلَا تَجْعَلْهَا عَذَابًا اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا رِيَاحًا وَلَا تَجْعَلْهَا رِيحًا۔

الٰہی! (آپ بڑے قدرت والے ہیں، اگر آپ اس آندھی کو عذاب کا ذریعہ نہ بنا کر رحمت کا ذریعہ بنائیں تو کوئی آپ کو روکنے والا نہیں ہے، اس لیے ہم عرض کرتے ہیں کہ) اس آندھی سے راحت اور آرام بھجوائیے اور اس آندھی سے تکلیف اور مصیبت نہ لائیے۔

اس کی روایت امام شافعی نے کی ہے اور بیہقی نے بھی اس کی روایت دعوات کبیر میں کی ہے۔

۱۹۶۹ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَبْصَرْنَا شَيْئًا مِنَ السَّمَاءِ تَعْنِي السَّحَابَ تَرَكَ عَمَلَهُ وَاسْتَقْبَلَهُ وَقَالَ اللّٰهُمَّ سَقْيًا نَافِعًا۔

(رَوَاهُ أَبُوْدَاؤُدَ وَالنَّسَائِيُّ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ جب کبھی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم آسمان کے کنارے سے ابر اٹھتا دیکھتے تو (آپ پر ایسا خوف طاری ہوتا تھا کہ) جو کام آپ اس وقت کر رہے ہوتے اس کو چھوڑ کر ابر کی طرف متوجہ ہو جاتے تھے اور اللہ تعالیٰ سے یہ دعا کرتے تھے۔

لے آپ پر بے حد خوف کی حالت طاری ہو جاتی تھی، اور خوف کی یہ حالت امت کی تعلیم کے لیے بھی ہوتی تھی کہ تم بھی تیز ہوا چلنے وقت ایسی ہی خوف زدہ حالت بناؤ جیسے کہ میں واقعی خوفزدہ ہو جایا کرتا ہوں۔ آندھی اور تیز ہوا چلتے وقت حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی حالت دیکھنے کے قابل ہوتی تھی، عجز وانکساری ظاہر کرتے کے لیے۔

ابْنُ مَاجَۃَ وَالشَّافِعِیُّ وَ اللَّفْظُ لَہٗ)

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّمَافِیْہِ

اے اللہ! (اور قوموں پر آپ ابر کے ذریعہ عذاب بھیجتے رہے ہیں، اگر اس ابر میں بھی کوئی شر ہے تو) اس ابر کے شر سے ہم کو بچایئے۔
اگر ابر کھل جاتا تو آپ اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتے تھے (کہ معلوم نہیں اس میں کیا شر تھا کہ جس سے اللہ تعالیٰ نے ہم کو بچالیا) اور اگر بارش ہوتی تو یہ دعا کرتے :۔

اَللّٰھُمَّ سَقْیًا نَافِعًا

اے اللہ! (آپ بڑی قدرت والے ہیں جس چیز سے ضرر پہنچانا چاہتے ہیں اس سے ضرر پہنچاتے ہیں، بعض قوموں کو بارش کی کثرت سے ضرر پہنچائے ہیں۔ اے اللہ! ہم پر جو یہ بارش ہو رہی ہے) اس کو سیراب اور سرسبز کرنے والی نفع رساں بنا دیجئے۔

اس کی روایت امام شافعیؒ کی ہے، اور ابوداؤد نسائی اور ابن ماجہ نے بھی اسی طرح روایت کی ہے

۱۹۷۰/۹ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ اِذَا سَمِعَ صَوْتَ الرَّعْدِ وَالصَّوَاعِقِ قَالَ اَللّٰھُمَّ لَا تَقْتُلْنَا بِغَضَبِکَ وَلَا تُھْلِکْنَا بِعَذَابِکَ وَعَافِنَا قَبْلَ ذٰلِکَ۔

(رَوَاہُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِیُّ)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ جب کبھی نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بجلی کی گرج اور گرنے والی بجلی کی طرح کڑک سنتے تو یہ دعاء فرماتے :۔

اَللّٰھُمَّ لَا تَقْتُلْنَا بِغَضَبِکَ وَلَا تُھْلِکْنَا بِعَذَابِکَ وَعَافِنَا قَبْلَ ذٰلِکَ

الٰہی! ہم آپ کے غضب سے پناہ مانگتے ہیں بہتوں کو بجلی سے ہلاک کیا ہم کو اپنے غضب سے (بجلی گرا کر) قتل نہ کیجئے اور اس بجلی کو عذاب کا ذریعہ بنا کر ہم کو ہلاک نہ کیجئے اور (اگر آپ کسی کو بجلی سے ہلاک کرنا چاہتے ہیں تو) عذاب آنے سے پہلے ہم کو عافیت کی موت دیجئے۔

اس کی روایت امام احمد اور ترمذی نے کی ہے۔

۱۹۴۱ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ الزُّبَیْرِ اَنَّہٗ کَانَ اِذَا سَمِعَ الرَّعْدَ تَرَکَ الْحَدِیْثَ وَقَالَ سُبْحَانَ الَّذِیْ یُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِہٖ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ مِنْ خِیْفَتِہٖ۔ (رَوَاہُ مَالِکٌ)

حضرت عبد اللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی گئی ہے کہ آپ کی یہ عادت مبارک تھی کہ جب آپ بجلی کی کڑک سنتے (خوف زدہ ہو جاتے تھے اور) بات چیت چھوڑ دیتے تھے اور یہ دعا پڑھتے تھے:۔

سُبْحَانَ الَّذِیْ یُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِہٖ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ مِنْ خِیْفَتِہٖ۔

اللہ تعالیٰ تمام عیبوں سے پاک ہیں، رعد (نامی فرشتہ جو بادلوں پر مقرر کیا گیا ہے) وہ اللہ تعالیٰ کی حمد کرتا ہے اور تسبیح اور تقدیس بیان کرتا ہے (بادلوں سے جو ہیبت ناک آواز آتی ہے وہ اسی فرشتہ کی تسبیح اور تحمید کی آواز ہے، اس سے اللہ تعالیٰ کی ہیبت اور اس کا جلال تمام فرشتوں پر طاری ہو جاتا ہے کہ) سب فرشتے بھی اللہ تعالیٰ کی (ہیبت اور جلال کی وجہ سے سب کے سب) حمد و ثنا اور تسبیح کرنے لگتے ہیں۔

اس کی روایت امام مالک نے کی ہے۔

ف مرقات میں لکھا ہے کہ بادلوں کی گرج اور کڑک کے وقت جو اس دعا کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو بجلی گرنے کے ضرر سے محفوظ رکھیں گے۔ ۱۲

۱۹۴۲ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَفَاتِیْحُ الْغَیْبِ خَمْسٌ ثُمَّ قَرَأَ اِنَّ اللّٰہَ عِنْدَہٗ عِلْمُ السَّاعَۃِ وَیُنَزِّلُ الْغَیْثَ الْاٰیَۃَ۔ (رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ (یوں تو غیب کی اہم چیزیں بھی ہیں جن کو اللہ تعالیٰ ہی جانتے ہیں مگر غیب کی اہم چیزیں پانچ ہیں انھیں اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں جانتا (ہاں اللہ تعالیٰ ہی کسی کو واقف کرائیں تو وہ اور بات ہے) پھر حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے (ان پانچ چیزوں کی

تفسیر فرمانے کے پہلے یہ آیت تلاوت فرمائی۔
بے شک اللہ تعالیٰ کے پاس ہے قیامت
کا علم اور اُتارتا ہے مینہ اور جانتا ہے جو کچھ ماؤں
کے پیٹ میں ہے اور کوئی جان نہیں جانتی کل کیا
کمائے گی اور کوئی جان نہیں جانتی کہ کس زمین میں
مرے گی؟ بے شک اللہ تعالیٰ جاننے والا بتانے
والا ہے (سورہ لقمن، ۳۴ ترجمہ کنزالایمان)
اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

ف:۔ شان نزول:۔ حارث ابن عمرو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کرنے لگا کہ اگر آپ سچے رسول ہیں تو بتایئے کہ قیامت کب قائم ہوگی، میں نے کھیت بو دیا ہے، بتایئے بارش کب ہوگی، میری عورت حاملہ ہے بتایئے بیٹا ہوگا یا بیٹی اور فرمایئے کہ کل میں کیا کروں گا، اور بتایئے کہ میں کہاں مروں گا، اس کے جواب میں یہ آیت کریمہ نازل ہوئی۔

ف:۔ آیت میں لفظ (تدری) درایت سے بنا ہے جس کا معنی ہے عقل وحساب اور اندازے سے جاننا، یعنی مذکورہ آیت میں یہ وہ پانچ غیب ہیں جو عقل کے حساب سے اندازے سے معلوم نہیں ہو سکتے، بلکہ صرف وحی الٰہی سے ہی معلوم ہو سکتے ہیں، اور چونکہ اس قسم کی وحی کی اشاعت کرنے کی ضرورت وا جازت نہیں اس لیے عوام کو یہ باتیں نہیں بتائی جا سکتی، لہٰذا یہ آیت شان نزول کے بالکل مطابق ہے، کوئی مخالفت نہیں۔ (تفسیر نور العرفان)

ف:۔ اس آیت کریمہ میں جن پانچ چیزوں کے علم کی خصوصیت اللہ تبارک وتعالیٰ کے ساتھ بیان فرمائی گئی ہے انہی کی نسبت سورۂ جن میں ارشاد فرمایا عَالِمُ الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلَىٰ غَيْبِهِ أَحَدًا إِلَّا مَنِ ارْتَضَىٰ مِن رَّسُولٍ (غیب کا جاننے والا تو اپنے غیب پر کسی کو مسلط نہیں کرتا، سوائے اپنے پسندیدہ رسولوں کے)
غرض یہ کہ بغیر اللہ تعالیٰ کے بتائے ان چیزوں کا علم کسی کو نہیں اور اللہ تعالیٰ اپنے محبوبوں میں سے جسے چاہے بتائے اور اپنے پسندیدہ رسولوں کو بتانے کی خبر اس نے خود سورۂ جن میں دی ہے۔ خلاصہ یہ کہ علم غیب اللہ تعالیٰ کے ساتھ خاص ہے اور انبیاء واولیاء کو علم غیب اللہ تعالیٰ کی تعلیم سے بطریق معجزہ وکرامت عطا ہوتا ہے اور یہ اس اختصاص کے منافی نہیں، اور کثیر آیتیں اور احادیث اس پر دلالت کرتی ہیں۔ بارش کا وقت کیا ہے حمل میں کیا ہے اور کل کوئی کیا کرے گا اور کہاں مرے گا ان امور کی خبریں بکثرت اولیاء وانبیاء نے دی ہیں، اور قرآن وحدیث سے ثابت ہیں، حضرت ابراہیم علیہ السلام کو فرشتوں نے اسحاق علیہ السلام کے پیدا ہونے کی خبر دی، حضرت زکریا علیہ السلام کو حضرت یحییٰ علیہ السلام کے پیدا ہونے

کی، اور حضرت مریم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے پیدا ہونے کی خبریں دیں، تو فرشتوں کو بھی معلوم تھا کہ ان حملوں میں کیا ہے۔ اور حضرات کو بھی جنہیں فرشتوں نے اطلاعیں دی تھیں اور ان سب کا جاننا قرآن کریم سے ثابت ہے۔ تو آیت کے معنی قطعاً یہی ہیں کہ بغیر اللہ تعالیٰ کے بتائے کوئی نہیں جانتا، اس کے یہ معنی لینا کہ اللہ تعالیٰ کے بتانے سے بھی کوئی نہیں جانتا محض باطل اور صدہا آیات واحادیث کے خلاف۔ (تفسیر خزائن العرفان)

نوٹ: آج کل کے سائنسی دور میں محکمہ موسمیات والے قبل از وقت ہواؤں کے چلنے اور بارش کے ہونے یا نہ ہونے کی پیشین گوئی کر دیتے ہیں۔ اور عورتوں کے حمل کے بارے میں بھی سائنسی مشینوں کے ذریعے پتہ چل جاتا ہے کہ لڑکا ہوگا یا لڑکی، بڑے افسوس کی بات ہے کہ آج کل لوگ سائنس کے لیے تو ان باتوں کو مانتے ہیں لیکن اللہ تعالیٰ کے نبیوں ولیوں کے لیے اللہ تعالیٰ کی عطا سے بھی نہیں مانتے۔

۱۹۷۳ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَتِ السَّنَةُ بِاَنْ لَّا تُمْطَرُوْا وَلٰكِنِ السَّنَةَ اَنْ تُمْطَرُوْا وَتُمْطَرُوْا وَلَا تُنْبِتُ الْاَرْضُ شَيْئًا۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

۱۲

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں (تم سمجھتے ہو کہ بارش نہ ہونے سے قحط ہو جاتا ہے، ایسا بھی ہے مگر بڑا قحط یہ ہے کہ بارش تو خوب ہو اور تم کو خوشحالی کی امید بھی ہو گئی ہو، پھر بھی کثرت بارش کی وجہ سے) زمین کچھ نہ اگائے، یہ بہت بڑا قحط ہے[1]۔ اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔)

---

[1] اس لیے کہ ساری امیدوں پر پانی پھر جاتا ہے اور قحط کا سامنا ہو جاتا ہے

# كِتَابُ الْجَنَائِز

# اس کتاب میں جنائز یعنی مُردوں کے احوال اور اُن کے احکام کا بیان ہے

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ:
إِذَا بَلَغَتِ التَّرَاقِيَ وَقِيلَ مَنْ سكتة رَاقٍ وَظَنَّ أَنَّهُ الْفِرَاقُ وَالْتَفَّتِ السَّاقُ بِالسَّاقِ إِلَىٰ رَبِّكَ يَوْمَئِذٍ الْمَسَاقُ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
جب جان گلے کو پہنچ جائے گی اور کہیں گے کہ ہے کوئی (مرنے والے کو) جھاڑ پھونک کرنے اور وہ (مرنے والا) سمجھ لے گا کہ یہ جدائی کی گھڑی ہے، اور پنڈلی سے پنڈلی لپٹ جائے گی، اور اس دن تیرے رب ہی کی طرف ہانکنا ہے۔
(سورۃ القیامہ، ۲۶ تا ۳۰)

## بَابُ عِيَادَةِ الْمَرِيضِ وَ ثَوَابِ الْمَرَضِ

## اس باب میں بیمار پرسی کرنے کا بیان ہے اور بیمار کو بیماری کا جو ثواب ملتا ہے اس کا بھی ذکر ہے)

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ:
إِنَّا نَكْتُبُ مَا قَدَّمُوا وَآثَارَهُمْ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
اور ہم لکھ رہے ہیں جو انہوں نے آگے بھیجا اور جو نشانیاں پیچھے چھوڑ گئے۔

مَا قَدَّمُوا سے مراد وہ کام جو اپنے ہاتھ سے کیا اور آثَارَهُمْ سے مراد وہ اثر جو اس کام کے سبب پیدا ہوا اور بعد مرگ بھی باقی رہا مثلاً کسی نے کوئی نیک کام کیا اور وہ سبب ہوگیا دوسروں کے لیے ہدایت کا اور کسی نے کوئی برا کام کیا اور وہ سبب ہوگیا دوسروں کی ضلالت کا۔ غرض یہ سب لکھے جا رہے ہیں اور آخرت میں ان سب پر جزا اور سزا مرتب ہو جائیگی منجملہ ان کے عیادت مریض بھی ہے۔ صاحبو اگر تم سمجھتے ہو گے کہ عیادت مریض سے کیا ثواب ملے گا، نہیں! نہیں! عیادت مریض کا ثواب بھی لکھا جا رہا ہے جو تم کو آخرت میں ملے گا۔
ف جو لوگ صدقات جاریہ یا اچھے بُرے طریقے ایجاد کر گئے، جن پر بعد والے عمل کر رہے

ہیں، اس آیت سے دو مسئلے معلوم ہوئے، ایک یہ کہ اچھی بدعت ایجاد کرنا اچھا ہے، اور بُری بدعت ایجاد کرنا بُرا ہے، اس لیے ان سب کی تحریر ہو رہی ہے، دوسرے یہ کہ جب تک ان رسوم پر عمل ہوتا رہتا ہے، موجد کو ثواب یا عذاب ملتا رہتا ہے، جیسا کہ حدیث پاک میں ارشاد ہوا، اس آیت کا شان نزول یہ بتایا گیا ہے کہ مدینہ منورہ میں بنی سلمہ مسجد نبوی شریف سے بہت دور آباد تھے، انہوں نے چاہا کہ اپنا محلہ خالی کر کے مسجد نبوی شریف کے قریب آن بسیں تاکہ نماز با جماعت میں آسانی سے شرکت کر سکیں تو حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ اپنے گھروں میں رہو، تمہارے قدم لکھے جاتے ہیں۔ (تفسیر خزائن ونور العرفان)

وَقَوْلُهٗ: اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَهُمْ اُلُوْفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ ۔ اے محبوب! کیا تم نے نہ دیکھا تھا انہیں جو اپنے گھروں سے نکلے اور وہ ہزاروں تھے موت کے ڈر سے۔

(سورۃ البقرہ، ۲۴۳)

ف:۔ یہ واقعہ شہر واسط کے علاقہ دار روان کا ہے، وہاں کے لوگ طاعون سے بچنے کے لیے بھاگے تھے، اور مر گئے، پھر ایک عرصہ کے بعد حضرت حزقیل علیہ السلام کی دعا سے زندہ ہو گئے۔

ف:۔ موت کا ڈر اچھا بھی ہے اور بُرا بھی، اگر موت کے ڈر سے انسان گناہوں سے توبہ کرلے تو اچھا ہے، اور اگر اس کی وجہ سے انسان نیک اعمال چھوڑ دے یا گناہوں پر راغب ہو جائے تو بُرا ہے۔ جیسے بعض لوگ موت کے خوف سے حج یا جہاد سے گھبراتے ہیں شہر دار روان والوں کا خوف دوسری قسم کا تھا۔

اس آیت شریفہ میں حَذَرَ الْمَوْتِ کے الفاظ قابل غور ہیں، وہ لوگ موت سے بچنے کے لیے طاعون زدہ مقام سے نکلے تھے اس لیے ان پر غضب نازل ہوا اگر وہ یہ اعتقاد کر کے نکلتے کہ موت ہر جگہ آئے گی۔ طاعون زدہ مقام میں رہنے کی صورت میں بھی آسکتی ہے اور وہاں سے نکل جانے کے بعد بھی آسکتی ہے۔ موت کے خوف سے نہیں نکلتے بلکہ تبدیلی مقام کی غرض سے نکلتے تو ان پر غضب الٰہی نازل نہ ہوتا جیسا کہ موت سے بچنے کی غرض سے نکلنے سے غضب الٰہی نازل ہوا اس سے معلوم ہوا کہ اعتقاد کی خرابی سے طاعون زدہ مقام سے نکلنے کی صورت میں عذاب نازل ہوتا ہے لیکن اگر اعتقاد کی خرابی کے بغیر نکلیں تو عذاب نازل نہیں ہوتا۔ طاعون کے موقع پر تبدیلی مقام کی غرض سے نکلنا جائز ہونے کی تائید حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ارشاد سے ہوتی ہے جو آگے آرہا ہے)

وَقَوْلُهٗ: اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

قُلْ لَّنْ يَّنْفَعَكُمُ الْفِرَارُ اِنْ فَرَرْتُمْ ۔ تم فرماؤ! ہرگز بھاگنا تمہیں نفع نہ دے گا

مِنَ الْمَوْتِ اَوِ الْقَتْلِ وَاِذًا لَّا تُمَتَّعُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا۔

اگر موت سے یا قتل سے بھاگو اور جب بھی دنیا نہ برتنے دیئے جاؤ گے مگر تھوڑی (سورۃ الاحزاب، ۱۶)

ف ۱: اس بھاگ جانے میں تم پر جہاد سے فرار کا گناہ ہو جائے گا مگر کوئی دنیاوی فائدہ حاصل نہ ہو گا، اگر تمہاری تقدیر بس آج موت یا قتل لکھا ہے تو ضرور پہنچے گا، اور اگر آج تمہاری موت نہیں ہے تو کچھ دن بعد ضرور مروگے تو تھوڑی سی مہلت موہومہ زندگی کے لیے اتنے بڑے گناہ کا بوجھ کیوں اٹھاتے ہو؟

اے انسان! تیرا کیا خیال ہے، تو سمجھ رہا ہے کہ میں طاعون زدہ مقام سے بھاگ کر موت سے بچ جاؤں گا یا طاعون کا زخم نہ کھا کر اور طاعون سے قتل نہ ہو کر محفوظ رہوں گا یہ تیرا غلط خیال ہے بھاگ کر چند روز بچ بھی گیا تو کیا، آخر تو تجھے موت کا شکار ہونا ہی ہے یا کہیں جہاد ہو رہا ہے زخم کھا کر قتل ہونا ہی پڑے گا، پھر یہ موت کے نہ آنے کے خیال سے طاعون زدہ مقام سے جارہا ہے، اس سے تجھے کوئی فائدہ نہیں، ہاں! اگر تبدیلی مقام کرنا چاہتا ہے تو وہ اور بات ہے، تجھ کو اس سے نہیں روکا جا رہا ہے

۱۹۷۴ عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَطْعِمُوا الْجَائِعَ وَعُوْدُوا الْمَرِيْضَ وَفُكُّوا الْعَانِيَ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ بھوکے کو کھانا کھلاؤ[1]، اور بیمار کی پرسی کیا کرو (اس سے بیمار کو تسلی ہوتی ہے) اور اگر کوئی شخص (روپیہ نہ ہونے کی وجہ سے) قید ہو گیا ہو تو تم روپیہ ادا کر کے اس کو قید سے چھڑاؤ[2]۔ اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۱۹۷۵ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَقُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ خَمْسٌ رَدُّ السَّلَامِ وَعِيَادَةُ الْمَرِيْضِ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ ایک مسلمان کے دوسرے مسلمان پر پانچ حق ہیں

---

[1] یوں تو بھوکے کو کھانا کھلانا سنت ہے اور اس میں بڑا اجر و ثواب ہے مگر جو شخص ایسا بھوکا ہو کہ بھوک سے اس کی حالت تباہ ہو رہی ہو تو اس کو کھانا کھلانا فرض ہے

[2] یا مثلاً غلام باندی ہے کہ مالک نے ان پر کچھ رقم معین کر دی ہے کہ تم رقم لا دو تو تم کو غلامی سے رہا کر دیا جائے گا، تو تم وہ رقم دے کر اس کو آزاد کرا دو۔

وَ اِتِّبَاعُ الْجَنَائِزِ وَ اِجَابَةُ الدَّعْوَةِ وَ تَشْمِيْتُ الْعَاطِسِ ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

(ایک حق تو یہ ہے کہ اگر) کوئی سلام کرے تو اس کا جواب دینا[1] ۲ مسلمان کا مسلمان پر دوسرا حق یہ ہے کہ) جب کوئی مسلمان بیمار ہو تو اس کی بیمار پرسی کی جائے اور ۳ (مسلمان کا مسلمان پر تیسرا حق یہ ہے کہ) جب کوئی مسلمان مرجائے تو اس کے جنازہ کے ساتھ چلنا، کندھا دینا اور نماز کے بعد بھی ساتھ جانا اور دفن تک ٹھہرنا[2] ۴ مسلمان کا مسلمان پر چوتھا حق یہ ہے کہ) اگر وہ دعوت دے (اور وہ دعوت کیسی ہی معمولی کھانے کی کیوں نہ ہو) تو اس کی دعوت کو قبول کرے[3]۔ ۵ مسلمان کا مسلمان پر پانچواں حق یہ ہے کہ) جب چھینکنے والا چھینکے تو اس کے جواب میں یَرْحَمُكَ اللہ کہے، بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے ۔

---

لہ وہاں جو مسلمان ہیں ان پر فرض ہے) اگر کوئی ایک اُن میں سے سلام کا جواب دیدے تو سب کے ذمہ سے فرضیت ساقط ہو جاتی ہے اس لیے یہ سلام کا جواب دینا فرض کفایہ ہے ایسا ہی آنے والے مسلمان پر بیٹھے ہوئے مسلمانوں کا حق ہے کہ یہ آنیوالا اُن پر سلام کرے (اور آنے والے کا یہ سلام کرنا سنت ہے، مرقات میں مذکور ہے کہ یہ ایسی سنت ہے جو جواب دینے کے فرض سے افضل ہے اور ثواب میں زیادہ ہے اس لیے کہ سلام کرنے سے تواضع اور انکساری معلوم ہوتی ہے اور تکبر کی نفی ہوتی ہے

ٹہ یہ سب ایک مسلمان کے دوسرے مسلمان پر حق ہیں، اور یہ سب فرض کفایہ ہیں، چند لوگوں کے ادا کرنے سے سب کی طرف سے فرض کی ادائیگی ہو جاتی ہے، کوئی گنہگار نہیں ہوتا، اگر کوئی مسلمان بھی ان کو ادا نہ کرے تو سب مسلمان گنہگار رہوں گے )

ٹہ اگر وہ دعوت، ولیمہ کی دعوت ہے تو اس کا قبول کرنا سنت مؤکدہ ہے ولیمہ کے سوا اور دوسری دعوتوں کا قبول کرنا سنت مستحب ہے، اگر کسی عذر سے کوئی دعوت قبول نہیں کی خواہ ولیمہ کی ہو یا کوئی اور دعوت ہو تو خیر اور بات ہے اور اگر بغیر کسی عذر کے دعوت ولیمہ ہو یا کوئی اور دعوت، اس میں شریک نہ ہوا تو وہ اس وعید کا مستحق ہوگا جس کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس حدیث شریف میں ارشاد فرمایا ہے، "وَمَنْ لَمْ يُجِبِ الدَّعْوَةَ فَقَدْ عَصَى اللهَ وَرَسُوْلَهٗ"، (جو دعوت قبول نہیں کرتا اور (بلا عذر) دعوت میں نہیں گیا تو اس نے اللہ کی اور اسکے رسول کی نافرمانی کی، اس لیے کہ وہ دعوت میں جاتا تو مسلمان کا دل خوش کرتا۔ دعوت میں نہ جاکر دعوت دینے والے کا دل دکھایا اور اس کی ہتک کی)

ٹہ اور آواز سے الحمد للہ کہے اور الحمد للہ کہنا سنت ہے اور دوسرے مسلمان پر (اس کے جواب میں) يَرْحَمُكَ اللّٰه یا يَرْحَمُكُمُ اللّٰه کہنا واجب ہے اگر حاضرین میں سے ایک نے بھی جواب میں یرحمک اللہ یا یرحمکم اللہ کہا تو سب کی طرف سے ادائیگی ہو جائے گی) اگر چھینکنے والا الحمد للہ نہ کہے یا ایسا آہستہ کہے سُنائی نہ دے تو حاضرین میں سے کوئی اس چھینکنے والے کا جواب یرحمک اللہ یا یرحکم اللہ سے نہ دے) اگر چھینکنے والا الحمد للہ کہے تو سنت کی ادائی تو ہو جاتی ہے مگر الحمد للہ کے ساتھ وہ کہے اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ، اور پڑھا الحمد للہ رب العالمین

پھر تو وہ ہمیشہ کے لیے داڑھ اور کان کے درد سے محفوظ رہے گا جیسا کہ مرقات میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے ۔

۱۹۷۶ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَقُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ سِتٌّ قِيْلَ مَا هُنَّ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ إِذَا لَقِيْتَهُ فَسَلِّمْ عَلَيْهِ وَإِذَا دَعَاكَ فَأَجِبْهُ وَإِذَا اسْتَنْصَحَكَ فَانْصَحْ لَهُ وَإِذَا عَطَسَ فَحَمِدَ اللّٰهَ فَشَمِّتْهُ وَإِذَا مَرِضَ فَعُدْهُ وَإِذَا مَاتَ فَاتَّبِعْهُ ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ مسلمان پر مسلمان کے چھ[1] حق ہیں۔ صحابہ کرام نے عرض کیا حضور! وہ چھ حقوق کون سے ہیں؟ تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا سنو! مسلمان کا مسلمان پر ایک حق تو یہ ہے کہ جب کسی مسلمان سے ملاقات ہو اس کو سلام کرے (اگر خود وہ سلام کرے تو تم اس کا جواب دو) مسلمان کا دوسرا حق یہ ہے کہ اگر وہ دعوت دے تو اس کی دعوت قبول کرو، اور مسلمان کا تیسرا حق یہ ہے کہ (یوں تو ہر وقت مسلمان کی خیر خواہی کرنا ضروری ہے مگر جب) وہ تم سے مشورہ کرے تو تم (پر واجب ہے کہ تم) اس کو خیر خواہانہ مشورہ دو، اور مسلمان کا چوتھا حق یہ ہے کہ جب اس کو چھینک آئے اور وہ الحمد للہ کہے تو تم پر واجب ہے کہ تم، اس کو یَرْحَمُكَ اللّٰہ کہہ کر جواب دیدو، اور مسلمان کا پانچواں حق یہ ہے کہ جب کوئی مسلمان بیمار ہو تو تم اس کی بیمار پرسی کرو، اور مسلمان کا چھٹا حق یہ ہے کہ جب وہ مر جائے تو اس کے جنازہ کے ساتھ جاکر اس کی نماز جنازہ پڑھو، اور دفن تک جنازہ کے ساتھ رہو۔ اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۱۹۷۷ وَعَنِ الْبَرَآءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ أَمَرَنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِسَبْعٍ وَّنَهَانَا عَنْ سَبْعٍ

حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہم کو سات کام

---

[1] احادیث میں مسلمانوں کے حقوق کی جو مختلف تعداد مذکور ہوتی ہے وہ حصر کے لیے نہیں ہے، وحی سے جیسے جیسے معلوم ہوتا گیا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس تعداد کو ظاہر فرماتے گئے

اَمَرَنَا بِعِيَادَةِ الْمَرِيْضِ وَاتِّبَاعِ الْجَنَائِزِ وَتَشْمِيْتِ الْعَاطِسِ وَرَدِّ السَّلَامِ وَاِجَابَةِ الدَّاعِيْ وَاِبْرَارِ الْمُقْسِمِ وَنَصْرِ الْمَظْلُوْمِ وَنَهَانَا عَنْ خَاتَمِ الذَّهَبِ وَعَنِ الْحَرِيْرِ وَالْاِسْتَبْرَقِ وَالدِّيْبَاجِ وَالْمِيْثَرَةِ الْحَمْرَآءِ وَالْقَسِّيِّ وَاٰنِيَةِ الْفِضَّةِ وَفِيْ رِوَايَةٍ وَعَنِ الشُّرْبِ فِي الْفِضَّةِ فَاِنَّهٗ مَنْ شَرِبَ فِيْهَا فِي الدُّنْيَا لَمْ يَشْرَبْ فِيْهَا فِي الْاٰخِرَةِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

کرنے کا حکم دیا ہے اور سات کام کرنے سے منع فرمایا ہے، جن سات کاموں کے کرنے کا حکم دیا ہے۔ وہ یہ ہیں ۱ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہم کو حکم دیتے ہیں کہ ہم بیمار کی بیمار پرسی کیا کریں ۲ اور جب کوئی مسلمان مر جائے تو اس کے جنازے کے ساتھ جاکر نماز جنازہ ادا کریں (دفن کرنے میں بھی شریک رہیں تو نہایت مناسب ہے) ۳ اور جب چھینکنے والا چھینکے (اور آواز سے الحمد اللہ کہے) تو اس کا جواب یرحمک اللہ سے دیں ۴ جب کسی مسلمان سے ملاقات ہو تو اس کو سلام کریں (اور اگر وہ سلام کرے) تو اس کے سلام کا جواب دیں ۵ اگر کوئی مسلمان دعوت دے تو اس کی دعوت قبول کریں ۶ اگر کوئی مسلمان قسم کھائے تو اس کی قسم پوری کرنے کے لیے اس مسلمان کی مدد کریں[۱]، اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم یہ بھی حکم دیتے ہیں کہ اگر کسی پر ظلم ہو رہا ہو تو اس کی مدد کرو[۲]، اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جن سات کاموں کے کرنے سے منع فرماتے ہیں وہ یہ ہیں ۱ (مرد کو چاہیئے کہ) سونے کی انگوٹھی نہ پہنا کریں[۳] ۲ (مرد کو چاہیئے کہ) وہ

---

۱ مثلاً کوئی شخص قسم کھائے کہ میں یہاں سے نہیں اٹھوں گا جب تک آپ میرا مقصد پورا نہ کر دیں اگر اس کا مقصد خلاف شریعت نہ ہو اور کوئی گناہ کا کام نہ ہو تو اس کا مقصد پورا کر دے تاکہ اس کی قسم پوری ہو جائے اگر اس کا مقصد پورا نہ کرو گے تو وہ انتظار کر کے اٹھ جائے گا اس کی قسم ٹوٹ جائے گی اور اس کو کفارہ دینا پڑے گا، ورنہ گنہگار ہوگا، اس لیے یہ نوبت نہ آنے دو۔

۲ اگر زبان سے مدد کی جائے تو اس سے ظلم دور ہو سکتا ہو تو زبان سے مدد کرو، اگر اس مظلوم کا ظلم ہاتھ سے مدد کرنے سے دور ہو سکتا ہو تو ہاتھ سے مدد کرو۔ بہرحال کسی طرح اس مظلوم کو ظلم سے بچاؤ

۳ اس لیے کہ مرد کو سونا پہننا حرام ہے، ہاں عورتیں سونے کی انگوٹھی پہن سکتی ہیں۔ ان کو سونا پہننے کی اجازت ہے۔

کسی قسم کا ریشمی کپڑا نہ پہنے اور نہ استعمال کرے جس کا تانا (یعنی کپڑا لمبا تار) اور بانا (یعنی آڑا تار) ریشم کا ہو۔[۱] ۳ استبرق جو ریشم کا بنا ہوا دبیز کپڑا ہوتا ہے، ایسا ہی دیباج بھی مرد کے لیے حرام ہے جو باریک ریشمی تاروں کا مہین کپڑا ہوتا ہے (جیسے ریشمی کپڑا پہننا مرد کو حرام ہے) ایسے ہی زین پوش یعنی چار جامہ جو ریشم سے بنا یا گیا ہو، اس پر بیٹھنا حرام ہے[۲] ۵ ایسے ہی مرد کو قسی کا کپڑا پہننا بھی حرام ہے جو معمولی اور ردی قسم کے ریشم سے بنایا جاتا ہے[۳] ۷ سونے اور چاندی کے برتن میں کھانا بھی حرام ہے (غرض مرد ہوں یا عورتیں چاندی سونے کے کسی سامان کو استعمال نہ کریں) جو دنیا میں چاندی یا سونے کے برتنوں میں کھائے گا پئے گا (تو جب اور مسلمانوں کو آخرت میں چاندی اور سونے کے برتن ملیں گے) تو ایسے شخص کو جو دنیا میں چاندی سونے کے برتنوں میں کھاتا یا پیتا تھا وہ ان برتنوں سے محروم ہوگا، اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

---

[۱] (ایسا ہی وہ کپڑا بھی نہ پہنے اور نہ استعمال کرے جس کا تانا سوت کا ہو اور بانا ریشم کا ہو، اس لیے کہ کپڑے کی تکمیل بانے سے ہوتی ہے، ہاں اگر تانا ریشم کا ہو، اور بانا سوت کا جیسے مشروع تو یہ مرد کو بھی جائز ہے بخلاف اس کے عورتوں کو ہر قسم کا ریشمی کپڑا پہننا اور استعمال کرنا جائز ہے۔ ہاں تو مرد کو ہر قسم کا ریشمی کپڑا حرام ہے خاص کر۔

[۲] خواہ کسی رنگ کا ہو، اور حدیث شریف میں سرخ رنگ کا جو ذکر ہے وہ عام رواج کے اعتبار سے ہے، بخلاف اس کے چار جامہ ریشم کا نہ ہو، بلکہ سوت کا ہو تو اس پر بیٹھنا جائز ہے اگر چار جامہ سوت کا ہو مگر سرخ رنگ کا ہو تو اس پر بیٹھنا مکروہ ہے اس وجہ سے کہ عجمیوں کی عادت ہے کہ ریشمی چار جامہ اور سوت کے سرخ چار جامہ پر بیٹھتے ہیں جس سے رعونت اور تکبر ظاہر ہوتا تھا۔ اس وجہ سے اس طرح کے چار جامہ سے بھی منع کیا گیا۔

[۳] عورتیں جس قدر چاہیں سونے اور چاندی کا زیور پہن سکتی ہیں، عورتوں کے لیے سونا اور چاندی پہننا جائز ہے مگر استعمال کا جو سامان ہے مثلاً برتن یا آئینہ یا سرمہ دانی اور سلائی یا پاندان وغیرہ ان کا استعمال کرنا جیسا مردوں کو حرام ہے ایسے ہی عورتوں کے لیے بھی حرام ہے۔

۱۹۷۸ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ غُلَامٌ يَهُوْدِيٌّ يَخْدِمُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَرِضَ فَاَتَاهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعُوْدُهٗ فَقَعَدَ عِنْدَ رَاْسِهٖ فَقَالَ لَهٗ اَسْلِمْ فَنَظَرَ اِلٰى اَبِيْهِ وَهُوَ عِنْدَهٗ فَقَالَ اَطِعْ اَبَا الْقَاسِمِ فَاَسْلَمَ فَخَرَجَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَقُوْلُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَنْقَذَهٗ مِنَ النَّارِ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ایک یہودی لڑکا حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کی خدمت کیا کرتا تھا (ایک دفعہ) وہ بیمار ہو گیا، اس لڑکے کی بیمار پرسی کرنے کے لیے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم اس کے گھر تشریف لے گئے اس بیمار لڑکے کے سرہانے بیٹھے اور ارشاد فرمایا (اے لڑکے تو نے میری بہت خدمت کی ہے میں چاہتا ہوں کہ تو مرنے کے بعد آرام سے رہے اس لیے) تو مسلمان ہو جا، اس وقت لڑکے کا باپ اس کے پاس موجود تھا، لڑکا اپنے باپ کی طرف (مشورہ لینے کے لیے) دیکھنے لگا، باپ نے کہا (اچھا بیٹا) ابو القاسم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم جو فرما رہے ہیں اس کو سن لو اور مسلمان ہو جاؤ، چنانچہ وہ لڑکا مسلمان ہو گیا تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم اس کے گھر سے یہ فرماتے ہوئے باہر نکلے کہ اللہ کا شکر ہے کہ اس نے اس لڑکے کو دوزخ سے بچا لیا، اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

ف:۔ اس حدیث شریف سے کئی مسائل معلوم ہوئے ایک مسئلہ تو یہ ہے جیسا کہ عمدۃ القاری میں لکھا ہے کہ کافر سے خدمت لینا جائز ہے ایسا ہی نابالغ بچہ سے بھی خدمت لینا جائز ہے، اس حدیث شریف سے دوسرا مسئلہ یہ معلوم ہوا جیسا کہ مرقات اور بستان فقیہ ابو اللیث میں مذکور ہے کہ ذمی کافر بیمار ہو تو اس کی بیمار پرسی کے لیے جانا جائز ہے اور اس کے جواز پر فتویٰ ہے اور تیسرا مسئلہ یہ ہے جو مرقات میں مذکور ہے کہ بیمار کے پاس بیمار پرسی کے لیے جانے والے کے لیے مستحب یہ ہے کہ وہ بیمار کے سرہانے بیٹھ کر بیمار پرسی کرے، اس حدیث سے چوتھا مسئلہ یہ معلوم ہوا، جو عمدۃ القاری اور مرقات میں مذکور ہے کہ بچہ کا اسلام لانا صحیح ہے، اسی لیے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم اس کو دوزخ سے نجات ملنے کی خوشخبری دی۔ اگر بچہ کا اسلام لانا صحیح نہ ہوتا تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم اس کو اسلام لانے کے بعد نجات کی خوشخبری نہ دیتے، بچہ کا اسلام لانا صحیح ہونے کی تائید حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اسلام سے ہوتی ہے کہ آپ نے بھی بچپن ہی میں اسلام قبول فرمایا تھا اور امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا بھی مذہب ہے جس کی تائید مذکورہ واقعات سے ہوتی ہے۔ ۱۲۔

شِدَّةِ مَوْتِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔
رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ)

کہ میں کسی کی آسان موت پر رشک نہیں کرتی جب کہ میں دیکھ چکی ہوں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر بھی موت کی سختی گزر چکی ہے۔ اس کی روایت ترمذی اور نسائی نے کی ہے۔

۲۱۹ وَعَنْهَا قَالَتْ رَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ بِالْمَوْتِ وَعِنْدَهٗ قَدَحٌ فِيْهِ مَاءٌ وَهُوَ يَدْخُلُ يَدَهٗ فِي الْقَدَحِ ثُمَّ يَمْسَحُ وَجْهَهٗ ثُمَّ يَقُوْلُ اللّٰهُمَّ اَعِنِّيْ عَلٰى مُنْكَرَاتِ الْمَوْتِ اَوْ سَكَرَاتِ الْمَوْتِ۔
۴۶

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، آپ فرماتی ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم دنیا سے تشریف لے جا رہے تھے تو میں نے دیکھا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس ایک پیالہ میں پانی رکھا ہوا تھا اور آپ اس پیالہ میں ہاتھ ڈال کر پانی لے کر اپنے چہرہ مبارک پر مل رہے تھے اور فرما رہے تھے۔
اے اللہ! موت کی سختیوں پر اور موت کی بے ہوشی پر میری مدد فرما ہیے۔ ۲
اس حدیث کی روایت ترمذی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۲۲۰ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ عِظَمَ الْجَزَاءِ مَعَ عِظَمِ الْبَلَاءِ وَاِنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ اِذَا اَحَبَّ قَوْمًا اِبْتَلَاهُمْ فَمَنْ رَضِيَ فَلَهُ الرِّضَا وَ
۴۷

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جس قدر مصیبت اور بلاء بڑی ہوگی اجر و ثواب بھی اسی قدر بڑا ملے گا۔ جن سے اللہ تعالیٰ کو محبت ہوتی ہے ان پر (ہی) بلاء اور مصیبت بھیجتے ہیں۔ ۳

---

۱ پہلے میں آرزو کرتی تھی کہ موت آسان ہو، اور جان کنی کی سختی نہ ہو کہ شائد یہ بُری علامت ہے لیکن جب میں نے دیکھا کہ حضور پر بھی موت کی سختی اور جان کنی ہوئی ہے تو میں نے سمجھ لیا کہ یہ کوئی بری علامت نہیں ہے اسی لیے
۲ مسلمانو! سکرات کی سختیوں کو سنت سمجھ کر برداشت کیا کرنا، اس حالت میں بھی اللہ تعالیٰ سے راضی اور خوش رہ کر دنیا سے جانا اور توجہ الی اللہ میں کچھ فرق نہ آنے دینا۔
۳ اور جن سے اللہ تعالیٰ ناراض رہتے ہیں ان پر بھی بلاء اور مصیبت بھیجتے ہیں، بلاء اور مصیبت تو دونوں پر آتے ہیں یہ نہیں معلوم ہوتا کہ اللہ تعالیٰ کو کس سے محبت ہے اور وہ کس سے ناراض ہیں، نتیجہ سے معلوم ہوتا ہے کہ

مَنْ سَخِطَ فَلَهُ السَّخَطُ ۔

اگر بندہ (بلاء اور مصیبت سے) راضی (برضاء الٰہی) رہا تو اس کے لیے (اللہ تعالیٰ کی) خوشنودی ہے[1] اگر (کسی بندہ کو بلاء اور مصیبت پہنچے اور (وہ اللہ تعالیٰ سے) ناراض رہے تو (معلوم ہوتا ہے کہ) اللہ تعالیٰ (بھی) اس سے ناراض ہیں[2]، اس حدیث کی روایت ترمذی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

۲۰۲۱/۴۸ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَزَالُ الْبَلَاءُ بِالْمُؤْمِنِ أَوِ الْمُؤْمِنَةِ فِي نَفْسِهِ وَمَالِهِ وَوَلَدِهِ حَتّٰى يَلْقَى اللّٰهَ تَعَالٰى وَمَا عَلَيْهِ مِنْ خَطِيْئَةٍ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَرَوٰى مَالِكٌ نَحْوَهُ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ ۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ مسلمان مرد اور مسلمان عورت پر ہمیشہ بلائیں آتی رہتی ہیں[3]، خود اس پر اسی طرح اس کے مال پر بھی (بلائیں آتی رہتی ہیں، کبھی مال ضائع ہو جاتا ہے اور کبھی اس میں نقصان آجاتا ہے) اور اس کی اولاد پر بھی[4] جب (تمہاری موت آجاتی ہے تو اللہ تعالیٰ کے سامنے گناہوں سے پاک وصاف ہو کر جاتے ہیں[5] اس حدیث کی روایت ترمذی نے کی ہے، اور امام مالک نے بھی اسی طرح

---

[1] اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کو اس بندہ سے محبت ہے اور بندہ کو بھی اللہ تعالیٰ سے محبت ہے اور محبت کی ہی علامت ہے کہ محبوب سے اگر بلاء اور مصیبت پہنچے تو راضی اور خوش رہتا ہے اس لیے محبت کرنے والا بندہ بلاء اور مصیبت میں اللہ سے راضی اور خوش ہے

[2] اس لیے وہ بھی اللہ تعالیٰ کی بلاء اور مصیبت سے ناراض ہے۔ اللہ تعالیٰ کو اس سے محبت نہیں ہے، اس لیے اس بندہ کو بھی اللہ سے محبت نہیں ہے، اسی وجہ سے وہ اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی بلاء اور مصیبت سے ناراض ہے اور اس کو بُرا سمجھ رہا ہے

[3] بلائیں اس طرح آتی ہیں کہ طرح طرح کے درد اور بیماریوں میں اور طرح طرح کی ایذاؤں میں مبتلا ہو جاتا ہے۔

[4] بلائیں آتی رہتی ہیں، کبھی مال ضائع ہو جاتا ہے اور کبھی اس میں نقصان جس سے اس کو سخت صدمہ پہنچتا ہے، مسلمانو! یہ نہ سمجھنا کہ ان سب بلاؤں سے تم کو کچھ فائدہ نہیں، اس سے بڑھ کر اور کیا فائدہ ہونا چاہیئے کہ ان بلاؤں کی وجہ سے تمہارے گناہ مٹائے جاتے ہیں۔ اسی طرح گناہ مٹتے رہتے ہیں پھر

[5] تو ساری بلائیں اور مصیبتیں دیکھنے میں تو بلائیں اور مصیبتیں ہیں، حقیقت میں نعمت ہیں کہ تم کو گناہوں سے پاک وصاف اور ستھرا کر کے دنیا سے لے جاتے ہیں

کی روایت کی ہے۔

۲۰۲۲ وَعَنْ مُحَمَّدِ بْنِ خَالِدٍ السُّلَمِيِّ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ الْعَبْدَ إِذَا سَبَقَتْ لَهُ مِنَ اللهِ مَنْزِلَةٌ لَمْ يَبْلُغْهَا بِعَمَلِهِ ابْتَلَاهُ اللهُ فِي جَسَدِهِ أَوْ فِي مَالِهِ أَوْ فِي وَلَدِهِ ثُمَّ صَبَّرَهُ عَلَى ذٰلِكَ حَتّٰى يُبْلِغَهُ الْمَنْزِلَةَ الَّتِي سَبَقَتْ لَهُ مِنَ اللهِ۔
۴۹

(رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْدَاوُدَ)

حضرت محمد بن خالد سلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد کے واسطے سے اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں۔ اگر کوئی بندہ ایسا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کو ایک درجہ عالی جنت میں دینا چاہتے ہیں لیکن اس بندہ کے اعمال صالحہ اس درجہ کو حاصل کرنے کے لیے کافی نہیں ہیں، تو اس بندہ کو اللہ تعالیٰ جسمانی مصیبت یا اس کے مال میں طرح طرح سے خسارے اور نقصان یا اس کی اولاد کو بیماریوں میں مبتلا کرتے ہیں (یا اولاد ہلاک ہونے سے رنج دیتے ہیں۔ ) پھر ان ساری مصیبتوں پر صبر کرنے کی اس کو توفیق دیتے ہیں اور (ان تمام مصیبتوں پر صبر کرنے کی وجہ سے) اس مرتبہ عالیہ پر جس کو وہ حاصل نہیں کر سکتا تھا (ان مصیبتوں پر صبر کرنے کی وجہ سے) اس درجہ عالی پر اس کو پہنچا دیتے ہیں۔ اس کی روایت امام احمد اور ابو داؤد نے کی ہے۔

۲۰۲۳ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوَدُّ أَهْلُ الْعَافِيَةِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ حِيْنَ يُعْطٰى
۵۰

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں دنیا میں

لہ کہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے اور ایمان کی وجہ سے مسلمان داخل جنت ہوتا ہے، کفار کو ایمان نہ ہونے کی وجہ سے دخول جنت نہ ہوگا۔ اسلام پر ہمیشہ قائم رہنے کی نیت کی وجہ سے مسلمان کو جنت میں ہمیشہ رکھیں گے جیسے کفار کو کفر پر ہمیشہ قائم رہنے کی نیت کی وجہ سے ہمیشہ دوزخ میں رکھیں گے، اور جنت کے مراتب اور درجات اعمال نیک کی وجہ سے ملتے ہیں۔

ٹہ (قیامت میں یہ بھی ایک عجیب منظر ہوگا کہ مصیبت زدہ جو دنیا میں مصیبتوں اور بلاؤں میں مبتلا تھے اور ان پر صبر کرتے تھے جب وہ میدان قیامت میں آئیں گے اور ان کی مصیبت و بلاء پر دنیا میں صبر کرنے کی وجہ سے جو ثواب و اجر اُن کو دیا جائے گا۔

اَهْلُ الْبَلَاءِ الثَّوَابَ لَوْ اَنَّ جُلُوْدَهُمْ كَانَتْ قُرِضَتْ فِي الدُّنْيَا بِالْمَقَارِيْضِ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

عافیت اور راحت و آرام میں جو رہنے والے تھے (ان) مصیبت زدہ لوگوں کو کثرت سے اجر و ثواب ملتا ہوا دیکھ کر بڑی حسرت سے آرزو کریں گے کاش[1] ہمارا چمڑا دنیا میں قینچیوں سے کترا جاتا[2]۔

اس حدیث کی روایت ترمذی نے کی ہے۔

۱۵۲۴ وَعَنْ سَعْدٍ قَالَ سُئِلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيُّ النَّاسِ اَشَدُّ بَلَاءً قَالَ الْاَنْبِيَاءُ ثُمَّ الْاَمْثَلُ فَالْاَمْثَلُ يُبْتَلَى الرَّجُلُ عَلٰى حَسَبِ دِيْنِهٖ فَاِنْ كَانَ فِيْ دِيْنِهٖ صُلْبًا اِشْتَدَّ بَلَاءُهٗ وَاِنْ كَانَ فِيْ دِيْنِهٖ رِقَّةٌ هُوِّنَ عَلَيْهِ فَمَا زَالَ كَذٰلِكَ حَتّٰى يَمْشِيَ عَلَى الْاَرْضِ مَالَهٗ ذَنْبٌ۔

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ

حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا گیا، یارسول اللہ! تمام لوگوں میں سب سے زیادہ سخت کس کی آزمائش ہوتی ہے، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا سب سے زیادہ آزمائش پیغمبروں کی ہوتی ہے[3]، پھر پیغمبروں کے بعد سخت آزمائش ان کے درجہ سے قریب والوں (یعنی اولیاء و صالحین اور علماء عاملین کی ہوتی ہے[4]، پھر جو ان کے بعد (یقین اور محبت الٰہی میں) ان کے مشابہ ہوتے ہیں ان کی سخت آزمائش کی جاتی ہے[5] وہ زمین پر (اس طرح) چلنے

[1] ہم پر بھی دنیا میں مصیبتیں اور بلائیں آتیں، یہاں تک کہ!

[2] تو عافیت میں رہنے سے بہت بہتر ہوتا تاکہ ہم بھی ایسا ہی اجر و ثواب پاتے جیسے ان مصیبت زدہ لوگوں کا اجر و ثواب مل رہا ہے۔

[3] اس لیے کہ پیغمبروں کا یقین کامل ہوتا ہے آزمائش سے وہ ڈگمگا نہیں سکتے ہیں اور اس وجہ سے بھی کہ پیغمبروں کو سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ سے محبت ہوتی ہے، اسی لیے آزمائش کو وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے سمجھ کر بلاء اور مصیبت سے ایسی لذت لیتے ہیں جیسے اور لوگ نعمتوں سے لذت لیتے ہیں اور جاہلوں کے عقائد کی حفاظت کے لیے بھی پیغمبروں کو سخت مصیبت سے آزماتے ہیں تاکہ وہ لوگ پیغمبروں کو اللہ ہی نہ سمجھ لیں۔

[4] اس لیے کہ پیغمبروں کے بعد ان حضرات کو یقین اور محبت الٰہی سب سے زیادہ ہوتی ہے، اسی لیے پیغمبروں کے بعد ان کی سب سے زیادہ آزمائش ہوتی ہے۔

[5] انسان کو اس کی دینداری کے لحاظ سے مصائب میں مبتلا کیا جاتا ہے، اگر وہ اپنی دینداری میں پکا اور مضبوط ہے تو اس پر جو مصیبت آتی ہے وہ بھی بڑی سخت ہوتی ہے اور اگر وہ اپنی دینداری میں ویسا پختہ اور مضبوط نہیں ہے تو اس پر جو مصیبت اور بلاء آتی ہے وہ بھی معمولی اور آسان رہتی ہے تاکہ سخت مصیبت کی وجہ سے بے صبری نہ کرے اور بے دین نہ ہو جائے گا) اور مصائب و آفات میں مبتلا رہنے کا سلسلہ باقی رہتا ہے، یہاں تک وہ (بلائیں اور مصیبتیں انسان کے گناہوں کو مٹاتی رہتی ہیں پھر تو وہ گناہوں سے پاک ہو کر)

وَالدَّارِمِيُّ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

لگتا ہے کہ (گویا) اس پر کوئی گناہ ہی نہیں۔[۱] اس حدیث کی روایت ترمذی، ابن ماجہ اور دارمی نے کی ہے۔

۲۰۲۵ / ۵۲ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ دَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى اُمِّ السَّائِبِ فَقَالَ مَالَكِ تَزَفْزِفِيْنَ قَالَتِ الْحُمّٰى لَا بَارَكَ اللّٰهُ فِيْهَا فَقَالَ لَا تَسُبِّى الْحُمّٰى فَاِنَّهَا تُذْهِبُ خَطَايَا بَنِيْٓ اٰدَمَ كَمَا يُذْهِبُ الْكِيْرُ خُبْثَ الْحَدِيْدِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ام السائب کے پاس تشریف لائے اور فرمایا: تم کیوں کانپ رہی ہو؟ ام السائب نے عرض کیا، حضور بخار کا ستیاناس ہو (یہ بہت تکلیف دے رہا ہے) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (ارے! ارے!) بخار کو ایسا برا مت بولو،[۲] انسان کے گناہوں کو بخار جلا کر ایسا صاف کر دیتا ہے جیسے لوہار کی بھٹی لوہے کے زنگ کو دور کرکے صاف کر دیتی ہے۔ اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۰۲۶ / ۵۳ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ ذُكِرَتِ الْحُمّٰى عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَبَّهَا رَجُلٌ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَسُبَّهَا فَاِنَّهَا تَنْفِي الذُّنُوْبَ كَمَا تَنْفِي النَّارُ خُبْثَ الْحَدِيْدِ۔

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (ایک دن) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے بخار کا ذکر کیا گیا حاضرین میں سے ایک صاحب بخار کو برا کہنے لگے (یہ سن کر) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ بخار کو برا نہ کہو، اس لیے کہ بخار گناہوں کو دور کرکے (انسان کو) ایسا پاک وصاف کر دیتا ہے جیسے آگ لوہے کے زنگ کو (جلاکر) لوہے کو پاک کر دیتی ہے۔ اس کی روایت ابن ماجہ

---

[۱] پھر جب وہ خدا سے ملتا ہے تو اس پر کوئی گناہ باقی نہیں رہتا اے مصیبت زدہ مسلمان دیکھ تجھ پر اللہ تعالیٰ کس قدر مہربان ہیں اس طرح کی مصیبت تجھ پر نازل کرکے تجھ کو گناہوں سے پاک کرتے ہیں اور دنیا سے تجھے پاک کرکے لے جاتے ہیں تو تجھے چاہیئے کہ بلاؤں اور مصیبتوں سے نہ گھبرائے اپنے گناہوں کا کفارہ سمجھ کر بلاؤں اور مصیبتوں پر صبر کئے جا۔ اور اللہ تعالیٰ سے راضی اور خوش رہ۔

[۲] تم جانتی نہیں۔ بخار بھی انسان کے لیے ایک نعمت ہے۔

نے کی ہے۔

۲۲۷ وَعَنْ عَلِيِّ بْنِ زَيْدٍ عَنْ أُمَيَّةَ أَنَّهَا سَأَلَتْ عَائِشَةَ عَنْ قَوْلِ اللهِ عَزَّ وَجَلَّ إِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْ أَنْفُسِكُمْ أَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللهُ وَعَنْ قَوْلِهِ مَنْ يَعْمَلْ سُوْءًا يُجْزَ بِهِ فَقَالَتْ مَا سَأَلَنِيْ عَنْهَا أَحَدٌ مُنْذُ سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ هٰذِهٖ مُعَاتَبَةُ اللهِ الْعَبْدَ بِمَا يُصِيْبُهٗ مِنَ الْحُمّٰى وَالنَّكْبَةِ حَتَّى الْبِضَاعَةِ يَضَعُهَا فِيْ يَدِ قَمِيْصِهٖ فَيَفْقِدُهَا فَيَفْزَعُ لَهَا حَتّٰى أَنَّ الْعَبْدَ لَيَخْرُجُ مِنْ ذُنُوْبِهٖ كَمَا يَخْرُجُ التِّبْرُ الْأَحْمَرُ مِنَ الْكِيْرِ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت علی بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ اُمیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کرتے ہیں، امیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے دریافت کیا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہو رہا ہے، جو کچھ تمہارے دلوں میں ہو اگرچہ تم اس کو ظاہر کرو یا دلوں میں چھپا ہوا رکھو ہر ایک کا تم سے اللہ تعالیٰ حساب لیں گے ایسا ہی دوسری آیت میں فرمایا دنیا میں جو کچھ برائی کی جائے گی (صغیرہ ہو یا کبیرہ ظاہر میں کئے ہوں یا چھپ کر آخرت میں) اس کی سزا دی جائے گی (اس سے بھی بچنا بہت مشکل ہے۔ یہ سن کر حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا کہ میں نے اس کے متعلق حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا تھا اس وقت سے آج تک کسی نے مجھ سے ان آیتوں کے متعلق (اپنا شبہ) دریافت نہیں کیا[1] گناہوں کے جو خطرات تمہارے دل میں گذرتے ہیں یا چھوٹی بڑی جو برائی تم کرتے ہو، اس کا بدلہ دنیا ہی میں اس طرح دیا جائے گا کہ بیماریوں میں بخار میں، تکلیف و رنج میں مبتلا ہوگے یا کوئی چیز تم نے جیب میں رکھی تھی (اس کو کسی نے چرا لیا) کہیں گر گئی اس سے جو رنج ہوگا ان سب کی وجہ سے[2] ان کو ایسا پاک کیا جاتا ہے جیسے خالص سرخ سونا بھٹی سے صاف ہو کر نکلتا ہے[3] اس حدیث کی

---

[1] (آج تم ہی ہو کہ ان آیتوں کے متعلق اپنے شبہ کو مجھ سے دریافت کر رہی ہو، جو جواب مجھ کو حضور دیئے تھے وہ جواب میں تم کو سناتی ہوں سنو! ان دونوں آیتوں کا مصداق تم سمجھ رہی ہو کہ آخرت میں ہوگا، نہیں بھول میں گناہوں کے جو خطرات ہیں یا چھوٹے بڑے جو گناہ ہیں وہ سب ان مذکورہ پریشانیوں سے دنیا ہی میں مٹائے جاتے ہیں اور مذکورہ آیتوں کے جو مصداق ہیں)

[2] (خلاصہ یہ ہے کہ تم سمجھ رہی ہو کہ آخرت میں ان گناہوں کی سزا دی جائے گی، نہیں بلکہ دنیا ہی میں ان کی سزا دے کر پاک و صاف کر دیتے ہیں اور دونوں آیتوں سے یہی مراد ہے۔

روایت ترمذی نے کی ہے۔

۲۲۸
۵۵
وَعَنْ اَبِیْ مُوْسٰی اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا یُصِیْبُ عَبْدًا نَکْبَۃٌ فَمَا فَوْقَھَا اَوْ دُوْنَھَا اِلَّا بِذَنْبٍ وَمَا یَعْفُوْ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اَکْثَرُ وَقَرَاَ وَمَا اَصَابَکُمْ مِّنْ مُّصِیْبَۃٍ فَبِمَا کَسَبَتْ اَیْدِیْکُمْ وَیَعْفُوْ عَنْ کَثِیْرٍ۔ (رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ)

حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ بندہ کو جو چھوٹی یا بڑی مصیبت پہنچتی ہے، وہ کسی گناہ کی وجہ سے پہنچتی ہے اللہ تعالیٰ اکثر گناہ اپنے فضل وکرم سے معاف فرما دیتا ہے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے یہ آیت تلاوت فرمائی۔ لوگو! جو مصیبت تم کو پہنچتی ہے وہ تمہارے ہی گناہوں کی وجہ سے پہنچی ہے، اللہ تعالیٰ چاہتے ہیں کہ تم کو مصیبتوں کی وجہ سے گناہوں سے پاک وصاف کر دیں) باقی بہت سے گناہ ہیں جن کو اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے معاف کر دیتا ہے (اگر سب گناہوں کی وجہ سے مصیبت اتارتے تو تم اس کی تاب نہ لا سکتے اس لیے) بہت سے گناہ (اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے معاف فرما دیتا ہے) اس کی روایت ترمذی نے کی ہے۔

۲۲۹
۵۶
وَعَنْ ثَوْبَانَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اَصَابَ اَحَدُکُمُ الْحُمّٰی فَاِنَّ الْحُمّٰی قِطْعَۃٌ مِّنَ النَّارِ فَلْیُطْفِئْھَا عَنْہُ بِالْمَاءِ

حضرت ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں، تم میں سے جب کسی کو بخار آجائے تو بخار آگ کا ایک ٹکڑا ہے وہ اس کو پانی سے بجھاوے کہ نہر جاری ہیں اس کی آمد لیے

لہ (اللہ تعالیٰ چاہتے ہیں کہ مصیبت کی وجہ سے بندہ کے گناہوں کو مٹا دیں، مصیبت گو تم کو ناگوار معلوم ہوتی ہے مگر وہ تمہارے فائدہ کے لیے تم کو دی جاتی ہے تاکہ تم گناہوں سے پاک وصاف ہو جاؤ، یوں نہ سمجھنا کہ تمہارے گناہوں کی مناسبت سے اللہ تعالیٰ مصیبت بھیج رہے ہیں، بلکہ کچھ گناہ تو مصیبت کی وجہ سے مٹاتے ہیں (اگر سب گناہوں کے لحاظ سے مصیبت بھیجتے تو تم اس کی برداشت نہیں کر سکتے تھے یہ اللہ تعالیٰ کا فضل وکرم ہے کہ کچھ گناہ مصیبت سے مٹاتے ہیں باقی اپنے فضل وکرم سے معاف فرما دیتے ہیں اس طرح بندہ کو پاک وصاف کر کے دنیا سے لے جاتے ہیں۔ اس کی تائید ہیں)

لہ ٹھنڈے پانی سے بخار کو کس طرح بجھانا چاہیئے اس کا طریقہ حدیث ذیل میں ارشاد ہو رہا ہے!

فَلْيَسْتَنْقِعْ فِيْ نَهْرٍ جَارٍ وَلْيَسْتَقْبِلْ جِرْيَتَهٗ فَيَقُوْلُ بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اشْفِ عَبْدَكَ وَصَدِّقْ رَسُوْلَكَ بَعْدَ صَلَاةِ الصُّبْحِ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَلْيَغْمَسْ فِيْهِ ثَلَاثَ غَمَسَاتٍ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ فَاِنْ لَّمْ يَبْرَاْ فِيْ ثَلَاثٍ فَخَمْسٌ فَاِنْ لَّمْ يَبْرَاْ فِيْ خَمْسٍ فَسَبْعٌ فَاِنْ لَّمْ يَبْرَاْ فِيْ سَبْعٍ فَتِسْعٌ فَاِنَّهَا لَا تَكَادُ تُجَاوِزُ تِسْعًا بِاِذْنِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ)

بہاؤ کی طرف رُخ کر کے کھڑا ہو۔ پھر یہ دعا پڑھے۔ اللہ کے نام سے میں یہ علاج شروع کرتا ہوں الٰہی آپ مجھے بخار سے شفاء دیجئے، آپ کے رسول جو فرماتے ہیں اس کو سچ کر دکھلا دیجئے (اور وہمیوں کے وہم کو باطل کر دیجئے) یہ عمل صبح کی نماز کے بعد سورج نکلنے سے قبل کرے اور نہر میں تین غوطے لگائیے اور تین دن تک اسی طرح عمل جاری رکھے، اگر تین دن کے اس عمل سے بخار دور نہ ہو تو پانچ دن تک ایسے ہی نہر میں غوطہ لگانا جائے اگر پانچ دن کے اس عمل سے بخار دور نہ ہو تو سات دن تک اسی طرح عمل کرتا رہے اور اگر سات دن کے عمل سے بھی بخار کم نہ ہو تو نو دن تک اسی طرح عمل کرتا رہے اللہ تعالیٰ کے حکم سے غالباً بخار نو دنوں تک یہ عمل کرنے سے رک جائے گا اور پھر نہ آئے گا۔ اس حدیث کی روایت ترمذی نے کی ہے۔

۲۰۳۰/۵۷ وَعَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا مَرِضَ الْعَبْدُ اَوْ سَافَرَ كُتِبَ لَهٗ بِمِثْلِ مَا

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کوئی مسلمان صحت اور تندرستی کے زمانے میں جو عبادات ادا کرتا تھا ان کا ثواب اس

---

لہ شاید کسی وہمی کو اس علاج سے شبہ ہو، اس کا وہم دور کرنے کے لیے یہ دعا سکھائی گئی ہے کہ)

لہ اگر ڈاکٹری علاج نکلنے سے پہلے یونانی طبیبوں کے عہد میں سخت بخار کے وقت یہ کہا جاتا کہ سر پر پانی کی پٹی یا برف کی پٹی رکھو تو اس وقت حدیث میں جو گفتگو ہو رہی ہے ویسی ہی اس وقت بھی چہ میگوئیاں ہوئیں مگر اب ڈاکٹری تجربہ سے معلوم ہوا کہ ہر قسم کے بخار کی شدت کے وقت پانی کی یا برف کی پٹی رکھی جائے تو کوئی نقصان نہیں ہوتا بلکہ بے حد فائدہ ہوتا ہے ایسا ہی نور نبوت سے مذکورہ جو علاج بتایا گیا ہے اس میں ناتجربہ کار طرح طرح کے شک پیدا کرتے ہیں اگر کوئی یہ عمل کرے اس کا فائدہ خود اس کو معلوم ہو جائے گا۔

سہ نوافل اور وظائف پڑھا کرتا تھا، بیماری کے زمانہ میں گو ان کو ادا نہیں کر سکتا، مگر صحت کے زمانے میں جو اور اد و وظائف پڑھے جاتے تھے

كَانَ يَعْمَلُ مُقِيْمًا صَحِيْحًا۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

کو ضرور ملتا رہے گا[1] ایسا ہی وطن میں جب مقیم تھا اور جو عبادت[2] ادا کرتا تھا سفر میں ان سب کا ثواب اس کو ملتا رہے گا (اگرچہ وہ سفر کی حالت میں ہونے سے ان کو ادا نہیں کر سکتا[3]) اس حدیث کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۱۵۳۱/۲ ۵۸ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِنَّ الْعَبْدَ اِذَا كَانَ عَلٰى طَرِيْقَةٍ حَسَنَةٍ مِّنَ الْعِبَادَةِ ثُمَّ مَرِضَ قِيْلَ لِلْمَلَكِ الْمُوَكَّلِ بِهٖ اُكْتُبْ لَهٗ مِثْلَ عَمَلِهٖ اِذَا كَانَ طَلِيْقًا حَتّٰى اُطْلِقَهٗ اَوْ اَكْفِتَهٗ اِلَيَّ۔

(رَوَاهُ فِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ)

حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جب کوئی مسلمان صحت اور تندرستی کے زمانے میں عبادات (نوافل اور وظائف) کا پابند تھا، پھر وہ بیمار ہو گیا[1] نیکیوں کے لکھنے والے فرشتہ کو اللہ تعالیٰ حکم دیتے ہیں کہ (میرا بندہ بیماری کی وجہ سے عبادات، نوافل اور وظائف کو نہیں ادا کر رہا ہے مگر) تم اس کے نیک اعمال کے ثواب اسی طرح لکھا کرو، جس طرح اس کی صحت کے زمانے میں نیک اعمال کے ثواب کو لکھا کرتے تھے، یہاں تک کہ میں اس کو صحت دیدوں یا موت دے کر اس کو اپنے پاس بلا لوں۔ اس کی روایت شرح السنہ میں کی گئی ہے۔

۱۵۳۲/۹ وَعَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا ابْتَلَى الْمُسْلِمُ بِبَلَاءٍ فِيْ جَسَدِهٖ قِيْلَ لِلْمَلَكِ اُكْتُبْ لَهٗ صَالِحَ عَمَلِهِ الَّذِيْ

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں، کہ جب کسی مسلمان کے جسم میں کوئی مرض پیدا ہو جاتا ہے تو (اس کی نیکیاں لکھنے

---

[1] اس میں کچھ کمی نہیں ہوگی، اگر چیکہ بیماری کی وجہ ان اوراد و وظائف کو جاری نہ رکھ سکا ہے[2] وہ وظائف اور نوافل پڑھا کرتا تھا سفر میں اتنا پڑھنا نہیں ہو سکتا ہے مگر اقامت کی حالت میں جو عبادات نوافل[3] ایسا ہی جوانی کی حالت میں جو عبادات نوافل اور وظائف پڑھا کرتا تھا ضعیفی اور بڑھاپے میں اتنی عبادات اور وظائف نہیں ہو سکتے ہیں مگر جوانی میں عبادات اور وظائف پڑھنے کا جو ثواب ملتا ہے وہ برابر ملتا رہے گا، گو بڑھاپے میں ان کو ادا نہ کر سکے۔

[1] بیماری میں بیماری کی وجہ سے حسب عادات عبادات، نوافل اور وظائف ادا نہیں ہو رہے ہیں، ان کا اس کو صدمہ ہے)

كَانَ يَعْمَلُ فَإِنْ شَفَاهُ غَسَلَهُ وَطَهَّرَهُ
وَإِنْ قَبَضَهُ غَفَرَ لَهُ وَرَحِمَهُ۔

(رَوَاهُ فِي شَرْحِ السُّنَّةِ)

۲۰۳۳ وَعَنْ شَدَّادِ بْنِ اَوْسٍ وَ
الصُّنَابِحِيِّ اَنَّهُمَا دَخَلَا عَلٰى
رَجُلٍ مَّرِيْضٍ يَعُوْدَانِهٖ فَقَالَا
لَهٗ كَيْفَ اَصْبَحْتَ فَقَالَ
اَصْبَحْتُ بِنِعْمَةِ اللّٰهِ فَقَالَ
شَدَّادٌ اَبْشِرْ بِكَفَّارَاتِ
السَّيِّئَاتِ وَحَطِّ الْخَطَايَا فَاِنِّيْ
سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ
اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ يَقُوْلُ اِنِّيْ اِذَا
ابْتَلَيْتُ عَبْدًا مِّنْ عِبَادِيْ
مُؤْمِنًا فَحَمِدَنِيْ عَلٰى مَا
ابْتَلَيْتُهٗ فَاِنَّهٗ يَقُوْمُ مِنْ
مَضْجَعِهٖ ذٰلِكَ كَيَوْمٍ وَلَدَتْهُ
اُمُّهٗ مِنَ الْخَطَايَا وَيَقُوْلُ

والے) فرشتے کو حکم دیا جاتا ہے کہ (یہ مسلمان جواب بیمار ہوگیا ہے اس کے نامہ اعمال میں) وہ سب نیک اعمال جن کو وہ صحت کے زمانے میں کرتا تھا تم برابر اس کے نیک اعمال کو لکھتے جاؤ، پھر جب اس بیمار کو شفاء ہو جاتی ہے تو بیماری کی وجہ سے سارے گناہوں سے پاک وصاف کر دیا جاتا ہے (پھر نیکیوں کا ثواب اس کو علیحدہ ملتا رہتا ہے) اگر اس کو موت آگئی تو گناہوں سے اس کی مغفرت ہو جاتی ہے اور اللہ تعالیٰ کی رحمت اس پر نازل ہوتی رہتی ہے[1]۔ اس حدیث کی روایت شرح السنہ میں کی گئی ہے۔

حضرت شداد بن اوس اور صنابحی رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ یہ دونوں حضرات ایک بیمار کی بیمار پرسی کے لیے گئے تھے، وہاں جاکر اس بیمار سے دریافت کیا، کہو صاحب مزاج کیسا ہے؟ تو بیمار نے کہا (الحمد للہ) خدا کے فضل وکرم سے اچھا ہوں (یہ سن کر) شداد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: سنو! تم کو ایک خوشخبری سناتا ہوں (با وجود بیمار ہونے کے تم نے جو اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا ہے، اس سے) تمہارے گناہ مٹائے گئے اور (عبادات میں) تم سے جو کوتاہیاں ہوئی تھیں وہ معاف کی گئیں (یہ میں اپنی طرف سے نہیں کہہ رہا ہوں بلکہ) میں نے خود رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے سنی ہے آپ ارشاد فرما رہے تھے کہ اللہ بزرگ و برتر کا ارشاد ہے کہ جب میں اپنے بندوں میں سے کسی بندۂ مومن

---

[1] دیکھا آپ نے بیماری بھی اللہ تعالیٰ کا ایک فضل وکرم ہے بغیر کئے کہ نیک عمل ملے اور گناہ بھی معاف ہو گئے اور اللہ کی رحمت شامل حال رہی۔ یہ ہے بیماری جس کی یہ فضیلت ہے۔

الرَّبُّ تَبَارَكَ وَ تَعَالٰى اِنَّمَا قَيَّدْتُ عَبْدِيْ وَ ابْتَلَيْتُهٗ فَاَجْرُوْا لَهٗ مَا كُنْتُمْ تُجْرُوْنَ لَهٗ وَ هُوَ صَحِيْحٌ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ)

کو کسی بیماری میں مبتلا کر دیتا ہوں اور وہ میرا شکر ادا کرتا ہے تو جب وہ صحت یاب ہو کر اپنے بستر سے اٹھتا ہے تو گناہوں سے ایسا پاک و صاف ہوتا ہے جیسا کہ وہ اپنی ماں کے پیٹ سے پیدا ہوتے وقت گناہوں سے پاک وصاف تھا (صرف گناہ ہی نہیں مٹائے جاتے ہیں) بلکہ اللہ تعالیٰ (اپنے فضل وکرم سے نیکیاں لکھنے والے فرشتے کو) حکم دیتے ہیں کہ اپنے اس بندے کو میں نے ہی بیمار کیا تھا، تم میرے بندے کی نیکیاں کرنے کا ثواب لکھتے جاؤ[1]۔ اس حدیث کی روایت امام احمد نے کی ہے۔

۲۰۳۴ وَعَنْ شَقِيْقٍ قَالَ مَرِضَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ فَعُدْنَاهُ فَجَعَلَ يَبْكِيْ فَعُوْتِبَ فَقَالَ اِنِّيْ لَا اَبْكِيْ لِاَجْلِ الْمَرَضِ لِاَنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ الْمَرَضُ كَفَّارَةٌ وَ اِنَّمَا اَبْكِيْ اَنَّهٗ اَصَابَنِيْ عَلٰى حَالِ فَتْرَةٍ وَلَمْ يُصِبْنِيْ فِيْ حَالِ اِجْتِهَادٍ لِاَنَّهٗ يُكْتَبُ لِلْعَبْدِ مِنَ الْاَجْرِ اِذَا مَرِضَ مَا كَانَ يُكْتَبُ لَهٗ قَبْلَ اَنْ يَمْرَضَ فَمَنَعَهٗ مِنْهُ الْمَرَضُ

حضرت شقیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، بیمار ہوئے ہم بیمار پرسی کے لیے گئے (ہم نے حضرت ابن مسعود کو) دیکھا کہ آپ رو رہے ہیں[2] ہم کو ناگوار گزرا[3]، تو (حضرت ابن مسعود) فرماتے ہیں میں بیماری کی وجہ سے نہیں رو رہا ہوں (مرض کی وجہ سے کیسے روتا ہے جب کہ) خود میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم سے سن چکا ہوں کہ بیماری (بیمار سے اس کے) سارے گناہوں کو مٹا دیتی ہے (اور اس کو گناہوں سے پاک وصاف کر دیتی ہے۔ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے یہ سننے کے بعد میں کیسے

---

[1] (نامہ اعمال میں اس کی صحت کے زمانہ میں جب وہ نیکیاں کرتا تھا نیکیاں لکھتے تھے، اب بیماری کے زمانے میں اس سے نیکیاں نہیں ہو سکتی ہیں تو بغیر نیکیاں کیے کہ، جب تک وہ تندرست ہو کر نیکیاں کرنا شروع نہ کر دے)

[2] ہم سمجھے کہ بیماری کی تکلیف کی وجہ سے اور دنیا کے چھوٹنے کے خیال سے آپ رو رہے ہے۔ آپ کے اس مرتبہ اور شان کے لحاظ سے آپ کا یہ رونا۔

[3] ہم عرض کئے حضرت بیماری کی وجہ سے اور دنیا چھوٹنے کے خیال سے آپ بھی روتے ہیں۔ یہ آپ کی شان کے مناسب نہیں ہے۔

(رَوَاهُ رَزِیْنٌ)

اس بیماری کی وجہ سے روتا ہوں، میرے رونے کی وجہ یہ ہے کہ افسوس اب بیماری ضعیفی اور بڑھاپے کے زمانے میں آئی ہے جوانی کے زمانہ میں مجھے بیماری نہیں آئی، اس لیے کہ بندہ جب بیمار ہوتا ہے تو اس کے لیے ان نیک اعمال کا ثواب لکھا جاتا ہے جو بیماری سے پہلے (یعنی صحت کے زمانے میں) لکھا جاتا تھا اور بیماری نے اس کو ان اعمال سے روک دیا تھا۔ اس کی روایت رزین نے کی ہے۔

۲۰۳۵ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ ۶۲ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَلطَّاعُوْنُ شَہَادَۃٌ لِّکُلِّ مُسْلِمٍ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ طاعون سے جو مسلمان مرتے ہیں، وہ شہید ہوتے ہیں (ان کو شہادت کا ثواب ملتا ہے) اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۰۳۶ وَعَنِ الْعِرْبَاضِ بْنِ سَارِیَۃَ اَنَّ ۶۳ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ یَخْتَصِمُ الشُّہَدَآءُ وَ

حضرت عرباض بن ساریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ ان کو ان لوگوں

---

۱؎ یعنی جب کوئی شخص صحت کے زمانہ میں جو نیک اعمال کیا کرتا ہے اور بیمار ہونے کی وجہ سے حسب عادت جو نیک عمل کیا کرتا تھا وہ اب بیماری میں نہیں کر سکتا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے نیکیاں لکھنے والے فرشتے کو فرماتے ہیں کہ صحت کے زمانہ میں وہ جو نیک اعمال کیا کرتا تھا اور تم جو اس کا ثواب لکھا کرتے تھے، اب اس بیماری میں بغیر اس کے نیک اعمال کئے اس کے نامۂ اعمال میں وہی ثواب لکھو جس کو وہ صحت کے زمانے میں کیا کرتا تھا۔ گو اب وہ بیماری کی وجہ سے نیک اعمال نہیں کر رہا ہے، کیا کہوں میں اپنی جوانی میں کثرت سے نیک اعمال کیا کرتا تھا۔ اگر جوانی میں بیمار ہوتا تو بغیر نیک اعمال کئے کثرت سے نیک اعمال کرنے کا ثواب ملتا

۲؎ بڑھاپے میں صحت کے زمانہ میں کثرت سے نیک اعمال نہیں کر سکتا۔ اب یہ بڑھاپے کی بیماری میں نیک اعمال کا ثواب بھی ویسا ہی کم ملے گا، جیسا کہ بڑھاپے میں نیک اعمال کم کیا کرتا ہوں، جو جوانی کے زمانہ کے کثرت سے نیک اعمال کرنے کا ثواب اب نہیں ملے گا، اس کا مجھے بڑا افسوس ہے ان نیکیوں کے خسارے کی وجہ سے رو رہا ہوں

۳؎ طاعون سے جو لوگ مرتے ہیں ان کو شہید سمجھنا چاہیئے یا۔

الْمُتَوَفَّوْنَ عَلٰی فُرُشِهِمْ اِلٰی رَبِّنَا عَزَّ وَجَلَّ فِی الَّذِیْنَ یُتَوَفَّوْنَ مِنَ الطَّاعُوْنِ فَیَقُوْلُ الشُّهَدَآءُ اِخْوَانُنَا قُتِلُوْا كَمَا قُتِلْنَا وَ یَقُوْلُ الْمُتَوَفَّوْنَ اِخْوَانُنَا مَاتُوْا عَلٰی فُرُشِهِمْ كَمَا مِتْنَا فَیَقُوْلُ رَبُّنَا اُنْظُرُوْا اِلٰی جِرَاحَتِهِمْ فَاِنْ اَشْبَهَتْ جِرَاحُهُمْ جِرَاحَ الْمَقْتُوْلِیْنَ فَاِنَّهُمْ مِنْهُمْ وَمَعَهُمْ فَاِذَا جِرَاحُهُمْ قَدْ اَشْبَهَتْ جِرَاحَهُمْ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالنَّسَآئِیُّ)

کی طرح سمجھنا چاہیئے جو اپنے اپنے گھروں میں بستروں پر مرتے ہوں (اس کا فیصلہ خود اللہ تعالیٰ فرماتا ہے) جب اللہ تعالیٰ کے سامنے شہداء اپنا دعویٰ پیش کریں گے کہ طاعون سے مرنے والے ہم میں سے ہیں، یعنی جیسے ہم زخمی ہو کر کفار کے ہاتھوں سے مارے گئے، ویسے ہی یہ طاعون سے مرنے والے بھی جنات کے ہاتھ سے زخمی ہو کر مرے ہیں (اس لیے کہ طاعون کا زخم جنات کی وجہ سے ہوتا ہے) اور جہاد میں گئے بغیر اپنے اپنے گھروں میں بستروں پر مرنے والی جماعت اللہ تعالیٰ سے عرض کرے گی کہ یہ طاعون سے مرنے والے ہمارے جیسے گھروں میں بستروں پر مرے ہیں (اس لیے یہ طاعون سے مرنے والے لوگ ہمارے ساتھ شامل ہیں) اس پر ربّ عزّ وجل ارشاد فرمائیں گے کہ طاعون سے مرنے والوں کے زخموں کو دیکھو، اگر ان کے زخم جہاد فی سبیل اللہ میں شہید ہونے والوں کے زخم کے مشابہ ہیں تو ان لوگوں کا شمار بھی جہاد میں مارے جانے والوں میں ہوگا اور یہ انہی کے جیسے سمجھے جائیں گے اور ان کو بھی شہیدوں کا ثواب دیا جائے گا، پھر جب طاعون سے مرنے والوں کے زخموں کو دیکھا جائے گا تو ان کے زخم بھی شہیدوں کے مشابہ ہوں گے) اس حدیث کی روایت امام احمد اور نسائی نے کی ہے۔

۲۰۳۴ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ[۶۴] اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ الشُّهَدَآءُ خَمْسَةٌ اَلْمَطْعُوْنُ وَ الْمَبْطُوْنُ وَ الْغَرِیْقُ وَ صَاحِبُ الْهَدْمِ وَ الشَّهِیْدُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں، شہید پانچ قسم کے ہیں (۱) طاعون سے مرنے والے (۲) پیٹ کی بیماری جیسے ہیضہ، اسہال، استسقاء اور دردِ شکم سے

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

مرنے والا (۳) پانی میں ڈوب کر مرنے والا (۴) دیوار یا چھت کے گرنے سے ان کے نیچے دب کر مرنے والا (۵) جہاد ہو رہا ہو، اعلاء کلمۃ اللہ کے لیے) خدا کے راستہ میں (کافروں سے) مارا جانے والا اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۰۳۸ وَعَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ صُرَدٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَتَلَهٗ بَطْنُهٗ لَمْ يُعَذَّبْ فِيْ قَبْرِهٖ۔

(رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ)

حضرت سلیمان بن صرد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں جو مسلمان پیٹ کی بیماریوں (جیسے ہیضہ، پیچش، اسہال استسقاء قولنج اور درد شکم) سے مر جائے تو قبر کے عذاب سے محفوظ رہے گا (اور آخرت میں شہیدوں کا ثواب پائے گا) اس حدیث کی روایت امام احمد اور ترمذی نے کی ہے۔

۲۰۳۹ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَتِيْكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الشَّهَادَةُ سَبْعٌ سِوَى الْقَتْلِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ الْمَطْعُوْنُ شَهِيْدٌ وَالْغَرِيْقُ شَهِيْدٌ وَصَاحِبُ ذَاتِ الْجَنْبِ شَهِيْدٌ وَالْمَبْطُوْنُ شَهِيْدٌ وَصَاحِبُ الْحَرِيْقِ شَهِيْدٌ وَالَّذِيْ يَمُوْتُ تَحْتَ الْهَدْمِ شَهِيْدٌ وَالْمَرْأَةُ تَمُوْتُ بِجُمْعٍ

حضرت جابر بن عتیک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں (حقیقی شہادت تو وہ ہے کہ کوئی شخص جہاد میں کافروں کے ہاتھ سے مارا جائے) اس شہادت فی سبیل اللہ کے سوا اور بھی سات قسم کی شہادتیں ہیں (۱) طاعون سے مرنے والا شہید ہے[۱] (۲) وہ شخص (جو اتفاق سے) پانی میں گرا (نیچ نہ سکا اور مر گیا یہ شہید ہے (۳) ذات الجنب یعنی نمونیہ کی بیماری سے مرنے والا

---

[۱] اس کی دو قسمیں ہیں۔ ایک تو وہ شخص ہے جو قصداً خودکشی کے لیے پانی میں گر کر اپنے کو مارتا ہے، ایسا شخص شہید نہیں ہے بلکہ اس کو ناجائز موت سے مرنے کی وجہ عذاب ہوگا، پانی میں ڈوب کر مرنے والے کی دوسری قسم یہ ہے کہ پانی میں گر کر مرنا نہیں چاہتا بلکہ اتفاق سے پانی میں گرا اور مر گیا۔

[۲] یہ اصلی شہید ہے، ایسا ہی وہ شخص بھی شہید ہے جس کو ناحق ظلم سے اگر کسی نے مار دیا ہے)

[۳] اور جو خودکشی کے لیے قصداً پانی میں گر کر مر گیا تو یہ ناجائز موت ہے، ایسا شخص شہید نہیں ہوگا بلکہ

شَهِيْدٌ۔

بھی شہید ہے (۴) اور پیٹ کی بیماریوں (جیسے ہیضہ، پیچش، اسہال، استسقاء (نفخ) قولنج اور درد شکم) سے مرنے والا بھی شہید ہے۔

(رَوَاهُ مَالِكٌ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَآئِیُّ)

(۵) جو اتفاقاً جل کر مرے شہید ہے[1] (۶) جو شخص کسی چیز کے نیچے دب کر مر جائے تو وہ بھی شہید ہے (۷) جو عورت کہ اس کے زچگی ہو رہی تھی بچہ پیدا نہ ہو سکا اور پیٹ میں رہ گیا اور وہ عورت مرگئی۔ ایسی عورت شہید ہے[2]

اس حدیث کی روایت امام مالک، ابو داؤد اور نسائی نے کی ہے۔

۲۰۴۰ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ تُوُفِّيَ رَجُلٌ بِالْمَدِيْنَةِ مِمَّنْ وُلِدَ بِهَا فَصَلّٰى عَلَيْهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا لَيْتَهٗ مَاتَ بِغَيْرِ مَوْلِدِهٖ قَالُوْا وَلِمَ ذَاكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ اِنَّ الرَّجُلَ اِذَا مَاتَ بِغَيْرِ مَوْلِدِهٖ قِيْسَ لَهٗ مِنْ مَوْلِدِهٖ اِلٰى مُنْقَطَعِ اَثَرِهٖ فِي الْجَنَّةِ۔

(رَوَاهُ النَّسَآئِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ مدینہ منورہ میں ایک شخص کا انتقال ہوا، وہ مدینہ منورہ ہی میں پیدا ہوا (مدینہ منورہ ہی ان کا وطن تھا اور مدینہ منورہ ہی ان کی پیدائش کی جگہ تھی) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے ان کی نماز جنازہ پڑھائی اور ارشاد فرمایا: کاش! ان کو سفر میں غربت کی موت نصیب ہوتی (اپنی پیدائش کی جگہ سے دور کہیں سفر میں انتقال کرتے تو اچھا ہوتا) صحابہ نے عرض کی حضور ایسا کیوں ارشاد فرما رہے ہیں؟ حضرت انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب کوئی مسلمان سفر کی حالت میں غربت کی موت مرتا ہے تو مرنے والے[3]

---

[1] جو خودکشی کے لیے قصداً آگ میں جل کر مرے تو وہ شہید نہیں ہے، وہ ناجائز موت سے مرنے والا سمجھا جائے گا

[2] ایسے ہی وہ عورت جس کا بچہ تو پیدا ہو گیا مگر آنول نہ نکل سکی اور اس کا زہر چڑھ گیا اور وہ مرگئی تو وہ شہید ہے ایسا ہی وہ عورت جو زچگی کے بعد زچگی ہی کی وجہ سے مر جائے وہ بھی شہید ہے ایسے ہی جو باکرہ کنواری عورت باکرہ ہی رہ کر یا کسی بھی بیماری سے مر جائے وہ بھی شہید ہے۔

[3] جیسے بعضوں کی قبر تنگ کی جاتی ہے جس سے اس کی پسلیاں اِدھر سے اُدھر ہو جاتی ہیں برخلاف اس کے کہ سفر کی حالت میں۔

کی قبر کو اتنی مسافت کی مقدار تک وسیع کر دیا جاتا ہے جتنی مسافت اس کی پیدائش کی جگہ سے سفر میں موت کے مقام تک ہوتی ہے، اس حدیث کی روایت نسائی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۲۰۴۱/۶۸ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَوْتُ غُرْبَةٍ شَهَادَةٌ۔
(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو مسلمان سفر کی حالت میں پردیس میں مرتا ہے وہ شہید ہوتا ہے[۱] اس حدیث کی روایت ابن ماجہ نے کی ہے۔

۲۰۴۲/۶۹ وَعَنْ طَارِقِ بْنِ شِهَابٍ قَالَ كُنَّا نَتَحَدَّثُ إِلَى أَبِي مُوْسَى الْأَشْعَرِيِّ فَقَالَ لَنَا ذَاتَ يَوْمٍ لَا عَلَيْكُمْ أَنْ تُخْفُوْا عَنِّي فَإِنَّ هٰذَا الطَّاعُوْنَ قَدْ وَقَعَ فِي أَهْلِي فَمَنْ شَاءَ مِنْكُمْ أَنْ يَتَنَزَّهَ فَلْيَتَنَزَّهْ وَاحْذَرُوْا اثْنَتَيْنِ أَنْ يَقُوْلَ قَائِلٌ خَرَجَ خَارِجٌ فَسَلِمَ وَجَلَسَ جَالِسٌ فَأُصِيْبَ لَوْ كُنْتُ خَرَجْتُ لَسَلِمْتُ كَمَا سَلِمَ آلُ فُلَانٍ أَوْ يَقُوْلُ قَائِلٌ لَوْ كُنْتُ جَلَسْتُ لَأُصِبْتُ كَمَا أُصِيْبَ آلُ فُلَانٍ وَإِنِّي سَأُحَدِّثُكُمْ مَا يَنْبَغِي لِلنَّاسِ

حضرت طارق بن شہاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ہم ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس حدیث سننے جایا کرتے تھے ایک دن انھوں نے ہم سے فرمایا کہ میرے گھر میں طاعون پھوٹ پڑا ہے اس لیے آپ لوگ میرے پاس نہ آیا کریں آپ لوگوں میں سے جو تبدیل آب وہوا کے لیے مقام بدلنا چاہیں وہ جا سکتے ہیں، مگر ایسا اعتقاد رکھ کر مقام نہ بدلیں کہ میں طاعون زدہ مقام سے نکل گیا تھا اس لیے طاعون سے بچ گیا اور فلاں صاحب طاعون زدہ مقام میں مبتلا ہو جاتا، ایسا ہی طاعون زدہ مقام میں جو رہ گیا تھا وہ طاعون میں مبتلا ہو کر یہ نہ کہے کہ میں بھی فلاں صاحب کی طرح طاعون زدہ مقام سے نکل جاتا تو میں بھی

---

[۱] یہ ہے سفر کی حالت میں غربت کی موت مرنے والے فضیلت:
[۲] (کیوں کہ پردیس میں جب آدمی بیمار ہوتا ہے تو اس کو بہت تکلیف ہوتی ہے، عزیز واقرباء کی جدائی اور تنہائی بہت شاق ہوتی ہے، پس اگر ایسی حالت میں مر جائے تو مرتے وقت اس کو بہت رنج ہوتا ہے، اسی لیے اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اپنی عنایت سے اس کا بدلہ یہ دیا ہے کہ اس کو شہادت کا ثواب عطا فرمایا۔)

فِي الطَّاعُوْنِ إِنِّيْ كُنْتُ مَعَ
أَبِيْ عُبَيْدَةَ وَإِنَّ الطَّاعُوْنَ
قَدْ وَقَعَ بِالشَّامِ وَ إِنَّ
عُمَرَ كَتَبَ إِلَيْهِ إِذَا أَتَاكَ
كِتَابِيْ هٰذَا فَإِنِّيْ أَعْزِمُ
عَلَيْكَ إِنْ أَتَاكَ مُصْبِحًا
لَا تُمْسِيْ حَتّٰى تَرْكَبَ وَإِنْ
أَتَاكَ مُمْسِيًا لَا تُصْبِحَ
حَتّٰى تَرْكَبَ إِلَيَّ فَقَدْ عَرَضَتْ
لِيْ إِلَيْكَ حَاجَةٌ لَا غِنًى بِيْ
عَنْكَ فِيْهَا فَلَمَّا قَرَأَ
أَبُوْ عُبَيْدَةَ الْكِتَابَ قَالَ
إِنَّ أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ أَرَادَ
أَنْ يَّسْتَبْقِيَ مَنْ لَّيْسَ بِبَاقٍ
فَكَتَبَ إِلَيْهِ أَبُوْ عُبَيْدَةَ
إِنِّيْ فِيْ جُنْدٍ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ
إِنِّيْ فَرَرْتُ مِنَ الْمَنَاءِ
وَالسَّيْرِ لَنْ أَرْغَبَ بِنَفْسِيْ
عَنْهُمْ وَقَدْ عَرَفْنَا حَاجَةَ
أَمِيْرِ الْمُؤْمِنِيْنَ فَحَلِّلْنِيْ
مِنْ عَزْمَتِكَ فَلَمَّا جَاءَ

بچ جاتا[1]، حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ، اس کے بعد فرماتے ہیں کہ میں تم کو ایک حدیث سناتا ہوں جس سے معلوم ہوگا کہ طاعون کے موقع پر لوگوں کو کیا کرنا چاہیئے (ملک شام میں طاعون پھوٹ پڑا تھا اور اس وقت میں ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے ساتھ ملک شام کے جہاد میں شریک تھا[2]) حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کو یہ خط لکھا کہ آپ کو میرا یہ خط ملے تو صبح ہونے ہی آپ فوراً مدینہ منورہ آنے کے لیے روانہ ہو جائیں، میں آپ کو قسم دیتا ہوں کہ اگر میرا یہ خط آپ کو صبح ملے تو آپ اسی وقت شام ہونے سے پہلے مدینہ منورہ آنے کے لیے روانہ ہو جائیں اور اگر آپ کو میرا یہ خط شام کے وقت ملے تو صبح ہونے کا انتظار نہ کرنا، اسی وقت مدینہ منورہ آنے کے لیے روانہ ہو جانا، اس لیے کہ مجھے ایک اہم ضرورت پیش آئی ہے اور اس میں آپ سے مشورہ لینا ہے اور کام آپ کے مشورہ کے بغیر طے نہیں پا سکتا، جب ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، اس خط کو پڑھ چکے تو فرمایا کہ امیرالمومنین ایک ایسے شخص کو زندہ رکھنا چاہتے ہیں جس کی موت آگئی ہے، یہ کہہ کر ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے امیرالمومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

---

لہ اس طرح کا اعتقاد نہ جانے والے کو ہونا چاہیئے نہ رہنے والے کو، بلکہ دونوں یہ سمجھیں کہ جو کچھ ہوتا ہے وہ اللہ تعالیٰ کے ارادے سے ہوتا ہے بچ گیا بھی تو اللہ تعالیٰ ہی کے ارادہ سے بچا اور اگر مبتلا ہو گیا بھی تو اللہ ہی کے ارادے سے ہوا، اس میں طاعون زدہ مقام کو چھوڑنے کا اثر ہے اس طرح سمجھنے والے کو طاعون زدہ مقام سے نقل مکان کرنا جائز ہے اور جانے سے بچنا اور رہنے سے مرنا سمجھنا یہ اعتقاد درست نہیں ہے اور ایسے اعتقاد رکھنے والے کو نقل مکان کرنا جائز نہیں ہے۔

٢ه اور حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، اس وقت فوج کے سپہ سالار تھے، ملک شام میں طاعون پھوٹ پڑنے کی اطلاع امیرالمومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پہونچی تو

عُمَرُ الْكِتَابَ بَكٰى فَقِيلَ لَهٗ تُوُفِّيَ اَبُوْ عُبَيْدَةَ قَالَ لَا وَكَانَ قَدْ كَتَبَ اِلَيْهِ عُمَرُ اَنَّ الْاُرْدُنَّ اَرْضٌ عَمِقَةٌ وَاِنَّ الْجَابِيَةَ اَرْضٌ نَزِهَةٌ فَانْهَضْ بِالْمُسْلِمِيْنَ اِلَى الْجَابِيَةِ فَقَالَ لِيْ اَبُوْ عُبَيْدَةَ انْطَلِقْ فَبَوِّئِ الْمُسْلِمِيْنَ مَنْزِلَهُمْ فَقُلْتُ لَا اَسْتَطِيْعُ قَالَ فَذَهَبَ لِيَرْكَبَ وَقَالَ لِيْ رَحِّلِ النَّاسَ قَالَ فَاَخَذَهٗ اَخْذَةٌ فَطُعِنَ فَمَاتَ وَانْكَشَفَ الطَّاعُوْنُ وَرَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِابْنِ عَسَاكِرٍ وَكَانَ قَدْ كَتَبَ اِلَيْهِ عُمَرُ اَنَّ الْاُرْدُنَّ اَرْضٌ وَبِيْئَةٌ عَمِقَةٌ وَاَنَّ الْجَابِيَةَ اَرْضٌ نَزِهَةٌ

کے خط کا جواب اس طرح لکھا کہ امیر المومنین جس ضرورت کے لیے مجھے بلا رہے ہیں میں نے اس کو معلوم کر لیا ہے ضرور حاضر ہوتا لیکن میں اس وقت مسلمانوں کی فوج کا سپہ سالار ہوں، مناسب نہیں سمجھتا ہوں کہ اپنی جان بچا کر چلا آؤں اور مسلمانوں کو موت کے منہ میں دیدوں لہ اور مجھے آنے کے لیے آپ نے جو قسم دی ہے اس لیے مجھے اس کی پابندی سے معاف فرمایئے، جب یہ خط حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کو ملا تو آپ (خط دیکھ کر) رونے لگے (آپ کو روتے ہوئے دیکھ کر) لوگوں نے عرض کیا، امیر المومنین آپ رو رہے ہیں، کیا حضرت ابو عبیدہ کا انتقال ہو گیا ہے؟ تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے ارشاد فرمایا نہیں، انتقال تو نہیں ہوا مگر ان کے طرز تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ انتقال ہونے والا ہے ٢ حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کو لکھا جاتا ہے کہ اردن ایک پست نشیبی مقام ہے، وہاں کی آب و ہوا اچھی نہیں ہے، اس لیے سب فوجوں کو وہاں سے ہٹا کر مقام جابیہ میں لے جاؤ کہ وہ بلند مقام ہے وہاں کی آب و ہوا بہت اچھی ہے، حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ، فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ

لہ نہ وہاں آنے سے موت سے بچ سکتا ہوں نہ یہاں رہنے سے مرتا ہوں، اللہ تعالیٰ کا جو ارادہ ہے وہ پورا ہو کر رہتا ہے اس لیے مجھے مسلمانوں کے ساتھ ہی رہنے دیجئے

٢ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کو جو نقل مکان کروا رہے تھے اس سے معلوم ہوا کہ اعتقاد صحیح کے ساتھ طاعون میں نقل مکان کرنا جائز ہے، باوجود اعتقاد صحیح کے اگر طاعون میں نقل مکان کرنا جائز نہ ہوتا تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ہرگز نہ بلاتے، اس کی تائید اس خط سے بھی ہوتی ہے جو اس خط سے پہلے حضرت ابو عبیدہ کو لکھا گیا تھا کہ فوج میں صحابہ کرام ہیں، ان کا اعتقاد تو یہ نہیں ہو سکتا کہ نقل مکان کرنے سے طاعون میں مبتلا ہونے سے بچ جائیں گے سب صحابہ کرام کا یہ اعتقاد تھا کہ جو کچھ ہوتا ہے وہ اللہ تعالیٰ کے ارادہ سے ہوتا ہے نقل مکان کرنے کو اس میں کچھ دخل نہیں اس لیے

فَاَظْهَرَ بِالْمُهَاجِرِيْنَ اِلَيْهَا قَالَ اَبُوْ عُبَيْدَةَ حِيْنَ قَرَأَ الْكِتَابَ اَمَّا هٰذَا فَنَسْمَعُ فِيْهِ اَمْرَ اَمِيْرِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَنُطِيْعُهٗ فَاَمَرَنِيْ اَنْ اَرْكَبَ وَاُبَوِّئَ النَّاسَ مَنَازِلَهُمْ فَطُعِنَ فَتُوُفِّيَ وَانْكَشَفَ الطَّاعُوْنُ۔

تعالیٰ عنہ، کا یہ فرمان دیکھ کر مجھ سے ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ فرمایا حضرت امیر المومنین کے حکم کی تعمیل کر کے یہاں سے تمام فوجوں کو منتقل کر کے جابیہ لے جانے کا انتظام کرو، تو حضرت ابوموسیٰ کہنے لگے میں آپ کے حکم کی ضرور تعمیل کرتا مگر میرے گھر میں خود طاعون ہو گیا ہے میں خود پریشان ہوں، اتنا بڑا انتظام (اس وقت) مجھ سے نہیں ہو سکتا یہ سن کر حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خود انتظام کرنے کا ارادہ کیا اور سوار ہونے لگے اور لوگ بھی جابیہ کی طرف کوچ کرنے لگے، ایسے میں حضرت ابوعبیدہ کو طاعون ہو گیا، اور طاعون ہی سے ان کا انتقال ہو گیا، اور ادھر طاعون بھی ختم ہو گیا[1] اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے اور ایسا ہی ابن عساکر کی ایک روایت میں بھی اس طرح مروی ہے کہ امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کو جو اس وقت شام کی فوج کے سپہ سالار تھے اس طرح لکھا کہ افواج میں اکثر صحابہ کرام ہیں، ان کا اعتقاد تو یہ نہیں ہو سکتا کہ طاعون میں نقل مکان کرنے سے طاعون میں مبتلا ہونے سے بچ جائیں گے۔ سب صحابہ کرام کا یہ اعتقاد تھا کہ جو کچھ ہوتا ہے اللہ تعالیٰ کے ارادے سے ہوتا ہے، نقل مکان کرنے کو اس میں کچھ دخل نہیں، اس لیے اردن میں طاعون پھیل گیا ہے اور اردن ایک وبائی اور نشیبی زمین ہے، وہاں کی آب و ہوا اچھی نہیں ہے، اس کے برخلاف

---

[1] اس روایت سے معلوم ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، ہی پہلے شخص ہیں کہ صحیح اعتقاد کے ساتھ طاعون میں نقل مکان کو جائز قرار دیتے ہیں۔

جابیہ بلند مقام ہے وہاں کی آب و ہوا بہت اچھی ہے، اس لیے سب فوجوں کو اردن سے ہٹا کر جابیہ میں لے جاؤ۔ ابو عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے اس فرمان کو پڑھ کر فرمایا کہ ہم امیر المومنین کے فرمان کی تعمیل کر کے جابیہ کی طرف فوجوں کو لے جاتے ہیں۔ ابو موسیٰ تم فوجوں کو لے کر جابیہ کی طرف چلو اور ان کو وہاں اتارنے کا انتظام کرو، ابو موسیٰ کہتے ہیں کہ ایسے میں میری بیوی طاعون میں مبتلا ہو گئی۔ میں نے حضرت ابو عبیدہ کی خدمت میں حاضر ہو کر اس واقعہ کی اطلاع دی (اور اپنی مجبوری کا اظہار کیا) تو حضرت ابو عبیدہ خود فوجوں کو جابیہ لے جانے کا انتظام کرنے کا ارادہ کئے (ان کا ارادہ پورا نہ ہوا) خود حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، طاعون میں مبتلا ہو کر انتقال فرما گئے اور ادھر طاعون بھی ختم ہو گیا۔

وَرَوٰى سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ فِيْ جَامِعِهٖ نَحْوَ ابْنِ عَسَاكِرٍ اَخْصَرَ مِنْهُ وَقَالَ صَاحِبُ الدُّرَّةِ الْمُخْتَارِ فِيْ مَسَائِلِ شَتّٰى مِنْهُ وَاِذَا خَرَجَ مِنْ بَلْدَةٍ بِهَا الطَّاعُوْنُ فَاِنْ عَلِمَ اَنَّ كُلَّ شَيْءٍ بِقَدَرِ اللّٰهِ تَعَالٰى فَلَا بَأْسَ بِاَنْ يَخْرُجَ وَ يَدْخُلَ وَاِنْ كَانَ عِنْدَهٗ اَنَّهٗ لَوْ خَرَجَ نَجَا وَلَوْ دَخَلَ اُبْتُلِيَ بِهٖ كُرِهَ لَهٗ ذٰلِكَ فَلَا

اور سفیان بن عیینہ نے بھی اپنی جامع میں ابن عساکر کی روایت کی طرح روایت کی ہے لیکن وہ ابن عساکر کی روایت کے بہ نسبت مختصر ہے اور شرح معانی الآثار میں یہ بھی مذکور ہے یہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی کہ جنھوں نے صحابہ کرام کو یہ حکم دیا کہ طاعون زدہ مقام سے ہٹ کر دوسرے مقام میں منتقل ہو جائیں اور وہاں اس وقت کثیر تعداد میں صحابہ کرام موجود تھے اور کسی صحابی نے بھی آپ کے حکم کے خلاف نہیں کیا، بلکہ سب نے اس کی موافقت فرمائی اور ایسا مبارک زمانہ تھا کہ صحابہ اللہ و رسول اللہ کے حکم کا خلاف ہوتے ہوئے نہیں دیکھ سکتے تھے، فوراً اعتراض کر دیتے تھے، تمام صحابہ نے بغیر اعتراض کے حضرت عمر

يَدْخُلُ وَلَا يَخْرُجُ صِيَانَةً لِاِعْتِقَادِهٖ وَعَلَيْهِ حَمْلُ النَّهْيِ فِي الْحَدِيْثِ الشَّرِيْفِ۔

رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے حکم کو مان لیا۔ اس سے معلوم ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کا طاعون میں نقل مکان کرنے کا حکم اللہ تعالیٰ اور رسول کے کے حکم کے خلاف نہیں تھا اور شرح معانی الآثار میں لکھا ہے کہ عبد الرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے ایک حدیث روایت کی ہے جو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے طاعون زدہ مقام سے ہٹ کر نقل مکانی کرنے کے حکم سے موافقت رکھتی ہے، اس سے بھی معلوم ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کا طاعون زدہ مقام سے ہٹ کر نقل مقام کرنے کا حکم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی حدیث سے بھی ثابت ہے، اسی لیے صاحب در مختار نے مسائل شتی میں مجمع الفتاوی کے حوالہ سے لکھا ہے جب کسی شخص کا یہ اعتقاد ہو کہ ہر چیز اللہ تعالیٰ کے ارادہ سے ہوتی ہے، طاعون زدہ مقام سے نکلنے کو بچ جانے میں اور طاعون زدہ مقام میں جانے کو مرنے میں کوئی دخل نہیں ہے، جب تک اللہ تعالیٰ نہ چاہیں، نہ کوئی مر سکتا ہے اور نہ کوئی بچ سکتا ہے ایسا صحیح اعتقاد رکھنے والا طاعون زدہ مقام سے نکل کر نقل مکانی کرے یا طاعون زدہ مقام میں داخل ہو تو اس کے لیے کوئی مضائقہ نہیں، ایسے شخص کو طاعون زدہ مقام سے نقل مکانی کرنا جائز ہے، برخلاف اس کے کہ اگر کسی شخص کا یہ خیال ہے کہ طاعون زدہ مقام میں جانے سے طاعون میں مبتلا ہو جائے گا، یا وہ سمجھتا ہے کہ طاعون زدہ مقام سے نکل جانے میں طاعون سے محفوظ رہے گا تو اس کا یہ اعتقاد غلط ہے اور جس کا ایسا اعتقاد ہے اس کو چاہیئے کہ اپنا اعتقاد

درست رکھنے کی خاطر نہ تو طاعون زدہ مقام سے نکلے اور نہ طاعون زدہ مقام میں جائے اور جس حدیث شریف میں طاعون زدہ مقام سے نقل مقام کرنے کی ممانعت آئی ہے وہ ممانعت بھی مذکورہ اعتقاد رکھنے والوں سے ہی متعلق ہے اور جن کا یہ اعتقاد ہو کہ طاعون زدہ مقام سے نکل جانے کی وجہ سے بچ جائے گا، تو ایسا غلط اعتقاد رکھنے والے شخص کو طاعون زدہ مقام سے نکلنا جائز نہیں ہے (درمختار کی عبارت یہاں ختم ہوئی)

ف: مذکورہ صحیح اعتقاد رکھنے والے کو طاعون زدہ مقام سے نقل مکان کرنا جائز ہونے کی تائید الاشباہ والنظائر کی اس روایت سے بھی ہوتی ہے جس کو الاشباہ والنظائر نے بزازیہ سے نقل کی ہے، کہ کوئی شخص اپنے گھر میں ہو اور اس وقت زلزلے کے آثار ظاہر ہو رہے ہوں تو ایسے شخص کے لیے مستحب یہ ہے کہ وہ اپنی جان بچانے کے لیے فوری کھلے میدان کی طرف بھاگ جائے اللہ تعالیٰ کا بھی ایسا ہی ارشاد ہے ”وَلَا تُلْقُوْا بِاَیْدِیْکُمْ اِلَی التَّهْلُکَةِ یعنے تم اپنی جانوں کو ہلاکت میں مت ڈالو“ جہاں تک ہو سکے اپنی جانوں کو ہلاکت سے بچایا کرو، اس آیت سے بھی ثابت ہوا کہ زلزلہ کے وقت کھلے میدان کی طرف نکل جانا، اور طاعون زدہ مقام سے صحیح اعتقاد رکھ کر نقل مکان کرنا جائز ہے، ورنہ لازم آئے گا کہ زلزلہ سے بھاگ کر اور طاعون زدہ مقام سے نقل مکان نہ کر کے اپنے ہاتھوں سے خود کو ہلاکت میں ڈالا جو صریح آیت کا خلاف ہے، اس سے صحیح اعتقاد کے ساتھ طاعون زدہ مقام سے نقل مکان کرنا جائز ہے اور ہلاکت کے موقعوں سے اپنے کو بچانا پیغمبروں کی سنت ہے (الاشباہ والنظائر کی عبارت یہاں ختم ہوئی)

۲۰۷۳ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَجُلٌ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّا كُنَّا فِیْ دَارٍ كَثُرَ فِيْهَا عَدَدُنَا وَاَمْوَالُنَا فَتَحَوَّلْنَا اِلٰى دَارٍ قَلَّ فِيْهَا عَدَدُنَا وَاَمْوَالُنَا فَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَرُوْهَا ذَمِيْمَةً۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے عرض کیا، یارسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) ہم ایک مکان میں رہا کرتے تھے، جہاں ہمارے بہت سے آدمی تھے اور مال بھی افراط سے تھا، اس کے بعد ہم ایک دوسرے مکان میں جا کر رہے تو اس میں ہمارے آدمی بھی کم ہو گئے اور مال میں بھی کمی آ گئی، یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا یہ مکان اچھا نہیں ہے تم اس کو

چھوڑ دو اور دوسرے مکان میں منتقل ہو جاؤ) اس حدیث کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔

۲۰۴۴ وَعَنْ يَحْيَى بْنِ عَبْدِ اللهِ بْنِ بُحَيْرٍ[1] قَالَ اَخْبَرَنِي مَنْ سَمِعَ فَرْوَةَ بْنَ مُسَيْكٍ يَقُوْلُ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللهِ عِنْدَنَا اَرْضٌ يُقَالُ لَهَا اَبْيَنُ وَهِيَ اَرْضُ رِيْفِنَا وَمِيْرَتِنَا وَاِنَّ وَبَاءَهَا شَدِيْدٌ فَقَالَ دَعْهَا عَنْكَ فَاِنَّ مِنَ الْقَرَفِ التَّلَفُ۔ (رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

ابو داؤد کی ایک دوسری حدیث میں اس طرح ہے جس کو یحییٰ بن عبد اللہ بن بحیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فروہ بن مسیک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں، فروہ بن مسیک فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا یارسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) میرے پاس ایک زمین ہے جس کو ابین کہتے ہیں، وہ ہمارے کھیت کی ایسی زمین ہے جس میں زراعت بھی ہوتی ہے اور غلہ کا گودام بھی اسی میں ہے (معلوم نہیں کیا وجہ ہے کہ) وہ سخت وبائی زمین ہے، یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا (جہاں کی آب وہوا خراب ہو) وہاں رہنا اچھا نہیں، نقصان کا اندیشہ رہتا ہے تم اس زمین کو چھوڑ دو اور دوسری جگہ منتقل ہو جاؤ)

ف (ما حول) آپ نے ان دونوں حدیثوں کو سنا، اس میں طب کے ایک مسئلہ کو حل کیا گیا ہے کہ صحت کے لیے آب وہوا کا اچھا ہونا ضروری ہے اور جب آب وہوا خراب ہو جاتی ہے تو صحت بھی بگڑ جاتی ہے ان دونوں حدیثوں میں بہتر بن آب وہوا کے لیے نقل مکان کی اجازت دی گئی ہے، ایسا ہی طاعون کی وجہ سے جب آب وہوا خراب ہو جائے تو صحت باقی رہنے کے لیے نقل مکان کرنے میں کچھ مضائقہ نہیں، ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ ایسا ہی فرماتے ہیں۔

۲۰۴۵ وَعَنْ اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ قَالَ قَالَ[2] رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلطَّاعُوْنُ رِجْزٌ اُرْسِلَ عَلٰى طَائِفَةٍ مِّنْ بَنِيْ اِسْرَائِيْلَ اَوْ عَلٰى مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ فَاِذَا سَمِعْتُمْ

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ طاعون ایک عذاب ہے، جو تم سے پہلے کی گذری ہوئی قوموں پر (ان کے گناہوں کی وجہ سے) بھیجا گیا تھا، تو

---

[2] جب کبھی طاعون کسی مقام میں پھیل جائے تو تم اپنی حالت پر غور کرو اگر تمہارا یہ اعتقاد ہو کہ طاعون زدہ مقام میں چلے جانے سے طاعون میں مبتلا ہو جاؤ گے یا تم سمجھتے ہو کہ طاعون زدہ مقام سے نکل جانے میں طاعون سے

بِهٖ بِاَرْضٍ فَلَا تَقْدَمُوْا عَلَيْهِ وَاِذَا وَقَعَ بِاَرْضٍ وَاَنْتُمْ بِهَا فَلَا تَخْرُجُوْا فِرَارًا مِّنْهُ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

طاعون زدہ مقام میں جانا چاہیئے اور نہ طاعون زدہ مقام سے بھاگنا چاہیئے اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۲۲۶/۳ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الطَّاعُوْنِ فَاَخْبَرَنِيْ اَنَّهٗ عَذَابٌ يَبْعَثُهُ اللّٰهُ عَلٰى مَنْ يَّشَاءُ وَاِنَّ اللّٰهَ جَعَلَهٗ رَحْمَةً لِّلْمُؤْمِنِيْنَ لَيْسَ مِنْ اَحَدٍ يَقَعُ الطَّاعُوْنُ فَيَمْكُثُ فِيْ بَلَدِهٖ صَابِرًا مُّحْتَسِبًا يَعْلَمُ اَنَّهٗ لَا يُصِيْبُهٗ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَهٗ اِلَّا كَانَ لَهٗ مِثْلُ اَجْرِ شَهِيْدٍ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ میں (ایک دفعہ) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا حضور! طاعون ایک عجیب بیماری ہے اللہ تعالیٰ اس بیماری کو اپنے بندوں پر بھیجتے ہیں، اس میں کیا حکمت ہے؟ تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: سنو عائشہ! (جب بندوں سے نافرمانیاں کثرت سے ہوتی ہیں تو) طاعون کو عذاب بنا کر ان پر بھیجتے ہیں تو، کافروں اور مسلمانوں کی بستی میں طاعون آجائے اور وہ اپنی بستی میں طاعون کے زمانہ میں صبر کر کے ثواب کی نیت سے ٹھہرا رہے اور اس کو یہ یقین کامل ہے کہ مرنا اور جینا دونوں اللہ تعالیٰ ہی کے ارادے سے ہوتے ہیں، تو ایسے شخص کو شہید کا ثواب ملے گا، اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

---

بقیہ صفحہ بچ جاؤں گا تو تمہارا یہ اعتقاد غلط ہے اس لیے کہ عذاب توبہ و استغفار سے ٹل جاتا ہے، بھاگنے سے عذاب نہیں ٹلتا، اسی لیے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں (کہ ایسے شخص کو اپنا اعتقاد درست رکھنے کی خاطر)

لہ بخلاف اس کے اگر تمہارا یہ اعتقاد ہو کہ ہر چیز اللہ تعالیٰ کے ارادے سے ہوتی ہے، طاعون زدہ مقام سے نکلنے کو بچ جانے میں اور طاعون زدہ مقام میں جانے کو مرنے میں کوئی دخل نہیں ہے۔ جب تک اللہ تعالیٰ نہ چاہیں نہ تو کوئی مر سکتا ہے اور نہ کوئی بچ سکتا ہے تو تمہارا یہ اعتقاد درست ہے اور ایسا اعتقاد رکھنے والا طاعون زدہ مقام سے نکل کر نقل مکان کرے یا طاعون زدہ مقام میں داخل ہو تو اس میں کوئی مضائقہ نہیں، ایسے شخص کا طاعون زدہ مقام سے نقل مکان کرنا جائز ہے۔

لہ جب اللہ تعالیٰ چاہتے ہیں تو لوگ طاعون میں رہ کر بچ جاتے ہیں اور جن کو اللہ تعالیٰ موت دینا چاہتے ہیں تو وہ طاعون میں مبتلا ہو کر مر جاتے ہیں، جو یہ صحیح اعتقاد رکھ کر طاعون زدہ بستی میں ٹھہرا رہے۔

۲۰۴۷/۷۴ وَعَنْ جَابِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَلْفَارُّ مِنَ الطَّاعُوْنِ كَالْفَارِّ مِنَ الزَّحْفِ وَالصَّابِرُ فِيْهِ لَهٗ اَجْرُ شَهِيْدٍ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص[1] طاعون زدہ مقام سے بھاگ کر دوسرے مقام میں چلا گیا تو وہ ایسا ہی کبیرہ گناہ کا مرتکب ہوا، جیسے جہاد میں کفار کے مقابلے سے بھاگنے والا کبیرہ گناہ کا مرتکب ہوتا ہے اور جو شخص[2] صبر کیا ہوا طاعون زدہ مقام میں رہے (وہ مرے یا نہ مرے ہر حال میں) اس کو (اس صحیح اعتقاد کی وجہ سے) شہید کا ثواب ضرور ملے گا۔ اس کی روایت امام احمد نے کی ہے۔

۲۰۴۸/۷۵ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ قَالَ اللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى اِذَا ابْتَلَيْتُ عَبْدِيْ بِحَبِيْبَتَيْهِ ثُمَّ صَبَرَ عَوَّضْتُهٗ مِنْهُمَا الْجَنَّةَ يُرِيْدُ عَيْنَيْهِ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو یہ حدیث قدسی ارشاد فرماتے سنا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ جب میں کسی بندۂ مومن کی دو آنکھیں جو اس کے پاس نہایت پیاری اور محبوب ہیں چھین کر نابینا بنا دیتا ہوں تو وہ اس پر صبر کرکے (نہ زبان سے خلاف ادب کچھ کہتا ہے، نہ دل سے ناراض ہوتا ہے بلکہ) راضی برضاء الٰہی رہتا ہے تو اس کو میں اس کے بدلے میں[3] جنت دوں گا اور جنت میں نابیناؤں کے لیے جو خاص مقام رکھا ہے، اس مقام پر اس کو پہنچاؤں گا۔ اس حدیث کی روایت بخاری نے کی ہے۔

[1] طاعون زدہ مقام میں تھا، وہ یہ سمجھا کہ اگر میں یہاں رہوں گا، تو میں بھی طاعون میں مبتلا ہو کر ہلاک ہو جاؤں گا اور یہاں سے بھاگ گیا تو بچ جاؤں گا اس خیال سے وہ۔

[2] یہ سمجھے کہ اللہ تعالیٰ کے ارادے کے بغیر کوئی نہیں مرتا، اگر میں اس طاعون زدہ مقام میں رہا اور اللہ تعالیٰ کا ارادہ نہ ہو تو میں نہیں مر سکتا، اس خیال سے۔

[3] ابتداء نجات پانے والوں میں شریک کرکے گناہوں کی سزا دئیے بغیر پہلے پہل جنت میں داخل کروں گا

## بَابُ تَمَنِّی الْمَوْتِ وَذِكْرِهٖ

## اس باب میں موت کی آرزو کرنے کا اور موت کو یاد کرتے رہنے کی فضیلت کا بیان ہے۔

۲۴۹ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَا یَتَمَنّٰی اَحَدُکُمُ الْمَوْتَ اِمَّا مُحْسِنًا فَلَعَلَّهٗ اَنْ یَّزْدَادَ خَیْرًا وَّ اِمَّا مُسِیْئًا فَلَعَلَّهٗ اَنْ یَّسْتَعْتِبَ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ کوئی شخص (مصیبتوں یا بیماریوں کی وجہ سے زندگی سے تنگ آکر) موت کی آرزو نہ کرے (تجھے کچھ خبر ہے کہ مرنے سے اعمال ختم ہو جاتے ہیں، پھر تو کچھ کر نہیں سکتا، زندگی کو غنیمت جان) اگر (تو) نیک ہے تو (تیری) نیکیوں میں اضافہ ہو جائے گا، اگر (تو) برا ہے تو شاید (تیرا) دل پلٹ کھائے اور) توبہ کرکے نیکیاں کرنے لگے[1] اگر ایسا ہی تجھ کو آرزو کرنا ہے تو ان الفاظ سے موت کی آرزو کرو۔

اَللّٰهُمَّ اَحْیِنِیْ مَا کَانَتِ الْحَیَاةُ خَیْرًا لِّیْ وَتَوَفَّنِیْ اِذَا کَانَتِ الْوَفَاةُ خَیْرًا لِّیْ۔

الٰہی! میں نہیں جانتا کہ میرے لیے خیر کیا ہے، آپ ہی کو غیب کی سب خبر ہے، اگر (باوجود مصائب اور بیماریوں کے) میرا زندہ رہنا خیر ہے، تو مجھے زندہ رکھ، اور اگر مرنا ہی خیر ہے تو مجھے خیر کے ساتھ موت دے۔ (اس حدیث کی روایت بخاری نے کی ہے)

۲۵۰ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَا یَتَمَنّٰی اَحَدُکُمُ الْمَوْتَ وَلَا یَدْعُ بِهٖ مِنْ قَبْلِ اَنْ یَّاْتِیَهٗ اِنَّهٗ اِذَا مَاتَ اِنْقَطَعَ عَمَلُهٗ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں (مسلمانو!) تم میں سے کوئی (پریشانیوں کی وجہ سے گھبرا کر دل سے) موت آنے کی آرزو نہ کرے اور (زبان

[1] مرجانے سے پھر یہ موقع کہاں ملتا ہے، اس لیے مرنے کی ہرگز آرزو نہ کرے۔

وَاَنَّهٗ لَا یَزِیْدُ الْمُؤْمِنَ عُمُرُهٗ اِلَّا خَیْرًا۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

زبان سے) موت آنے کی دعا کرے موت آنے سے پہلے[1] کہ مرنے سے نیک عمل کرنے کا موقع جاتا رہتا ہے بلکہ عمر (کے بڑھنے) سے مسلمان کے لیے نیکیوں کو بڑھانے کا موقع ملتا ہے[2]، اس حدیث کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۰۵۱ (۳) وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَا تَمَنَّوُا الْمَوْتَ فَاِنَّ هَوْلَ الْمُطَّلَعِ شَدِیْدٌ وَاِنَّ مِنَ السَّعَادَةِ اَنْ یَطُوْلَ عُمُرُ الْعَبْدِ وَیَرْزُقَهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ الْاِنَابَةَ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ[1] موت کی آرزو نہ کرو[2] موت کے بعد جو پیش آنے والے امور ہیں وہ بہت سخت ہیں[3] بہت خوش نصیب ہے وہ مسلمان جس کی عمر دراز ہو، اور اس کو خدا کی طرف رجوع ہونے کی توفیق ہوئی ہو[4]، اس حدیث کی روایت امام احمد نے کی ہے۔

۲۰۵۲ (۴) وَعَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ قَالَ جَلَسْنَا اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ

حضرت ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ

---

[1] موت کی آرزو کرکے یا موت آنے کی دعا کرکے کیوں بے صبری کا اظہار کرتے ہو، اگر صبر کرتے تو تم کو اس کا ثواب ملتا، تم کو کچھ خبر ہے۔

[2] مرنے کے بعد تم بہت آرزو کرو گے مگر نیک عمل کرنے کا موقع پہلے ملے گا زندگی کو غنیمت جانو، جہاں تک ہو سکے نیک اعمال کرنے کی کوشش میں رہو، مسلمان کی زندگی بھی ایک نعمت الٰہی ہے، اس وقت اس کے لیے نیکیاں جمع ہوتی رہتی ہیں، تم موت کی آرزو یا دعاء ہرگز نہ کرنا۔

[1] مسلمانو! دنیا کی مصیبتوں اور تکلیفوں کی وجہ سے

[2] دنیا کی مصیبتیں اور تکلیفیں مرنے کے بعد پیش آنے والی تکلیفوں کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں ہیں۔

[3] کیا تم ان کو آسان سمجھ گئے ہو! مرنے کے بعد کے مصائب کی ابتداء سکرات سے ہوتی ہے، پھر قبر میں منکر ونکیر کے سوال کے جواب دینا ہے، قبر کے ہولناک امور، قیامت کے ہیبت ناک واقعات کے بعد دیگرے سب پیش آنے والے ہیں، اس لیے موت کی آرزو کرنے یا موت آنے کی دعا کرنے سے کوئی فائدہ نہیں، زندگی کو غنیمت سمجھو، آنے والے امور کی آسانی کے لیے دنیا کی زندگی ہی میں تیاری کرو، جو کچھ کرنا ہے دنیا ہی میں کر لو، مرنے کے بعد کچھ نہ کر سکو گے۔

[4] اور وہ اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرکے موت کے بعد آنے والے امور کی آسانی کے لیے تیاری کرتا ہو۔

وَسَلَّمَ فَذَكَّرَنَا وَرَقَّقَنَا فَبَكٰى سَعْدُ بْنُ اَبِيْ وَقَّاصٍ فَاَكْثَرَ الْبُكَاءَ فَقَالَ يَالَيْتَنِيْ مِتُّ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَا سَعْدُ اَعِنْدِيْ تَتَمَنَّى الْمَوْتَ فَرَدَّدَ ذٰلِكَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ قَالَ يَا سَعْدُ اِنْ كُنْتَ خُلِقْتَ لِلْجَنَّةِ فَمَا طَالَ عُمْرُكَ وَحَسُنَ مِنْ عَمَلِكَ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكَ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ)

علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت مبارک میں حاضر تھے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ہم کو وعظ نصیحت آمیز دل ہلانے والا ہوتا تھا، مگر اس وقت کا وعظ کیا کہوں کیسا تھا[1]! حضرت سعد خوب رو رہے تھے (بے خود ہو کر) کہنے لگے، کاش میں (بچپن ہی میں) مرجاتا (تو گنہگار نہ ہوتا اور عذاب آخرت سے نجات پا جاتا) یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا: اے سعد! کیا تم میرے سامنے موت کی آرزو کرتے ہو[2]، تین بار حضور ایسا ہی فرماتے رہے[3]، اگر تمہارے مقدر میں جنت لکھی گئی ہو تو تمہاری عمر کا دراز ہونا، اور نیکیاں کر کے جنت کے مراتب حاصل کرنا (بچپن میں مرجانے سے بہت بہتر تھا[4]، اس حدیث کی روایت امام احمد نے کی ہے۔

۲۰۵۳ وَعَنْ حَارِثَةَ بْنِ مُضَرِّبٍ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى خَبَّابٍ وَقَدِ اكْتَوٰى سَبْعًا فَقَالَ لَوْلَا اَنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حضرت حارثہ بن مضرب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ خباب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، (جو مشہور صحابی ہیں، وہ بیمار تھے) میں ان کی عیادت کے لیے اُن) کے پاس گیا[5]

---

[1] ہمارے دلوں کی عجیب حالت تھی، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ آخرت کے سارے احوال اور قیامت کے ہولناک واقعات ہمارے سامنے ہیں، ہر شخص پر ایک رقت کا عالم طاری تھا، حضرت سعد بھی ہمارے ساتھ تھے۔ اس حالت سے متاثر ہو کر

[2] آخرت کی تمام نعمتوں سے میری صحبت بہترین نعمت ہے، میری صحبت میں رہنا کیا کم ہے کہ پھر تم کیوں میرے سامنے موت کی آرزو کر رہے ہو۔

[3] قطع نظر میری صحبت کے تم کو تو جنت کی خوشخبری دی گئی ہے تا اگر جنت کی خوشخبری نہ بھی دی جاتی تو تم مسلمان تھے۔

[4] پھر اب تم بچپن میں مرنے کی آرزو کر رہے ہو، یہ تمہاری شان کے لائق نہیں ہے

[5] کیا دیکھتا ہوں کہ حضرت خباب سخت بیمار ہیں۔ ان کو علاج کے طور پر ایک دو جگہ نہیں بلکہ۔

وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ لَا یَتَمَنَّیَنَّ اَحَدُکُمُ الْمَوْتَ لَتَمَنَّیْتُہٗ وَلَقَدْ رَاَیْتُنِیْ مَعَ رَسُوْلِ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَآ اَمْلِکُ دِرْھَمًا وَّ اِنَّ فِیْ جَانِبِ بَیْتِی الْاٰنَ لَاَرْبَعِیْنَ اَلْفَ دِرْھَمٍ قَالَ ثُمَّ اُتِیَ بِکَفَنِہٖ فَلَمَّا رَاٰہُ بَکٰی وَ قَالَ لٰکِنْ حَمْزَۃُ لَمْ یُوْجَدْ لَہٗ کَفَنٌ اِلَّا بُرْدَۃٌ مَّلْحَآءُ اِذَا جُعِلَتْ عَلٰی رَاْسِہٖ قَلَصَتْ عَنْ قَدَمَیْہِ وَ اِذَا جُعِلَتْ عَلٰی قَدَمَیْہِ قَلَصَتْ عَنْ رَّاْسِہٖ حَتّٰی مُدَّتْ عَلٰی رَاْسِہٖ وَجُعِلَ عَلٰی قَدَمَیْہِ الْاِذْخَرُ۔

(رَوَاہُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِیُّ)

سات جگہ داغ دیا گیا ہے[1]، حضرت خبابؓ فرماتے ہیں، اگر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم موت کی آرزو کرنے سے منع نہ فرماتے تو میں (اس سخت مرض کو برداشت نہ کرکے) موت کی آرزو کرتا[2] میری حالت تھی کہ ایک درہم بھی میرے پاس نہیں تھا (مگر کبھی میں نے بے صبری کا اظہار نہیں کیا) اور اب میرے گھر کے ایک کونے میں ۴۰ ہزار درہم پڑے ہوئے ہیں، (حارثہ) کہتے ہیں کہ پھر حضرت خبابؓ کا کفن لایا گیا (جو بہت قیمتی تھا) جب (حضرت خبابؓ نے) اس کو دیکھا تو رونے لگے، فرمایا (ایک کفن تو یہ ہے اور ایک کفن وہ تھا جو) حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیا گیا، گنجائش نہ ہونے سے تین کپڑوں کی بجائے) ایک دھاری دار چادر ہی میں آپ کو کفنایا گیا، سر کو ڈھانکتے تھے تو پاؤں کھل جاتے تھے اور اگر پاؤں کو ڈھانکتے تو سر کھل جاتا تھا (مجبور ہوکر) اسی کفن سے سر کو ڈھانکا گیا

---

[1] بعض حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے کہ داغ دے کر علاج نہ کیا جائے، وہ عام طور پر ممانعت نہیں ہے، لوگوں کی عادت تھی کہ معمولی ضرورت پر بھی داغ دیا کرتے تھے، اس سے منع کیا گیا، (اہم ضرورت ہو تو داغ دینا ممنوع نہیں ہے حضرت خبابؓ جیسے صحابی ممنوع چیز ہرگز استعمال نہ کرتے، ایسی ہی اہم ضرورت تھی اسی وجہ سے حضرت خبابؓ داغ دینے سے اپنا علاج کئے تھے۔ اہم ضرورت کا اس سے اندازہ کرو کہ وہ کیسی سخت بیماری ہوگی جس کی برداشت نہ کرکے

[2] مگر میں حضور کے ارشاد کی تعمیل کرکے کیسا ہی مرض ہو، اس میں موت کی آرزو نہیں کرتا ہوں) (یہ بیماری کیا چیز ہے میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے کسی ایسے صحابی کو نہیں جانتا جس نے میرے برابر بلائیں مصیبتیں برداشت کی ہوں، ان مصیبتوں کے وقت کبھی بے صبری کا اظہار نہیں کیا اب اس بیماری میں بے صبری کرکے حضور کے ارشاد کا خلاف کرکے موت کی آرزو نہیں کرتا۔ دیکھو اس وقت بھی کیا کہوں وہ بھی اتنا چھوٹا کفن تھا کہ گزارا اور اسی حالت میں حضرت حمزہ دفن کئے گئے صاحبو! آپ نے دیکھا اس وقت کی زندگی کیسی تکلیف کی زندگی تھی، باوجود اس تکلیف کے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا جو حکم تھا کہ تکلیف کی وجہ سے موت کی آرزو نہ کرو۔ اس لیے باوجود تکلیف کے کوئی صحابی نہ موت کی آرزو کرتا نہ موت آنے کی دعا کرتا۔ مسلمانو! تم پر بھی کیسی ہی پریشانی آئے، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے حکم کی تعمیل کرکے کبھی موت کی آرزو نہ کرنا اور نہ موت آنے کی دعا کرنا صبر کرکے صبر کا ثواب حاصل کرتے رہو)

إِلَّا أَنَّهُ لَمْ يَذْكُرْ ثُمَّ أَنِّي رَبَّكُفْتِهِ إِلَىٰ آخِرِهِ ۔

اس حدیث کی روایت امام احمد نے کی ہے۔ اور ترمذی نے بھی اسی کے قریب قریب روایت کی ہے۔

۲۰۵۴ وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَتَمَنَّيَنَّ أَحَدُكُمُ الْمَوْتَ مِنْ ضَرٍّ أَصَابَهُ فَإِنْ كَانَ لَا بُدَّ فَاعِلًا فَلْيَقُلْ ۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ کوئی شخص (بدنی یا مالی) مصیبت کی وجہ سے (زندگی سے تنگ آکر) ہرگز موت کی آرزو نہ کرے، اگر تم کو اب ہی موت کی آرزو کرنا ہے تو ان الفاظ سے موت کی آرزو کرنا۔

"اَللّٰهُمَّ أَحْيِنِيْ مَا كَانَتِ الْحَيَاةُ خَيْرًا لِّيْ وَتَوَفَّنِيْ إِذَا كَانَتِ الْوَفَاةُ خَيْرًا لِّيْ"

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

الٰہی! میں نہیں جانتا کہ میرے لیے خیر کیا ہے آپ ہی کو غیب کی سب خبر ہے، اگر باوجود مصائب اور بیماریوں کے) میرا زندہ رہنا خیر ہے تو مجھے زندہ رکھئے اور اگر میرا مرنا ہی خیر ہو تو مجھے خیر کے ساتھ موت دیجئے۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۰۵۵ وَعَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ أَحَبَّ لِقَاءَ اللّٰهِ أَحَبَّ اللّٰهُ لِقَاءَهُ وَمَنْ كَرِهَ لِقَاءَ اللّٰهِ كَرِهَ اللّٰهُ لِقَاءَهُ فَقَالَتْ عَائِشَةُ أَوْ بَعْضُ أَزْوَاجِهِ إِنَّا لَنَكْرَهُ الْمَوْتَ قَالَ لَيْسَ ذٰلِكَ وَلٰكِنَّ الْمُؤْمِنَ إِذَا حَضَرَهُ الْمَوْتُ بُشِّرَ بِرِضْوَانِ اللّٰهِ وَكَرَامَتِهِ فَلَيْسَ شَيْءٌ أَحَبَّ

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص اللہ تعالیٰ سے ملنا پسند کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ بھی اس سے ملنا پسند کرتے ہیں اور جو شخص اللہ تعالیٰ سے ملنا پسند نہیں کرتا تو اللہ تعالیٰ بھی اس سے ملنا پسند نہیں کرتے، ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کیا، یا رسول اللہ! تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ

---

لہ (اپنے الفاظ میں ہرگز نہ کرنا تم اللہ تعالیٰ کی شان کے خلاف کچھ کہہ دوگے، بہتر یہ ہے کہ حدیث کے)

ے اللہ تعالیٰ سے ملنے سے مراد اگر موت ہو تو موت کو تو کوئی بھی پسند نہیں کرتا، پھر حضور کا یہ فرمانا کہ بعض موت کو پسند کرتے ہیں اور بعض موت کو نہیں پسند کرتے اس کا مطلب کیا ہے۔

إِلَيْهِ مِمَّا أَمَامَهُ فَأَحَبَّ لِقَاءَ اللهِ فَأَحَبَّ اللهُ لِقَاءَهُ وَإِنَّ الْكَافِرَ إِذَا حَضَرَ بُشِّرَ بِعَذَابِ اللهِ وَعُقُوبَتِهِ فَلَيْسَ شَيْءٌ أَكْرَهَ إِلَيْهِ مِمَّا أَمَامَهُ فَكَرِهَ لِقَاءَ اللهِ وَكَرِهَ اللهُ لِقَاءَهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةِ عَائِشَةَ وَالْمَوْتُ قَبْلَ لِقَاءِ اللهِ -

وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں، عائشہ! تم خدا کے ملنے کو اور موت کو ایک ہی سمجھ رہی ہو۔ ایسا نہیں ہے[1] جب مسلمان کو موت آتی ہے تو (چونکہ وہ توحید اور رسالت کا قائل ہو کر اللہ تعالیٰ کو راضی کر لیتا ہے) اس کے سامنے فرشتے آکر خوش خبری سُناتے ہیں[2] اس وقت مسلمان کے سامنے اللہ تعالیٰ سے ملنے سے بڑھ کر کوئی چیز محبوب نہیں ہے، تو وہ اللہ تعالیٰ سے ملنے کو پسند کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ بھی (چونکہ اس سے راضی ہیں) اس لیے اس سے ملنے کو پسند فرماتے ہیں۔ (اس کے برخلاف) جب کافر کو موت آتی ہے تو[3] فرشتے اس کے سامنے آکر کہتے ہیں تمہارے لیے طرح طرح کے عذاب اور مصائب تیار کر رکھے ہیں، تو اس وقت کافر کے سامنے سے بڑھ کر کوئی چیز ناگوار نہیں ہوتی۔ اس لیے وہ اللہ تعالیٰ سے ملنے کو پسند نہیں کرتا اور اللہ تعالیٰ بھی (چونکہ اس پر غضب ناک ہیں اس لیے وہ اس سے ملنے کو پسند نہیں فرماتے۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۰۵۲ وَعَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنْ شِئْتُمْ أَنْبَأْتُكُمْ

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا (مسلمانو!) تم کو کچھ معلوم ہے

---

[1] (انسانی فطرت کے لحاظ سے تو موت کو کوئی بھی پسند نہیں کرتا، اللہ تعالیٰ سے ملنا اور موت ایک چیز نہیں ہے بلکہ

[2] کہ چلو اللہ سے ملو، اللہ تعالیٰ تم سے راضی ہے تمہارے لیے راحت و آرام اور باغ و بہار تیار کیا ہے۔

[3] چونکہ توحید اور رسالت کا انکار کر کے وہ اللہ تعالیٰ کو ناراض کر رکھتا ہے اس لیے

[4] (ایک ضروری بات سنانا چاہتے تھے خاص توجہ کے ساتھ اس کو سننے کے لیے بطور تمہید ارشاد فرمایا۔

مَا اَوَّلُ مَا يَقُوْلُ اللّٰهُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ
يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَمَا اَوَّلُ مَا
يَقُوْلُوْنَ لَهٗ قُلْنَا نَعَمْ يَا رَسُوْلَ
اللّٰهِ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ يَقُوْلُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ
هَلْ اَحْبَبْتُمْ لِقَآئِيْ فَيَقُوْلُوْنَ
نَعَمْ يَا رَبَّنَا فَيَقُوْلُ لِمَ يَقُوْلُوْنَ
رَجَوْنَا عَفْوَكَ وَمَغْفِرَتَكَ فَيَقُوْلُ
قَدْ وَجَبَتْ لَكُمْ مَغْفِرَتِيْ۔

(رَوَاهُ فِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ وَ
اَبُوْ نُعَيْمٍ فِي الْحِلْيَةِ)

کہ قیامت میں اللہ تعالیٰ مسلمانوں سے پہلی بات کیا کریں گے۔ ایسے ہی اس دن مسلمانوں کی پہلی بات اللہ تعالیٰ سے کیا ہو گی، اگر تم چاہتے ہو تو میں تمہیں اس کو سناتا ہوں، یہ سن کر صحابہ نے عرض کیا حضور ضرور سنایئے (ہم اس کو سننے کے لیے خاص توجہ کے ساتھ تیار ہیں) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں سنو! اللہ تعالیٰ کی (پہلی) بات (مسلمانوں سے متوجہ ہو کر) یہ ہو گی کہ کیا تم کو یقین تھا کہ (تم کو آخرت میں ایک دن آنا ہے اور) اللہ تعالیٰ سے ملنا ہے تو مسلمان عرض کریں گے ہاں! اے ہمارے مالک! ہم یقین سے ایسا ہی سمجھے ہوئے تھے، تو اللہ تعالیٰ ارشاد فرمائے گا (جب تم کو مجھ سے ملنے کا یقین تھا پھر تم نے گناہ کیسے کئے (مسلمان عرض کریں گے الٰہی! آپ کا کرم، آپ کا رحم، آپ کے علم سے ہم کو جرائت دلائی ہو گئی تو اللہ تعالیٰ ارشاد فرمائیں گے۔ میں نے تمہارے سب گناہوں کو بخش دیا۔ اس کی روایت امام بغوی نے شرح السنہ میں کی ہے، اور ابو نعیم نے بھی حلیہ میں اس کی روایت کی ہے۔

۲۰۵۷ ۹ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ دَخَلَ النَّبِيُّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
عَلٰى شَابٍّ وَهُوَ فِي الْمَوْتِ فَقَالَ

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ایک نوجوان کی عیادت کے لیے تشریف

لہ ہم نادم اور شرمندہ ہیں، ہم کو گناہ نہیں کرنا چاہیئے۔
ٓلہ ہم یہ سمجھتے ہوئے تھے کہ آپ کی مغفرت ہمارے گناہوں سے زیادہ وسیع ہے۔ آپ کی مغفرت کے سامنے ہمارے گناہ کیا چیز ہیں۔ ہم بڑی امید آپ سے کئے اس لئے گناہ کرتا تھا گئے
ٓلہ بندہ جیسے میری نسبت خیال کرتا ہے میں ویسا ہی اس کے ساتھ برتاؤ کرتا ہوں، جب تمہارا میرے ساتھ ایسا خیال تھا تو

كَيْفَ تَجِدُكَ قَالَ أَرْجُو اللّٰهَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَإِنِّيْ أَخَافُ ذُنُوْبِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَجْتَمِعَانِ فِيْ قَلْبِ عَبْدٍ فِيْ مِثْلِ هٰذَا الْمَوْطِنِ إِلَّا أَعْطَاهُ اللّٰهُ مَا يَرْجُوْ وَآمَنَهُ مِمَّا يَخَافُ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

لے گئے اور اس کو ملاحظہ فرمایا کہ سکرات کی حالت میں ہے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ان سے دریافت فرمایا (اس وقت تمہارے دل کی) کیا حالت ہے (تمہارے دل میں اس وقت کیا خیالات آرہے ہیں) اس نوجوان نے عرض کیا، حضور! گناہوں کی وجہ سے خدائے تعالیٰ سے ڈر رہا ہوں[1] بڑی امید بھی ہوتی ہے[2] یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا[3]: ایسے سکرات کے وقت میں[4] تو وہ بندہ جس چیز سے ڈر رہا ہے اللہ تعالیٰ اس کو اس سے بچا لیتے ہیں اور جس چیز کی امید لگائی ہوئی ہے اس کو عطا فرما کر امن اور راحت میں رکھتے ہیں۔ اس کی روایت ترمذی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۲۰۵۸/۱۰ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَبْلَ مَوْتِهٖ بِثَلَاثَةِ أَيَّامٍ يَقُوْلُ لَا يَمُوْتَنَّ أَحَدُكُمْ إِلَّا وَهُوَ يُحْسِنُ الظَّنَّ بِاللّٰهِ۔

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (مجھے خوب یاد ہے) خود میں نے سنا ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اپنی وفات شریف سے تین دن پہلے اس طرح ارشاد فرماتے ہیں، تم میں سے ہر ایک کی موت ایسی حالت میں ہو کہ وہ اللہ تعالیٰ سے حسن ظن رکھتا

---

[1] کہ میرے ساتھ معلوم نہیں کیا برتاؤ کیا جاتا ہے، اور ادھر اللہ تعالیٰ کی رحمت اور اس کی مغفرت کا خیال آتا ہے تو

[2] کہ اللہ تعالیٰ کی مغفرت کے سامنے میرے گناہ کیا چیز ہے ضرور اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے میرے گناہ معاف فرمائیں گے اور مجھے مرنے کے بعد راحت و آرام نصیب ہوگا۔ اس وقت اس کشمکش میں میرا دل پھنسا ہوا ہے۔

[3] سنو! اے نوجوان یوں تو ہر وقت مسلمان کو اللہ تعالیٰ سے خوف کرتے ہوئے اور اس سے امید رکھتے ہوئے رہنا چاہیئے خاص کر

[4] جس شخص کے دل میں اپنے گناہوں کی وجہ سے اللہ تعالیٰ سے خوف ہو اور اللہ تعالیٰ کی شان رحمت اس کے پیش نظر ہو جس کی وجہ سے وہ بڑی بڑی امیدیں لگائے ہوا ہے، اللہ کی رحمت ہمیشہ اس کے غضب پر غالب رہتی ہے، ایسے بندہ کی حالت اللہ تعالیٰ کو بہت پسند آتی ہے

(رَوَاہُ مُسْلِمٌ) ہو، اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

ف:- اس حدیث کی تفصیل یہ ہے کہ مسلمان کے دو بازو ہیں، جن کے ذریعہ سے اللہ تعالیٰ کی طرف جانے کا راستہ بہت آسانی سے طے ہوتا ہے۔ ایک بازو تو یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا خوف رہے جس کی وجہ سے وہ گناہوں سے بچتا رہتا ہے اور دوسرا بازو یہ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ سے امید رکھے جس کی وجہ سے مسلمان اللہ تعالیٰ سے مغفرت کی امید رکھتا ہے۔ حالت صحت اور زندگی میں خوف خدا غالب رکھے تاکہ گناہوں سے بچتا رہے اور مرتے کے وقت خوف کی ضرورت نہیں رہی اس لیے کہ وہ وقت گناہ کرنے کا نہیں ہے، بلکہ موت کے وقت خدا کو رحیم، کریم، ستار، غفار جان کر مغفرت کی امید دل میں لیا ہوا رہے تاکہ خوش خوش خدا کے پاس جائے کے لیے تیار رہے ہونے سے جی نہ چرائے۔ یعنی مرنے کے وقت اگر خوف کی حالت رہی تو ڈرا کے ساتھ ایسا جائے گا جیسے مالک کے سامنے بھاگا ہوا غلام ڈرتا ہوا جاتا ہے، اس لیے زندگی میں حتی الامکان نیکیاں کرتا رہے، اور مرنے وقت دل میں یہی امید مغفرت کی لیا ہوا رہے گا، تو اللہ تعالیٰ کے سامنے ایسا جائے گا جیسے کوئی غلام مالک کے حکم کی تعمیل کر کے مالک کے سامنے بڑی بڑی امیدیں لگائے ہوئے خوش خوش جاتا ہے۔ ۱۲-

۲۰۵۹ وَعَنْ اَبِیْ قَتَادَۃَ اَنَّہٗ کَانَ یُحَدِّثُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مُرَّ بِجَنَازَۃٍ فَقَالَ مُسْتَرِیْحٌ اَوْ مُسْتَرَاحٌ مِّنْہُ فَقَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ مَا الْمُسْتَرِیْحُ وَالْمُسْتَرَاحُ مِنْہُ فَقَالَ الْعَبْدُ الْمُؤْمِنُ یَسْتَرِیْحُ مِنْ نَصَبِ الدُّنْیَا وَاَذَاھَا اِلٰی رَحْمَۃِ اللّٰہِ وَالْعَبْدُ الْفَاجِرُ یَسْتَرِیْحُ مِنْہُ الْعِبَادُ وَالْبِلَادُ وَالشَّجَرُ وَالدَّوَآبُّ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

حضرت ابوقتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم تشریف فرما تھے، آپ کے سامنے سے ایک جنازہ گزرا، آپ نے اس جنازہ کو دیکھ کر فرمایا یا تو اس کو راحت ہوگئی یا اس سے راحت ہوگئی، صحابہ نے عرض کیا حضور! آپ جو ارشاد فرما رہے ہیں، ہم اس کا مطلب نہیں سمجھے، اس سے کیا مراد ہے؟ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا سنو! کہ مسلمان بندہ دنیا میں طرح طرح کی مصیبتیں اٹھاتا رہتا ہے۔ مرنے کی وجہ سے وہ ان تمام مصیبتوں سے چھوٹ جاتا ہے اور چونکہ وہ نیکیاں کرتا رہا، اس لیے اللہ تعالیٰ اس پر مہربان ہیں (مرنے سے) وہ راحت الٰہی میں پہنچ جاتا ہے، اور راحت وآرام پاتا ہے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم فرماتے

ہیں دکھ ہیں نے دہ اس سے راحت ہو گئی ، جو کہا اس کا مطلب یہ ہے ) کہ جو ظالم بندہ ، انسان تو انسان بلکہ شہر ، درخت اور جانور اس کے مرنے سے سب کو راحت ہو جاتی ہے[2] . ( اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے ۔

٢٠٦٠/١٢ وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ اَخَذَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِمَنْكِبَيَّ فَقَالَ كُنْ فِي الدُّنْيَا كَاَنَّكَ غَرِيْبٌ اَوْ عَابِرُ سَبِيْلٍ وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ يَقُوْلُ اِذَا اَمْسَيْتَ فَلَا تَنْتَظِرِ الصَّبَاحَ وَاِذَا اَصْبَحْتَ فَلَا تَنْتَظِرِ الْمَسَاءَ وَخُذْ مِنْ صِحَّتِكَ لِمَرَضِكَ

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے میرے دونوں مونڈھے پکڑ کر ارشاد فرمایا ، ابن عمر سنو ( دنیا کو اپنا گھر نہ سمجھنا ) تم دنیا میں ایسے رہو جیسے مسافر ( منزل میں رہتا ہے[3] بلکہ تم اپنے کو سمجھو کہ میں مسافر ہوں راستہ میں چل رہا ہوں[4] اگر شام ہو تو صبح کا انتظار مت کرو[5] جب بیمار ہو جاؤ گے تو تم اعمال نیک

---

[1] کہ جس کے ظلم سے سب تنگ تھے طرح طرح سے لوگوں کو ایذا پہونچ رہی تھی ، اس کے مرنے کی وجہ سے سب کو راحت مل جاتی ہے ۔

[2] اس لیے کہ اس کے ظلم کی وجہ سے سارے عالم میں فساد پھیل گیا تھا ، اور اللہ تعالیٰ اس پر غضب ناک تھے ، اس کے ظلم اور گناہوں کی وجہ سے بارش رک گئی تھی ، طرح طرح سے عالم میں خرابیاں ہو رہی تھیں ، اس کے مرنے کی وجہ سے یہ ساری خرابیاں دور ہو گئی ، بارش کی وجہ سے زمین سرسبز ہو گئی اور زمین پر رہنے والوں کو آرام نصیب ہو گیا اس لیے میں نے اس جنازہ کو دیکھ کر کہا کہ اس کو آرام مل گیا ، یا اس سے سب کو آرام مل گیا

[3] کسی چیز سے دل نہ لگاؤ اس لئے کہ ایک دن اس کو چھوڑنا ہے ، یہاں کی لذتوں سے نفع لینے کی عادت نہ ڈالو ، لوگوں سے گہرا تعلق پیدا نہ کرو ، ایک دن ان کو چھوڑنا ہے ، ہاں خدا ورسول کے حکم کے موافق ان کے حقوق ادا کرتے رہو ، ابن عمر ! تم یہ نہ سمجھنا کہ میں یہاں ہمیشہ رہنے کے واسطے آیا ہوں ، تم ایسے رہو جیسے مشاغل نہ پیدا کرو ، تم مسافر ہو ، آخرت تمہارا اصلی وطن ہے ۔ اصلی وطن میں رہنے کے لیے یہاں سے سامان تیار کر کے چلو ، سنو ابن عمر ! مسافر منزل میں ایک دو روز تو بھی قیام کرتا ہے لیکن تم کو یہاں ایک دو روز بھی قیام کرنے کی امید نہیں ۔

[4] ( مجھے یہاں دنیا میں ایک دن بھی رہنے کی امید نہیں ہے ، کیا معلوم کب وقت آتا ہے اور کب چلنا پڑتا ہے ۔

[5] کیا معلوم تم صبح تک زندہ رہتے بھی ہو یا نہیں ، اور ایسا ہی جب صبح ہو تو شام کا انتظار مت کرو کیا معلوم کہ تم شام تک زندہ رہتے ہو یا نہیں ، ابن عمر ! تم موت کی تیاری میں رہو ) جو وقت ملے اس کو غنیمت سمجھو ، صحت کے زمانہ میں جہاں تک ہو سکے

اعمال نیک کرتے رہو

وَمِنْ حَيَاتِكَ لِمَوْتِكَ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

کرنا چاہو گے نہیں کر سکو گے) ایسا ہی زندگی کو غنیمت جانو، جہاں تک ہو سکے اعمال نیک کرتے رہو اس حدیث کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۲۰۶۱ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَكْثِرُوْا ذِكْرَهَاذِمِ اللَّذَّاتِ الْمَوْتَ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں (مسلمانو! کب تک غفلت میں رہو گے، غفلت دور کرنے کے لیے) لذتوں کے مٹانے والی کو کثرت سے یاد کیا کرو (کچھ سمجھے کہ لذتوں کو مٹانے والی کون چیز ہے؟ سنو) وہ موت ہے، اس حدیث کی روایت ترمذی، نسائی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۲۰۶۲ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ ذَاتَ يَوْمٍ لِاَصْحَابِهٖ اِسْتَحْيُوْا مِنَ اللهِ حَقَّ الْحَيَاءِ قَالُوْا اِنَّا اِنَّا نَسْتَحْيِيْ مِنَ اللهِ يَا نَبِيَّ اللهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ قَالَ لَيْسَ ذٰلِكَ وَلٰكِنْ مَنِ اسْتَحْيٰى مِنَ اللهِ حَقَّ الْحَيَاءِ فَلْيَحْفَظِ الرَّاْسَ وَمَا وَعٰى وَلْيَحْفَظِ الْبَطْنَ وَمَا حَوٰى وَلْيَذْكُرِ الْمَوْتَ وَالْبِلٰى وَمَنْ

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ (ایک روز) نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے صحابۂ کرام سے مخاطب ہو کر ارشاد فرمایا، صاحبو! اللہ تعالیٰ سے ایسا شرماؤ جیسے اس سے شرمانا چاہیے، صحابہ نے عرض کی حضور! اللہ تعالیٰ کی نعمتیں اور اس کے احسانات ہم کو یاد ہیں، الحمد للہ! ہم اس کی فرمانبرداری کیے جا رہے ہیں اس طرح کی فرمانبرداری سے جیسا شرمانا چاہیے ویسا شرمانے کا حق ادا نہیں ہوتا، تم کو اللہ تعالیٰ نے جو سر دیا

---

لہ موت کے بعد کا زمانہ جزاء ملنے کا زمانہ ہے، عمل کرنے کا زمانہ نہیں ہے، ہزار تم عمل کرنا چاہو گے مگر عمل نہیں کر سکو گے!

لہ موت بھولنے سے غفلت میں پڑے ہوئے ہو، جب موت تمہارے سامنے رہے گی تو تم سفر آخرت کی تیاری میں لگ جاؤ گے اور اعمال نیک کر کے خدا کے سامنے سرخرو ہو جانے کے لیے ہمیشہ کوشش کرو گے۔

لہ صحابہ کرام رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے منشاء کو سمجھ گئے کہ حضور یہ فرمانا چاہتے ہیں کہ اللہ کی نعمتوں کو حاصل کر کے اس کے احسانات میں رہ کر پھر اس کی نافرمانی کرنا پڑی تو یہ بے حیائی اور بے شرمی کی بات ہے۔

لہ اس لیے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا! اللہ تعالیٰ کی بے گنتی نعمتوں کے اور کثرت سے احسانات کے مقابلہ میں تمہاری فرمانبرداری کچھ بھی نہیں، اس لیے کہتا ہوں شہ جیسے میں کہتا ہوں اس طرح کرو تو کسی قدر شرمانے کا حق ادا ہو جائے گا، صاحبو! سوچو

آبَادَ الْاٰخِرَةَ تَرَكَ زِيْنَةَ الدُّنْيَا فَمَنْ فَعَلَ ذٰلِكَ فَقَدِ اسْتَحْيٰى مِنَ اللّٰهِ حَقَّ الْحَيَاءِ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ)

اس سے تم کو جو جو نعمتیں مل رہی ہیں، اُن نعمتوں کو یاد کرو، تم کو اللہ تعالیٰ نے جو پیٹ دیا ہے وہ کبھی بڑی نعمت ہے اس سے تم کو کیا فائدے مل رہے ہیں۔ اس کا شکر یہ ہے کہ پیٹ کو حرام غذا سے بچاؤ، ہمیشہ موت کو یاد کرتے رہو، اور دنیا اور دنیا کی زینت کو چھوڑ دو، سمجھا جائے گا کہ اللہ تعالیٰ سے جیسا شرمانا چاہیے ویسا شرما رہے ہیں اس حدیث کی روایت امام احمد اور ترمذی نے کی ہے۔

---

لہ اس کا شکر یہ ہے کہ غیر خدا کے آگے سر نہ جھکانا جس نے سر دیا ہے اس کے سامنے سر جھکانا چاہیئے، تکبر اور غرور سے سر نہ اکڑانا، اور سر میں بُرے خیالات اور عقائد باطلہ نہ جمع کرنا، سر میں تمہارے زبان دی ہے آنکھیں دی ہیں اور کان دیئے ہیں ان میں سے ایک ایک کیا کیسی کیسی نعمت ہے۔ اگر کسی میں بیماری سے نقصان آجائے اس وقت اس نعمت کی قدر ہوتی ہے اس لیے تم ان نعمتوں کو زبان آنکھ اور کان کو خدا کی نافرمانی میں صرف نہ کرنا جس نے یہ نعمتیں دی ہیں اسی کی اطاعت میں رکھنا مثلاً کان سے غیبت، جھوٹ اور فحش باتیں نہ سننا اور آنکھ سے نامحرم کی طرف نہ دیکھنا اور زبان سے جھوٹ غیبت اور بری باتیں نہ کہنا چاہیے اور پھر سوچو۔

ٹہ اور پیٹ کے متعلقات میں دل ہے اس میں علم دین اور معرفت حق جمع کرو، اور دل کو ماسوائے اللہ کی محبت سے دور رکھو، سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ کی محبت پیدا کرو اور پیٹ کے متعلقات میں شرمگاہ ہے ہاتھ پاؤں ہیں ان سے اللہ تعالیٰ کی نافرمانی نہ کرو، ان سب کو اللہ کی خوشنودی اور اس کی رضامندی کے کاموں میں لگائے رکھو، خلاصہ یہ ہے کہ جسم کو اور سارے اعضاء کو اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور فرماں برداری میں رکھنے سے سمجھا جائے گا کہ تم اللہ تعالیٰ سے ایسا شرما رہے ہو جیسا کہ شرمانا چاہیئے، جسم کو اور سارے اعضاء کو اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور فرمان برداری میں رکھنے کے دو علاج بتاتا ہوں سنو! ایک تو یہ ہے کہ

تہ موت کے بعد قبر میں جسم کے سڑنے گلنے کو بھی سوچتے رہو تو تمہارے دل میں رقت پیدا ہوگی، جس کے سبب سے تم جسم کو اور تمام اعضاء کو اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور فرماں برداری میں رکھو گے اور دوسرا علاج یہ ہے کہ دنیا اور دنیا کی زیب و زینت جن کے پیش نظر رہتی ہے وہ جسم کو اور تمام اعضاء کو اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور فرمان برداری میں نہیں رکھ سکتے ہیں اس لیے تم خوب سوچو کہ تم نے دنیا میں ہمیشہ رہنا نہیں ہے ایک دن دنیا چھوڑ کر اللہ تعالیٰ کے سامنے جانا ہے، اس لیے

ٹہ دنیا میں زاہدانہ زندگی بسر کرو تو تم جسم کو اور تمام اعضاء کو اللہ تعالیٰ کی اطاعت میں رکھ سکو گے، تو

# تمہید

اللہ تعالٰے کا ارشاد ہے ”یُحِبُّھُمْ وَ یُحِبُّوْنَہٗ“ (اللہ تعالٰی مسلمانوں سے محبت رکھتے ہیں اور مسلمان اللہ تعالٰے سے محبت رکھتے ہیں) ایک اور جگہ ارشاد ہوا ہے ”وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ“ (مسلمان سب سے زیادہ اللہ سے محبت رکھتے ہیں) اس سے معلوم ہوا کہ مسلمانوں کو اللہ تعالٰی سے اور اللہ تعالٰی کو مسلمانوں سے محبت کا تعلق ہے، اور یہ قاعدہ ہے کہ دوست دوست کے ساتھ مہربانیاں اور سرفرازیاں کرنا چاہتا ہے بعض موانعات کی وجہ سے سرفرازی نہیں کرسکتا ہے، جب موانعات اٹھ جاتے ہیں تو دوست کو سرفراز کرنے کا موقع ملتا ہے، ایسا ہی اللہ تعالٰی کو خاص طور پر مسلمانوں سے مہربانی کرنے کا اور ان کو سرفراز کرنے کا دنیا میں رہنے کی وجہ سے موقع نہیں مل رہا ہے گو دنیا میں بھی ان پر مہربان ہے اور ان کو سرفراز کر رہا ہے مگر آخرت میں جو مہربانیاں اور سرفرازیاں ہوں گی مسلمان کو دنیا میں رہنے کی وجہ سے اللہ تعالٰی نہیں دے رہا ہے، مسلمانوں کو دنیا چھوڑ کر خاص مہربانیاں اور سرفرازیاں حاصل کرنے کے لیے آخرت میں جانا ضرور ہے، اس لیے اللہ تعالٰی موت جو مثل ایک تحفہ اور ہدیہ کے ہے اس کو بھیج کر مسلمان کو سرفراز کرنے کے لیے آخرت میں بلاتے ہیں اس لیے۔

۲۰۶۳ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ تُحْفَۃُ الْمُؤْمِنِ الْمَوْتُ۔ (رَوَاہُ الْبَیْھَقِیُّ فِیْ شُعَبِ الْاِیْمَانِ) [۱۵]

حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ تعالٰی عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ مسلمان کے لیے موت مثل تحفہ اور ہدیہ کے خوش گوار ہے، اس حدیث کی روایت بیہقی نے شعب الایمان میں کی ہے۔

۲۰۶۴ وَعَنْ بُرَیْدَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَلْمُؤْمِنُ یَمُوْتُ بِعَرَقِ الْجَبِیْنِ۔ (رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَالنَّسَائِیُّ وَابْنُ مَاجَۃَ) [۱۶]

حضرت بریدہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ مسلمان (جب اس کا خاتمہ بالخیر ہوتا ہے تو) مرتے وقت اس کی پیشانی پر پسینہ آتا ہے اس حدیث کی روایت ترمذی، نسائی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۲۰۶۵ وَعَنْ عُبَیْدِ اللّٰہِ بْنِ خَالِدٍ [۱۷]

ابو داؤد کی روایت میں حضرت عبید اللہ

---

۱؎ کہ اس کے ذریعہ سے اللہ تعالٰے کا قرب نصیب ہوگا طرح طرح کی نعمتیں اور راحت و آرام ملے گا۔
۲؎ اس لیے کہ خاتمہ بالخیر ہونے کی یہ بھی ایک علامت ہے)

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَوْتُ الْفَجْأَةِ اَخْذَةُ الْاَسَفِ رَوَاهُ اَبُوْدَاؤُدَ وَزَادَ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ وَرَزِيْنٌ فِيْ كِتَابِهٖ اَخْذَةُ الْاَسَفِ لِلْكَافِرِ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِ۔

بن خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ یکایک اور اچانک مرجانا اللہ تعالیٰ کے غضب کی علامت ہے (کس کے لیے اس وجہ سے کہ بیہقی اور رزین دونوں نے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ یکایک مرنا کافر کے حق میں غضب الٰہی کی علامت ہے اور مسلمان کے لیے یکایک مرنا رحمت الٰہی کی علامت ہے۔

## بَابُ مَا يُقَالُ عِنْدَ مَنْ حَضَرَهُ الْمَوْتُ

## باب، جس شخص کو موت آرہی ہو تو اس کے پاس کیا پڑھا جائے۔

ف، موت قریب ہونے کے آثار و علامات یہ ہیں، سانس اُکھڑ جائے اور جلدی جلدی چلنے لگے ٹانگیں ڈھیلی پڑ جائیں کہ ٹانگوں کو کھڑا کیا جائے تو کھڑی نہ ہو سکیں، ناک ٹیڑھی ہو جائے اور کنپٹیاں بیٹھ جائیں جب یہ آثار و علامات ظاہر ہو جائیں تو اس کے سامنے بیٹھ کر زور زور سے کلمہ پڑھو، تاکہ تمہیں پڑھتے سن کر وہ خود بھی کلمہ پڑھنے لگے اور اس کو کلمہ پڑھنے کا حکم نہ کرو، کیونکہ وہ وقت بڑا مشکل ہے، نہ معلوم اس کے منھ سے کیا نکل جا دے اور اس کے پاس بیٹھ کر سورۂ یٰسین اس طرح پڑھو کہ وہ سن سکے۔ سورہ یٰسین پڑھنے سے سکرات کی سختی میں کمی ہوتی ہے اور اس وقت اس کے سامنے ایسی باتیں نہ کرو کہ اس کا دل دنیا کی طرف مائل ہو جائے۔ (اشعۃ اللمعات) ۲

۱۔ وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ
وَلَوْ تَرٰۤى اِذِ الظّٰلِمُوْنَ فِيْ غَمَرٰتِ الْمَوْتِ وَالْمَلٰٓئِكَةُ بَاسِطُوْۤا اَيْدِيْهِمْ اَخْرِجُوْۤا اَنْفُسَكُمْ اَلْيَوْمَ تُجْزَوْنَ عَذَابَ الْهُوْنِ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
اور کبھی تم دیکھو جس وقت ظالم موت کی سختیوں میں اور فرشتے ہاتھ پھیلائے ہوئے ہیں کہ نکالو اپنی جانیں آج خواری کا عذاب دیا جائے گا۔ (سورۃ الانعام، ۹۳)

ف،۔ فرشتوں کا یہ کلام اظہار غضب کے لیے ہے، ورنہ جان نکالنا خود فرشتوں کا کام ہے نہ کہ کفار کا، اس آیت سے معلوم ہوا کہ کافر کو سختی موت زیادہ ہوتی ہے، جان کنی کی شدت کے عذاب اور دنیا کے چھوٹ جانے کا صدمہ ہوتا ہے۔

وَقَوْلُهٗ،
اَلنَّارُ يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا غُدُوًّا

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
آگ جس پر صبح و شام پیش کئے جاتے ہیں

وَّعَشِيًّا ۔ (سورۃ المؤمن ، ۴۶)

ف:۔ اس طرح کہ ان کی نیروں میں دوزخ کی گرمی تو ہر وقت ہی رہتی ہے، مگر آگ کی پیشی صبح و شام ہوتی رہے گی قیامت تک، تیرسے مراد عالم برزخ ہے، اس سے تین مسئلے معلوم ہوئے ایک یہ کہ عذاب قبر برحق ہے، دوسرا یہ کہ عذاب قبر جہنم میں داخل ہو کر نہ ہوگا، بلکہ دور سے دوزخ کی گرمی پہنچا کر، تیسرے یہ کہ حساب قبر صرف ایمان کا ہے حساب قیامت میں ایمان و اعمال دونوں کی جانچ ہے، اس لیے کہ اس آیت میں آل فرعون کے لیے دو عذابوں کا ذکر ہوا، جہنم کی آگ پر پیش ہونا قیامت سے پہلے، پھر قیامت میں دوزخ میں عذاب ہونا، ان کو بتلایا جاتا ہے کہ تم قیامت کے روز اس ہولناک عذاب میں داخل کئے جاؤ گے، اگر ایک ہی وقت ان کو دوزخ میں داخل کیا جاتا تو یہ اچھا تھا، اس سے کہ بار بار ان کو دکھایا جائے کہ دوزخ میں ان کا یہ مقام ہے کیوں کہ جو پریشانی اور تکلیف اس سے ہوتی ہے وہ اُن کے لیے بہت بڑا عذاب ہے۔

۳۔ وَقَوْلُهٗ ، اللہ تعالٰی کا فرمان ہے۔

كَذٰلِكَ يَجْزِي اللّٰهُ الْمُتَّقِيْنَ الَّذِيْنَ تَتَوَفّٰىهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ طَيِّبِيْنَ يَقُوْلُوْنَ سَلٰمٌ عَلَيْكُمُ ادْخُلُوا الْجَنَّةَ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

اللہ ایسا ہی صلہ دیتا ہے پرہیز گار لوگوں کو وہ جن کی جان نکالتے ہیں فرشتے ستھرے پن میں یہ کہتے ہوئے کہ سلامتی ہو تم پر، جنت میں جاؤ بدلہ اپنے کئے کا۔ (سورۃ النحل، ۳۲)

ف:۔ معلوم ہوا کہ اعتبار خاتمہ کا ہے، متقی وہ ہے جس کا خاتمہ تقوی پر ہو، یہ بھی معلوم ہوا کہ جان نکالنے کے وقت بہت فرشتے حاضر ہوتے ہیں، ملک الموت اور ان کے خدام بھی، یہ بھی معلوم ہوا کہ یہ فرشتے بیک وقت سارے عالم میں موجود ہوتے ہیں۔

ف:۔ موت کے فرشتے مومن کو سلام کر کے آتے ہیں، اور جنت کی خوشخبری دے کر جان نکالتے ہیں، تاکہ نزع آسان ہو۔

۲۰۶۶ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ وَّاَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقِّنُوْا مَوْتَاكُمْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت ابو سعید اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہما ان دونوں حضرات سے روایت ہے یہ دونوں حضرات فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جس شخص کی موت قریب آگئی ہے اور سکرات شروع ہوگئی ہو تو) اس کے سامنے آواز سے کلمہ توحید "لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ" (اس طرح) پڑھے (کہ مرنے والا اس کو

سنے اور کلمہ توحید اسے یاد آجائے) اس حدیث کی روایت مسلم نے کی ہے۔

ف: در مختار میں مذکور ہے کہ اس طرح کی تلقین کرنا مستحب ہے، اور بعض نے اس کو واجب بھی قرار دیا ہے، مرنے والے کو کلمہ توحید پڑھنے کا حکم نہ کرے کہ وہ سکرات کی تکلیف کی وجہ سے کہیں انکار نہ کر دے، اگر مرنے والا ایک دفعہ کلمہ توحید پڑھ لے تو دوبارہ اس کو کلمہ توحید پڑھنے پر اصرار نہ کرے ہاں! اگر وہ کلمۂ توحید پڑھنے کے بعد دنیا کی کوئی بات کیا ہو تو اس کے سامنے پھر کلمۂ توحید پڑھے، تاکہ وہ اس کو سن کر خود بھی کلمۂ توحید پڑھے اور اس کا آخر کلام لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ہو ایسا ہی دفن کے بعد بھی قبر کے پاس بیٹھ کر کلمہ توحید لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ آواز سے پڑھنا اہل سنت و جماعت کے نزدیک جائز ہے، جیسا کہ جوہرہ میں مذکور ہے، اس لیے کہ مردہ اس کو سنتا ہے اور اس کو فرشتوں کے سوال و جواب دینے میں سہولت ہوتی ہے۔ قبر کے پاس بیٹھ کر تلقین ان الفاظ سے کی جائے۔

يَا فُلَانُ يَا ابْنَ فُلَانٍ اُذْكُرْ مَا كُنْتَ عَلَيْهِ وَقُلْ رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّبِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَبِيًّا۔

یعنی مردہ کا نام اور اس کے باپ کا نام لے کر یہ کہے کہ دنیا میں جیسے تو توحید اور رسالت کا اقرار کیا کرتا تھا۔ اب بھی فرشتوں کے سامنے توحید و رسالت کا اقرار کر ڈرتا نہیں، کچھ غمزدہ نہیں ہوتا اسی طرح کہنا کہ میں دل سے راضی ہوں کہ اللہ میرا رب ہے، اور دین میرا اسلام ہے اور رسول میرے حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔

تلقین کرنے والے سے جب مردہ یہ سنتا ہے اور پہلی فرشتوں کو جواب دینا چاہتا ہے تو فرشتے کہتے ہیں اس کے بھائی نے اس کو سکھا دیا ہے اب اس سے پوچھنے کی ضرورت نہیں ایسا ہی درمختار میں مذکور ہے اور امام سیوطی نے اپنے رسالہ میں ایسی ہی تصریح کی ہے اور جوہرہ میں یہ بھی مذکور ہے کہ قبر میں جن سے سوال نہیں ہوتا ہے، ان کو تلقین نہیں کرنا چاہیئے اور شرح منیہ میں لکھا ہے کہ جس سے قبر میں سوال نہیں ہوتا وہ آٹھ لوگ ہیں۔

## آٹھ قسم کے لوگوں پر قبر میں سوال نہیں ہوتا

(۱) پہلا وہ شخص جو اللہ کی راہ میں کافروں کے مقابلہ میں لڑ کر شہید ہونے والا۔ (۲) دوسرا وہ شخص

ہے جو سرحد اسلام پر سرحد کی حفاظت کر رہا ہے اور وہ اپنی موت سے مر گیا تو اُس سے بھی قبر میں سوال نہیں ہوتا ہے (۳) تیسرا شخص جس سے قبر میں سوال نہیں ہوتا وہ ہے جو طاعون میں مبتلا ہو کر مرے (۴) چوتھا وہ شخص جس سے قبر میں سوال نہیں ہوتا ہے وہ ہے جو طاعون کے زمانہ میں کسی دوسری بیماری میں مبتلا ہو کر مرے بشرطیکہ وہ اس پر صابر اور طالب ثواب رہا ہو (۵) پانچویں وہ لوگ جن سے قبر میں سوال نہیں ہوتا وہ صدیق ہیں، جو انبیاء کرام کی امت میں سب سے زیادہ رتبے کے ہوتے ہیں، جن میں کمال باطنی بھی ہوتا ہے اور جن کو عرف میں اولیاء کہا جاتا ہے (۶) چھٹے نابالغ بچے ہیں جن سے قبر میں سوال نہیں ہوتا ہے (۷) ساتویں وہ لوگ ہیں جو جمعہ کے دن یا شب جمعہ مرے ہوں، ان سے قبر میں سوال نہیں ہوتا۔ (۸) آٹھواں وہ شخص جس سے قبر میں سوال نہیں ہوتا وہ ہے جو ہر رات میں سونے سے پہلے سورہ تبارک الملک پڑھ کر سوتا ہو، اور بعض علماء فرماتے ہیں کہ وہ شخص جو اپنے مرض الموت میں سورۃ قل ھو اللہ احد پڑھا ہو، اس سے بھی قبر میں سوال نہیں ہوتا ہے۔ ۱۲

۲۰۶۷ وَعَنْ مُّعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ كَانَ اٰخِرَ كَلَامِهٖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ دَخَلَ الْجَنَّةَ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ موت کے وقت جس کا آخری کلام لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ہو وہ جنت میں داخل ہوگا۔ اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔

ف اس حدیث شریف میں فرمایا گیا ہے کہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ جس کا آخری کلام ہو، وہ جنت میں داخل ہوگا۔ مراد لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰہ سے پورا کلمہ طیبہ یعنی لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ یہ ایسا ہی ہے جیسے جز کہہ کر کل مراد لیتے ہیں۔ مثلاً کوئی کہے کہ قل ھو اللہ پڑھنے کا یہ ثواب ہے تو اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ پوری سورۂ قل ھو اللہ پڑھنے پر یہ ثواب ملتا ہے، ایسا ہی لا الٰہ الا اللہ پڑھنے کا جو حکم ہو رہا ہے، جز کہا گیا ہے، مراد پورا کلمہ پڑھنا ہے یعنی جس کا آخر کلام لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ہو، وہ جنت میں داخل ہوگا اور اس حدیث شریف میں یہ بھی اشارہ ہے کہ مرنے والے کے سامنے "لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ" آواز سے پڑھ کر تلقین کی جائے تاکہ مرنے والا بھی زبان سے یا دل میں لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ" پڑھے اور اس کلمۂ طیبہ پر اس کا خاتمہ ہو اور وہ جنت میں داخل ہو جائے۔ ۱۲

۲۰۶۸ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ

حضرت عبد اللہ بن جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ

وَسَلَّمَ لَقِّنُوْا مَوْتَاكُمْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ لِلْاَحْيَاءِ قَالَ اَجْوَدُ وَاَجْوَدُ

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جس شخص کی موت قریب آ گئی ہو اس کو ذیل کے الفاظ کی تلقین کرو۔[1]

اللہ تعالیٰ ہی معبود ہے، اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ بڑے حلم والے ہیں[2] اور وہ کریم بھی ہے[3] اس کی جو عظمت تمہارے ذہن میں آئے، اس سے وہ پاک ہے اور اس سے زیادہ عظمت والا ہے عرش عظیم کا وہ مالک ہے[4]

(اے اللہ ایک مجھ پر ہی کیا آپ کا فضل وکرم ہو رہا ہے) آپ رب العالمین ہیں (سارے عالم پر آپ کا فضل وکرم ہے، ایسے فضل وکرم والے سے ایسی ہی فضل وکرم کی امید لئے ہوئے آیا ہوں)

یہ سن کر صحابہ کرام نے عرض کی کہ حضور یہ دعا (اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم کی امیدوار بناتی ہے، زندوں کو بھی تو اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم کی ضرورت ہے، اگر ہم یہ دعا زندوں کو سکھائیں تو کیسا ہے، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا بہت

---

[1] تاکہ وہ اللہ تعالیٰ کی صفات سنے اور اس کے ذہن میں وہ صفات موجود ہوں، اور اسی پر اس کا خاتمہ ہو جائے اور اس کو اللہ تعالیٰ کے ساتھ حُسن ظن پیدا ہو، اور وہ اللہ تعالےٰ سے بڑی بڑی امیدیں لگائے ہوئے دنیا سے چل بسے، وہ الفاظ یہ ہیں۔

[2] زندگی میں تم نے جو کوئی قصور کیا ہو تو اس نے تم کو اپنے حلم کی وجہ سے سزا نہیں دی، اب مرنے کے بعد بھی ایسا ہی حلم کی وجہ سے وہ تمہارے گناہوں کو در گذر فرمائے گا۔

[3] بے مانگے عطا فرماتا ہے۔ زندگی میں تم کو بڑی بڑی نعمتیں دی تھیں، ایسا ہی مرنے کے بعد بھی اُخروی نعمت عطا فرمائے گا۔

[4] جس کی یہ شان ہو، اس کے سامنے تمہارے گناہ کیا چیز ہیں، تم ڈرو مت اس کی رحمت کی اُمید کئے ہوئے اس کے سامنے جاؤ، وہ تم پر تمہاری امید سے زیادہ رحمت نازل کرے گا، جب تم اس کو اپنے اوپر اس طرح فضل وکرم کرتا ہوا دیکھو گے تو بے اختیار تمہارے منہ سے نکلے گا۔

بہتر ہے بہت بہتر ہے (زندوں کو بھی تو زندگی میں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم کا امیدوار رہنا چاہئے ضرور یہ دعا زندوں کو بھی سکھایئے) اس حدیث کی روایت ابن ماجہ نے کی ہے۔

۲۰۶۹ وَعَنْ مَعْقِلِ بْنِ يَسَارٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِقْرَءُوْا سُوْرَةَ يٰسٓ عَلٰى مَوْتَاكُمْ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوُدَ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت معقل بن یسار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جس شخص کی موت قریب آگئی ہو (اور اس کو سکرات شروع ہو گئی ہو) تو (اس کے نزدیک بیٹھ کر) اس کے سامنے سورۂ یٰسین پڑھا کرو لے اس حدیث کی روایت امام احمد، ابو داؤد اور ابن ماجہ نے کی ہے۔ ۱۲۰

۲۰۷۰ وَعَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ وَهُوَ يَمُوْتُ فَقُلْتُ اِقْرَأْ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ السَّلَامَ۔

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

حضرت محمد بن المنکدر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ میں حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی خدمت میں ایسے وقت حاضر ہوا کہ وہ سکرات کی حالت میں تھے، میں نے اُن سے عرض کیا کہ حضرت آپ اب دنیا سے جا رہے ہیں (اور عالم برزخ میں سب سے پہلا کام آپ کا یہ ہوگا کہ آپ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے شرف ملاقات حاصل کریں گے۔ تو) میرا سلام بھی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت اقدس میں پہنچا دیجئے۔ اس کی روایت ابن ماجہ نے کی ہے۔

ف:۔ محبان رسول کے لیے یہ حدیث شریف بڑی تسلی دلاتی ہے، اگر ابھی وقت نہیں آیا ہو کہ تم حضور کی خدمت اقدس میں پہنچ سکو تو کیا ہوا، تمہارا سلام تو مرنے والے کے ذریعہ سے بھی دربارِ نبوت میں پہنچ جاتا ہے، اس لیے کہ تم اپنے اس سلام کو جس مرنے والے

لے اس سے مرنے والے پر سکرات آسان ہوتی ہے، دوسری حدیث سے بھی ایسا ہی معلوم ہوتا ہے۔

کو پہنچانے کے بیے کہتے ہیں، اس پر تمہارے سلام کو حضور کی خدمت میں پہنچانا ضروری ہو جاتا ہے۔ ایسا ہی ردالمحتار میں شرنبلالی کے حوالہ سے کہا ہے۔ ۱۲

۱۶۰۲ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ كَعْبٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ لَمَّا حَضَرَتْ كَعْبًا الْوَفَاةُ اَتَتْهُ اُمُّ بِشْرٍ بِنْتُ الْبَرَاءِ بْنِ مَعْرُوْرٍ فَقَالَتْ يَا اَبَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اِنْ لَقِيْتَ فُلَانًا فَاقْرَأْ مِنِّي السَّلَامَ فَقَالَ غَفَرَ اللّٰهُ لَكِ يَا اُمَّ بِشْرٍ نَحْنُ اَشْغَلُ مِنْ ذٰلِكَ فَقَالَتْ يَا اَبَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَمَا سَمِعْتَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ اَرْوَاحَ الْمُؤْمِنِيْنَ فِيْ طَيْرٍ خُضْرٍ تَعْلُقُ بِشَجَرِ الْجَنَّةِ قَالَ بَلٰى قَالَتْ فَهُوَ ذَاكَ۔

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَالْبَيْهَقِيُّ فِيْ كِتَابِ الْبَعْثِ وَالنُّشُوْرِ)

حضرت عبدالرحمٰن بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے اور وہ اپنے والد حضرت کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت کعب کی وفات کا وقت قریب آیا، تو ان کے پاس ام بشر بنت براء بن معرور آئیں اور کہنے لگیں کعب! اگر بشر سے تمہاری ملاقات ہو جائے، تو ان کو میرا سلام پہونچائیے۔ کعب فرماتے ہیں ام بشر تم کیا کہہ رہی ہو! معلوم نہیں وہاں کیا پیش آنا ہے، ہم اپنی حالت میں پریشان رہیں گے (لوگوں کو سلام پہونچانے کا کیسا موقع آئے گا) ام بشر کہنے لگیں کعب تم یہ کیا کہہ رہے ہو؛ (مسلمان کو وہاں پریشانی نہیں ہے بلکہ امن چین ہے) تم بھی سنے ہوں گے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کیا فرماتے ہیں؛ حضور کا ارشاد ہے کہ مسلمانوں کی روحیں سبز پرندوں کے خول میں بیٹھے ہوئے جنت کے درختوں میں میوہ خوری کرتی پھریں گی حضرت کعب فرماتے ہیں، ہاں میں نے بھی حضور کو ایسا ہی فرماتے سُنا ہے پھر ام بشر فرمائیں، کہ آپ بھی جنت میں ایسے ہی سیر کرتے پھریں گے اس حدیث کی روایت ابن ماجہ نے کی ہے، اور بیہقی نے بھی اس کی روایت کتاب البعث والنشور میں کی ہے۔ ۱۲

لہ اب تم دوسرے عالم میں جا رہے ہو، تم جانتے ہو کہ میرے فرزند بشر کا انتقال ہو چکا ہے، مجھے ان کی جدائی کا بڑا صدمہ ہے اپنی تسلی کے لیے کہتی ہوں کہ۔

لہ وہاں پریشانی کا کیا ذکر ہے بلکہ وہاں آپس میں ملاقات ہوتی رہے گی، اسی لیے کہتی ہوں کہ تم میرے فرزند بشر کو میرا سلام پہونچا دیجیے۔

۲۰۷۲ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَبَّلَ عُثْمَانَ بْنَ مَظْعُوْنٍ وَهُوَ مَيِّتٌ وَّهُوَ يَبْكِيْ حَتّٰى سَالَ دُمُوْعُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَلٰى وَجْهِ عُثْمَانَ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْدَاؤُدَ وَابْنُ مَاجَةَ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ آپ فرماتی ہیں کہ حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ تعالیٰ عنہ (جو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے رضاعی بھائی تھے) کے مرنے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے روتے ہوئے ان کا بوسہ لیا اور (اس وقت) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (اس قدر رو رہے تھے کہ آپ کے) آنسو حضرت عثمان بن مظعون کے چہرہ پر بہہ رہے تھے۔ اس کی روایت ترمذی ابوداؤد اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

ف:۔ البحرالرائق میں مجتبیٰ کے حوالہ سے لکھا ہے کہ میت کو بوسہ دینا جائز ہے، اور عمدۃ القاری میں بھی ایسا ہی مذکور ہے اور مرقات میں لکھا ہے کہ مردہ پر بغیر آواز کے آنسوؤں سے رونا جائز ہے ۱۲۔

۲۰۷۳ وَعَنْهَا قَالَتْ إِنَّ اَبَا بَكْرٍ قَبَّلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَهُوَ مَيِّتٌ۔

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ[۱] صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد[۲] رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی پیشانی مبارک پر ابوبکر صدیق نے (کئی مرتبہ) بوسہ دیئے[۳]، اس حدیث کی روایت، ترمذی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

[۱] حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے جو محبت تھی وہ سب کو معلوم ہے

[۲] جو صدمہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کو ہوا ہوگا اور وہ حضرت صدیق کا ہی دل جانتا ہے مگر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے قلب مبارک میں برداشت کی جو قوت تھی اور وہ اوروں کے قلب میں ایسی نہیں تھی، اس لیے حضرت ابوبکر صدیق خود بھی برداشت کر رہے تھے، اور بڑے بڑے صحابۂ کرام کو تسلی بھی دے رہے تھے، اپنی تسلی کے لیے فرطِ محبت سے

[۳] اور بار بار کہتے تھے وا خلیلاہ! وا صفیاہ! وا نبیاہ! میرے دلی دوست آپ کے بعد مجھے کیسی تسلی آئے گی۔ بجز حضور کی یاد کے کوئی چیز سے تسلی نہیں ہوگی۔ بالآخر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کا غم حضرت ابوبکر صدیق کی وفات کا سبب بنا

۲۰۷۴
۹
وَعَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا حَضَرْتُمُ الْمَرِيْضَ اَوِ الْمَيِّتَ فَقُوْلُوْا خَيْرًا فَاِنَّ الْمَلٰٓئِكَةَ يُؤَمِّنُوْنَ عَلٰى مَا تَقُوْلُوْنَ ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں، جب تم کسی بیمار کے پاس (عبادت کے لیے جاؤ اس کے لیے دعاء خیر کرو) اور اس کو شفا ہو جائے ایسا ہی اگر تم کسی ایسے شخص کے پاس جاؤ کہ جس کی موت قریب آگئی ہے اور وہ سکرات میں مبتلا ہے تو اس کے لیے بھی دعائے خیر کرو، فرشتے اس وقت حاضر رہتے ہیں، تم جو دعاء کرتے ہو اس پر وہ آمین کہتے ہیں، اس حدیث کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۰۷۵
۱۰
وَعَنْهَا قَالَتْ دَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى اَبِيْ سَلَمَةَ وَقَدْ شَقَّ بَصَرُهٗ فَاَغْمَضَهٗ ثُمَّ قَالَ اِنَّ الرُّوْحَ اِذَا قُبِضَ تَبِعَهُ الْبَصَرُ فَضَجَّ نَاسٌ مِّنْ اَهْلِهٖ فَقَالَ لَا تَدْعُوْا عَلٰى اَنْفُسِكُمْ اِلَّا بِخَيْرٍ فَاِنَّ الْمَلٰٓئِكَةَ يُؤَمِّنُوْنَ عَلٰى مَآ

حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، وہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ابو سلمہ کے انتقال کے بعد ابو سلمہ کے گھر تشریف لائے اور ملاحظہ فرمایا کہ ابو سلمہ کی آنکھیں کھلی ہوئی ہیں، تو آپ نے ان کی آنکھیں بند کیں اور فرمایا روح نکل جانے سے بینائی بھی اس کے ساتھ چلی جاتی ہے، حضور انور صلی اللہ

---

لہ اور اس کی شفاء کے لیے دعاء کرو، فرشتے اس وقت حاضر رہتے ہیں اور تم جو کچھ کہو گے اس پر آمین کہتے ہیں۔ مریض کے لیے اچھی دعا کرو تاکہ تمہاری دعاء فرشتوں کے آمین کہنے سے قبول ہو جائے

لہ اور اس کی شفاء کی بھی دعا کرو اور اس کے سامنے مایوسی کے الفاظ نہ کہو

سہ (ایسا ہی جب کوئی شخص مرجائے اور تم اس کے ورثاء کو پرسہ دینے کے لیے جاؤ تو مرنے والا گو کیسا ہی برا ہو، اس وقت اس کی برائیاں ظاہر مت کرو، مرنے والے کے لیے مغفرت کی دعاء کرو، فرشتے اس وقت حاضر رہتے ہیں، تم جو کچھ کہو گے اس پر آمین کہتے ہیں، تمہاری مغفرت کی دعاء سے شاید اللہ تعالیٰ اس پر رحم کرے اور اس کی مغفرت ہو جائے

سکہ جب روح نکالنے کے لیے فرشتے آتے ہیں تو مرنے والا یہ سماں دیکھتا رہتا ہے۔

ھہ اور اس میں آنکھ بند کرنے کی قوت باقی نہیں رہتی۔ اس لیے آنکھ کھلی کی کھلی رہ جاتی ہے، اس لیے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ابو سلمہ کی آنکھیں بند کر دیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ مردے کی آنکھیں بند کر دیا کریں۔

وَسَلَّمَ مَنِ اتَّبَعَ جَنَازَةَ مُسْلِمٍ إِيْمَانًا وَّاحْتِسَابًا وَكَانَ مَعَهٗ حَتّٰى يُصَلّٰى عَلَيْهَا وَيَفْرُغَ مِنْ دَفْنِهَا فَإِنَّهٗ يَرْجِعُ مِنَ الْاَجْرِ بِقِيْرَاطَيْنِ. كُلُّ قِيْرَاطٍ مِّثْلُ اُحُدٍ وَّمَنْ صَلّٰى عَلَيْهَا ثُمَّ رَجَعَ قَبْلَ اَنْ تُدْفَنَ فَإِنَّهٗ يَرْجِعُ بِقِيْرَاطٍ ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

ارشاد فرماتے ہیں کہ جو مسلمان کسی مسلمان کے جنازہ کے ساتھ ساتھ چلا اور اس سے اس کی کوئی اور غرض نہیں ہے بلکہ صرف ثواب حاصل کرنا چاہتا ہے، پھر اس پر نماز جنازہ بھی پڑھی اور اس کے دفن کرنے میں بھی شریک رہا (لوگ اس کے ثواب کی مقدار اُحد کے پہاڑ سمجھتے ہوں گے انہیں اس کا یہ عمل ایسا ہے کہ جس کا) ثواب اس کو دو قیراط ملا ہے اور ہر قیراط کے ثواب کی مقدار اُحد پہاڑ کے برابر ہوتی ہے اور اگر کوئی صرف نماز جنازہ پڑھ کر واپس ہو گیا اور دفن میں شریک نہ رہا (تو یہ بھی کچھ کم نہیں) صرف نماز جنازہ پڑھ کر واپس ہونے والے کو ایک قیراط ثواب ملتا ہے جو اُحد کے پہاڑ کے برابر ہوتا ہے اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے ۔

۲۱۰۷ وَعَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ نَعَى لِلنَّاسِ النَّجَاشِيَّ الْيَوْمَ الَّذِيْ مَاتَ فِيْهِ وَخَرَجَ بِهِمْ اِلَى الْمُصَلّٰى فَصَفَّ بِهِمْ وَكَبَّرَ اَرْبَعَ تَكْبِيْرَاتٍ ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم[1] نے شاہ نجاشی کی موت کی خبر صحابہ کرام کو دی اور صحابۂ کرام سے فرمایا کہ شاہ نجاشی کی نماز جنازہ پڑھنے کے لیے عید گاہ چلو، صحابہ کو لے کر عید گاہ تشریف لے گئے[2] جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سب صحابہ کو لے کر عید گاہ میں نجاشی کی نماز جنازہ ادا فرمارہے تھے تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے پہلے صفیں درست فرمائیں[3]

---

[1] ایک روز صحابہ کرام کے ساتھ مسجد نبوی میں تشریف فرما تھے یکایک حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو کشف ہوا کہ حبشہ کے نجاشی شاہ کا انتقال ہو گیا ہے، اسی وقت حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام،

[2] (باوجودیکہ حضور نجاشی کی موت کا کشف ہونے کے وقت مسجد میں تشریف فرما تھے، مسجد میں نماز جنازہ نہ پڑھ کر)

[3] (اور عید گاہ میں نماز جنازہ ادا فرمائی، اگر نماز جنازہ مسجد میں ادا کرنا جائز ہوتا تو مسجد ہی میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نجاشی کی نماز جنازہ ادا فرماتے۔ اس سے معلوم ہوا کہ مسجد میں نمازِ جنازہ کا ادا کرنا مکروہ تحریمی ہے اور یہی مذہب حنفی ہے

[4] (بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نجاشی کی غائبانہ نماز جنازہ ادا

فرما رہے تھے، حالانکہ ایسا نہیں ہے بلکہ واقعہ یہ ہے کہ حضور کو کشف ہو گیا تھا اور نجاشی کا جنازہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سامنے آگیا تھا، اور حضور جنازہ کو دیکھ کر نماز پڑھا رہے تھے۔ اب رہا یہ شبہ کہ صحابہ جو مقتدی تھے اُن کو نجاشی کا جنازہ نظر نہیں آرہا تھا تو پھر صحابہ کی نماز جنازہ کیسے ادا ہوئی، اس شبہ کا جواب یہ ہے کہ امام کے سامنے جنازہ کا ہونا ضروری ہے مقتدیوں کو بھی جنازہ نظر آنا ضروری نہیں تھا۔ اور اس پر سب کا اتفاق ہے کہ مقتدیوں کو بھی جنازہ نظر آنا ضروری نہیں ہے، امام کا جنازہ کو دیکھنا کافی ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو جو امام تھے، جنازہ کا نظر آنا کافی تھا، اس لیے نجاشی کی نماز جنازہ غائبانہ نہیں ہوئی، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو نجاشی کا جنازہ نظر نہیں آرہا تھا جو کہا گیا ہے اس پر دلیل ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی وہ روایت ہے جس کو حافظ ابن حجر عسقلانی نے علامہ واحدی کی کتاب اسباب النزول سے نقل کیا ہے، حضرت ابن عباس فرماتے ہیں، کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے نجاشی کا جنازہ بطور کشف ظاہر ہو گیا تھا اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام جنازہ کو آنکھوں سے دیکھ کر نماز جنازہ ادا فرمائی ہے۔ اور حضور نے غائبانہ نماز جنازہ نہیں ادا فرمائی ہے۔

نجاشی کے جنازہ کا حضور کو جو کشف ہوا تھا، یہ کوئی نئی بات نہیں تھی اور مواقع پر بھی حضور کو ایسا کشف ہوا ہے، جیسا کہ علامہ واقدی نے اپنی مغازی میں لکھا ہے کہ جب ملک شام میں جنگ موتہ ہو رہی تھی، تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو جنگ کے پورے منظر کا کشف ہو گیا تھا، آپ منبر پر تشریف فرما ہو کر ارشاد فرما رہے تھے، کہ میں موتہ کا میدان جنگ اس وقت دیکھ رہا ہوں۔ دیکھو زید بن حارثہ اس وقت سپہ سالار ہو گئے ہیں اور پرچم اپنے ہاتھ میں لے لیے ہیں، اور کفار سے لڑتے ہوئے شہید ہو گئے ہیں زید بن حارثہ کا جنازہ اس وقت میرے سامنے ہے، یہ فرما کر حضور حضرت زید کی نماز جنازہ پڑھی اور دعاء مغفرت فرمائی اور یہ بھی فرماتے کہ تم بھی ان کی مغفرت کی دعا کرو۔ دیکھو وہ جنت میں داخل ہو چکے ہیں اور خوش خوش جنت میں پھر رہے ہیں، پھر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام فرمایا دیکھو! اب پرچم کو جعفر بن ابی طالب نے سنبھالا ہے اور بہت گھمسان کی لڑائی ہو رہی ہے وہ بھی کفار سے لڑتے ہوئے کفار کے ہاتھوں شہید ہو گئے ہیں ان کا جنازہ بھی میرے سامنے ہے یہ فرما کر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت جعفر کی نماز جنازہ ادا فرمائی اور ان کے لیے دعاء مغفرت فرمائی اور یہ بھی فرمایا کہ تم بھی ان کے لیے دعاء مغفرت کرو، وہ بھی جنت میں داخل ہو چکے ہیں، اور میدان جہاد میں ان کے جو دونوں بازو کاٹ دیئے گئے تھے، اللہ تعالیٰ نے اس کے بدلے ان کو دو بازو عطا فرمائے ہیں، اور ان کے ذریعہ جنت میں وہ جہاں چاہیں اڑ رہے ہیں، حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نجاشی کے جنازہ کو دیکھ کر نماز جنازہ ادا فرمانے پر دوسری دلیل یہ ہے کہ اور بھی صحابہ مثلاً قراء وغیرہ جو دور دراز مقام پر شہید ہوئے یا وفات پائی ان کے جنازوں کا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر کشف نہیں ہوا تھا، اس لیے آپ نے ان کی نماز جنازہ ادا نہیں فرمائی اور اگر آپ ان کی نماز جنازہ ادا فرماتے ہیں تو غائبانہ نماز جنازہ پڑھنے کو جائز نہیں سمجھتے تھے، حالانکہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو صحابہ کی نماز جنازہ پڑھنے کا بے حد خیال تھا۔ آپ فرمایا کرتے تھے کہ جب تم میں سے کوئی انتقال کر جائے تو مجھے اس کی اطلاع کرنا اس لیے کہ میرا ان پر نماز جنازہ پڑھنا ان کے لیے رحمت کا باعث

راوی کہتے ہیں کہ جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم صفیں درست فرما چکے تو چار تکبیروں کے ساتھ (نجاشی کی) نماز جنازہ ادا فرمائی۔ اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

وَرَوَى ابْنُ حِبَّانَ فِيْ صَحِيْحِهٖ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ الْحُصَيْنِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اَخَاكُمُ النَّجَاشِيَّ تُوُفِّيَ فَقُوْمُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَصَفُّوْا خَلْفَهٗ فَكَبَّرَ اَرْبَعًا وَهُمْ لَا يَظُنُّوْنَ اِلَّا اَنَّ جَنَازَتَهٗ بَيْنَ يَدَيْهِ۔

اور ابن حبان نے اپنی صحیح میں، عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ ارشاد فرماتے ہیں (صاحبو! مجھے کشف سے ظاہر ہوا ہے کہ) تمہارے بھائی نجاشی کی وفات ہوگئی ہے، چلو ان کی نماز جنازہ ادا کریں۔ یہ ارشاد فرما کر حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بھی اٹھے اور صحابہ کی صفیں درست فرما کر حضور نے چار تکبیرات کے ساتھ نجاشی کی نماز جنازہ ادا فرمائی۔ صحابہ فرماتے ہیں ہم یقین سے کہتے ہیں کہ ہم کو ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ نجاشی کا جنازہ حضور کے سامنے رکھا ہوا ہے، اور حضور جنازہ دیکھ کر نماز ادا فرما رہے ہیں۔

وَفِيْ رِوَايَةِ اَبِيْ عَوَانَةَ فَصَلَّيْنَا خَلْفَهٗ وَ نَحْنُ لَا نَرٰى اِلَّا اَنَّ الْجَنَازَةَ قُدَّامَنَا۔

اور ابو عوانہ کی روایت میں اس طرح مروی ہے صحابہ فرماتے ہیں کہ جب ہم حضور کی اقتداء میں نجاشی کی نماز جنازہ ادا کر رہے تھے تو ہم کو ایسا ہی معلوم ہو رہا تھا کہ (نجاشی کا جنازہ غائب نہیں ہے بلکہ) ہمارے سامنے رکھا ہوا ہے۔

وَرَوَى الطَّبْرَانِيُّ فِيْ مُعْجَمِهِ الْاَوْسَطِ عَنْ اَبِيْ اُمَامَةَ قَالَ كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِتَبُوْكَ فَنَزَلَ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَقَالَ

اور طبرانی نے اپنی معجم اوسط میں ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی ہے، ابو امامہ فرماتے ہیں ہم غزوہ تبوک میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تھے (ایک دن) جبرئیل علیہ السلام نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں

---

کا باعث ہے، اس کے باوجود حضور کا ان صحابہ پر جو دور دراز مقام پر وفات پا گئے ہوں، غائبانہ نماز جنازہ نہ پڑھنا اس سے واضح طور پر ثابت ہوتا ہے کہ غائبانہ نماز جنازہ جائز نہیں، اور یہی مذہب حنفی ہے۔)

لہ (اس سے معلوم ہوا کہ نماز جنازہ کی چار ہی تکبیریں ہیں یہی مذہب حنفی ہے)

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ مُعَاوِيَةَ بْنَ مُعَاوِيَةَ الْمُزَنِيَّ مَاتَ بِالْمَدِيْنَةِ اَتُحِبُّ اَنْ تُطْوٰى لَكَ الْاَرْضُ فَتُصَلِّيَ عَلَيْهِ قَالَ نَعَمْ فَضَرَبَ بِجَنَاحِهٖ عَلَى الْاَرْضِ وَرَفَعَ لَهٗ سَرِيْرَهٗ فَصَلّٰى عَلَيْهِ وَخَلْفَهٗ صَفَّانِ مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ فِيْ كُلِّ صَفٍّ سَبْعُوْنَ اَلْفَ مَلَكٍ ثُمَّ رَجَعَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِجِبْرِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ بِمَ اَدْرَكَ هٰذَا قَالَ بِحُبِّهٖ سُوْرَةَ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ وَقِرَاءَتَهٗ اِيَّاهَا جَائِيًا وَذَاهِبًا وَقَائِمًا وَقَاعِدًا وَعَلٰى كُلِّ حَالٍ۔

حاضر ہوئے، اور فرمایا کہ یا رسول اللہ مدینہ منورہ میں معاویہ بن معاویہ مزنی کا انتقال ہو گیا ہے کیا آپ پسند فرماتے ہیں کہ آپ کے لیے زمین سمیٹ دی جائے (اور معاویہ بن معاویہ مزنی کا جنازہ آپ کے سامنے ہو جائے) اور آپ ان کی نماز جنازہ پڑھ جائیں، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا بہت اچھا، تو جبرئیل علیہ الصلوٰۃ والسلام نے زمین پر اپنے پر مارے (اور زمین سمٹ گئی اور معاویہ بن معاویہ مزنی کا) جنازہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے آ گیا تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے معاویہ مزنی کی نماز جنازہ پڑھائی اور آپ کے پیچھے (صحابہ کرام کے علاوہ) فرشتوں کی دو صفیں بھی نماز جنازہ میں شریک تھیں، اور ہر صف میں ستر ہزار فرشتے تھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے جبرئیل علیہ الصلوٰۃ والسلام سے دریافت فرمایا کہ معاویہ مزنی کو اتنا بڑا مرتبہ کس وجہ سے ملا۔ تو جبرئیل علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ معاویہ مزنی کو یہ مرتبہ اس وجہ سے ملا ہے کہ وہ سورہ "قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ" سے (اس قدر) محبت رکھتے تھے کہ اس سورت کو آتے جاتے اٹھتے بیٹھتے ہر حالت میں پڑھا کرتے تھے (ابن حبان، ابو عوانہ، اور طبرانی کی ان تینوں روایتوں سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب کبھی دور دراز مقام پر وفات پانے والے صحابہ کی نماز جنازہ ادا فرماتے ہیں تو جنازہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے ہو جاتا تھا اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام جنازہ کو دیکھ کر نماز جنازہ ادا فرماتے تھے اور ایسے صحابہ جو دور دراز مقام پر وفات پاتے اور ان کا جنازہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سامنے نہ آتا تو آپ ان کی نماز جنازہ غائبانہ نہیں ادا فرماتے تھے)

۲۱۰۸ وَعَنْ سُلَيْمَانَ الْمُؤَذِّنِ قَالَ تُوُفِّيَ اَبُوْ شَرِيْحَةَ فَصَلّٰى عَلَيْهِ زَيْدُ بْنُ اَرْقَمَ فَكَبَّرَ عَلَيْهِ اَرْبَعًا فَقُلْنَا مَا هٰذَا فَقَالَ هٰكَذَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَفْعَلُ۔

(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

سلمان المؤذن رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے کہ جب ابو شریحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وفات ہوئی تو ان کی نماز جنازہ زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پڑھائی نماز جنازہ کو چار تکبیرات سے ادا فرمایا، ہم نے دریافت کیا، نماز جنازہ کو آپ چار تکبیرات سے کیوں ادا فرماتے ہیں؟ تو حضرت زید ابن ارقم نے جواب دیا، کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ علیہ وآلہ وسلم کو اسی طرح چار تکبیرات کے ساتھ نماز جنازہ ادا فرماتے دیکھا ہے (اور اسی وجہ سے میں بھی چار تکبیرات کے ساتھ نماز جنازہ ادا کرتا ہوں) اس حدیث کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

۲۱۰۹ وَعَنْ اِبْرَاهِيْمَ النَّخَعِيِّ اِنَّ النَّاسَ كَانُوْا يُصَلُّوْنَ عَلَى الْجَنَائِزِ خَمْسًا وَّسِتًّا وَّاَرْبَعًا حَتّٰى قُبِضَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ثُمَّ كَبَّرُوْا كَذٰلِكَ فِيْ وِلَايَةِ اَبِيْ بَكْرٍ الصِّدِّيْقِ ثُمَّ وَلِيَ عُمَرُ ابْنُ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَفَعَلُوْا ذٰلِكَ فَقَالَ لَهُمْ عُمَرُ اِنَّكُمْ مَعْشَرُ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَتٰى تَخْتَلِفُوْنَ تَخْتَلِفُ النَّاسُ بَعْدَكُمْ وَالنَّاسُ حَدِيْثٌ عَهْدٌ بِالْجَاهِلِيَّةِ فَاَجْمِعُوْا عَلٰى شَيْءٍ يَجْمَعُ عَلَيْهِ مَنْ بَعْدَكُمْ فَاَجْمَعَ رَاْيُ اَصْحَابُ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حضرت ابراہیم نخعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں) آپ کی وفات تک صحابہ کرام کا یہ عمل رہا ہے کہ بعض صحابہ نماز جنازہ پانچ تکبیرات کے ساتھ ادا فرماتے اور بعض چھ تکبیرات کے ساتھ اور بعض چار تکبیرات کے ساتھ نماز جنازہ ادا فرماتے تھے پھر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے دور خلافت میں بھی اسی طرح اختلاف رہا کہ بعض صحابہ پانچ تکبیرات کے ساتھ بعض صحابہ چھ تکبیرات کے ساتھ اور بعض چار تکبیرات کے ساتھ نماز جنازہ ادا فرماتے تھے، حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کا دور خلافت آیا تو (دور فاروقی میں بھی) اسی طرح اختلاف کے ساتھ نماز جنازہ ادا ہوتی رہی، تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے صحابہ کرام کو جمع فرمایا اور ان سے کہا کہ آپ حضرات رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اصحاب

لہ اور لوگوں کو ہم دیکھتے ہیں کہ کوئی پانچ تکبیرات کے ساتھ نماز جنازہ ادا کرتے ہیں، اور کوئی چھ تکبیرات کے ساتھ۔

وَسَلَّمَ اَنْ يَّنْظُرُوْا اٰخِرَ جَنَازَةٍ كَبَّرَ عَلَيْهَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ حَتّٰى قُبِضَ فَيَاْخُذُوْنَ بِهٖ وَيَرْفُضُوْنَ مَا سِوَاهُ فَنَظَرُوْا فَوَجَدُوْا اٰخِرَ جَنَازَةٍ كَبَّرَ عَلَيْهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَرْبَعًا۔

(رَوَاهُ مُحَمَّدٌ وَرَوٰى اَحْمَدُ وَالطَّحَاوِيُّ نَحْوَهٗ)

ہیں، اگر آپ نماز جنازہ کی تکبیرات میں اختلاف کرتے رہیں گے تو آپ کے بعد آنیوالے مسلمان بھی اسی طرح نماز جنازہ کی تکبیرات میں اختلاف کرتے رہیں گے، لوگ ابھی ابھی جاہلیت کے دور سے گزر کر اسلام کی روشنی میں آئے ہیں۔ ابھی ان کے ذہنوں میں اختلاف کا اثر باقی ہے [1] اس لیے آپ آپس میں مشورہ کر کے کسی ایک بات پر اتفاق کر لیں،

ہمارے بعد آنے والے لوگ بھی ہمارے اتفاق کرنے کی وجہ سے آپس میں اتفاق کر لیں گے۔ آؤ دیکھیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے آخری نماز جنازہ کتنی تکبیرات سے ادا فرمائی ہے، اسی کو اختیار کرنا چاہیئے۔ اس کے سوائے پہلے جو عمل رہا ہے اس کو چھوڑ دینا چاہیئے۔ سب نے مل کر بہت غور کیا تو معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم آخری جنازہ پر چار تکبیرات کے ساتھ نماز پڑھائے ہیں۔ اس حدیث کی روایت امام محمد نے کی ہے، اور امام احمد اور امام طحاوی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

۲۱۰۹ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اٰخِرُ مَا كَبَّرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَلَى الْجَنَائِزِ اَرْبَعَ تَكْبِيْرَاتٍ وَكَبَّرَ عُمَرُ عَلٰى اَبِيْ بَكْرٍ اَرْبَعًا وَكَبَّرَ ابْنُ عُمَرَ عَلٰى عُمَرَ اَرْبَعًا وَكَبَّرَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے آخر میں جن جنازوں پر نماز جنازہ پڑھی ہیں، ان میں چار تکبیرات ہی ادا فرماتے ہیں، پھر جب حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی نماز جنازہ ہوئی

---

[1] ویسا ہی ان کو نماز جنازہ کی تکبیرات میں اختلاف کرنا ہوا چھوڑنا مناسب نہیں

[2] جب یہ معلوم ہوا کہ آخری نماز جنازہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم چار تکبیرات کے ساتھ ادا فرماتے ہیں تو سب صحابہ کا اجماع نماز جنازہ میں چار تکبیرات پر ہوا

[3] ہر مسئلہ میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے آخری فعل کو دیکھا جاتا ہے اور اسی پر عمل کیا جاتا ہے۔

اَلْحَسَنُ ابْنُ عَلِيٍّ عَلٰى عَلِيٍّ اَرْبَعًا وَكَبَّرَ الْحُسَيْنُ بْنُ عَلِيٍّ عَلَى الْحَسَنِ اَرْبَعًا وَكَبَّرَتِ الْمَلٰئِكَةُ عَلٰى اٰدَمَ اَرْبَعًا۔ (رَوَاهُ الْحَاكِمُ فِي الْمُسْتَدْرَكِ وَالْبَيْهَقِيُّ فِي سُنَنِهٖ وَالطَّبْرَانِيُّ)

تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے[1] چار تکبیرات ہی سے نماز جنازہ پڑھائی ہے اور جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی نماز جنازہ ہوئی تو اس میں بھی حضرت ابن عمر نے چار تکبیرات ہی ادا کئے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی نماز جنازہ میں حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے چار ہی تکبیرات فرمائی ہیں اور اسی طرح حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی نماز جنازہ میں حضرت حسین بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے چار تکبیرات ہی ادا فرمائی ہیں اور جب آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نماز جنازہ فرشتوں نے ادا کی، تو اس میں بھی فرشتے چار ہی تکبیرات کہے ہیں۔ اس حدیث کی روایت حاکم نے مستدرک میں اور بیہقی نے اپنی سنن میں کی ہے، اور طبرانی نے بھی اس حدیث کی روایت کی ہے۔

٢١١٠ وَعَنْ نَافِعٍ اَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ ابْنَ عُمَرَ كَانَ لَا يَقْرَاُ[2] فِي الصَّلٰوةِ عَلَى الْجَنَازَةِ رَوَاهُ مَالِكٌ وَرُوِيَ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّهٗ قَالَ لَمْ يُوَقِّتِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ شَيْئًا مِّنَ الْقُرْاٰنِ فِي صَلٰوةِ الْجَنَازَةِ وَقَالَ ابْنُ بَطَّالٍ وَمِمَّنْ كَانَ لَا يَقْرَاُ فِي الصَّلٰوةِ عَلَى الْجَنَازَةِ وَيُنْكِرُ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ وَعَلِيُّ بْنُ اَبِي طَالِبٍ وَابْنُ عُمَرَ وَاَبُوْهُرَيْرَةَ وَمِنَ التَّابِعِيْنَ عَطَاءٌ وَطَاؤُسٌ وَسَعِيْدُ ابْنُ الْمُسَيَّبِ وَابْنُ سِيْرِيْنَ وَسَعِيْدُ

حضرت نافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نماز جنازہ میں (سورۃ فاتحہ یا) قرآن کی کوئی سورہ یا کوئی آیت (کسی تکبیرات کے بعد) کبھی نہیں پڑھتے ہیں۔ اس کی روایت امام مالک نے کی ہے اور ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے مروی ہے وہ فرماتے ہیں کہ[2] لیکن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نماز جنازہ میں سورہ فاتحہ یا قرآن کی کوئی سورت یا آیت کا پڑھنا مقرر نہیں فرماتے اور ابن بطال نے کہا ہے کہ تابعین میں سے عطاء، طاؤس، سعید بن المسیب، ابن سیرین، سعید بن جبیر، شعبی اور الحکم یہ سب حضرات بھی نماز جنازہ میں سورہ فاتحہ یا قرآن کی کوئی سورت یا آیت کا پڑھنا مقرر

---

[1] اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز جنازہ میں چار تکبیرات کہنے پر سب کا اجماع ہوا ہے۔

[2] نمازوں میں رسول اللہ صلی اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سورۃ فاتحہ یا قرآن کی کوئی سورۃ یا آیت کا پڑھنا مقرر فرماتے ہیں۔

بْنُ جُبَيْرٍ وَالشَّعْبِيُّ وَالْحَكَمُ وَقَالَ ابْنُ الْمُنْذِرِ بِهٖ وَقَالَ مُجَاهِدٌ وَحَمَّادٌ وَالثَّوْرِيُّ وَقَالَ مَالِكٌ قِرَاءَةُ الْفَاتِحَةِ لَيْسَتْ مَعْمُولًا بِهَا فِيْ بَلَدِنَا فِيْ صَلٰوةِ الْجَنَازَةِ قَالَهٗ فِيْ عُمْدَةِ الْقَارِيْ وَقَالَ فِيْ شَرْحِ النِّقَايَةِ ـ

نہیں فرماتے ہیں، اور ابن بطال نے کہا ہے کہ صحابہ کرام میں سے حضرت عمر بن خطاب، حضرت علی بن ابی طالب ابن عمر اور ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم نماز جنازہ میں سورۂ فاتحہ یا قرآن کی کوئی سورت یا کوئی آیت نہیں پڑھا کرتے تھے، اور جو کوئی پڑھتا اس پر انکار کیا کرتے اور اس کو ناپسند کیا کرتے تھے۔ اور ابن بطال نے یہ بھی کہا ہے کہ تابعین میں سے عطاء، طاؤس، سعید بن المسیب، ابن سیرین، سعید بن جبیر، شعبی اور الحکم یہ سب حضرات بھی نماز جنازہ میں سورۂ فاتحہ یا قرآن کی کوئی سورت یا کوئی آیت نہیں پڑھا کرتے، اور اگر کوئی پڑھتا تو اس پر انکار کرتے اور اس کو ناپسند کیا کرتے تھے، اور ابن منذر نے کہا ہے کہ اسی کے قائل مجاہد، حماد اور ثوری ہیں اور وہ بھی یہی فرماتے ہیں کہ نماز جنازہ میں سورۂ فاتحہ یا قرآن کی سورۃ یا کوئی آیت نہ پڑھی جائے اور امام مالک رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ ہمارے شہر مدینہ منورہ میں نماز جنازہ میں سورۂ فاتحہ کے پڑھنے پر بالکل عمل نہیں ہے (مذہب حنفی یہی ہے) یہ پورا مضمون عمدۃ القاری میں مذکور ہے اور شرح نقایہ میں بھی اسی طرح لکھا ہے۔

۲۱۱۱ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ[۱۳] صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا صَلَّيْتُمْ عَلَى الْمَيِّتِ فَاَخْلِصُوْا لَهُ الدُّعَاءَ ـ

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جب تم نماز جنازہ پڑھو تو مردہ کے لیے بہت خلوص سے دعاء مغفرت کرو اس حدیث کی روایت ابو داؤد اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۲۱۱۲ وَعَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ [۱۴]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت

لہ نماز جنازہ میت کی دعاء مغفرت کے لیے ہی ہے، اس میں سورۂ فاتحہ یا قرآن کی کوئی اور سورت کا پڑھنا نہیں ہے جیسے اور نمازوں میں ہے۔

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اِذَا صَلّٰی عَلَی الْجَنَازَۃِ قَالَ،

ہے وہ فرماتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نماز جنازہ پڑھاتے تو (تیسری تکبیرات کے بعد) یہ دعا کیا کرتے تھے۔

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِحَیِّنَا وَمَیِّتِنَا وَشَاھِدِنَا وَغَائِبِنَا وَصَغِیْرِنَا وَکَبِیْرِنَا وَذَکَرِنَا وَاُنْثَانَا اَللّٰھُمَّ مَنْ اَحْیَیْتَہٗ مِنَّا فَاَحْیِہٖ عَلَی الْاِسْلَامِ وَمَنْ تَوَفَّیْتَہٗ مِنَّا فَتَوَفَّہٗ عَلَی الْاِیْمَانِ اَللّٰھُمَّ لَا تَحْرِمْنَا اَجْرَہٗ وَلَا تَفْتِنَّا بَعْدَہٗ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاؤُدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَۃَ وَرَوَاہُ النَّسَائِیُّ عَنْ اِبْرَاھِیْمَ الْاَشْھَلِیِّ عَنْ اَبِیْہِ وَانْتَھَتْ رِوَایَتُہٗ عِنْدَ قَوْلِہٖ وَاُنْثَانَا وَفِیْ رِوَایَۃِ اَبِیْ دَاؤُدَ فَاَحْیِہٖ عَلَی الْاِیْمَانِ وَتَوَفَّہٗ عَلَی الْاِسْلَامِ وَفِیْ اٰخِرِہٖ وَلَا تُضِلَّنَا بَعْدَہٗ۔

الٰہیؐ! ہمارے سب زندوں اور مردوں کو آپ بخش دیجئے[1]۔ اور جو حاضر ہیں ان کی بھی اور جو غائب ہیں اُن کی بھی آپ مغفرت فرما دیجئے[2]، ایسے ہی ہمارے چھوٹے اور بڑے یعنی جوان اور بوڑھے سب کی مغفرت فرما دیجئے[3] ہاں جو بالغ مرد ہیں یا عورتیں ہیں (اُن کو بھی اپنی رحمت سے مایوس نہ کیجئے) سب کی آپ مغفرت فرما دیجئے[4]، الٰہی! ہم جب تک زندہ رہیں ہم کو اپنے احکام کا فرماں بردار رکھئے اور جب ہم مریں تو[5]! الٰہی (اس مردہ کی وجہ سے ہم پر جو مصیبت آئی ہے) ہم (بے صبری کرکے) ثواب سے محروم نہ ہیں، ہم کو صبر کی توفیق دیجئے تاکہ ہم صبر کرکے اس مصیبت کا ثواب پائیں اس مرنے والے کے بعد فتنہ میں نہ پڑ جائیں[6] اس حدیث کی روایت امام احمد، ابو داؤد، ترمذی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

---

لہ مُردہ جس کا یہ جنازہ ہے، آپ کے فضل و کرم سے بڑی بڑی امیدیں لگائے ہوئے حاضر ہو رہا ہے، الٰہی! اس کو بھی، ایک اس کو ہی نہیں بلکہ سب کی مغفرت فرما۔

ٹہ اس لیے کہ آپ کی مغفرت ہمارے گناہوں سے زیادہ وسیع ہے اس لیے آپ کی عام مغفرت چاہیئے سب آپ کی مغفرت پر نظر لگائے ہوئے ہیں۔

ٹہ کسی کو اپنی مغفرت سے محروم نہ کیجئے۔ آپ کریم ہیں آپ کے کرم سے ایسی ہی امید لگائے ہوئے ہیں۔

ٹہ سب کو آپ سے مغفرت کی امید ہے جو بہت چھوٹے ہیں، ان کے تو گناہ ہی نہیں، اس لیے ان کے لیے مغفرت کی دعا نہیں کیگئی۔

ھہ یوں تو آپ کی رحمت عام ہے مگر عاجزوں پر خاص طور پر سے آپ رحم فرماتے ہیں، اس وقت یہ مُردہ بہت عاجز ہو کر آپ کے سامنے آ رہا ہے اس پر آپ کی رحمت ہو رہی ہے، اس لیے دل چاہتا ہے کہ ہم آپ کی رحمت سے یہ دعا کریں۔

لہ اس وقت عمل کا موقع نہیں اس وقت صرف تصدیق قلبی کی ضرورت ہے اس لیے ہم کو مرتے وقت کامل تصدیق قلبی عطا کیجئے آپ پر آپ کے رسول پر کامل ایمان لے کر آپ کے پاس حاضر ہو جائیں۔

۲۱۱۴/۱۵ وَعَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ صَلَّى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَلٰى جَنَازَةٍ فَحَفِظْتُ مِنْ دُعَآئِهٖ وَهُوَ يَقُوْلُ ؕ

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهٗ وَارْحَمْهُ وَعَافِهٖ وَاعْفُ عَنْهُ وَاَكْرِمْ نُزُلَهٗ وَوَسِّعْ مَدْخَلَهٗ وَاغْسِلْهُ بِالْمَآءِ وَالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ وَنَقِّهٖ مِنَ الْخَطَايَا كَمَا نَقَّيْتَ الثَّوْبَ الْاَبْيَضَ مِنَ الدَّنَسِ وَاَبْدِلْهُ دَارًا خَيْرًا مِّنْ دَارِهٖ وَاَهْلًا خَيْرًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَزَوْجًا خَيْرًا مِّنْ زَوْجِهٖ وَاَدْخِلْهُ الْجَنَّةَ وَاَعِذْهُ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَمِنْ عَذَابِ النَّارِ وَفِيْ رِوَايَةٍ وَقِهٖ فِتْنَةَ الْقَبْرِ وَعَذَابَ النَّارِ قَالَ حَتّٰى تَمَنَّيْتُ اَنْ اَكُوْنَ اَنَا ذٰلِكَ الْمَيِّتَ ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت عوف بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ ایک جنازہ کی نماز رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے پڑھائی ۱؎ اس دعا کے الفاظ یہ تھے۔

الٰہی! اس مردہ کی (جس کا یہ جنازہ ہے اس کے گناہوں کو مٹا کر) مغفرت فرما دیجئے (اس کی نیکیاں قبول کرکے) اس پر رحمت نازل فرمایئے۔ (اس کو عذاب سے بچا کر) عافیت میں رکھیئے (اور اس سے جو قصور اور کوتاہیاں ہوئی ہیں، ان کو نظر انداز کرکے معاف فرمایئے۔ (جیسے کریم مہمان مہمان نوازی کرتا ہے، ایسا ہی آپ تو سب سے زیادہ کریم ہیں) اس کی بہت عزت کے ساتھ مہمان نوازی کیجئے اور اس کی قبر کو بہت وسیع کر دیجئے (الٰہی! جب ہم کسی کپڑے کو پاک کرنا چاہتے ہیں تو اس کو پانی برف اور اولے سے دھویا کرتے ہیں ایسا ہی) آپ اس کے تمام گناہوں کو قسم قسم کی مغفرت سے بالکل پاک وصاف کر دیجئے۔ جیسے سفید کپڑے کو خاص اہتمام سے دھویا جاتا ہے تاکہ اس میں کوئی دھبہ نہ رہے، ایسا ہی اس کے تمام گناہوں کو صغیرہ ہوں یا کبیرہ، حقوق اللہ ہوں، یا حقوق العباد اپنے فضل وکرم سے ایسا معاف دیجئے کہ کوئی گناہ باقی نہ رہے (اب یہ اپنے گھر کو اور اپنے اہل وعیال کو چھوڑ کر آپ کے پاس آرہا ہے، تو اس کے گھر سے بہتر آپ اپنے پاس اس کو گھر دیجئے۔ اور اس کے خادموں سے بہتر اس کو خادم دیجئے اور اس کی

۱؎ اور میں بھی اس وقت حاضر تھا، تیسری تکبیر کے بعد مردہ کے لیے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم جو دعاء فرماتے سیکھوں وہ کیسی دعاء تھی، مجھے خوب یاد ہے)

۲۱۱۴ وَعَنْ وَاثِلَةَ بْنِ الْاَسْقَعِ قَالَ
صَلّٰی بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰی رَجُلٍ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ
فَسَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ اِنَّ فُلَانَ
بْنَ فُلَانٍ فِيْ ذِمَّتِكَ وَحَبْلِ مِنْ
جِوَارِكَ وَقِهٖ مِنْ فِتْنَةِ الْقَبْرِ وَ
عَذَابِ النَّارِ وَاَنْتَ اَهْلُ الْوَفَاءِ
وَالْحَقِّ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهٗ وَارْحَمْهُ
اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ)

بیوی سے بہتر اس کو بیوی دیجئے (تاکہ یہ دنیا کی کسی چیز کو یاد نہ کرے، ہم کو آپ کی رحمت سے بڑی امید ہے) اس کو قبر کے اور دوزخ کے عذاب سے بچا کر جنت میں داخل کر دیجئے (تو سب کچھ اس کو مل جاتا ہے)

راوی حدیث عوف بن مالک کہتے ہیں کہ جب میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو یہ دعا کرتے ہوئے سُنا تو میں آرزو کرنے لگا کہ کاش یہ مُردہ میں ہوتا تو اچھا تھا (کہ یہ دعا میرے لیے کی جاتی) اس حدیث کی روایت مسلم نے کی ہے۔ ۱۲

حضرت واثلہ بن الاسقع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ (ایک دن) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ایک مسلمان کی نماز جنازہ پڑھا رہے تھے ہم بھی آپ کے ساتھ نماز میں شریک تھے (تیسری تکبیر کے بعد) آپ نے جو دعا پڑھی ہے اس کو میں نے خوب سنا ہے آپ یہ دعا فرما رہے تھے۔

الٰہی! یہ مُردہ جس کا یہ جنازہ ہے فلاں ہے اور فلاں کا بیٹا ہے اور یہ مسلمان ہو کر آپ کی پناہ میں آگیا ہے، اور اس کے مسلمان ہونے کی وجہ سے آپ اس کو امن دیجئے حبل اللہ یعنی قرآن پر ہمیشہ عمل کیا کرتا تھا جس کی وجہ سے آپ اس کو اپنی حفاظت میں لے لیجئے۔ (اور ہر مسلمان کو قبر کے فتنہ سے اور دوزخ کے عذاب سے بچانے کا آپ نے وعدہ کیا ہے یہ بھی مسلمان ہے) اس کو بھی آپ قبر کے فتنہ اور دوزخ کے عذاب سے بچائیے) آپ جو وعدہ کرتے ہیں پورا کرتے ہیں، اور آپ حق ہیں یعنی سچے ہیں، اور آپ کا ہر وعدہ پورا ہو کر رہتا ہے (اے اللہ! یہ مُردہ نادم اور شرمندہ ہو کر آپ کے سامنے آرہا ہے) آپ اس کی مغفرت فرما دیجئے اور اس پر

رحمت نازل کیجئے (آپ کی کیا شان کہوں آپ کے سامنے جو نادم ہوکر آتا ہے) آپ اس کی مغفرت فرما دیتے ہیں اور آپ اس پر رحمت نازل کرتے ہیں۔ اس کی روایت ابو داؤد اور ابن ماجہ نے کی ہے

۲۱۱۵/۱۷ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِی الصَّلٰوةِ عَلَی الْجَنَازَةِ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبُّهَا وَاَنْتَ خَلَقْتَهَا وَاَنْتَ هَدَیْتَهَا اِلَی الْاِسْلَامِ وَاَنْتَ قَبَضْتَ رُوْحَهَا وَاَنْتَ اَعْلَمُ بِسِرِّهَا وَعَلَانِیَتِهَا جِئْنَا شُفَعَاءَ فَاغْفِرْ لَهٗ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے نماز جنازہ میں (تیسری تکبیر کے بعد) اس طرح سے بھی دعاء فرمائی ہے۔

الٰہی! اس (مردہ) کو (جس کا یہ جنازہ ہے) آپ ہی پرورش کرتے رہے ہیں، آپ ہی نے اس کو پیدا کیا (یہ کچھ نہیں تھا آپ ہی نے اس کو وجود دیا) آپ ہی نے اس کو گمراہی سے بچاکر) اسلام کی ہدایت دی، (کیا کیا دیا سب دیا، جب اس کی عمر پوری ہو گئی تو) اس کی روح کو آپ ہی قبض کیا، کوئی چیز اس کی آپ سے چھپی ہوئی نہیں ہے) اس کا ظاہر اور باطن سب آپ پر ظاہر ہے، (ہم کیا کہیں سب کچھ آپ کو معلوم ہے (ہم صرف حکم کی تعمیل کرکے) شفیع بن کر آپ کے سامنے (دعاء مغفرت کرنے) آئے ہیں، آپ اس کی مغفرت فرما دیجئے (آپ دعاؤں کو قبول کرنے والے ہیں، آپ حاجتوں کے پورا کرنے والے ہیں آپ اس کے لیے ہماری دعاء قبول کیجئے۔ اس حدیث کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔ ۱۲

۲۱۱۶/۱۸ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰی عَلٰی جَنَازَةٍ فِی الْمَسْجِدِ فَلَا شَیْءَ لَهٗ رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَاَحْمَدُ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص مسجد میں نماز جنازہ پڑھے[1] نماز پڑھنے والے کو نماز جنازہ کا ثواب نہیں ملے گا۔

---

[1] خواہ جنازہ اور نماز پڑھنے والا دونوں مسجد میں ہوں، یا نماز پڑھنے والا مسجد میں ہو، اور جنازہ مسجد کے باہر ہو یا جنازہ مسجد میں ہو، اور نماز پڑھنے والا مسجد کے باہر ہو، ہر حالت میں)

وَالطَّحَاوِيُّ۔

وَقَالَ فِي الْبِنَايَةِ وَسَكَتَ أَبُوْدَاؤُدُ عَنْهُ فَهٰذَا دَلِيْلُ رِضَاهُ بِهٖ وَإِنَّهُ صَحِيْحٌ عِنْدَهُ اِنْتَهٰى وَحَقَّقَ ابْنُ الْقَيِّمِ فِيْ زَادِ الْمَعَادِ وَغَيْرِهٖ اِنَّ سَنَدَهُ حَسَنٌ مُحْتَجٌّ بِهٖ وَيُؤَيِّدُهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَكُنْ مِنْ عَادَتِهِ الصَّلٰوةُ عَلَى الْجَنَازَةِ فِيْ مَسْجِدِهٖ مَعَ شَرَفِهٖ بَلْ كَانَ يَخْرُجُ اِلَى الْمُصَلّٰى قَالَهُ فِيْ عُمْدَةِ الرِّعَايَةِ وَقَالَ فِيْ مُوَطَّاهُ لَا يُصَلّٰى عَلٰى جَنَازَةٍ فِي الْمَسْجِدِ وَكَذٰلِكَ بَلَغَنَا عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ وَمَوْضِعُ الْجَنَازَةِ فِي الْمَدِيْنَةِ خَارِجٌ مِّنَ الْمَسْجِدِ وَهُوَ الْمَوْضِعُ الَّذِيْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ عَلَى الْجَنَازَةِ فِيْهِ۔

(البتہ نماز جنازہ ادا ہو جائے گی، اس کی روایت ابوداؤد، امام احمد اور طحاوی نے کی ہے۔

اور بنایہ میں لکھا ہے کہ ابوداؤد نے حدیث کی روایت کر کے سکوت اختیار کیا ہے، اور یہ حدیث کے صحیح ہونے کی دلیل ہے، اور ابن ماجہ نے بھی ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی ہے "فَلَيْسَ لَهٗ شَيْءٌ"، یعنی مسجد میں نماز جنازہ پڑھنے والے کو کوئی اجر و ثواب نہیں ملتا اور اس حدیث کی سند حسن ہے، اور عنایہ میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت اس طرح لائے ہیں "فَلَا اَجْرَ لَهٗ" یعنی نماز جنازہ مسجد میں ادا کرنے والے کو نماز کا کوئی اجر نہیں ملے گا یعنی اجر و ثواب کی وجہ سے نماز نماز ہے، اگر اجر و ثواب نہ ملے تو وہ نماز نماز نہیں، اسی لیے طیالسی اور ابن ابی شیبہ کی روایت میں "فَلَا صَلٰوةَ لَهٗ" آیا ہے یعنی مسجد میں نماز جنازہ پڑھنے والے کو اجر و ثواب نہیں ملتا اس لیے ایسی نماز نماز ہی نہیں، ہاں نماز جنازہ کی فرضیت جو اس کے ذمہ تھی ادا ہو جائے گی، اگر مسجد میں نماز جنازہ پڑھنا جائز ہوتا تو نجاشی شاہ حبشہ کے انتقال کا کشف ہونے کے وقت حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم مسجد میں تشریف فرما تھے تو حضور شاہ حبشہ کی نماز جنازہ مسجد ہی میں ادا فرماتے، حضور ایسا نہ کر کے مسجد کے باہر تشریف لے جا کر نجاشی کی نماز جنازہ ادا فرماتے اس سے بھی معلوم ہوا کہ مسجد میں نماز جنازہ پڑھنا جائز نہیں ہے۔

عمدۃ الرعایۃ میں لکھا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عادت شریفہ یہ تھی کہ آپ نماز جنازہ مسجد میں ادا نہیں فرمایا کرتے تھے، حالانکہ مسجد نبوی بہت بڑی فضیلت کی جگہ ہے بلکہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نماز جنازہ پڑھانے کے لیے مسجد سے باہر ایک خاص مقام پر تشریف لے جا کر نماز جنازہ ادا فرماتے۔

۲۱۱۷ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلٰى جَنَازَةٍ فِي الْمَسْجِدِ فَلَيْسَ لَهٗ شَيْءٌ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَاِسْنَادُهٗ حَسَنٌ وَفِيْ رِوَايَةِ الطَّيَالِسِيِّ وَابْنِ اَبِيْ شَيْبَةَ فَلَا صَلٰوةَ لَهٗ۔

اور امام محمد رحمۃ اللہ نے موطا میں فرمایا ہے کہ نماز جنازہ مسجد میں نہ پڑھی جائے، امام محمد نے یہ بھی فرمایا ہے کہ ہم کو ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے مدینہ منورہ کا یہ عمل دریافت معلوم ہوا ہے کہ مدینہ منورہ میں مسجد نبوی کے باہر ایک خاص مقام ہے جہاں نماز جنازہ ادا کی جاتی ہے، اور یہ وہی مقام ہے جہاں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نماز جنازہ ادا فرمایا کرتے تھے، اسی لیے ہمارے فقہاء نے ان تمام روایتوں سے اخذ کیا ہے کہ مسجد میں نماز جنازہ پڑھنا مکروہ تحریمی ہے، اور یہی مذہب حنفی ہے۔

۲۱۱۸/۱۹ وَعَنْ اَبِيْ غَالِبٍ قَالَ صَلَّيْتُ خَلْفَ اَنَسٍ عَلٰى جَنَازَةٍ فَقَامَ حِيَالَ صَدْرِهٖ رَوَاهُ اَحْمَدُ فِيْهِ اَبُوْ غَالِبٍ فِيْ فَتْحِ الْقَدِيْرِ اَبُوْ غَالِبٍ الْبَاهِلِيُّ الْخَيَّاطُ الْبَصَرِيُّ قَالَ ابْنُ مُعِيْنٍ صَالِحٌ وَاَبُوْ حَاتِمٍ شَيْخٌ وَذَكَرَهُ ابْنُ حِبَّانَ فِي الثِّقَاتِ۔

حضرت ابوغالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، ایک جنازہ کی نماز پڑھا رہے تھے میں نے بھی آپ کی اقتداء کی ہوئی تھی میں نے دیکھا کہ حضرت انس میت کے سینہ کے مقابل کھڑے ہوئے تھے۔ اس کی روایت امام احمد نے کی ہے۔

۲۱۱۹/۲۰ وَعَنْ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ يَقُوْمُ الرَّجُلُ الَّذِيْ يُصَلِّيْ عَلَى الْجَنَازَةِ عِنْدَ صَدْرِهَا۔ (رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ جو امام نماز جنازہ پڑھا رہا ہو، اس کو چاہیئے کہ میت اگر عورت ہو تو اس کے سینہ کے مقابل کھڑا رہے اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

ف ان احادیث سے معلوم ہوا کہ میت مرد ہو یا عورت امام کو چاہیئے کہ اس کے سینہ کے مقابل کھڑا رہے، یہی مذہب حنفی ہے) ۱۲۔

۲۱۲۰/۲۱ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ امْرَاَةً سَوْدَاءَ كَانَتْ تَقُمُّ الْمَسْجِدَ اَوْ شَابٌّ فَفَقَدَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَاَلَ عَنْهَا اَوْ عَنْهُ فَقَالُوْا مَاتَ قَالَ اَفَلَا كُنْتُمْ اٰذَنْتُمُوْنِيْ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ایک حبشی عورت (مدینہ منورہ میں رہتی تھی اور) مسجد نبوی کی خدمت کرتی اور مسجد کو جھاڑو دیا کرتی تھی۔ اس کا انتقال ہو گیا، اور حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو اس کی اطلاع نہ ہو سکی۔ ایک دن حضور اکرم

قَالَ فَكَاَنَّهُمْ صَغَّرُوْا اَمْرَهَا اَوْ اَمْرَهٗ فَقَالَ دُلُّوْنِيْ عَلٰى قَبْرِهٖ فَدَلُّوْهُ فَصَلّٰى عَلَيْهَا ثُمَّ قَالَ اِنَّ هٰذِهِ الْقُبُوْرَ مَمْلُوْءَةٌ ظُلْمَةً عَلٰى اَهْلِهَا وَاِنَّ اللّٰهَ يُنَوِّرُهَا لَهُمْ بِصَلَاتِيْ عَلَيْهِمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلَفْظُهٗ لِمُسْلِمٍ وَرَوَى ابْنُ حِبَّانَ نَحْوَهٗ وَقَالَ فِي التَّعْلِيْقِ الْمُمَجَّدِ اِنَّ الصَّلٰوةَ عَلَى الْجَنَازَةِ بَعْدَ مَا صُلِّيَ عَلَيْهِ مِنْ خُصُوْصِيَّاتِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لِاَنَّ صَلٰوتَهٗ عَلٰى اُمَّتِهٖ بَرَكَةٌ وَّطُهُوْرٌ كَمَا يُفِيْدُهٗ مَا وَرَدَ فِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ۔

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو یاد فرمایا، اور ارشاد فرمایا کہ فلاں عورت کہاں ہے؟ صحابہ نے عرض کیا، حضور! اس کا تو انتقال ہو گیا ہے، اس پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرمایا کہ تم نے مجھے اس کی موت کی اطلاع کیوں نہ دی، صحابہ اس کی موت کے واقعہ کو غیر اہم سمجھ کر حضور کو تکلیف دینا مناسب نہیں سمجھتے تھے۔ اس لیے اطلاع نہیں دی اس پر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اچھا مجھے اس کی قبر بتلا دو، تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس کی قبر بتلا دی گئی۔ آپ نے اس کی قبر کے پاس جا کر (اور اس کی قبر کے مقابل) کھڑے ہو کر (دوبارہ) نماز جنازہ ادا فرمائی اور ارشاد فرمایا، یہ قبریں اندھیرے سے بھری ہوئی ہیں، میری نماز سے ان قبروں میں رہنے والوں کے لیے اللہ تعالیٰ روشنی پیدا کر دیتا ہے اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے، اور اس حدیث کے الفاظ مسلم کی روایت کے موافق ہیں، اور ابن حبان نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

ف، واضح ہو کہ دفن سے پہلے میت پر نماز جنازہ پڑھی گئی ہو، تو پھر اس پر دوبارہ نماز جنازہ پڑھنا جائز نہیں، اس لیے کہ نماز جنازہ کا ادا کرنا جو فرض ہے، وہ ایک دفعہ کے ادا کرنے سے یہ فرض ادا ہو چکا، اگر پھر دوبارہ نماز جنازہ ادا کی جائے تو وہ نفل ہو گی اور نماز جنازہ میں نفل ثابت نہیں ہے اور یہی مذہب حنفی ہے ہاں اگر سلطان یعنی بادشاہ وقت یا ولی کو اگر نماز جنازہ نہ ملی ہو، یا بغیر اجازت ولی کے غیر مستحق امام نے نماز پڑھا دی ہو تو ولی یا سلطان دوبارہ نماز جنازہ پڑھ سکتے ہیں، اور اگر کسی وجہ سے نماز جنازہ پڑھائے بغیر دفن کیا گیا ہے، تو میت کے سڑنے سے پہلے جس کی مدت تین دن ہے، قبر پر نماز جنازہ پڑھنا چاہیئے۔ اگر میت کو نماز جنازہ پڑھنے کے بعد دفن کر دیا گیا ہے تو اس پر کسی کو نماز جنازہ دوبارہ پڑھنا جائز نہیں۔ البتہ ولی کی اجازت کے بغیر کسی غیر مستحق امام نے نماز جنازہ پڑھا دی اور میت کو دفن بھی کر دیا گیا تو ایسی صورت میں صرف ولی کو دوبارہ قبر پر نماز جنازہ پڑھنا جائز ہے، بشرطیکہ نعش پھٹنے کا اندیشہ نہ ہو۔ اگر ولی کی اجازت کے ساتھ مستحق امام نے کسی میت کی نماز جنازہ پڑھا دی اور میت کو دفن بھی کر دیا گیا تو ایسی صورت میں کسی شخص کو خواہ وہ ولی ہو یا سلطان یعنی بادشاہ وقت ہو قبر پر دوبارہ نماز جنازہ پڑھنا جائز نہیں ہے، البتہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو یہ حق حاصل ہے کہ آپ ہر حالت میں قبر پر دوبارہ نماز جنازہ ادا فرمائیں اس لیے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی

نماز اُمّت پر، رحمت اور برکت کا سبب ہے، اور قبروں کو نورانی بنانے کا باعث ہے اور یہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کی خصوصیات سے ہے، اور صدر کی حدیث شریف میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کا دوبارہ قبر پر جو نماز پڑھنے کا واقعہ مذکور ہوا ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کی اسی خصوصیت کی وجہ سے ہے (یہ مضمون درمختار، فتاویٰ عالمگیری، ملتقی، شرح وقایہ اور عمدۃ الرعایہ سے ماخوذ ہے) ۱۲

۲۱۲۱/۲۲ وَعَنْ كُرَيْبٍ مَوْلَى ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهٗ مَاتَ لَهٗ ابْنٌ بِقُدَيْدٍ اَوْ بِعُسْفَانَ فَقَالَ يَا كُرَيْبُ اُنْظُرْ مَا اجْتَمَعَ لَهٗ مِنَ النَّاسِ قَالَ فَخَرَجْتُ فَاِذَا نَاسٌ قَدِ اجْتَمَعُوْا فَاَخْبَرْتُهٗ فَقَالَ تَقُوْلُ هُمْ اَرْبَعُوْنَ قَالَ نَعَمْ قَالَ اَخْرِجُوْهُ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَا مِنْ رَجُلٍ مُّسْلِمٍ يَمُوْتُ فَيَقُوْمُ عَلٰى جَنَازَتِهٖ اَرْبَعُوْنَ رَجُلًا لَّا يُشْرِكُوْنَ بِاللّٰهِ شَيْئًا اِلَّا شَفَّعَهُمُ اللّٰهُ فِيْهِ ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت کریب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے ایک صاحبزادہ کا انتقال مقام قدید یا مقام عسفان میں ہوا، تو حضرت ابن عباس نے مجھ سے فرمایا، کریب! باہر جاکر دیکھو کہ (نماز جنازہ کے لیے) کتنے لوگ جمع ہیں، کریب کہتے ہیں کہ میں نے باہر جاکر دیکھا کہ بہت سے لوگ جمع تھے، میں نے لوگوں کے جمع ہونے کی اطلاع حضرت ابن عباس کو دیدی، حضرت ابن عباس نے مجھ سے دریافت فرمایا کہ کیا تمہارے خیال میں (جو لوگ جمع ہیں وہ) چالیس ہوں گے، میں نے عرض کیا جی ہاں (چالیس ہوں گے) یہ سُن کر حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرمایا اچھا جاؤ میت کو باہر لے آؤ، کیونکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کو ارشاد فرماتے سُنا ہے کہ جب کسی مسلمان کے جنازہ پر ایسے چالیس آدمی نماز پڑھیں جو اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھیراتے ہوں تو جب وہ نماز جنازہ پڑھ کر دعاءِ مغفرت کریں تو ان کی دعاءِ مغفرت اللہ تعالیٰ ضرور قبول فرما لیتے ہیں[1] اس حدیث کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۱۲۲/۲۳ وَعَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ مَا

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ

لہ اسی لیے میں نے لوگوں کے جمع ہونے کو دریافت کیا۔ کیونکہ ہر چالیس مسلمانوں میں ایک کا ولی ہوا کرتا ہے، جیسا کہ مرقات میں مذکور ہے!

مِنْ مَيِّتٍ تُصَلِّيْ عَلَيْهِ اُمَّةٌ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ يَبْلُغُوْنَ مِائَةً كُلُّهُمْ يَشْفَعُوْنَ لَهٗ اِلَّا شُفِّعُوْا فِيْهِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جس میت کی نماز جنازہ کثرت سے مسلمان پڑھیں جن کی تعداد (کم از کم چالیس ہو، اور زیادہ سے زیادہ) سو دیا اس سے زیادہ) ہو سب کے سب اس میت کی نماز جنازہ پڑھیں اور اس کے لیے دعاء مغفرت کریں تو اللہ تعالیٰ ان کی دعاء قبول فرماتا ہے اور اس میت کی مغفرت ہو جاتی ہے اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۱۲۳ وَعَنْ مَالِكِ بْنِ هُبَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَا مِنْ مُسْلِمٍ يَمُوْتُ فَيُصَلِّيْ عَلَيْهِ ثَلَاثَةُ صُفُوْفٍ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ اِلَّا اَوْجَبَ فَكَانَ مَالِكٌ اِذَا اسْتَقَلَّ اَهْلَ الْجَنَازَةِ جَزَّاَهُمْ ثَلَاثَةَ صُفُوْفٍ لِهٰذَا الْحَدِيْثِ رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَفِيْ رِوَايَةِ التِّرْمِذِيِّ قَالَ كَانَ مَالِكُ بْنُ هُبَيْرَةَ اِذَا صَلّٰى عَلٰى جَنَازَةٍ فَتَقَالَّ النَّاسَ عَلَيْهَا جَزَّاَهُمْ ثَلَاثَةَ اَجْزَاءٍ ثُمَّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ ثَلَاثَةُ صُفُوْفٍ اَوْجَبَ وَرَوَى ابْنُ مَاجَةَ نَحْوَهٗ۔

۲۴

حضرت مالک بن ھبیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ارشاد فرماتے سنا ہے کہ جب کسی مسلمان کا انتقال ہو جائے، اور اس کی نماز جنازہ مسلمان تین صف ہو کر ادا کریں تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اپنے ذمہ واجب کر لیتے ہیں کہ اس میت کی مغفرت فرمادیں اور اس کو جنت میں داخل کریں۔

اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے اور ترمذی اور ابن ماجہ نے کہا ہے کہ اس حدیث پر مالک بن ھبیرہ بہت سختی سے عمل فرماتے تھے، جب کسی میت کی نماز جنازہ آپ پڑھاتے اور نمازی کثرت سے ہوتے تو نمازیوں کو تین صف میں تقسیم کرتے تھے، اور اگر نمازیوں کی تعداد بہت کم ہوتی تو پھر بھی نمازیوں کو تین صف ہی میں بانٹتے تھے تاکہ اس حدیث پر عمل ہو۔

۲۱۲۴ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ مَرُّوْا بِجَنَازَةٍ فَاَثْنَوْا عَلَيْهَا خَيْرًا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَجَبَتْ ثُمَّ مَرُّوْا بِاُخْرٰى فَاَثْنَوْا عَلَيْهَا شَرًّا فَقَالَ وَجَبَتْ فَقَالَ عُمَرُ مَا وَجَبَتْ فَقَالَ هٰذَا اَثْنَيْتُمْ عَلَيْهِ خَيْرًا فَوَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ وَهٰذَا اَثْنَيْتُمْ

۲۵

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ چند صحابہ کا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (ایک جنازہ پر سے گزر ہوا صحابہ کو معلوم ہوا کہ یہ فلاں صاحب کا جنازہ ہے) تو صحابہ میت کی بہت تعریف کرنے لگے (صحابہ کو میت کی تعریف کرتے ہوئے سن کر) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرمایا اس میت کے لیے واجب ہو گئی۔ اس کے بعد

عَلَيْهِ شَرًّا فَوَجَبَتْ لَهُ النَّارُ
أَنْتُمْ شُهَدَاءُ اللهِ فِي الْأَرْضِ۔
مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ الْمُؤْمِنُوْنَ
شُهَدَاءُ اللهِ فِي الْأَرْضِ وَرَوَى
الْحَاكِمُ نَحْوَهٗ وَفِيْهِ فَقَالَ
نَعَمْ يَا أَبَا بَكْرٍ إِنَّ لِلّٰهِ
مَلَائِكَةً تَنْطِقُ عَلَى لِسَانِ
بَنِيْ آدَمَ بِمَا فِي الْمَرْءِ مِنَ الْخَيْرِ
وَالشَّرِّ وَقَالَ الْحَاكِمُ هٰذَا
حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ عَلَى شَرْطِ مُسْلِمٍ۔

صحابہ کا (رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ایک جنازہ پر سے گزر ہوا (صحابہ کو معلوم ہوا کہ یہ فلاں صاحب کا جنازہ ہے) تو صحابہ اس میت کی برائیاں بیان کرنے لگے (صحابہ کو میت کی برائیاں بیان کرتے ہوئے سن کر) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا اس میت کے لیے واجب ہو گئی، حضور علیہ الصلوٰۃ والسّلام کو یہ فرماتے ہوئے سن کر عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے عرض کی[1]، کیا چیز واجب ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا پہلی میت کی تم جو تعریف کئے ہو (یہ علامت ہے کہ) وہ میت جنت کی مستحق ہے (اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اس کو جنت دے گا، اس لیے کہ جنت نیکیوں کا بدلہ ہے) اور دوسری میت کی تم جو برائیاں بیان کئے ہو (یہ علامت ہے کہ) وہ میت دوزخ کی مستحق ہے وہ دوزخ میں جائے گی اس لیے کہ برائیوں کا بدلہ دوزخ ہے) صاحبو! تم زمین پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے گواہ بنائے گئے ہو[2]، اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے، بخاری اور مسلم کی ایک اور روایت میں یوں ہے کہ مسلمان زمین پر اللہ کے گواہ ہیں (اجتماعی طور سے جو ان کے منہ سے نکلتا ہے، وہ حق ہوتا ہے) اور حاکم نے بھی اسی طرح روایت کی ہے، اور حاکم کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اجتماعی طور پر مسلمان جو کچھ کہتے ہیں، وہ

---

[1] یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (ہماری سمجھ میں نہیں آیا حضور دونوں کے لیے واجب ہو گئی کیا واجب ہوئی فرمایا)

[2] اجتماعی طور پر جو بات تمہارے دل میں آئے اور جو تمہاری زبان سے نکلے وہ حق ہوتی ہے، اسی لیے میں کہا ہوں کہ پہلے مردہ کی نیکیوں کی وجہ سے تم جو تعریف کی اس سے اس کے لیے جنت واجب ہو گئی اور دوسرے مردے کی تمام جو برائیاں بیان کئے ہو، اس کے لیے دوزخ واجب ہو گئی، اس لیے کہ تم اللہ کے گواہ ہو)

اس لیے حق ہوتا ہے کہ بظاہر تو مسلمان کہتے ہیں، حقیقت میں فرشتے ان کی زبان سے کہلواتے ہیں (اسی لیے ان کا اجتماعی قول حق ہوتا ہے) اور حاکم نے کہا ہے کہ یہ حدیث مسلم کی شرط کے موافق صحیح ہے۔

۲۱۲۵ وَعَنْ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَيُّمَا مُسْلِمٍ شَهِدَ لَهٗ اَرْبَعَةٌ بِخَيْرٍ اَدْخَلَهُ اللّٰهُ الْجَنَّةَ قُلْنَا وَثَلَاثَةٌ قَالَ وَثَلَاثَةٌ قُلْنَا وَاثْنَانِ قَالَ وَاثْنَانِ ثُمَّ لَمْ نَسْاَلْهُ عَنِ الْوَاحِدِ۔ (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جس مسلمان میت کے لیے اس کے نیک ہونے کی چار مسلمان گواہی دیں تو (یہ علامت ہے کہ وہ مسلمان جنت کا مستحق ہے اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے) اس کو جنت دے گا (اس لیے کہ جنت نیکیوں کا بدلہ ہے) حضرت عمر فرماتے ہیں کہ ہم نے عرض کی حضور! اگر تین مسلمان میت کے نیک ہونے کی گواہی دیں تو کیا حکم ہے؟ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے کہ وہ بھی جنت کا مستحق ہوگا اور جنت میں داخل کیا جائے گا، پھر ہم عرض کئے یا رسول اللہ کہ اگر دو مسلمان ایسی گواہی دیں (تو اس کا کیا حکم ہے)؟ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا تب بھی یہی حکم ہے (کہ وہ مسلمان جنت میں داخل کیا جائے گا) پھر ہم نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے یہ دریافت ہی نہیں کیا کہ اگر مسلمان کسی مسلمان میت کے نیک ہونے پر گواہی دے تو اس کا کیا حکم ہے اس لیے کہ گواہی کا نصاب کم سے کم دو مسلمان ہیں۔ اس حدیث کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۲۱۲۶ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَا تَسُبُّوا الْاَمْوَاتَ فَاِنَّهُمْ قَدْ اَفْضَوْا اِلٰى مَا

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ کسی مردہ کو برا نہ کہو[1] اس کو سزا ہو رہی ہے وہ ہو رہی ہے اپنے

[1] تم کو کیا معلوم کہ اگر وہ توبہ کر کے مرا ہے تو وہ توبہ کی وجہ سے جنتی ہو گیا اور تم برا سمجھ کر اس کو برا کہتے ہو یہ بے فائدہ بات ہے اور تم سے اس کا مواخذہ ہوگا اور اگر وہ کفر یا فسق کی حالت میں مرا ہے اور توبہ نہیں کی تو جو اس کو سزا ہونی ہے وہ ہو رہی ہے۔

قَدَّمُوْا۔
(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

گئے کا بدلہ پا رہا ہے، اس حدیث کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۲۱۲۷
۲۸ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اُذْكُرُوْا مَحَاسِنَ مَوْتَاكُمْ وَكُفُّوْا عَنْ مَسَاوِيْهِمْ۔
(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اپنے مردوں کی خوبیوں بیان کیا کرو۔ اور ان کی برائیاں بیان نہ کیا کرو۔ اس حدیث کی روایت ابوداؤد اور ترمذی نے کی ہے۔

ف: یوں تو ہر شخص کو چاہیئے کہ مردوں کی خوبیاں بیان کیا کرے، اور مردوں کی برائیاں بیان کرنے سے رکا رہے۔ خاص کر مردوں کو جو غسل دینے والے ہیں، اگر ان پر مردہ کی اچھی حالت ظاہر ہو مثلاً مردہ کے چہرہ پر نور برس رہا ہو، یا مردہ کے پاس سے خاص خوشبو آ رہی ہو، یا بغیر دقت کے مردہ غسل دینے والے کے قابو میں ہو جائے اور غسل دینے والا جو کچھ کرنا چاہے وہ آسانی سے کر سکتا ہو تو اس طرح کی خوبیاں لوگوں پر ظاہر کرے اور مردہ کی ایسی خوبیاں ظاہر کرنا مستحب ہے، اور اگر غسل دینے والا مردہ کے پاس کوئی برائیاں دیکھے، مثلاً مردہ سے بدبو آ رہی ہے یا مردہ کا چہرہ یا اس کا جسم سیاہ ہو گیا ہو، یا چہرہ کچھ کا کچھ ہو گیا ہے تو ایسی برائیاں دیکھ کر غسل دینے والا کسی پر ظاہر نہ کرے، مردے کی حالت دیکھنے والا خواہ غسل دینے والا ہو یا اور کوئی اس پر مردہ کی ان برائیوں کو لوگوں پر ظاہر کرنا حرام ہے (یہ مضمون مرقات سے ماخوذ ہے) ۱۲

۲۱۲۸
۲۹ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ الْجُهَنِيِّ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ صَلّٰى عَلٰى قَتْلٰى اُحُدٍ صَلٰوتَهٗ عَلَى الْمَيِّتِ ذَكَرَهُ الْحَاكِمُ الْمُسْتَدْرَكُ وَقَالَ قَدِ اتَّفَقَا جَمِيْعًا عَلٰى اِخْرَاجِهٖ۔

حضرت عقبہ بن عامر جہنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم شہداء اُحد پر (چار تکبیرات سے) نماز جنازہ ادا فرمائے اور یہ نماز جنازہ بعینہٖ ایسی تھی جیسا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام دوسرے میتوں پر چار تکبیرات کے ساتھ ہمیشہ نماز جنازہ ادا فرمایا کرتے تھے، اس حدیث کو حاکم نے مستدرک میں ذکر کیا ہے اور حاکم نے کہا ہے کہ بخاری اور مسلم دونوں نے اس حدیث کی تخریج متفقہ طور پر کی ہے۔

---

لہ تمہارے اس کو برا کہنے سے کیا فائدہ ہے، مسلمان کی شان یہ ہے کہ بے فائدہ کام نہ کرے اور بے فائدہ بات نہ کہے۔

۲۱۲۹ (۳۰) وَعَنْ عَطَآءِ بْنِ اَبِيْ رَبَاحٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ صَلّٰى عَلٰى قَتْلٰى اُحُدٍ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ فِي الْمَرَاسِيْلِ وَفِي الْبَابِ عَنْ جَابِرٍ رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَقَالَ صَحِيْحُ الْاِسْنَادِ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ۔

حضرت عطاء بن ابی رباح رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم شہداءِ اُحد پر نماز جنازہ ادا فرماتے ہیں۔ اس کی روایت ابو داؤد نے مراسیل میں کی ہے، اس باب میں حاکم نے جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت کی ہے اور حاکم نے کہا ہے کہ اس حدیث کی سند صحیح ہے اور امام احمد نے بھی اس حدیث کی روایت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے کی ہے، اور دارقطنی نے بھی اس حدیث کی روایت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کی ہے۔

۲۱۳۰ (۳۱) وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ فَقَدَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ حَمْزَةَ حِيْنَ فَآءَ النَّاسُ مِنَ الْقِتَالِ فَقَالَ رَجُلٌ رَاَيْتُهٗ عِنْدَ تِلْكَ الشَّجَرَةِ فَجَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ نَحْوَهٗ فَلَمَّا رَاٰهُ وَرَاٰى مَا مُثِّلَ بِهٖ شَهِقَ وَبَكٰى فَقَامَ رَجُلٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ فَرَمٰى عَلَيْهِ بِثَوْبٍ ثُمَّ جِيْئَ بِحَمْزَةَ فَصَلّٰى عَلَيْهِ ثُمَّ بِالشُّهَدَآءِ فَيُوْضَعُوْنَ اِلٰى جَانِبِ حَمْزَةَ فَيُصَلِّيْ عَلَيْهِمْ ثُمَّ يُرْفَعُوْنَ وَيَتْرُكُ حَمْزَةَ حَتّٰى صَلّٰى عَلَى الشُّهَدَآءِ كُلِّهِمْ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ حَمْزَةُ سَيِّدُ الشُّهَدَآءِ

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ (غزوۂ اُحد میں) جب صحابہ کرام میدان جنگ سے واپس ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو واپس ہونے والوں میں (حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نظر نہیں آئے (تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم حضرت حمزہ کو تلاش کرنا چاہا اور دریافت فرمایا کہ دیکھو (حضرت حمزہ کہاں ہیں؟) تو ایک صاحب نے عرض کی کہ میں نے حضرت حمزہ کو فلاں درخت کے پاس دیکھا ہے حضور علیہ الصلوٰۃ والسّلام اس درخت کے پاس پہونچے تو وہاں حضرت حمزہ کو کہ مثلہ کئے ہوئے ہیں، ناک، کان اور دوسرے اعضاء کٹے ہوئے ہیں۔ اس منظر کو دیکھ کر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا سینہ غم سے بھر آیا اور حضور رونے لگے (حضور کی یہ حالت دیکھ کر) ایک انصاری اٹھے اور حضرت حمزہ کو ایک چادر سے چھپا دیئے (تاکہ وہ منظر دکھائی نہ دے) پھر حضرت حمزہ نماز جنازہ پڑھائے جانے کے لیے) لائے گئے تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ان کی نماز جنازہ ادا فرمائی اور حضرت حمزہ کو اسی طرح رکھا

عِنْدَ اللّٰهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.

(رَوَاهُ الْحَاكِمُ)

گیا، ان پر دوبارہ نماز جنازہ نہیں پڑھائی گئی) دوسرے شہداء کو میدان جنگ سے لالا کر حضرت حمزہ کے بازو رکھا جاتا اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ان پر نماز جنازہ ادا فرماتے جاتے نماز جنازہ کے بعد یہ جنازہ اٹھائے جاتے اور دوسرے نئے جنازے لاکر حضرت حمزہ کے بازو رکھے جاتے، پھر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ان پر نماز جنازہ ادا فرماتے، یہاں تک کہ تمام شہداء پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نماز جنازہ ادا فرماتے[۱] جب سب شہیدوں کی نماز جنازہ ادا ہو گئی تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا (اگرچہ غزوہ اُحد میں اور بھی شہید ہوئے مگر) حضرت حمزہ (جس بے دردی سے شہید کئے گئے اس وجہ سے) میدان قیامت میں حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے سید الشہداء پکارے جائیں گے۔ اس کی روایت حاکم نے کی ہے، اور حاکم نے کہا ہے کہ اس حدیث کی سند بخاری اور مسلم کی شرط کے مطابق صحیح ہے، اگرچہ کہ بخاری اور مسلم نے اس کی روایت کی ہے۔ ۱۲۔

۱۲۱۳
۳۲ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ أُتِيَ بِهِمْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَوْمَ أُحُدٍ فَجَعَلَ يُصَلِّيْ عَلٰى عَشَرَةٍ عَشَرَةٍ وَ حَمْزَةُ هُوَ كَمَا هُوَ يُرْفَعُوْنَ وَهُوَ كَمَا هُوَ مَوْضُوْعٌ.

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ غزوۂ اُحد میں حضرت حمزہ شہید ہوئے تو آپ کے جنازہ کو میدان میں نماز پڑھائے جانے کے لیے لاکر رکھا گیا اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ان پر صحابہ کے ساتھ نماز جنازہ ادا فرماتے اور نماز کے بعد حضرت حمزہ کا جنازہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کے سامنے اسی طرح رکھا رہا، اس کے بعد شہدائے اُحد کے جنازے دس دس کی تعداد میں حضرت حمزہ کے جنازے

---

[۱] اور اس وقت تک حضرت حمزہ کا جنازہ برابر اسی مقام پر رہا، یہ دیکھ کر راوی سمجھے کہ دوسرے شہداء کے ساتھ حضرت حمزہ کی نماز جنازہ بھی بار بار ادا ہوئی، حالانکہ ایسا نہیں ہوا بلکہ حضرت حمزہ کی نماز ایک ہی مرتبہ ادا ہوئی، اس لیے نماز جنازہ دوبارہ پڑھنا ثابت نہیں، اور یہی مذہب حنفی ہے۔

عَلَيْهِمْ خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِي الْيَوْمِ وَاللَّيْلَةِ فَإِنْ هُمْ أَطَاعُوا لِذٰلِكَ فَأَعْلِمْهُمْ إِنَّ اللّٰهَ قَدْ فَرَضَ عَلَيْهِمْ صَدَقَةً تُؤْخَذُ مِنْ أَغْنِيَائِهِمْ فَتُرَدُّ عَلَى فُقَرَائِهِمْ فَإِنْ هُمْ أَطَاعُوا لِذٰلِكَ فَإِيَّاكَ وَكَرَائِمَ أَمْوَالِهِمْ وَاتَّقِ دَعْوَةَ الْمَظْلُومِ فَإِنَّهُ لَيْسَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ اللّٰهِ حِجَابٌ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

علیہ وآلہ وسلم اللہ کے رسول ہیں، اگر وہ اس کو مان لیں یعنی اسلام قبول کر لیں تو ان کو بتلانا کہ اللہ تعالیٰ نے ان پر دن رات میں پانچ نمازیں فرض کیں ہیں، اگر وہ اس بات کو یعنی پنجگانہ نمازوں کے وجوب کو مان لیں تو ان کو بتلانا کہ اللہ تعالیٰ نے ان پر زکوٰۃ فرض کی ہے جو ان کے ایسے) مالداروں سے لی جائے گی (جو صاحب نصاب ہیں) اور جن کے مال پر زکوٰۃ واجب ہونے کے شرائط پورے اُترتے ہیں) اور ان کے مسلمان) فقراء پر تقسیم کی جائے گی۔ (جو زکوٰۃ لینے کے مستحق ہیں) اگر وہ اس بات کو بھی مان لیں تو ان کا بہترین مال (زکوٰۃ میں) نہ لینا[1] اور نہ بیت المال کیلئے زکوٰۃ کا مال وصول کرنے میں زیادتی اور بدزبانی سے زکوٰۃ دینے والے کو تکلیف نہ دینا اور) ایسے مظلوم کی بددُعاء سے خود کو بچائے رکھنا کیونکہ مظلوم کی بدعاء اور اللہ تعالیٰ کے درمیان کوئی پردہ نہیں ہوتا (یعنی مظلوم کی فریاد قبول ہو کر رہتی ہے) اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

ف:۔ اس حدیث شریف میں ارشاد ہے کہ زکوٰۃ مالداروں سے لی جائے گی۔ مرقات اور عمدۃ القاری میں لکھا ہے کہ حدیث شریف کے لفظ "اَغْنِیَائِھِمْ" سے مراد مکلفین ہیں اور مکلفین سے ایسے صاحب نصاب مراد ہیں جو عاقل و بالغ ہوں۔ اس لیے زکوٰۃ عاقل پر فرض ہو گی۔ مجنون پر فرض نہ ہوگی، اور ایسے ہی زکوٰۃ بالغ پر فرض ہوگی مجنون پر فرض نہ ہوگی، اور ایسے ہی زکوٰۃ بالغ پر فرض ہو گی، نابالغ پر فرض نہ ہو گی۔ اس کی تائید ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی اس حدیث سے ہوتی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ تین شخص مرفوع القلم ہیں یعنی ان کے اعمال لکھے نہیں جاتے اور نہ ان کا مواخذہ ہوتا ہے۔ ایک سونے والا جب تک کہ وہ نہ جاگے دوسرا بچہ جب تک کہ وہ بالغ نہ ہو۔ تیسرا مجنون جب تک کہ اس کا جنون ختم نہ ہو جائے اس حدیث شریف سے بچے اور مجنون کا غیر مکلف ہونا ثابت ہوتا ہے۔ اس بناء پر سفیان ثوری، عبدالرحمٰن بن مبارک، ابووائل سعید بن جبیر، نخعی شعبی حسن بصری رحمہم اللہ اس بات کے قائل ہیں کہ یتیم کے مال پر زکوٰۃ واجب

[1] اور اسی طرح ناقص مال بھی نہ لینا بلکہ متوسط مال لینا کہ نہ زکوٰۃ دینے والے کا نقصان ہو۔

نہیں، اور حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے منقول ہے کہ یتیم کے مال پر زکوٰۃ واجب نہ ہونے کے بارے میں صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا اجماع ہے اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور آپ کے شاگردوں کا بھی یہی مذہب ہے۔ اور سعید بن المسیب نے فرمایا ہے کہ جس شخص پر نماز اور روزہ فرض ہے زکوٰۃ بھی اسی شخص پر فرض ہوگی۔ اس سے معلوم ہوا کہ چونکہ نابالغ اور مجنون پر نماز اور روزہ فرض نہیں ہے، اسی لیے ان پر زکوٰۃ بھی فرض نہ ہوگی اور حمید بن زنجویہ نے بیان کیا ہے کہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا بھی یہی مذہب ہے کہ مجنون اور نابالغ پر زکوٰۃ فرض نہیں ہے، اور مبسوط میں لکھا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بھی یہی قول ہے کہ مجنون اور بچے پر زکوٰۃ فرض نہیں ہے اور امام جعفر صادق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے والد امام محمد باقر رحمۃ اللہ سے یہی روایت کی ہے اور قاضی شریح بھی اسی کے قائل ہیں کہ نابالغ اور مجنون پر زکوٰۃ فرض نہیں ہے جیسا کہ نسائی نے روایت کی ہے، یہ پورا مضمون بنایہ اور عمدۃ القاری سے ماخوذ ہے ۱۲۔

۲۲۳۱/۲ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ لَيْسَ فِيْ مَالِ الْيَتِيْمِ زَكٰوةٌ.
(رَوَاهُ مُحَمَّدٌ فِي الْاٰثَارِ وَرَوٰى عَنْ اِبْرَاهِيْمَ نَحْوَهٗ)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ یتیم کے مال پر زکوٰۃ (فرض) نہیں اس کی روایت امام محمد نے الآثار میں کی ہے اور ابراہیم نخعی سے بھی اسی طرح روایت کی گئی ہے

۲۲۳۲/۳ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لَا يَجِبُ عَلٰى مَالِ الصَّغِيْرِ زَكٰوةٌ حَتّٰى تَجِبَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ رَوَاهُ الدَّارُ قُطْنِيُّ فِيْ سَنَدِهٖ ابْنُ لَهِيْعَةَ اِحْتَجَّ بِهِ الْاِمَامُ اَحْمَدُ وَصَحَّحَ حَدِيْثَهٗ وَحَسَّنَ لَهُ التِّرْمِذِيُّ فَهُوَ مُخْتَلَفٌ فِيْهِ وَالْاِخْتِلَافُ لَا يَضُرُّهٗ.

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ نابالغ کے مال پر زکوٰۃ فرض نہیں ہے۔ تاوقتیکہ اس پر نماز فرض نہ ہو (جب بالغ ہو جائے گا تو نماز کی طرح زکوٰۃ بھی اس پر فرض ہو جائے گی۔) اس حدیث کی روایت دارقطنی نے کی ہے؛

۲۲۳۳/۴ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَا مِنْ صَاحِبِ ذَهَبٍ وَّلَا فِضَّةٍ لَا يُؤَدِّيْ مِنْهَا حَقَّهَا اِلَّا اِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيٰمَةِ صُفِّحَتْ لَهٗ صَفَائِحُ مِنْ نَارٍ فَاُحْمِيَ عَلَيْهَا فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ فَيُكْوٰى بِهَا جَنْبُهٗ وَجَبِيْنُهٗ وَظَهْرُهٗ وَكُلَّمَا رُدَّتْ اُعِيْدَتْ لَهٗ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں جو کوئی سونے یا چاندی کا مالک ہو (یعنی صاحب نصاب ہو) اور وہ اس کا حق (یعنی زکوٰۃ) ادا نہ کرے تو ایسے شخص کے لیے قیامت کے دن وہ سونا اور چاندی (عذاب کا ذریعہ بن جائے گی اور اس طرح کہ) اس سونے اور چاندی کی تختیاں بنائی جائیں گے اور ان تختیوں کو آگ میں اس قدر تپایا جائے گا کہ وہ آگ بن جائے گی اور آگ کی

فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ
أَلْفَ سَنَةٍ حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ
الْعِبَادِ فَيَرٰى سَبِيْلَهٗ إِمَّا إِلَى
الْجَنَّةِ وَإِمَّا إِلَى النَّارِ قِيْلَ
يَا رَسُوْلَ اللهِ فَالْإِبِلُ قَالَ
وَلَا صَاحِبُ إِبِلٍ لَا يُؤَدِّيْ
مِنْهَا حَقَّهَا وَمِنْ حَقِّهَا حَلَبُهَا
يَوْمَ وِرْدِهَا إِلَّا إِذَا كَانَ يَوْمُ
الْقِيَامَةِ بُطِحَ لَهَا بِقَاعٍ قَرْقَرٍ
أَوْفَرَ مَا كَانَتْ لَا يَفْقِدُ
مِنْهَا فَصِيْلًا وَاحِدًا تَطَؤُهٗ
بِأَخْفَافِهَا وَتَعَضُّهٗ بِأَفْوَاهِهَا
كُلَّمَا مَرَّ عَلَيْهِ أُوْلَاهَا رُدَّ عَلَيْهِ
أُخْرَاهَا فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ
خَمْسِيْنَ أَلْفَ سَنَةٍ حَتّٰى يُقْضٰى
بَيْنَ الْعِبَادِ فَيَرٰى سَبِيْلَهٗ
إِمَّا إِلَى الْجَنَّةِ وَإِمَّا إِلَى النَّارِ
قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللهِ فَالْبَقَرُ
وَالْغَنَمُ قَالَ وَلَا صَاحِبُ
بَقَرٍ وَلَا غَنَمٍ لَا يُؤَدِّيْ مِنْهَا
حَقَّهَا إِلَّا إِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيٰمَةِ

ان تختیوں سے اس شخص کے پہلو پیشانی اور پیٹھ کو داغ دیا جائے گا اس عمل سے جب وہ تختیاں ٹھنڈی ہو جائیں گی تو پھر اُن کو دوزخ کی آگ میں گرم کیا جائے گا اور تپایا جائے گا اور ان سے داغ دیا جاتا رہے گا اور وہ دن جس میں یہ عمل کیا جاتا رہے گا وہ اتنا بڑا ہوگا کہ جس (کی مقدار دُنیا کے) پچاس ہزار برسوں کے برابر ہوگی یہاں تک کہ بندوں کا حساب وکتاب ختم ہو جائے گا۔ اور جنتی جنت میں اور دوزخی دوزخ میں بھیج دیئے جائیں گے لہ صحابہ کرام نے عرض کیا یا رسول اللہ (یہ تو زر نقد کا حکم تھا اب ارشاد ہو کہ اونٹوں کے متعلق کیا حکم ہے! حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا (کہ اونٹ والے پر دو حق ہیں ایک حق تو اونٹوں کی زکوٰۃ ادا کرنے کا ہے جو فرض ہے دوسرا حق جو مستحب ہے یہ ہے) کہ اونٹوں کا دودھ اس دن نکالا جائے جس دن ان کے پانی پینے کی باری ہوتی ہے (تاکہ فقراء جو ایسے موقعوں پر جمع ہو جاتے ہیں وہ پی کر دودھ سے شکم سیر ہو سکیں اور یہ حکم مستحب ہے۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اونٹوں کی زکوٰۃ نہ دینے والے شخص کے بارے میں ارشاد فرمایا کہ ایسے شخص کو قیامت کے دن ایک ہموار میدان میں منہ کے بل اوندھا ڈالا جائے گا اور اس کے سارے اونٹ وہاں پوری تعداد میں موجود ہوں گے ان میں ایک بچہ بھی کم نہ ہوگا اور

لہ صاحب مرقات اور اشعۃ اللمعات نے بیان کیا ہے کہ حدیث شریف میں پہلو، پیشانی اور پشت کو داغ دیئے جانے کا جو ذکر آیا ہے اس کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ یہ تینوں جسم کے اشرف اعضاء ہیں کا اعضاء رئیسہ دل دماغ اور جگر ان ہی میں ہیں۔ ان اعضاء کے داغ دیئے کی دوسری وجہ یہ ہے کہ ان ہی اعضاء کی زیب وزینت کے لیے اس نے مال جمع کیا اور زکوٰۃ دینے سے گریز کیا، ان اعضا کو داغ دینے کی تیسری وجہ یہ ہے کہ ان ہی اعضاء سے اس نے سائل کو تکلیف پہنچائی۔ پہلو پر اس لیے داغ دیا جائے گا کہ سائل کے سوال پر پہلو تہی کی اور پیشانی اس کو اس لیے داغا جائے گا کہ سائل کو دیکھ کر منہ پھیر لیا۔ اور پیٹھ کو اس لیے داغا جائے گا کہ حاجت مند سے پیٹھ پھیرا) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے سونے چاندی کی زکوٰۃ ادا نہ کرنے کی وعید کو سُن کر)

بُطِحَ لَهَا بِقَاعٍ قَرْقَرٍ لَّا يَفْقُدُ
مِنْهَا شَيْئًا لَيْسَ فِيهَا عَقْصَاءُ
وَلَا جَلْحَاءُ وَلَا عَضْبَاءُ
تَنْطِحُهُ بِقُرُونِهَا وَتَطَؤُهُ
بِأَظْلَافِهَا كُلَّمَا مَرَّ عَلَيْهِ
أُولَاهَا رُدَّ عَلَيْهِ أُخْرَاهَا فِي
يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهُ خَمْسِينَ
أَلْفَ سَنَةٍ حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ
الْعِبَادِ فَيَرٰى سَبِيلَهُ إِمَّا
إِلَى الْجَنَّةِ وَإِمَّا إِلَى النَّارِ
قِيلَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ فَالْخَيْلُ
قَالَ فَالْخَيْلُ ثَلَاثَةٌ هِيَ
لِرَجُلٍ وِزْرٌ وَهِيَ لِرَجُلٍ

وہ خوب موٹے تازے ہوں گے، یہ اونٹ اپنے مالک کو اپنے پاؤں سے روندیں گے اور کچلیں گے اور اپنے دانتوں سے کاٹیں گے اور جب ان اونٹوں کی ایک قطار اس طرح روند کر کچل کر اور کاٹ کر گزر جائے گی تو اونٹوں کی دوسری قطار روندنے، کچلنے اور کاٹنے کے لیے آجائے گی، اور اس طرح یہ عمل اس دن ہوتا رہے گا کہ جس کی مقدار (دنیا کے) پچاس ہزار برسوں کے برابر ہوگی، یہاں تک کہ بندوں کا حساب وکتاب ختم ہوجائے گا اور جنتی جنت میں دوزخی دوزخ میں بھیج دیئے جائیں گے، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے یہ سُن کر صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ گائے اور بکریوں کے مالک کا کیا ہوگا (جس نے صاحب نصاب ہونے کے باوجود ان کی زکوٰۃ نہ دی ہو)

حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے گائے اور بکریوں کی زکوٰۃ نہ دینے والے شخص کے بارے میں ارشاد فرمایا کہ ایسے شخص کو قیامت کے دن ایک ہموار میدان میں منہ کے بل اوندھا ڈالا جائے گا اور اس کی ساری گائے اور بکریاں وہاں پوری تعداد میں موجود ہوں گی، ان میں ایک بچہ بھی کم نہ ہوگا۔ ان کے سینگ نہ تو مڑے ہوں گے نہ ٹوٹے ہوئے ہوں گے اور نہ وہ بغیر سینگ کے ہوں گے (یعنی سب کے سروں پر سینگ ہوں گے اور سینگ صحیح سالم ہوں گے تاکہ) گائے اور بکریاں ان سینگوں سے اپنے اس مالک کو ماریں (جس نے ان کی زکوٰۃ نہ دی ہو) اور اپنے کھروں سے اس کو کچلیں گے اور روندتے ہوئے گذر جائیں گے اور جب ان گائے اور بکریوں کی ایک قطار اس طرح سینگوں سے مارتی ہوئی اور پاؤں سے کچلتی ہوئی گذر جائے گی تو ان کی دوسری قطار مارنے اور کچلنے کے لیے آجائے گی اور اس طرح یہ عمل اس دن ہوتا رہے گا جس کی مقدار (دنیا کے) پچاس ہزار برسوں کے برابر ہوگی یہاں تک کہ بندوں کا حساب وکتاب ختم ہوجائے گا جنتی

سِتْرٌ وَّ هِيَ لِرَجُلٍ اَجْرٌ فَاَمَّا
الَّتِيْ هِيَ لَهٗ وِزْرٌ فَرَجُلٌ
رَبَطَهَا رِيَاءً وَّفَخْرًا وَّنِوَاءً
عَلٰٓى اَهْلِ الْاِسْلَامِ فَهِيَ لَهٗ
وِزْرٌ وَاَمَّا الَّتِيْ هِيَ لَهٗ سِتْرٌ
فَرَجُلٌ رَبَطَهَا فِيْ سَبِيْلِ
اللّٰهِ ثُمَّ لَمْ يَنْسَ حَقَّ اللّٰهِ
فِيْ ظُهُوْرِهَا وَلَا رِقَابِهَا
فَهِيَ لَهٗ سِتْرٌ وَّاَمَّا الَّتِيْ
هِيَ لَهٗ اَجْرٌ فَرَجُلٌ رَبَطَهَا
فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ لِاَهْلِ الْاِسْلَامِ
فِيْ مَرْجٍ وَّرَوْضَةٍ فَمَا
اَكَلَتْ مِنْ ذٰلِكَ الْمَرْجِ اَوِ
الرَّوْضَةِ مِنْ شَيْءٍ اِلَّا كُتِبَ
لَهٗ عَدَدَ مَا اَكَلَتْ
حَسَنَاتٍ وَكُتِبَ لَهٗ عَدَدَ
اَرْوَاثِهَا وَاَبْوَالِهَا حَسَنَاتٌ
وَلَا تَقْطَعُ طِوَلَهَا فَاسْتَنَّتْ
شَرَفًا اَوْ شَرَفَيْنِ اِلَّا
كَتَبَ اللّٰهُ عَدَدَ اٰثَارِهَا
وَاَرْوَاثِهَا حَسَنَاتٍ وَلَا
مَرَّ بِهَا صَاحِبُهَا عَلٰى
نَهْرٍ فَشَرِبَتْ مِنْهُ وَلَا
يُرِيْدُ اَنْ يَسْقِيَهَا اِلَّا

جنّت میں اور دوزخی دوزخ میں بھیجد یئے جائیں گے۔ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے پھر عرض کیا گیا، یارسول اللہ گھوڑوں کے متعلق کیا حکم ہے؟ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرمایا سنو! گھوڑے تین قسم کے ہوتے ہیں ایک تو وہ گھوڑے ہیں جو اپنے مالک کے لیے گناہ کا سبب بنتے ہیں دوسرے وہ گھوڑے ہیں جو اپنے مالک کے لیے پردہ ہوتے ہیں، یعنی گھوڑوں کی وجہ سے وہ معزز سمجھا جاتا ہے اور اس کی محتاجی کا گمان کسی کو نہیں ہوتا، اور تیسرے وہ گھوڑے ہیں جو اپنے مالک کے لیے ثواب کا ذریعہ بنتے ہیں وہ گھوڑے جو مالک کے لیے گناہ کا سبب ہوتے ہیں اس شخص کے گھوڑے ہیں جن کو مالک نے فخر وغرور اور ریاء کے لیے باندھ رکھا ہے، یا مسلمانوں کے خلاف استعمال کرنے کے لیے رکھ چھوڑا ہے تو ایسے گھوڑے (اس شخص کی ایسی نیت کی وجہ سے) اس کے لیے گنہ کا سبب ہوتے ہیں دوسرے وہ گھوڑے جو اپنے مالک کے لیے پردہ، (عزّت) کا سبب ہوتے ہیں، ایسے گھوڑے ہیں جن کو ان کے مالک نے خدا کی راہ میں اطاعت اور بندگی کی غرض سے باندھ رکھا ہے اور جو حقوق گھوڑوں کی پیٹھوں اور گردنوں سے متعلق ہیں ان کو ادا کرنا بھی نہیں بھولتا ہے (مثلاً کسی کی ضرورت پر ان کو مستعار دیا کرتا ہے) تو ایسے گھوڑے اپنے مالک کی عزّت کا سبب بنتے ہیں تیسرے وہ گھوڑے ہیں جو اپنے مالک کے لیے اجر وثواب کا سبب ہوتے ہیں، اور یہ اس شخص کے گھوڑے ہوتے ہیں جن کو مالک نے جہاد فی سبیل اللہ کے لیے چراگاہوں اور سبزہ زاروں میں باندھ

---

لہ (اس حدیث شریف میں کئی بار یہ ذکر آیا ہے کہ قیامت کا دن دنیا کے پچاس ہزار برس کے برابر ہوگا۔ اس بارے میں صاحب مرقات اور اشعۃ اللمعات لکھا ہے کہ اس دن کی پچاس ہزار برس کے برابر درازی کافروں کے لیے ہے اور گنہگاروں کے لیے اس دن کی درازی ان کے گناہوں کے لحاظ سے ہوگی اور نیکوکار مومنین پر یہ دن اتنی دیر میں گزر جائے گا جتنی دیر میں فجر کی دو رکعتیں ادا کی جاتی ہیں۔

كَتَبَ اللّٰهُ لَهٗ عَدَدَ مَا شَرِبَتْ حَسَنَاتٍ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَالْحُمُرُ قَالَ مَآ اُنْزِلَ عَلَيَّ فِي الْحُمُرِ شَيْءٌ اِلَّا هٰذِهِ الْاٰيَةُ الْفَاذَّةُ الْجَامِعَةُ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

رکھا ہے، ان چراگاہوں اور سبزہ زاروں میں سے یہ گھوڑے جس قدر کھائیں گے اس سبزہ کی مقدار کے موافق اس کے مالک کے حق میں نیکیاں لکھی جائیں گی اور ان گھوڑوں کی لید اور پیشاب کا شمار بھی نیکیوں میں ہوتا ہے حتیٰ کہ اگر کوئی گھوڑا اپنی رسی تڑا کر ایک یا دو ٹیلوں پر پھلانگتا ہے تو بھی اللہ تعالیٰ اس گھوڑے کے قدموں کے نشانات کی تعداد کے برابر (اور اس دوڑنے کی حالت میں جو لید کرتا ہے) اس کی لید کی مقدار کے موافق اس کے مالک کے حق میں نیکیاں لکھ دیتے ہیں، اگر مالک ان گھوڑوں کو لے کر کسی نہر پر سے گزرے اور مالک کے ان گھوڑوں کو پانی پلانے کے ارادے کے بغیر بھی یہ گھوڑے پانی پی لیں، تو پیئے ہوئے پانی (کے قطرات کی تعداد) کے برابر اللہ تعالیٰ اس کے مالک کے نامۂ اعمال میں نیکیاں لکھ دیتے ہیں[1] یہ سن کر صحابہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم گدھوں کے متعلق کیا حکم ہے، حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا گدھوں کے متعلق مجھ پر تو کوئی خاص حکم نازل نہیں ہوا، ہاں یہ جامع آیت موجود ہے۔ جو ایک ذرہ بھر بھلائی کرے اسے دیکھے گا، اور جو ایک ذرہ بھر برائی کرے اسے دیکھے گا (سورۃ الزلزال ۸،۷)

اس حدیث کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۲۳۴ وَعَنْ اَبِيْ ذَرٍّ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى

۵

حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ

[1] یہ اس سے معلوم ہوا کہ مالک کی نیت اور ارادہ کے بغیر گھوڑوں کے پانی پی لینے پر جب اتنا بڑا ثواب دیا جاتا ہے تو جب مالک ان کو ارادہ اور نیت کے ساتھ پانی پلاتا ہوگا تو اس ثواب کا کیا پوچھنا!

[2] صاحب مرقات نے لکھا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے گدھے کے تعلق سے (اس آیت کو جو بیان فرمایا ہے اس کا منشا یہ ہے کہ اگر گدھے کو کسی نیک کام میں استعمال کرے گا تو اس کے مالک کو اس کی سزا ملے گی، صاحب مرقات نے یہ بھی لکھا ہے کہ آیت مذکورہ اتنی جامع اور مانع ہے کہ باوجود الفاظ کی کمی کے اپنے معنی اور مطالب کے لحاظ سے ہر عمل نیک و بد پر حاوی ہے۔

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ مَا مِنْ رَجُلٍ يَكُوْنُ لَهٗ اِبِلٌ اَوْ بَقَرٌ اَوْ غَنَمٌ لَا يُؤَدِّيْ حَقَّهَا اِلَّا اُتِيَ بِهَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَعْظَمُ مَا تَكُوْنُ وَاَسْمَنَهٗ تَطَؤُهٗ بِاَخْفَافِهَا وَتَنْطِحُهٗ بِقُرُوْنِهَا كُلَّمَا جَازَتْ اُخْرَاهَا رُدَّتْ عَلَيْهِ اُوْلَاهَا حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ النَّاسِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جس کسی کے پاس اونٹ یا گائے یا بکریاں (بقدر نصاب) ہوں اور وہ ان کی زکوٰۃ ادا نہ کرے تو قیامت کے دن یہ جانور نہایت فربہ اور تنومند ہوکر اس شخص کی طرف آئیں گے اور اس کو اپنے کھروں سے روندیں گے اور سینگوں سے ماریں گے۔ ان جانوروں کی پہلی جماعت جب اسی طرح روند کر گزر جائے گی۔ تو فوراً دوسری جماعت (روندنے اور کچلنے کے لیے) آموجود ہو گی اور (جانوروں کی جماعتیں یکے بعد دیگرے) اسی طرح کرتی رہیں گی، یہاں تک کہ لوگوں کا حساب وکتاب ختم ہو جائے گا (اور جنتی جنت میں اور دوزخی دوزخ میں بھیج دیئے۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۲۳۵ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ اٰتَاهُ اللّٰهُ مَالًا فَلَمْ يُؤَدِّ زَكٰوتَهٗ مُثِّلَ لَهٗ مَالُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ شُجَاعًا اَقْرَعَ لَهٗ زَبِيْبَتَانِ يُطَوَّقُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ثُمَّ يَاْخُذُ بِلِهْزِمَتَيْهِ يَعْنِيْ شِدْقَيْهِ ثُمَّ يَقُوْلُ اَنَا مَالُكَ اَنَا كَنْزُكَ ثُمَّ تَلَا وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ اَلْاٰيَةَ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے جس شخص کو مال عطا کیا اور اس نے اس مال کی زکوٰۃ ادا نہیں کی، تو قیامت کے دن اس کا مال اس کے لیے گنجا سانپ بنا دیا جائے گا (معمر اور زیادہ زہریلا ہونے کی وجہ سے سانپ گنجا رہے گا) اور اس کی آنکھوں پر دو سیاہ نقطے ہوں گے (اس قسم کا سانپ بھی بہت زہریلا ہوتا ہے) اور یہ سانپ قیامت کے دن طوق کی طرح اس شخص کی گردن میں ڈال دیا جائے گا اور یہ سانپ اس شخص کی دونوں باچھیں پکڑ کر اس کو کاٹے گا اور کہے گا کہ میں تیرا وہ مال ہوں، میں تیرا خزانہ ہوں جس پر تو نے زکوٰۃ نہ دی، اس لیے تجھے یہ سزا مل رہی ہے پھر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے (اس کی تائید کی) یہ آیت تلاوت فرمائی۔ اور جو (لوگ) بخل کرتے ہیں اس چیز میں جو اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنے فضل سے دی، ہرگز اسے اپنے لیے اچھا نہ سمجھیں، بلکہ وہ ان کے لیے برا ہے، عنقریب وہ جس میں

بخل کیا تھا قیامت کے دن ان کے گلے کا طوق ہوگا۔
(سورۃ آل عمران، ۱۸۰)
اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۲۲۳۶ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَكُوْنُ كَنْزُ اَحَدِكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ شُجَاعًا اَقْرَعَ يَفِرُّ مِنْهُ صَاحِبُهٗ وَهُوَ يَطْلُبُهٗ حَتّٰى يُلْقِمَهٗ اَصَابِعَهٗ۔ (رَوَاهُ اَحْمَدُ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جس کسی نے زکوٰۃ ادا کئے بغیر) مال جمع کر کے رکھا ہو تو اس کا وہ مال قیامت کے دن گنجا اور زہر بھرا سانپ بن جائے گا اور وہ شخص اس سے بھاگے گا اور سانپ اس کا تعاقب کرتا رہے گا (یہاں تک کہ اس کو پالے گا اور اس شخص کا یہ حال ہوگا کہ) وہ اپنی انگلیاں کو خود آپ چبائے گا (جیسا کہ لوگوں کی عادت ہے کہ سانپ وغیرہ سے خوف اور دہشت کے وقت اپنی انگلیاں آپ چبا لیا کرتے ہیں۔ اس کی روایت امام احمد نے کی ہے۔

ف: حدیث شریف میں انگلیوں کے چبائے جانے کا جو ذکر ہے اس کے تعلق سے اشعۃ اللمعات میں لکھا ہے کہ مال کے جمع اور خرچ کرتے میں ہاتھ کی انگلیوں ہی کو دخل ہوتا ہے۔ ۱۲۔

۲۲۳۷ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ مَا مِنْ رَجُلٍ لَا يُؤَدِّيْ زَكٰوةَ مَالِهٖ اِلَّا جَعَلَ اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْ عُنُقِهٖ شُجَاعًا ثُمَّ قَرَءَ عَلَيْنَا مِصْدَاقَهٗ مِنْ كِتَابِ اللّٰهِ "وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ بِمَا اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ" الْاٰيَةَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص اپنے مال کی زکوٰۃ ادا نہ کرے تو قیامت کے دن اللہ تعالیٰ اس مال کو سانپ بنا کر اس کی گردن میں لٹکا دیں گے، پھر حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے دلیل میں اس آیت کو تلاوت فرمایا۔ "وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ" الخ" (اس کا ترجمہ حدیث ۲۲۳۵ میں دیکھی گزر چکا ہے) اس حدیث کی روایت ترمذی نسائی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۲۲۳۸ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ بَعَثَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عُمَرَ عَلَى الصَّدَقَةِ فَقِيْلَ مَنَعَ ابْنُ جَمِيْلٍ وَخَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ وَالْعَبَّاسُ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو (زکوٰۃ وصول کرنے کے لیے) عامل بنا کر روانہ فرمایا، کسی نے رسول اللہ

فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَا يَنْقِمُ ابْنُ جَمِيْلٍ اِلَّا اَنَّهٗ كَانَ فَقِيْرًا فَاَغْنَاهُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَاَمَّا خَالِدٌ فَاِنَّكُمْ تَظْلِمُوْنَ خَالِدًا قَدِ احْتَبَسَ اَدْرَاعَهٗ وَاَعْتَدَهٗ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاَمَّا الْعَبَّاسُ فَهِىَ عَلَىَّ وَمِثْلُهَا مَعَهَا ثُمَّ قَالَ يَا عُمَرُ اَمَا شَعَرْتَ اِنَّ عَمَّ الرَّجُلِ صِنْوُ اَبِيْهِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا کہ ابن جمیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ خالد ابن الولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے زکوٰۃ ادا نہیں کی ہے (یہ سن کر) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ابن جمیل کے زکوٰۃ دینے سے انکار پر حیرت ہے ایک زمانہ میں وہ فقیر تھا اور اب اللہ اور اللہ کے رسول نے اس کو دولت مند بنا دیا (تو وہ اس احسان کا یہی بدلہ دے رہا ہے اور کفران نعمت پر اُتر آیا ہے) اب رہے خالد بن الولید تو تم لوگ ان سے زکوٰۃ طلب کر کے ان پر زیادتی کر رہے ہو، انھوں نے تو اپنی زرہیں (اور دوسرے سامان جنگ تک کو) راہ خدا میں جہاد کے لیے وقف کر دیا ہے (یہاں تک کہ ان کے پاس کچھ بھی نہ رہا کہ اس کی زکوٰۃ ادا کر سکیں) اور حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی زکوٰۃ وہ تو مجھ پر ہے (جو گذشتہ سال اُن پر واجب ہوئی تھی) اس کو میں ادا کروں گا۔ (اب رہی اِس سال کی زکوٰۃ اس کو بھی میں ہی ادا کروں گا) پھر حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا، اے عمر! کیا تم نہیں جانتے ہو کہ چچا دراصل باپ کے مانند ہوتا ہے (جیسا کہ ایک ہی جڑ کے دو تنے ہوتے ہیں) اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

ف: اس حدیث شریف میں حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی زکوٰۃ کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے فَهِيَ عَلَيَّ وَمِثْلُهَا مَعَهَا، یعنی حضرت عباس کی دونوں سال کی زکوٰۃ میں ادا کروں گا، ایک تو سالِ حال کی، دوسرے سالِ گذشتہ کی، اس بارے میں مرقات اور اشعۃ اللمعات میں لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے کسی ضرورت پر حضرت عباس سے دو سال کی پیشگی زکوٰۃ حاصل فرمائی تھی، جیسا کہ بیہقی نے روضہ میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے اس کی روایت کی ہے اور امیر کو اس قسم کا اختیار رہے۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، ان تفصیلات سے ناواقف تھے عام حکم کی بناء پر حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی تاکید کے ساتھ زکوٰۃ کا مطالبہ فرمایا اس پر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمر سے فرمایا کہ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زکوٰۃ نہ دینے پر تمہاری شدت خلاف واقعہ ہے۔ تم کو معلوم ہونا چاہیئے کہ یہ میرے چچا ہیں، اور باپ کے برابر ہیں۔ ۱۲-

ف۲: اس حدیث شریف میں یہ بھی ارشاد ہے "فَاَغْنَاهُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ" اللہ اور اللہ کے رسول نے اس کو

یعنی ابن جمیل کو غنی بنا دیا۔ اس بارے میں اشعۃ اللمعات میں لکھا ہے کہ غنی بنا دینا حقیقت میں اللہ تعالیٰ کا فضل ہے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی ذات گرامی کی طرف بھی غنی بنانے کی جو نسبت کی گئی ہے وہ اس وجہ سے ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی ذات اقدس اللہ تعالیٰ کی ذات عالی سے نعمتوں اور برکتوں کے حاصل کرنے کا واسطہ ہے (چنانچہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ اللہ تعالیٰ عطا کرنے والے ہیں، میں تقسیم کرنے والا ہوں) ۱۲۔

**۲۲۳۹** وَعَنْهُ قَالَ لَمَّا تُوُفِّيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَاسْتُخْلِفَ اَبُوْبَكْرٍ بَعْدَهٗ وَكَفَرَ مَنْ كَفَرَ مِنَ الْعَرَبِ قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ لِاَبِيْ بَكْرٍ كَيْفَ تُقَاتِلُ النَّاسَ وَقَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰى يَقُوْلُوْا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ فَمَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ عَصَمَ مِنِّيْ مَالَهٗ وَنَفْسَهٗ اِلَّا بِحَقِّهٖ وَحِسَابُهٗ عَلَى اللّٰهِ فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ وَاللّٰهِ لَاُقَاتِلَنَّ مَنْ فَرَّقَ بَيْنَ الصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ فَاِنَّ الزَّكٰوةَ حَقُّ الْمَالِ وَاللّٰهِ لَوْ مَنَعُوْنِيْ عِنَاقًا كَانُوْا يُؤَدُّوْنَهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَقَاتَلْتُهُمْ عَلٰى مَنْعِهَا قَالَ عُمَرُ فَوَاللّٰهِ مَا هُوَ اِلَّا رَاَيْتُ اَنَّ اللّٰهَ شَرَحَ صَدْرَ اَبِيْ بَكْرٍ لِلْقِتَالِ فَعَرَفْتُ اَنَّهُ الْحَقُّ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم دنیا سے تشریف لے گئے اور آپ کے بعد حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، خلیفہ ہوئے تو عرب کے بعض قبیلے (جیسے غطفان فزارہ اور بنو سلیم وغیرہ) زکوٰۃ کا انکار کر کے کافر ہو گئے (اس لیے کہ زکوٰۃ فرض ہے اور فرض کا منکر کافر ہوتا ہے) حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان لوگوں سے جہاد کا ارادہ فرمایا۔ تو حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے حضرت صدیق سے فرمایا کہ آپ کس طرح ان منکرین زکوٰۃ سے جہاد کریں گے۔ جب کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا یہ صریح حکم موجود ہے[لہ]۔ مجھے لوگوں سے اس وقت تک جہاد کرنے کا حکم ملا ہے جب تک کہ وہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ (اور مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ) کے قائل نہ ہو جائیں جو شخص لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کا قائل ہو جائے وہ مجھ سے اپنا مال اور اپنی جان محفوظ رکھ سکے گا۔ ناحق اس کا مال لیا جائے گا اور نہ جان، باقی (باطن کا) حساب تو اللہ لینے والے ہیں (یہ سن کر) حضرت صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا خدا کی قسم! میں تو ہر اس شخص سے جہاد کروں گا جو نماز اور زکوٰۃ میں فرق کرے (کہ نماز تو ادا کرے اور زکوٰۃ کا انکار کرے اور نہ دے) جب کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں نماز اور زکوٰۃ کا ذکر ساتھ ساتھ

---

لہ کہ جو شخص لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ کا قائل ہو جائے اس کی جان اور مال محفوظ رہیں گے چنانچہ حضور کا ارشاد ہے۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

فرمایا ہے کیونکہ زکوٰۃ (اسی طرح) مالی عبادت ہے) جیسا کہ نماز بدنی عبادت ہے) اللہ کی قسم، اگر وہ لوگ مجھ سے بکری کا ایک کا بچہ بھی روک رکھیں گے جسے وہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو دیا کرتے تھے تو میں ان سے جہاد کروں گا۔ یہ سن کر) حضرت عمر نے فرمایا۔ خدا کی قسم! (حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ عزم دیکھ کر) میں نے یہ رائے قائم کرلی کہ (منکرین زکوٰۃ کے خلاف) جہاد کرنے کی نسبت اللہ تعالیٰ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا شرح صدر فرمایا ہے اور میں سمجھ گیا کہ فیصلہ حق ہے (کہ منکرین زکوٰۃ سے جہاد کیا جائے) یہ ہے شان فاروقی کہ جب حق ظاہر ہو گیا تو اپنی رائے سے رجوع فرمالیا) اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

ف: اس حدیث شریف میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول ہے کہ "اگر وہ مجھ سے بکری کا ایک بچہ بھی روک رکھیں گے جسے وہ (زکوٰۃ میں) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو دیا کرتے تھے تو میں اُن سے جہاد کروں گا" واضح ہو کہ یہاں بکری کے بچے سے مراد حقیقتاً بکری کا بچہ نہیں ہے کیونکہ بکری کے بچے پر زکوٰۃ واجب نہیں، بلکہ یہاں یہ ظاہر کرنا مقصود ہے کہ چھوٹی سے چھوٹی چیز بھی مثلاً بکری کا بچہ ہی کیوں نہ ہو، یہ پہلے زکوٰۃ میں دیا جاتا تھا، اور اب نہ دیا جائے تو اس کے لیے بھی جہاد کیا جائے گا (زکوٰۃ میں وصول کیے جانے والے جانوروں کے بچوں سے متعلق مسائل آگے اپنے مقام پر آرہے ہیں) (ماخوذ از ہدایہ، ردالمحتار اور فتح القدیر) ۱۲)

۲۲۴۰ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ كَبُرَ ذٰلِكَ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ فَقَالَ عُمَرُ اَنَا اُفَرِّجُ عَنْكُمْ فَانْطَلَقَ فَقَالَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ اِنَّهٗ كَبُرَ عَلٰى اَصْحَابِكَ هٰذِهِ الْاٰيَةُ فَقَالَ اِنَّ اللّٰهَ لَمْ يَفْرِضِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ جب (سورۂ توبہ پ ۱۰ کی) یہ آیت نازل ہوئی۔

جو لوگ سونا اور چاندی جمع کرکے رکھتے ہیں اور ان کو اللہ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے (یعنی زکوٰۃ نہیں نکالتے) تو آپ ان کو ایک بڑے دردناک عذاب کی خبر سنا دیجئے۔

تو مسلمانوں پر یہ آیت بہت شاق گزری[1] حضرت عمر

[1] اس لیے کہ بظاہر اس آیت سے مال کا جمع کرنا ممنوع معلوم ہو رہا تھا یہ سنگی)

الزَّكٰوةَ اِلَّا لِيُطَيِّبَ مَا بَقِيَ مِنْ اَمْوَالِكُمْ وَاِنَّمَا فَرَضَ الْمَوَارِيْثَ وَ ذَكَرَ كَلِمَةً لِتَكُوْنَ لِمَنْ بَعْدَكُمْ فَقَالَ فَكَبَّرَ عُمَرُ ثُمَّ قَالَ لَهٗ اَلَا اُخْبِرُكَ بِخَيْرِ مَا يَكْنِزُ الْمَرْءُ الْمَرْاَةُ الصَّالِحَةُ اِذَا نَظَرَ اِلَيْهَا سَرَّتْهُ وَاِذَا اَمَرَهَا اَطَاعَتْهُ وَاِذَا غَابَ عَنْهَا حَفِظَتْهُ ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ)

رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا میں تمہاری اس مشکل کو حل کئے دیتا ہوں (یہ کہہ کر) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور عرض کی یا نبی اللہ اس پر عمل کرنا صحابہ پر شاق گزر رہا ہے (حضور ارشاد فرمائیں کہ اس کا اصلی منشا کیا ہے اس پر) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ (اس آیت سے یہ مراد نہیں ہے کہ مال جمع ہی نہ کیا جائے، بلکہ اس آیت کی وعید ان لوگوں سے متعلق ہے جو بغیر زکوٰۃ ادا کئے مال جمع کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے زکوٰۃ تو اسی لیے فرض کی ہے کہ تمہارے باقی مال کو پاک کر دے (زکوٰۃ اداء کر کے مال جمع کرنے پر وعید نہیں ہے، مال جمع کرنے کی تائید میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا (کیا تم نہیں دیکھتے کہ) اللہ تعالیٰ نے میراث اسی لیے فرض فرمائی ہے کہ بعد میں آنے والے (ورثاء) کو ان کا حق مل سکے (اگر مال جمع کرنا جائز نہ ہوتا تو وراثت قائم ہی کیسے ہو سکتی تھی، یہ سن کر) حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اللہ اکبر کا نعرہ بلند کیا، پھر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے حضرت عمر سے ارشاد فرمایا اے عمر! تم کو انسان کا سب سے بہترین خزانہ بتائے دیتا ہوں اور وہ اس کی نیک بخت بیوی ہے جس کے دیکھنے سے مرد کو مسرت حاصل ہو، اور وہ عورت اس حکم کی اطاعت کرے اور اس کا شوہر کہیں باہر چلا جائے تو اس کے غیاب میں اسی کے (مال اور اپنی عصمت کی) حفاظت کرے۔ اس کی روایت ابوداؤد نے کی ہے۔ ۱۲

ف: اس حدیث شریف میں ارشاد باری تعالیٰ ہے "وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ" یعنی جو لوگ سونا چاندی بطور خزانہ جمع کر رکھے ہیں اور ان کو راہ خدا میں صرف نہیں کرتے وہ دردناک عذاب کے مستحق ہیں، اور ہر وہ مال جس پر زکوٰۃ ادا نہ کی جائے خواہ وہ زیور ہو یا غیر زیور، وہ کنز ہے اور اس میں کوئی فرق نہیں کیا گیا ہے اس لیے زیور بھی مال ہی کہلائے گا اور اس پر بھی زکوٰۃ واجب ہوگی اور یہی مذہب حنفی ہے۔

دیگر یہ کہ زکوٰۃ ادا نہ کرکے مال جمع کرنے والے سے بھی یہی وعید متعلق ہوگی جو صدر کی حدیث میں حضرت ابن عباس سے مروی ہے اور وعید تو صرف ترک واجب یا ترک فرض پر ہی ہوتی ہے اس سے بھی معلوم ہوا کہ مطلقاً مال پر زکوٰۃ فرض ہے، خواہ وہ زیور ہو یا غیر زیور۔

زیورات پر زکوٰۃ فرض ہونے کی ایک اور دلیل رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا یہ ارشاد ہے وَاَدُّوْا زَکٰوۃَ اَمْوَالِکُمْ طَیِّبَۃً بِہَا اَنْفُسُکُمْ "تم اپنے اموال پر (خواہ وہ سونا چاندی ہوں یا زیورات) خوشی خوشی زکوٰۃ ادا کرو۔ حدیث شریف میں مطلقاً مال کا ذکر ہے اور یہ نہیں فرمایا گیا کہ فلاں مال پر زکوٰۃ ہے اور فلاں مال پر زکوٰۃ نہیں مال خواہ سونا چاندی کی شکل میں ہو یا زیورات یا دوسرے اموال کی شکل میں ہو، سب مال ہی کہلائے گا اور اس پر زکوٰۃ واجب ہوگی۔ بشرطیکہ وہ نصاب کو پہونچتا ہو۔

زیورات پر زکوٰۃ فرض ہونے کی ایک دلیل یہ بھی ہے کہ زیورات حاجت اصلی سے زائد ہوتے ہیں، کیونکہ ان سے زیب و زینت مقصود ہوتی ہے اور یہی دلیل ہے ان کے حاجت اصلی سے زائد ہوتے کی ہے لہٰذا اس زیورات بھی نعمت قرار پائے جو خوش حالی اور فارغ البالی کی دلیل ہیں، لہٰذا اس نعمت کا شکر اس طرح ادا کرنا چاہیئے کہ ان زیورات میں سے حسب نصاب کچھ حصے کو فقراء پر تقسیم کردیا جائے اسی بناء پر زیورات پر بھی زکوٰۃ واجب قرار دی گئی۔ (بدائع) ۱۲

۲۲۴۱ وَعَنْ جَرِیْرِ بْنِ عَبْدِ اللہِ قَالَ[۱۲] قَالَ رَسُوْلُ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اِذَا اَتَاکُمُ الْمُصَدِّقُ فَلْیُصْدِرْ عَنْکُمْ وَھُوَ عَنْکُمْ رَاضٍ۔

(رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

حضرت جریر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے زکوٰۃ دینے والوں سے ارشاد فرمایا کہ جب تمہارے پاس عاملین زکوٰۃ آیا کریں تو ان کو (پوری پوری زکوٰۃ دے کر) خوش خوش واپس کیا کرو (اس لیے کہ عاملین زکوٰۃ امام کی طرف سے بھیجے ہوئے ہوتے ہیں، اور امام کی اطاعت سب پر واجب ہے) اس حدیث کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۲۴۲ وَعَنْہُ قَالَ جَاءَ نَاسٌ[۱۳] یَعْنِیْ مِنَ الْاَعْرَابِ اِلٰی رَسُوْلِ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّ نَاسًا مِنَ الْمُصَدِّقِیْنَ یَاْتُوْنَا فَیَظْلِمُوْنَا فَقَالَ اَرْضُوْا مُصَدِّقِیْکُمْ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللہِ وَاِنْ ظَلَمُوْنَا قَالَ اَرْضُوْا مُصَدِّقِیْکُمْ وَاِنْ ظُلِمْتُمْ۔

حضرت جریر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ دیہاتی عربوں کی ایک جماعت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئی اور عرض کی کہ عاملین زکوٰۃ جب ہمارے پاس (زکوٰۃ وصول کرنے کے لیے) آتے ہیں، تو ان میں سے بعض لوگ ہم پر زیادتی کرتے ہیں، اس پر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے کہ تم اپنے زکوٰۃ وصول کرنے والوں کو خوش رکھا کرو۔ ان لوگوں نے عرض کیا، یا رسول اللہ! (کیا ہم انھیں خوش رکھیں) اگرچہ کہ وہ ہم پر زیادتی کرتے ہوں؟

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤُدَ)

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا ہاں! زکوٰۃ وصول کرنے والوں کو خوش رکھو، اگرچہ کہ وہ (تمہارے خیال میں) زیادتی کرتے ہیں۔ اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔

ف: اس حدیث شریف میں ارشاد ہے کہ عاملین زکوٰۃ کو خوش رکھا جائے اگرچہ کہ وہ زیادتی کریں۔ اس بارے میں الاشباہ والنظائر کے فن ثالث میں مذکور ہے کہ زیادتی کرنے والا یعنی فاسق شہادت قضاءت، امارت حکومت اور امامت کی اہلیت رکھتا ہے اسی طرح فاسق، نابالغ اولاد کا ولی اوقاف کا متولی بن سکتا ہے اور فسق کی وجہ سے خود بخود معزول نہیں ہوجاتا، جیسے مذہب امام شافعی میں مذکور ہے۔ اور مذہب حنفی یہ ہے کہ ایسے فاسق کو معزول کر دینا امام یا حاکم کا ہی اختیار ہے، وہ خود بخود معزول نہیں ہوتا۔

۲۲۴۳ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَتِيْكٍ[۱۴] قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ سَيَأْتِيْكُمْ رُكَيْبٌ مُبْغَضُوْنَ فَاِذَا جَاءُوْكُمْ فَرَحِّبُوْا بِهِمْ وَخَلُّوْا بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ مَا يَبْتَغُوْنَ فَاِنْ عَدَلُوْا فَلِاَنْفُسِهِمْ وَاِنْ ظَلَمُوْا فَعَلَيْهِمْ وَاَرْضُوْهُمْ فَاِنَّ تَمَامَ زَكٰوتِكُمْ رِضَاهُمْ وَلْيَدْعُوا لَكُمْ۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤُدَ)

حضرت جابر بن عتیک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ عنقریب تمہارے پاس زکوٰۃ وصول کرنے والے سوار آئیں گے جن کو تم (اس وجہ سے) ناپسند کرو گے[۱]، پس جب وہ تمہارے پاس آئیں تو تم خوش ہو کر ان کا استقبال کرو (اور ان کی تعظیم کرو) اور جو کچھ وہ تم سے زکوٰۃ میں طلب کریں اس کو پورا پورا ادا کرو (کسی چیز کو ان کا سے چھپائے نہ رکھو) اگر وہ (زکوٰۃ کی وصولی میں) انصاف سے کام لیں گے تو یہ ان ہی کے فائدے کی چیز ہوگی (اور اس کا ان کو ثواب ملے گا) اور اگر وہ زکوٰۃ کا مال وصول کرنے میں زیادتی کریں (یعنی چن کر اچھا مال لیں یا نصاب سے زیادہ لیں) تو اس کا گناہ ان ہی پر ہوگا (اور ان کے ظلم کو برداشت کرنے کا ثواب بھی تم کو ملے گا)، بہرحال جس طرح ممکن ہو تو تم ان کو خوش کر دیا کرو کیونکہ تمہاری زکوٰۃ اسی وقت پورا پورا[۲] ہو سکے گا جب کہ تم ان کی خوشی حاصل کرو[۳] وہ تمہارے لیے

---

۱؎ کہ وہ تمہارا مال لینے آتے ہیں، یہ ناگواری مال کی جدائی کی وجہ سے طبعًا ہوتی ہے شرعًا نہیں۔

۲؎ نصاب کے موافق زکوٰۃ دینے سے فرض تو ادا ہو جائے گا۔

۳؎ اس وجہ سے کہ عاملین زکوٰۃ سلطان کی طرف سے مقرر ہوتے ہیں، ان کی مخالفت سلطان کی مخالفت ہوگی اور سلطان کی مخالفت فتنہ اور فساد کا سبب ہے اور تم ان کو اپنے حسن سلوک سے اس طرح خوش کرو (کہ)

دعا کریں۔ اس کی روایت ابوداؤد نے کی ہے۔

۲۲۴۴ وَعَنْ بَشِيْرِ بْنِ الْخَصَاصِيَةِ قَالَ قُلْنَا إِنَّ أَهْلَ الصَّدَقَةِ يَعْتَدُوْنَ عَلَيْنَا أَفَنَكْتُمُ مِنْ أَمْوَالِنَا بِقَدْرِ مَا يَعْتَدُوْنَ قَالَ لَا۔ ۱۵
(رَوَاهُ أَبُوْدَاؤُدَ)

حضرت بشیر بن خصاصیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ہم نے (رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا) کہ زکوٰۃ وصول کرنے والے ہم پر زیادتی کرتے ہیں، تو کیا ہم ان سے اتنا مال چھپائے رکھیں جتنا کہ وہ ہم سے زیادہ لیتے ہیں، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: نہیں ایسا نہ کیا کرو[1] اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔

۲۲۴۵ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ جَدِّهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا جَلَبَ وَلَا جَنَبَ وَلَا تُؤْخَذُ صَدَقَاتُهُمْ إِلَّا فِيْ دُوْرِهِمْ۔ ۱۶
(رَوَاهُ أَبُوْدَاؤُدَ)

حضرت عمرو بن شعیب رضی اللہ تعالیٰ عنہما اپنے والد اور دادا کے واسطے سے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جَلَب اور جَنَب جائز نہیں ہے، بلکہ زکوٰۃ ان کے گھروں پر (ان ہی کی آبادی میں وصول کی جائے جہاں وہ ہمیشہ رہتے ہیں[2]۔ اس حدیث کی روایت ابوداؤد نے کی ہے

۲۲۴۶ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِيْ أَوْفٰى قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ إِذَا أَتَاهُ قَوْمٌ بِصَدَقَتِهِمْ قَالَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى اٰلِ فُلَانٍ فَأَتَاهُ أَبِيْ بِصَدَقَتِهٖ فَقَالَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى اٰلِ أَبِيْ أَوْفٰى۔ ۱۷
(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لوگ زکوٰۃ لے کر آتے تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اُن کے حق میں یہ دعاء فرماتے، اے اللہ! رحمت وبرکت نازل فرما اس شخص پر اور اس کے اہل وعیال پر (راوی کہتے ہیں کہ) (ایک روز) میرے والد (ابو اوفی) خدمت اقدس میں زکوٰۃ لے کر پہونچے، تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یہ دعا دی، اے اللہ! (ابواوفی) اور ان کے خاندان پر رحمت وبرکت نازل فرما۔ اس کی روایت بخاری

---

[1] بلکہ جس قدر وہ طلب کریں ادا کرو، اگر وہ زائد لیں گے تو خود ذمہ دار ہوں گے۔
[2] جَلَب یہ ہے کہ زکوٰۃ وصول کرنے والا کسی دور دراز مقام پر جا کر ٹھہر جائے اور زکوٰۃ دینے والے سے کہے کہ وہ اپنے اپنے جانور اس کے پاس لے آئے۔ اور جَنَب یہ ہے کہ زکوٰۃ دینے والا اپنے جانوروں کو لے کر کسی دور مقام کو چلا جائے اور زکوٰۃ لینے والے سے کہے کہ وہ وہاں آکر زکوٰۃ وصول کرے، یہ دونوں صورتیں ناجائز ہیں کہ پہلی صورت میں زکوٰۃ دینے والے کو اور دوسری صورت میں زکوٰۃ لینے کو تکلیف اور مشقت برداشت کرنی پڑتی ہے۔

وَفِیْ رِوَایَۃٍ اِذَا اَتَی الرَّجُلُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ بِصَدَقَتِہٖ قَالَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَیْہِ۔

اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے اور بخاری اور مسلم کی ایک اور روایت میں اس طرح مذکور ہے کہ جب کوئی شخص نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں زکوٰۃ پیش کرتا تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے حق میں یہ دعا فرماتے اے اللہ! اس شخص پر رحمت نازل فرما۔

ف: اس حدیث شریف میں مذکور ہے کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم زکوٰۃ لانے والے کے لیے ان الفاظ سے دعا فرماتے تھے۔ "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی آلِ فلان" اس بارے میں رد المحتار میں لکھا ہے کہ "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی" کے الفاظ سے دعا کرنا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے خصوصیات سے ہے، دوسروں کے لیے جائز نہیں ہے کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے سوا کسی اور پر صلوٰۃ کے لفظ سے دعا کریں، ہاں! امام یا زکوٰۃ وصول کرنے والے کے لیے مستحب یہ ہے کہ وہ زکوٰۃ دینے والے کے لیے اس طرح دعا کرے۔

اٰجَرَکَ اللّٰہُ فِیْمَا اَعْطَیْتَ وَبَارَکَ اللّٰہُ فِیْمَا اَبْقَیْتَ

تو نے جو مال (راہ خدا میں) دیا ہے، اللہ اس کا تجھے ثواب دے، (اور جو مال زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد) تیرے پاس رہ گیا ہے اللہ تجھے اس میں برکت دے (خازن، بیان القرآن) ۱۲

۲۲۴۷ / ۱۸ وَعَنْ اَبِیْ حُمَیْدِ ہِ السَّاعِدِیِّ قَالَ اِسْتَعْمَلَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ رَجُلًا مِّنَ الْاَزْدِ یُقَالُ لَہٗ ابْنُ اللُّتْبِیَّۃِ عَلَی الصَّدَقَۃِ فَلَمَّا قَدِمَ قَالَ ھٰذَا لَکُمْ وَھٰذَا اُھْدِیَ لِیْ فَخَطَبَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ فَحَمِدَ اللّٰہَ وَاَثْنٰی عَلَیْہِ ثُمَّ قَالَ اَمَّا بَعْدُ فَاِنِّیْ اَسْتَعْمِلُ رِجَالًا مِّنْکُمْ عَلٰی اُمُوْرٍ مِّمَّا وَلَّانِیَ اللّٰہُ فَیَاْتِیْ اَحَدُھُمْ فَیَقُوْلُ ھٰذَا لَکُمْ وَھٰذِہٖ ھَدِیَّۃٌ اُھْدِیَتْ لِیْ فَھَلَّا جَلَسَ فِیْ بَیْتِ اُمِّہٖ فَیَنْظُرُ اَیُھْدٰی لَہٗ اَمْ لَا وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لَا یَاْخُذُ اَحَدٌ مِّنْہُ شَیْئًا اِلَّا

حضرت ابو حمید ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے قبیلہ ازد کے ایک صاحب جن کا نام ابن اللتبیہ تھا۔ عامل زکوٰۃ بنا کر بھیجا، جب وہ زکوٰۃ وصول کر کے (مدینہ منورہ) واپس لوٹے تو (حضور نے اُن سے حساب لیا تو وہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں زکوٰۃ کا مال پیش کرتے ہوئے) عرض کئے، حضور! یہ مال آپ کا ہے (جو زکوٰۃ میں دیا گیا ہے) اور یہ مال مجھے ہدیۃً ملا ہے (یہ سن کر) نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم (نے لوگوں کے سامنے منبر پر) خطبہ ارشاد فرمایا (اولاً) اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کی، پھر فرمایا میں تم میں سے کچھ آدمیوں کو ان امور پر مامور کرتا ہوں جن پر اللہ تعالیٰ نے مجھے مامور کر کے بھیجا ہے، پس ان میں سے ایک شخص آتا ہے اور کہتا ہے یہ تمہارا مال ہے اور یہ مجھے ہدیہ دیا گیا ہے (حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا

جَاءَ بِهٖ يَوْمَ الْقِيَامَةِ يَحْمِلُهٗ عَلٰى رَقَبَتِهٖ اِنْ كَانَ بَعِيْرًا لَّهٗ رُغَاءٌ اَوْ بَقَرًا لَّهٗ خُوَارٌ اَوْ شَاةً تَيْعَرُ ثُمَّ رَفَعَ يَدَهٗ حَتّٰى رَاَيْنَا عُفْرَةَ اِبْطَيْهِ ثُمَّ قَالَ اَللّٰهُمَّ هَلْ بَلَّغْتُ اَللّٰهُمَّ هَلْ بَلَّغْتُ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

اگر یہ اپنے بیان میں سچا ہے، تو کیوں نہ اپنے ماں کے یا باپ کے گھر میں بیٹھ گیا کہ دیکھ لیتا کہ وہاں اس کو ہدیہ کا مال آتا ہے یا نہیں، قسم ہے اس ذاتِ عالی کی جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے! تم میں سے کوئی شخص بھی کوئی چیز بھی (بغیر استحقاق) لے گا تو وہ قیامت کے دن ایسی حالت میں آئے گا کہ وہ چیز اس کو گردن پر لدی ہوگی اونٹ ہوگا تو بلبلا رہا ہوگا، گائے ہوگی تو چلا رہی ہوگی، اور بکری ہوگی تو ممنا رہی ہوگی، پھر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے دونوں ہاتھوں کو اٹھایا اور اتنا بلند فرمایا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے بغل کی سفیدی ہم کو نظر آنے لگی اور اور فرمایا اے اللہ! میں نے تیرا حکم (تیرے بندوں تک) پہونچا دیا! اے اللہ! میں نے تیرا حکم (تیرے بندوں تک) پہونچا دیا۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

قَالَ الْخَطَّابِيُّ فِيْ قَوْلِهٖ هَلَّا جَلَسَ فِيْ بَيْتِ اُمِّهٖ اَوْ اَبِيْهِ فَيَنْظُرُ اَيُهْدٰى اِلَيْهِ اَمْ لَا دَلِيْلٌ عَلٰى اَنَّ كُلَّ اَمْرٍ يُتَذَرَّعُ بِهٖ اِلٰى مَحْظُوْرٍ فَهُوَ مَحْظُوْرٌ هٰكَذَا فِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ وَقَالَ عَلِيٌّ ن الْقَارِيُّ اِنَّ كُلَّ عَقْدٍ تَوَسَّطَ فِيْ مُعَامَلَةٍ اَخْرَجَهَا عَنِ الْمُعَامَلَةِ الْمُؤَدِّيَةِ اِلَى الرِّبَا جَائِزٌ۔

اس حدیث شریف میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ یہ کیوں نہ اپنے ماں کے یا باپ کے گھر میں بیٹھ گیا کہ دیکھ لیتا کہ وہاں اس کو ہدیہ کا مال آتا ہے یا نہیں خطابی نے کہا ہے کہ اس ارشاد نبوی میں دلیل ہے کہ ہر ایسی چیز جو کسی ممنوع یا ناجائز کام کا ذریعہ اور وسیلہ بنے وہ بھی ممنوع اور ناجائز ہے۔ شرح السنہ میں بھی ایسا ہی مذکور ہے اور ملا علی قاری رحمہ اللہ نے مرقات میں لکھا ہے کہ ایسی چیز جو کسی ناجائز کام کا ذریعہ بنے وہ بھی ناجائز ہے،، مذہب حنفی اور مذہب شافعی کے موافق ہے، کیونکہ وسائل کا حکم مقاصد کا ہوتا ہے، جو چیز طاعت کا وسیلہ بنے وہ بھی طاعت ہی ہوگی اور جو چیز معصیت کا ذریعہ بنے وہ بھی معصیت ہی ہوگی۔

اور ملا علی قاری رحمہ اللہ نے مرقات میں اسی حدیث شریف کے تحت ایک دوسرا کلیہ یہ بھی بیان فرمایا ہے کہ ہر ایسا کام جو کسی ناجائز معاملہ سے (مثلاً سود وغیرہ سے) بچنے کے بدلے اختیار کیا جائے تو ایسا کام جائز ہوگا۔ چنانچہ خیبر کے عامل زکوٰۃ کو جن کے پاس کچھ ردی کھجور تھے اور وہ ان کو اچھے کھجور سے

بدلنا چاہتے تھے (اور یہ معاملہ یعنی ردی کھجور کو اچھے کھجور سے بدلنا ربا یعنی سود کی تعریف میں آتا تھا) تو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو سودی معاملہ سے بچانے کے لیے اس طرح ہدایت فرمائی کہ وہ دو صاع ردی کھجور کو اولاً بیچ دیں اور اس کی قیمت سے ایک صاع اچھے کھجور خرید لیں، چونکہ یہ معاملہ سود سے بچنے کے لیے بطور ذریعہ کے اختیار کیا گیا ہے) اس لیے جائز ہو گا۔ (اس وجہ سے کہ) ایسا وسیلہ جو حرام یا ناجائز کام سے بچنے کے لیے اختیار کیا جائے۔ جائز ہے اور یہی مذہب حنفی ہے۔

ف: اس حدیث شریف میں حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے عامل زکوٰۃ کے ہدیہ لینے کو پسند نہیں فرمایا ہے، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ایسا ہدیہ جو حکومت کے اثر کی وجہ سے دیا جاتا ہو اس کا قبول کرنا حرام ہے رد المحتار بحوالہ فتح اور صاحب مرقات نے اس کے عدم جواز کی دلیل یہ بیان کی ہے کہ عامل زکوٰۃ کو صاحب مال اس وجہ سے ہدیہ دیتے ہیں کہ ان کے مال سے زکوٰۃ کا کچھ حصہ چھوڑ دیا جائے جو ناجائز ہے، اور دوسری وجہ یہ ہے کہ عامل کو اس کی خدمت کا معاوضہ مقرر ہے اور اس طرح کا ہدیہ بھی معاوضہ ہی متصور ہو گا اور اس صورت میں ایک خدمت کے دو معاوضے ہو جائیں گے جو جائز نہیں ہے ۱۲۔

۲۲۴۸ وَعَنْ عَدِيِّ بْنِ عُمَيْرَةَ قَالَ ۱۹ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنِ اسْتَعْمَلْنَاهُ مِنْكُمْ عَلٰى عَمَلٍ فَكَتَمَنَا مِخْيَطًا فَمَا فَوْقَهٗ كَانَ غُلُوْلًا يَاْتِيْ بِهٖ يَوْمَ الْقِيَامَةِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت عدی بن عمیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ ہم تم میں سے کسی کو عامل مقرر کرتے ہیں، پھر وہ ہم سے سوئی یا اس سے چھوٹی چیز کو چھپا لیتا ہے (تو یہ خیانت ہے) اور ایسا شخص قیامت کے دن اس چھپائی ہوئی چیز کو لئے ہوئے حاضر ہو گا، اور اس کو اپنے کئے کا خمیازہ بھگتنا پڑے گا۔ اس حدیث کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۲۴۹ وَعَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيْجٍ قَالَ ۲۰ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ الْعَامِلُ عَلَى الصَّدَقَةِ بِالْحَقِّ كَالْغَازِيْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ حَتّٰى يَرْجِعَ اِلٰى بَيْتِهٖ رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَالتِّرْمِذِيُّ۔

وَفِيْ رِوَايَةِ التِّرْمِذِيِّ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ مِنَ السُّنَّةِ شَهْرًا

حضرت رافع بن خدیج رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ ایسا عامل جو حق اور انصاف کے ساتھ زکوٰۃ وصول کرے اس کا مرتبہ ایسے غازی کے برابر ہے جو راہ خدا میں جہاد کرے (جس طرح غازی جہاد سے ثواب اور مال غنیمت کے ساتھ گھر لوٹتا ہے) ایسا ہی عامل زکوٰۃ بھی ثواب اور بیت المال کے لیے مال زکوٰۃ لے کر لوٹتا ہے اور اس کا مال کے ساتھ واپس ہونا قوم کے مالیہ کو مستحکم کرنے کا بڑا اہم سبب ہے اور

تُؤَدُّوْنَ فِيْهِ زَكٰوةَ اَمْوَالِكُمْ فَمَا حَدَثَ بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَا زَكٰوةَ فِيْهِ حَتّٰى يَجِيْئَ رَاْسُ الشَّهْرِ۔

عامل زکوٰۃ کا غازی کے برابر مرتبہ، اس وقت تک رہتا ہے جب تک وہ اپنے گھر واپس نہ لوٹ جائے۔ اس حدیث کی روایت ابو داؤد اور ترمذی نے کی ہے، اور ترمذی کی ایک روایت میں مذکور ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ سال میں ایک مہینہ ہے۔ کچھ مال تمہارے پاس آ جائے تو جب تک اس مال پر ایک سال گذر جائے اس وقت تک اس مال پر زکوٰۃ واجب نہیں۔

ف: ترمذی کی دوسری روایت میں مذکور ہے کہ تم اپنے اموال پر زکوٰۃ دیتے ہو اس بارے میں کوکب دری اور عرف شذی میں لکھا ہے کہ اموال کی تین قسمیں ہیں، ایک وہ مال ہے جو مال تجارت کے منافع کے طور درمیان سال میں حاصل ہوا ہے، جیسے کسی کے پاس کچھ بکریاں ہیں اور درمیان سال میں اور بکریوں کا اضافہ ہوا تو چونکہ اصل اور اضافہ شدہ مال کی جنس ایک ہے، تو اس پر سب کا اتفاق ہے کہ ایسے درمیان سال میں حاصل ہونے والے منافع کو اصل سرمایہ میں شامل کر کے ختم سال پر دونوں مال کی زکوٰۃ ایک ساتھ ادا کی جائے۔

دوسرے وہ مال ہے جو موجودہ اموال کی جنس سے نہ ہو، جیسے کسی کے پاس تجارت کے اونٹ ہیں اور اس کو درمیان سال میں کچھ بکریاں بھی حاصل ہو گئیں تو اس پر بھی سب کا اتفاق ہے کہ ختم سال پر وہ صرف اونٹوں کی زکوٰۃ دے بکر بکریوں کو شامل نہ کرے، اس لیے کہ بکریاں غیر جنس سے ہیں۔ ہاں! جب بکریوں پر ایک سال کی مدت گزر جائے تو وہ بکریوں کی علیحدہ زکوٰۃ ادا کرے۔

تیسرے وہ مال ہے جو وراثت یا وصیت کے طور پر درمیان سال میں حاصل ہوا ہو، ایسے مال کے بارے میں امام اعظم اور امام مالک رحمہما اللہ فرماتے ہیں کہ اگر درمیان سال میں حاصل ہونے والا مال اور موجودہ مال دونوں جنس میں ایک ہوں تو اصل مال اور اضافہ شدہ مال دونوں کو ملا کر ختم سال پر دونوں کی زکوٰۃ ایک ساتھ ادا کی جائے اور امام شافعی اور امام احمد رحمہما اللہ فرماتے ہیں کہ درمیان سال میں حاصل ہونے والے مال پر بھی جب تک ایک سال پورا نہ گزر جائے زکوٰۃ واجب نہیں ہو گی خواہ ایسا مال سابقہ مال کے ہم جنس ہو یا نہ ہو۔ ۱۲۔

۲۲۳۶ وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّ الْعَبَّاسَ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فِيْ تَعْجِيْلِ صَدَقَتِهٖ قَبْلَ اَنْ تَحِلَّ فَرَخَّصَ لَهٗ فِيْ ذٰلِكَ۔

امیر المؤمنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے سال گزرنے سے پہلے زکوٰۃ ادا کرنے کے بارے میں دریافت فرمایا: تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ

ل یعنی جس مہینہ میں مال آیا ہے، اس مہینہ سے ملا کر ایک سال گزرنے پر زکوٰۃ عائد ہوتی ہے، خواہ وہ مہینہ کوئی بھی ہو جس میں تم اپنے اموال کی زکوٰۃ دیتے ہو، اس مہینہ کے گذر جانے کے بعد یعنی درمیان سال میں۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ)

وآلہ وسلم نے اس کی اجازت دیدی اس وجہ سے کہ ادائیگی زکوٰۃ کی اصل شرط نصاب کا پورا ہونا ہے اور وہ واقع ہو چکی ہے، اس لیے احناف اور اکثر آئمہ کے نزدیک سال گزرنے سے پہلے زکوٰۃ ادا کر دی جائے تو زکوٰۃ ادا ہو جاتی ہے اس حدیث کی روایت ابو داؤد، ترمذی، ابن ماجہ، اور دارمی نے کی ہے۔

۲۲۵۰ وَعَنْ طَاؤُسٍ قَالَ قَالَ مُعَاذٌ لِاَهْلِ الْيَمَنِ اِئْتُوْنِيْ بِعَرْضٍ ثِيَابٍ خَمِيْصٍ اَوْ لَبِيْسٍ فِي الصَّدَقَةِ مَكَانَ الشَّعِيْرِ وَالذُّرَةِ اَهْوَنُ عَلَيْكُمْ وَخَيْرٌ لِاَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِالْمَدِيْنَةِ۔ (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

وَفِيْ صَحِيْحِهٖ تَعْلِيْقًا وَتَعْلِيْقُهٗ صَحِيْحٌ وَرَوَاهُ ابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ فِيْ مُصَنَّفِهٖ نَحْوَهٗ۔

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِّلْبُخَارِيِّ عَنْ ثُمَامَةَ اَنَّ اَنَسًا حَدَّثَهٗ اَنَّ اَبَا بَكْرٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ كَتَبَ لَهُ الَّتِيْ اَمَرَ اللهُ رَسُوْلَهٗ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَمَنْ بَلَغَتْ صَدَقَتُهٗ بِنْتَ مَخَاضٍ وَّلَيْسَتْ عِنْدَهٗ وَعِنْدَهٗ بِنْتُ لَبُوْنٍ فَاِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ وَيُعْطِيْهِ الْمُصَدِّقُ عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا اَوْ شَاتَيْنِ فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ عِنْدَهٗ بِنْتُ مَخَاضٍ عَلٰى وَجْهِهَا وَعِنْدَهُ ابْنُ لَبُوْنٍ فَاِنَّهٗ يُقْبَلُ مِنْهُ وَلَيْسَ مَعَهٗ شَيْءٌ وَقَدِ احْتَجَّ بِهِمَا مَنْ يَّرٰى تَعَلُّقَ الزَّكٰوةِ بِالذِّمَّةِ۔

حضرت طاؤس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اہل یمن سے فرمایا تھا کہ جو اور جوار کی بجائے تم مجھے زکوٰۃ میں دھاری دار چادریں یا پہننے کے کپڑے لا کر دو، کیونکہ تم پر کپڑوں کا دینا غلہ دینے کی نسبت زیادہ آسان ہے، اور مدینہ منورہ میں اصحاب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لیے کپڑے زیادہ مفید ہیں۔ اس کی روایت امام بخاری نے (کتاب الزکوٰۃ میں) تعلیقاً کی ہے اور ان کی تعلیق بھی حدیث کی روایت کی طرح صحیح ہے اور ابن ابی شیبہ نے بھی اپنی مصنف میں اسی کی روایت ہے، اور بخاری کی ایک اور روایت میں ثمامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے کہ ان سے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ حدیث بیان فرمائی ہے کہ اس حکم نامہ میں جس کا خدائے تعالیٰ نے اپنے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو حکم فرمایا تھا، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ لکھا تھا کہ اگر کسی کے پاس اتنے اونٹ ہوں کہ اس کی زکوٰۃ میں اس شخص پر ایک سال اونٹنی واجب ہوتی ہو اور اس کے پاس ایک سالہ اونٹنی موجود نہ ہو بلکہ دو سالہ اونٹنی موجود ہو تو عامل زکوٰۃ کو چاہیئے کہ ایسے شخص سے دو سالہ اونٹنی لے لے اور دو بکریاں یا بیس درہم اس کو (زائد عمر کے جانور لینے کے معاوضہ میں) واپس کر دے اور اگر اس کے پاس ایک سالہ اونٹنی نہ ہو، اور دو سالہ اونٹ ہو تو زکوٰۃ میں دو سالہ اونٹ کو ہی لے لے مگر واپس کچھ نہ دے (کیونکہ اونٹ ہونے کی وجہ سے وصولی

میں کچھ زائد چیز نہیں آ رہی ہے جس کا معاوضہ دیا جا سکے)

ف: واضح ہو کہ صدر کی دونوں حدیثوں جو حضرت طاؤس اور حضرت ثمامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما ہیں ان سے امام اعظم رحمہ اللہ نے یہ ثابت کیا ہے کہ زکوٰۃ میں نفس مال کی بجائے دوسری جنس لی جا سکتی ہے جیسے غلہ کی بجائے اسی قیمت کے کپڑے یا جانوروں کی زکوٰۃ میں ایک جانور کی بجائے اسی قیمت کا دوسرا جانور اس کی وجہ یہ ہے کہ ادائیگی زکوٰۃ کا اصلی تعلق صاحب زکوٰۃ سے ہے نفس مال سے نہیں، اسی لیے وہ اس مال کی زکوٰۃ بصورت قیمت بھی ادا کر سکتا ہے اور یہی مذہب حنفی ہے اور اسی طرح صدقہ فطر، کفارہ، عشر، خراج اور نذر میں بھی اصل جنس کی بجائے قیمت کا دینا جائز ہے اور یہی قول حضرت فاروق حضرت ابن عمر، حضرت ابن مسعود حضرت ابن عباس، حضرت معاذ، حضرت ثوری اور امام بخاری کا ہے، ہدایہ فتح القدیر اور اعلاء السنن میں بھی ایسا ہی مذکور ہے۔

## بَابُ مَا يَجِبُ فِيْهِ الزَّكٰوةُ

## (اس باب میں ان چیزوں کا بیان ہے جن پر زکوٰۃ دینا واجب ہے)

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ: يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا كَسَبْتُمْ وَمِمَّآ اَخْرَجْنَا لَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ.

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے
اے ایمان والو! اپنی پاک کمائیوں میں کچھ دو اور اس میں سے جو ہم نے تمہارے لیے زمین سے نکالا۔
(سورۃ البقرہ، ۲۶۷)

ف: صدر کی آیت شریفہ کے الفاظ "مِنْ طَيِّبٰتِ مَا كَسَبْتُمْ" سے اموال تجارت پر زکوٰۃ کا وجوب ثابت ہوتا ہے جیسا کہ تفسیرات احمدیہ میں المدارک کے حوالہ سے نقل کیا ہے اور اسی آیت شریفہ میں "وَمِمَّآ اَخْرَجْنَا لَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ" بھی ارشاد ہوا ہے اس سے زمین کی تمام پیداوار پر زکوٰۃ کا وجوب ثابت ہوتا ہے، خواہ وہ غلہ ہو یا پھل ہوں یا معدنیات (سونا، چاندی وغیرہ) ان سب پر زکوٰۃ واجب ہوگی اور یہی قول امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کا ہے عمدۃ القاری میں ایسا ہی مذکور ہے۔

ف۲: یہ آیت امام اعظم قدس سرہ کی دلیل ہے، اس سے معلوم ہوا کہ زمین کی ہر پیداوار میں زکوٰۃ واجب ہے تھوڑی ہو یا زیادہ، اس کا پھل سال بھر رہے یا نہ رہے، کیونکہ یہاں ما عام ہے، اس کی تائید ان روایات سے ہے، جن میں فرمایا گیا کہ جس زمین کو بارش سے سیراب کیا گیا اس میں دسواں حصہ زکوٰۃ ہے۔ اور جس کو کنویں سے سیراب کیا گیا اس میں بیسواں حصہ زکوٰۃ ہے، جس روایت میں ہے کہ پانچ وسق سے کم میں صدقہ نہیں اس سے مراد تجارتی زکوٰۃ ہے، نہ کہ پیداوار کی زکوٰۃ، کیونکہ اس زمانہ میں ایک وسق چالیس درہم کا تھا، تو پانچ وسق دو سو درہم کے ہوئے، اور یہ ہی تجارتی زکوٰۃ کا نصاب ہے (تفسیر نور العرفان)

وَقَوْلُهٗ: وَاٰتُوْا حَقَّهٗ يَوْمَ حَصَادِهٖ

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
اور اس کا حق دو جس دن کٹے (سورۃ الانعام، ۱۴۱)

ف :۔ یہ آیت بھی امام صاحب کی قوی دلیل ہے کہ ہر پیداوار میں زکوٰۃ ہے، کم ہو یا زیادہ، اس کے پھل سال تک رہیں یا نہ رہیں کیونکہ رب تعالیٰ نے بغیر قید کے سب پر فرمایا ہے "وَاٰتُوْا حَقَّهٗ يَوْمَ حَصَادِهٖ" کہ اس کا حق دو جس دن کٹے فرما کر بتایا کہ سونے چاندی کی طرح پیداوار کی زکوٰۃ میں سال بھر تک مالک کے پاس رہنا ضروری نہیں، کاٹتے ہی زکوٰۃ دینا واجب ہے، خیال رہے کھیت کے دانے سال بھر تک ٹھہر جاتے ہیں مگر باغوں کے پھل نہیں ٹھہرتے، لیکن ان سب کے متعلق فرمایا کہ ان کی پیداوار کی زکوٰۃ دو۔

ف :۔ صدر کی اس آیت کریمہ میں ارشاد ہے کہ کھیتی یا پھلوں کے کٹنے کے دن جو حق شرع سے واجب ہے ادا کر دیا کرو، صاحب مدارک نے کہا ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ نے اس آیت سے یہ دلیل لی ہے کہ عُشر کا حکم زمین کی تمام پیداوار پر عام ہے۔ اس لیے تمام پیداوار پر زکوٰۃ واجب ہے بجز جلانے کی لکڑی، بانس اور خودرو گھانس کے۔ معلوم ہونا چاہیئے کہ پیداوار دو قسم کی ہوتی ہے ایک وہ پیداوار جس کی سیرابی آب جاری یا بارش سے ہوئی ہو، ایسی پیداوار کا دسواں حصہ بطور زکوٰۃ کے دیا جائے۔ اس لیے کہ ایسی پیداوار پر محنت اور اخراجات کم ہوتے ہیں۔ پیداوار کی دوسری قسم وہ ہے جس کی سیرابی کسی بھی قسم کے موٹ وغیرہ سے گئی ہو تو ایسی پیداوار کا بیسواں حصہ زکوٰۃ میں دیا جائے اس لیے کہ اس میں اخراجات اور محنت زیادہ ہوتی ہے۔ واضح ہو کہ ان دونوں قسم کی پیداوار پر سال گزرنے کی شرط نہیں ہے بلکہ جب بھی ان کی فصل کٹ کر تیار ہو جائے اُن پر زکوٰۃ دی جایا کرے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے پاس زمین کی پیداوار پر زکوٰۃ کے لیے کسی نصاب یا مقدار کی شرط بھی نہیں ہے بلکہ جو چیز جتنی مقدار میں پیدا ہو اس پر زکوٰۃ واجب ہے۔ (یہ تفسیرات احمدیہ میں مذکور ہے ۱۲)

وَقَوْلُهٗ :

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ يَّوْمَ يُحْمٰى عَلَيْهَا فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوٰى بِهَا جِبَاهُهُمْ وَجُنُوْبُهُمْ وَظُهُوْرُهُمْ هٰذَا مَا كَنَزْتُمْ لِاَنْفُسِكُمْ فَذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَكْنِزُوْنَ۔

اور وہ کہ جوڑ کر رکھے سونا اور چاندی اور اسے اللہ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے، انہیں خوشخبری سناؤ دردناک عذاب کی، جس دن وہ تپایا جائے گا جہنم کی آگ میں پھر اس سے داغیں گے ان کی پیشانیاں اور کروٹیں اور پیٹھیں، یہ ہے وہ جو تم نے اپنے لیے جوڑ کر رکھا تھا، اب چکھو مزا اس جوڑنے کا

(سورۃ التوبہ، ۳۵، ۳۴)

ف : یعنی ناجائز طور پر، اس طرح کہ اس میں سے زکوٰۃ وصدقات واجبہ ادا نہیں کرتے، اس سے معلوم ہوا کہ مال کا جمع کرنا جائز ہے، جب کہ حقوق مالیہ ادا کیے جائیں

، اگر مال جمع کرنا حرام ہوتا تو زکوٰۃ کیسے واجب ہوتی، زکوٰۃ تو سال بھر تک مال جمع رہنے پر واجب ہوتی ہے نیز حضرت عثمان اور زبیر بن عوام رضی اللہ تعالیٰ عنہما وغیرہما صحابہ کرام غنی کیونکر ہوتے، اسی لیے مال میں فضول خرچی حرام فرما دی گئی تاکہ اس سے مال برباد نہ ہو۔

ف : دنیا میں کنجوس مالدار شخص فقیر کو دیکھ کر منہ بگاڑتا تھا، پھر اس کی طرف سے کروٹ پھیر لیتا تھا پھر پیٹھ پھیر کر

رکھا کر چل دیتا تھا، لہٰذا ان ہی تینوں اعضاء کو داغا جائے گا۔

ف: اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جو مال اللہ تعالیٰ کے لیے جوڑ کر رکھا جائے وہ بُرا نہیں، لہٰذا وقف مال میں زکوٰۃ نہیں خواہ وہ لاکھوں روپیہ ہوں۔

ف: صدر کی آیت میں ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ جو لوگ سونا اور چاندی جمع کر رکھتے ہیں اور اس کو اللہ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے، ان کے لیے دردناک عذاب ہے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ سونے اور چاندی پر زکوٰۃ فرض ہے اس لیے کہ ایسی شدید وعید تارکِ فرض کے لیے ہی آتی ہے۔

علاوہ ازیں آیت کے عموم سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ سونے اور چاندی کی زکوٰۃ مرد کی طرح عورتوں پر بھی فرض ہے۔ لہٰذا سونے اور چاندی کے زیورات پر بھی زکوٰۃ فرض ہوگی خواہ وہ عورتوں ہی کی ملک کیوں نہ ہو، اور آیت شریف میں تارک زکوٰۃ کی پیشانیوں، پہلوؤں اور پیٹھوں کو داغے جانے کا جو ذکر ہے یہ وہی مقامات ہیں جن پر عورتیں زینت کے لیے زیورات پہنتی ہیں، اس سے بھی عورتوں کے زیورات پر زکوٰۃ کی فرضیت ثابت ہوتی ہے اور یہی مذہب حنفی ہے۔ (تفسیرات احمدیہ) ۱۲

۲۲۵۱ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ فِيْمَا سَقَتِ السَّمَآءُ وَالْعُيُوْنُ اَوْ كَانَ عَثَرِيًّا الْعُشْرُ وَمَا سُقِيَ بِالنَّضْحِ نِصْفُ الْعُشْرِ۔ (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ وہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم فرماتے ہیں جو پیداوار بارش کے پانی (یا چشمہ یا نہر وغیرہ) سے سیراب ہو، یا (عشری) زمین ہو کہ از خود سرسبز اور شاداب رہتی ہو، اور جس کو سیراب کرنے کے لیے محنت کی ضرورت نہ ہو تو ایسے تمام زمینوں کی پیداوار پر زکوٰۃ فرض ہے اور پیداوار کا دسواں حصہ بطور زکوٰۃ دیا جائے بر خلاف اس کے جو پیداوار محنت کے ذریعہ اونٹ یا بیل کے ذریعہ کنویں وغیرہ سے سیراب کی جاتی ہے تو ایسی پیداوار میں بطور زکوٰۃ پیداوار کا بیسواں حصہ دینا واجب ہے۔ اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

ف: اس حدیث شریف سے احناف نے اس بات کی دلیل اخذ کی ہے کہ زمین کی ہر پیداوار خواہ وہ از قسم غلہ ہو یا میوہ ہو، یا ترکاری ان تمام پر زکوٰۃ فرض ہے اس لیے کہ حدیث شریف میں پیداوار کی کوئی تخصیص نہیں اور "وَمَا سَقَتِ السَّمَآءُ" کے الفاظ عام ہیں جو ہر قسم کی پیداوار کو شامل ہیں۔ (مرقات)

۲۲۵۲ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ يَذْكُرُ اَنَّهٗ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ انھوں نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم

وَسَلَّمَ قَالَ فِيْمَا سَقَتِ الْاَنْهَارُ وَالْغَيْمُ الْعُشُوْرُ وَ فِيْمَا سُقِيَ بِالسَّانِيَةِ نِصْفُ الْعُشْرِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

کا ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو پیداوار (مثلاً سبزی، کھیتی، درخت، دریا اور بارش سے سیراب ہو ایسی پیداوار کا دسواں حصہ (زکوٰۃ میں) واجب ہے اور پیداوار اونٹ وغیرہ کے ذریعہ پانی سینچ کر سیراب کی جائے تو ایسی پیداوار کا بیسواں حصہ (بطور زکوٰۃ) واجب ہے اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۲۵۳ وَعَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ بَعَثَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِلَى الْيَمَنِ وَاَمَرَنِيْ اَنْ اٰخُذَ مِمَّا سَقَتِ السَّمَآءُ وَمَا سُقِيَ بَعْلًا اَلْعُشْرُ وَمَا سُقِيَ بِالدَّوَالِيْ نِصْفُ الْعُشْرِ۔

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَالطَّحَاوِيُّ وَرَوٰى اَبُوْدَاؤُدَ نَحْوَهٗ)

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے یمن کی طرف (حاکم بنا کر) بھیجا اور مجھے حکم فرمایا کہ میں زمین کی ہر ایسی پیداوار پر جو بارش سے سیراب ہوتی ہو یا ایسی زمین کی پیداوار پر جو پانی کے قریبی مقام پر واقع ہو اور اس کی سیرابی کے لیے کسی خرچہ کی ضرورت نہ ہو) تو ایسی ہر پیداوار پر دسواں حصہ بطور زکوٰۃ لیا کروں اور جس پیداوار کو موٹ (جانور وغیرہ سے سیراب کیا جاتا ہو (یعنی جس پر خرچہ عائد ہوتا ہو تو) ایسی پیداوار پر بیسواں حصہ (بطور زکوٰۃ) لیا کروں اس کی روایت ابن ماجہ اور طحاوی نے کی ہے اور ابو داؤد نے بھی اسی طرح روایت کی ہے۔

۲۲۵۴ وَعَنْ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ فِيْ كُلِّ شَيْءٍ اُخْرِجَتِ الْاَرْضُ الصَّدَقَةُ۔

(رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ)

حضرت ابراہیم نخعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ زمین کی جملہ پیداوار (خواہ از قسم غلہ ہو یا میوہ ہو یا ترکاری) زکوٰۃ واجب ہے اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

۲۲۵۵ وَعَنْ خُصَيْفٍ عَنْ مُجَاهِدٍ قَالَ سَاَلْتُهٗ عَنْ زَكٰوةِ الطَّعَامِ فَقَالَ فِيْمَا قَلَّ مِنْهُ اَوْ كَثُرَ الْعُشْرُ اَوْ نِصْفُ الْعُشْرِ۔

رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ وَابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ

حضرت خصیف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مجاہد رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت مجاہد سے دریافت کیا کہ کیا خورد و نوش کی چیزوں (یعنی غلہ پھل اور سبزیوں) پر بھی زکوٰۃ (فرض) ہے، تو انہوں نے جواب دیا، ہاں! خورد و نوش کی چیزیں کم ہوں یا زیادہ ان پر بھی زکوٰۃ فرض ہے اگر خورد و نوش کی چیزیں بارش

وَعَبْدُ الرَّزَّاقِ عَنْ عُمَرَ بْنِ عَبْدِ الْعَزِيْزِ وَعَنْ مُجَاهِدٍ وَعَنْ اِبْرَاهِيْمَ النَّخْعِيِّ نَحْوَهٗ۔

کے پانی سے پیدا ہوتی ہوں تو ان کی پیداوار پر دسواں حصہ اور اگر محنت کے ذریعہ مثلاً اونٹ یا بیل کے ذریعہ کنویں وغیرہ سے سیراب کی جاتی ہوں تو ایسی پیداوار پر بیسواں حصہ دینا واجب ہے۔ اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے اور ابن ابی شیبہ اور عبدالرزاق نے عمر ابن عبدالعزیز اور مجاہد اور ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم سے اس طرح روایت کی ہے۔

ف، واضح ہو کہ صدر کی مذکورہ بالا حدیثوں سے ظاہر ہے کہ زمین کی ہر پیداوار پر بلا تعین مقدار زکوٰۃ واجب ہے، اس لیے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مقدار پیداوار کا لحاظ کئے بغیر اراضی کی جملہ پیداوار پر دسواں یا بیسواں حصہ زکوٰۃ واجب فرمائی ہے، اسی وجہ سے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ نے مذکورہ بالا احادیث سے یہ مسئلہ اخذ فرمایا ہے کہ زمین کی جملہ پیداوار پر خواہ وہ کم ہو یا زیادہ اور چاہے اس پر سال گزرے یا نہ گزرے بلا تعین مقدار مدت زکوٰۃ واجب ہے۔

(ماخوذ از عمدۃ القاری، شرح معانی الآثار اور رد المحتار) ۱۲

۲۲۵۴ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَيْسَ عَلَى الْمُسْلِمِ صَدَقَةٌ فِيْ عَبْدِهٖ وَلَا فِيْ فَرَسِهٖ وَفِيْ رِوَايَةٍ قَالَ لَيْسَ فِيْ عَبْدِهٖ صَدَقَةٌ اِلَّا صَدَقَةُ الْفِطْرِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَقَالَ فِي التَّعْلِيْقِ الْمُمَجَّدِ لَا خِلَافَ اَنَّهٗ لَيْسَ فِيْ رِقَابِ الْعَبِيْدِ صَدَقَةٌ اِلَّا اَنْ يَّشْتَرُوْا لِلتِّجَارَةِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ مسلمان پر اس کے غلام اور گھوڑے میں زکوٰۃ واجب نہیں ہے کہ وہ خدمت کے لیے ہوں اگر وہ تجارت کے لیے ہوں تو زکوٰۃ واجب ہوگی اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے اور بخاری اور مسلم کی ایک اور روایت میں ہے کہ مسلمان پر اس کے (خدمتی) غلام میں زکوٰۃ واجب نہیں البتہ اس پر اپنے ایسے غلام کی طرف سے صدقۂ فطر ادا کرنا واجب ہے۔

ف، واضح ہو کہ فقہاء کا اس بات پر اتفاق ہے کہ جو غلام خدمت کے لیے ہوں اور جو گھوڑا سواری کے لیے ہو اور یہ دونوں تجارت کے لیے نہ ہوں تو ان کی زکوٰۃ واجب نہیں، اور اگر یہ دونوں تجارت کے لیے ہوں تو اُن پر زکوٰۃ واجب ہوگی۔ اور یہی صاحبین کا قول ہے اور اسی پر فتویٰ ہے۔

(در مختار، فتاویٰ قاضی خان، فتاوی عالمگیری، فتح القدیر، رد المحتار، کافی)

۲۲۵۷ وَعَنْ اَنَسٍ اَنَّ اَبَا بَكْرٍ كَتَبَ لَهٗ هٰذَا الْكِتٰبَ لَمَّا وَجَّهَهٗ اِلَى الْبَحْرَيْنِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ هٰذِهٖ فَرِيْضَةُ الصَّدَقَةِ الَّتِيْ فَرَضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ وَالَّتِيْ اَمَرَ اللّٰهُ بِهَا رَسُوْلَهٗ فَمَنْ سُئِلَهَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ عَلٰى وَجْهِهَا فَلْيُعْطِهَا وَمَنْ سُئِلَ فَوْقَهَا فَلَا يُعْطِ فِيْ اَرْبَعٍ وَّعِشْرِيْنَ مِنَ الْاِبِلِ فَمَا دُوْنَهَا مِنَ الْغَنَمِ مِنْ كُلِّ خَمْسٍ شَاةٌ فَاِذَا بَلَغَتْ خَمْسًا وَّعِشْرِيْنَ اِلٰى خَمْسٍ وَّثَلَاثِيْنَ فَفِيْهَا بِنْتُ مَخَاضٍ اُنْثٰى فَاِذَا بَلَغَتْ سِتًّا وَّثَلَاثِيْنَ اِلٰى خَمْسٍ وَّاَرْبَعِيْنَ فَفِيْهَا بِنْتُ لَبُوْنٍ اُنْثٰى فَاِذَا بَلَغَتْ سِتًّا وَّاَرْبَعِيْنَ اِلٰى سِتِّيْنَ فَفِيْهَا حِقَّةٌ طَرُوْقَةُ الْجَمَلِ فَاِذَا بَلَغَتْ وَاحِدَةً وَّسِتِّيْنَ اِلٰى خَمْسٍ وَّسَبْعِيْنَ فَفِيْهَا جَذَعَةٌ فَاِذَا بَلَغَتْ سِتًّا وَّسَبْعِيْنَ اِلٰى تِسْعِيْنَ فَفِيْهَا بِنْتَا لَبُوْنٍ فَاِذَا بَلَغَتْ اِحْدٰى وَّتِسْعِيْنَ اِلٰى عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ فَفِيْهَا حِقَّتَانِ طَرُوْقَتَا الْجَمَلِ ـ

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کو (عامل بنا کر) بحرین روانہ کیا تو یہ حکم نامہ لکھ کر ان کے حوالہ کیا (جس کی عبارت اس طرح تھی)۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اس حکم نامہ میں اس فرض زکوٰۃ کے احکام ہیں جس کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کے حکم سے مسلمانوں پر فرض کیا ہے۔ پس جب کسی (صاحب نصاب) مسلمان سے اس حکم کے مطابق (ادائیگی زکوٰۃ) کا مطالبہ کیا جائے تو وہ اس کو ادا کرے اور جب کسی سے زکوٰۃ میں مقررہ مقدار سے زیادہ کا مطالبہ کیا جائے تو وہ اس کو نہ دے (بلکہ) اتنا ہی ادا کرے جتنا دینا اس پر واجب ہے) اونٹوں کی زکوٰۃ کی تفصیل یہ ہے کہ پانچ اونٹ سے کم پر زکوٰۃ واجب نہیں) جب اونٹ پانچ ہو جائیں تو ان پر ایک بکری زکوٰۃ میں دینا واجب ہے، اسی طرح ہر پانچ پر (۲۴) اونٹوں تک ایک ایک بکری واجب ہے (اس کی تفصیل یہ ہے کہ (۵) اونٹ جو چرنے والے ہیں اور ان پر ایک سال گزر جائے تو (۹) اونٹ تک ایک بکری زکوٰۃ میں واجب ہے، جب اونٹ دس ہو جائیں تو (۱۴) اونٹوں تک دو بکریاں اور پندرہ سے انیس اونٹ تک تین بکریاں اور بیس سے چوبیس اونٹ تک چار بکریاں زکوٰۃ میں واجب ہیں) پس جب اونٹ (۲۵) ہو جائیں تو (۲۵) سے (۳۵) اونٹوں تک ایک مادہ بنت مخاض دی جائے

۱؎ ایک سال کی اونٹنی زکوٰۃ میں ہے۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

وَرَوٰى اَبُوْدَاوٗدَ فِي الْمَرَاسِيْلِ وَ الطَّحَاوِيُّ فِيْ مُشْكِلِهٖ وَ اِسْحٰقُ بْنُ رَاهَوَيْهِ فِيْ مُسْنَدِهٖ عَنْ عَمْرِو بْنِ حَزْمٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَتَبَهٗ لِجَدِّهٖ فَقَرَاَتُهٗ فَكَانَ فِيْهِ ذِكْرُ مَا يَخْرُجُ مِنْ فَرَائِضِ الْاِبِلِ فَقَصَّ الْحَدِيْثَ اِلٰى اَنْ تَبْلُغَ عِشْرِيْنَ وَمِائَةً فَاِذَا كَانَتْ اَكْثَرَ مِنْ عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ فَاِنَّهٗ يُعَادُ اِلٰى اَوَّلِ فَرِيْضَةِ الْاِبِلِ وَمَا كَانَ اَقَلَّ مِنْ خَمْسٍ وَعِشْرِيْنَ فَفِيْهِ الْغَنَمُ فِيْ كُلِّ خَمْسِ ذَوْدٍ شَاةٌ۔

پس جب اونٹ (۳۶) ہوجائیں تو (۳۶) سے (۴۵) اونٹوں تک ایک مادہ بنت لبونؑ دی جائے۔ پس جب اونٹ (۴۶) ہوجائیں تو (۴۶) سے (۶۰) اونٹوں تک ایک حقہ[۲] دی جائے اور حقہ ایسی اونٹنی ہوتی ہے جو سواری اور جفتی کے قابل ہوتی ہے اور جب اونٹ (۶۱) ہوجائیں تو (۶۱ سے) (۷۵) اونٹ تک ایک جذعہ[۳] دی جائے اور جب اونٹ (۷۶) ہوجائیں تو (۷۶ سے) (۹۰) اونٹ تک دو مادہ بنت لبون[۴] دی جائیں اور جب اونٹ (۹۱) ہوجائیں تو (۹۱ سے) (۱۲۰) تک دو حقے[۵] دی جائیں۔ اس کی روایت بخاری نے کی ہے اور ابو داؤد نے اس کی روایت مراسیل میں کی ہے اور امام طحاوی نے اپنی مشکل الآثار میں کی ہے اور اسحاق بن راہویہ نے اپنی مسند میں عمرو بن حزم سے روایت کی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اُن کے جد امجد کو فرمان روانہ فرمایا تھا جس کو میں نے خود پڑھا ہے اس میں اونٹوں کی زکوٰۃ کے تفصیلی احکام درج تھے انھوں نے اپنی حدیث میں (مذکورہ بالا بخاری وغیرہ کی حدیث کے موافق (۱۲۰) ایک سو بیس اونٹوں تک زکوٰۃ کی ایسی ہی تفصیل) بیان کی (اور جب اونٹ (۱۲۰) سے زائد ہوجائیں تو (۱۲۰) سے زائد اونٹوں کی زکوٰۃ کی تفصیل اس طرح بیان کی کہ) جب اونٹ (۱۲۰) سے زائد ہوجائیں تو ان کی زکوٰۃ مذکورہ ابتدائی طریقہ پر ادا کی جائے گی وہ اس طرح سے کہ (۱۲۰) اونٹ پر دو حقے اور اس کے بعد) مزید (۲۵) اونٹوں سے کم یعنی (۲۴) تک ہر پانچ پر ایک ایک بکری زکوٰۃ میں دی جائے۔

[۱] یعنی پورے دو سال کی اونٹنی زکوٰۃ میں)
[۲] یعنی پورے (۳) سال کی اونٹنی زکوٰۃ میں)
[۳] یعنی پورے چار سال کی اونٹنی زکوٰۃ میں)
[۴] یعنی پورے دو سالہ دو اونٹنیاں زکوٰۃ میں)
[۵] یعنی پورے تین سال کی دو اونٹنیاں جو سواری اور جفتی کے قابل ہوتی ہیں)

وَرُوِیَ النَّسَائِیُّ فِی الدِّیَاتِ نَحْوَہٗ وَفِیْ رِوَایَۃٍ لِابْنِ اَبِیْ شَیْبَۃَ عَنْ عَلِیٍّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ اِذَا زَادَتِ الْاِبِلُ عَلٰی عِشْرِیْنَ وَمِائَۃٍ یُسْتَقْبَلُ بِھَا الْفَرِیْضَۃُ وَفِیْ رِوَایَۃٍ لَہٗ عَنْ اِبْرَاھِیْمَ مِثْلَہٗ۔

اور نسائی نے الدیات میں بھی اسی طرح روایت کی ہے اور ابن ابی شیبہ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کہ جب اونٹوں کی تعداد (۱۲۰) سے زائد ہو جائے تو اونٹوں کی زکوٰۃ کا شمار از سر نو شروع ہو جاتا ہے اور ابن ابی شیبہ کی ایک اور روایت میں حضرت ابراہیم نخعی سے بھی اسی طرح مروی ہے۔ ۱۲۔

ف: عمرو بن حزم کی حدیث کی تفصیل از روئے فقہ یہ ہے کہ (۱۲۰) سے (۱۲۴) اونٹوں تک وہی دو حقے زکوٰۃ میں ادا ہوں گے، جب اونٹ (۱۲۵) ہو جائیں گے تو (۱۲۹) تک (۲) حقے اور ایک بکری اور (۱۳۰) سے (۱۳۴) تک دو حقے اور دو بکریاں اور (۱۳۵) سے (۱۳۹) تک، دو حقے اور تین بکریاں اور (۱۴۰) سے ۱۴۴ تک دو حقے اور چار بکریاں (۱۴۵) سے (۱۴۹) تک دو حقے اور ایک بنت مخاض زکوٰۃ میں ادا کی جائیں، اونٹوں کی زکوٰۃ کی یہ تفصیل ہدایہ سے ماخوذ ہے۔ ۱۲

ف۲: واضح ہو کہ اونٹوں کی زکوٰۃ میں (۱۲۰) اونٹوں کی تعداد تک امام بخاری اور عمرو بن حزم کی حدیثیں متفق ہیں۔ عمرو بن حزم کی حدیث کی روایت ابو داؤد نے مراسیل میں طحاوی نے مشکل الآثار میں اسحاق بن راہویہ نے اپنی مسند میں اور نسائی نے الدیات میں کی ہے (۱۲۰) سے زائد اونٹوں کی زکوٰۃ میں شوافع اور احناف میں اختلاف ہے، شوافع نے صرف امام بخاری کی روایت پر عمل کیا ہے اور احناف بخاری کی حدیث کے ساتھ ساتھ عمرو ابن حزم کی حدیث پر بھی عمل کرتے ہیں جس کی وجہ سے احناف کا عمل دونوں حدیثوں پر ہو جاتا ہے جیسا کہ علامہ عینی رحمۃ اللہ علیہ نے بیان کیا ہے۔ ۱۲۔

۲۲۵۸ وَعَنْ حَمَّادِ بْنِ سَلَمَۃَ قَالَ قُلْتُ لِقَیْسِ بْنِ سَعْدٍ اُکْتُبْ لِیْ کِتَابَ اَبِیْ بَکْرِ ابْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ حَزْمٍ فَکَتَبَہٗ لِیْ فِیْ وَرَقَۃٍ ثُمَّ جَاءَ بِھَا وَاَخْبَرَنِیْ اَنَّہٗ اَخَذَہٗ مِنْ کِتَابِ اَبِیْ بَکْرِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ حَزْمٍ وَاَخْبَرَنِیْ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کَتَبَہٗ لِجَدِّہٖ عَمْرِو بْنِ حَزْمٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ فِیْ ذِکْرِ مَا تَخْرُجُ مِنْ فَرَائِضِ الْاِبِلِ فَکَانَ فِیْہِ اَنَّھَا اِذَا بَلَغَتْ تِسْعِیْنَ فَفِیْھَا حِقَّتَانِ اِلٰی اَنْ تَبْلُغَ عِشْرِیْنَ وَمِائَۃً فَاِذَا کَانَتْ اَکْثَرَ مِنْ ذٰلِکَ

حضرت حماد بن سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ میں نے قیس بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا کہ آپ مجھے ابوبکر بن محمد ابن عمرو بن حزم رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی تحریر لکھ دیجئے (جس میں اونٹوں کی زکوٰۃ سے متعلق احکام ہیں) تو وہ ایک کاغذ پر پوری تحریر لکھ کر میرے پاس لائے اور کہا کہ اس تحریر کو انھوں نے ابوبکر بن محمد بن عمرو بن حزم کی تحریر سے نقل کیا ہے اور یہ بھی بتایا کہ اس تحریر کو حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ابوبکر کے دادا عمرو بن حزم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو لکھوا دیا تھا اور اس میں اونٹوں کی زکوٰۃ کے احکام درج تھے، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اس حکم نامہ میں یہ صراحت

فَفِیْ کُلِّ خَمْسِیْنَ حِقَّۃٌ کَمَا فُضِّلَ فَإِنَّہٗ یُعَادُ إِلٰی أَوَّلِ فَرِیْضَۃِ الْإِبِلِ فَمَا کَانَتْ أَقَلَّ مِنْ خَمْسٍ وَّعِشْرِیْنَ فَفِیْہِ الْغَنَمُ فِیْ کُلِّ خَمْسِ ذَوْدٍ شَاۃٌ۔

(رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ فِیْ شَرْحِ مَعَانِی الْآثَارِ)

موجود تھی کہ جب کسی کے پاس (۹۰) اونٹ ہو جائیں تو (۹۱) سے لے کر (۱۲۰) اونٹوں تک دو حقے (یعنی تین سال کی دو اونٹنیاں زکوٰۃ میں ادا کرنا) واجب ہے (اور جب اونٹ (۱۲۰) سے بڑھ جائیں تو (۱۲۰) سے (۱۴۹) اونٹوں کی زکوٰۃ کی تفصیل ابھی اوپر عمرو بن حزم کی حدیث کے تحت گزر چکی ہے اور جب اونٹوں کی تعداد بڑھ کر (۱۵۰) ہو جائے تو ہر پچاس پر ایک حقے کے حساب سے تین حقے زکوٰۃ میں ادا کرنے ہوں گے اور جب اونٹوں کی تعداد (۱۵۰) سے زائد ہو جائے تو اونٹوں کی زکوٰۃ مذکورہ ابتدائی طریقہ پر ادا کی جائے گی وہ اس طرح کہ (۱۵۰) پر تین حقے اور اس کے بعد) مزید (۲۵) اونٹوں سے کم یعنی (۲۴) تک ہر پانچ پر ایک ایک بکری زکوٰۃ میں دی جائے گی۔ اس کی روایت طحاوی نے شرح معانی الآثار میں کی ہے۔

۲۲۵۹/۹ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ أَنَّہٗ قَالَ فِیْ فَرَائِضِ الْإِبِلِ إِذَا زَادَتْ عَلٰی تِسْعِیْنَ فَفِیْہَا حِقَّتَانِ إِلٰی عِشْرِیْنَ وَمِائَۃٍ فَإِذَا بَلَغَتِ الْعِشْرِیْنَ وَمِائَۃً اِسْتَقْبَلَتِ الْفَرِیْضَۃُ بِالْغَنَمِ فِیْ کُلِّ خَمْسٍ شَاۃٌ فَإِذَا بَلَغَتْ خَمْسًا وَّعِشْرِیْنَ فَفَرَائِضُ الْإِبِلِ فَإِذَا کَثُرَتِ الْإِبِلُ فَفِیْ کُلِّ خَمْسِیْنَ حِقَّۃٌ

(رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ)

—— وَرَوٰی مُحَمَّدٌ فِی الْآثَارِ عَنْہُ نَحْوَہٗ وَفِیْ رِوَایَۃٍ

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ وہ اونٹوں کی زکوٰۃ کے بارے میں فرماتے ہیں کہ اگر کسی کے پاس اونٹ (۹۰) سے زیادہ ہو جائیں تو (۹۱ سے لے کر) ۱۲۰ تک دو حقے (یعنی تین تین سال کی دو اونٹنیاں زکوٰۃ میں دینا) واجب ہے، اور جب اونٹ (۱۲۰) سے زائد ہو جائیں تو زکوٰۃ مذکورہ ابتدائی طریقہ پر ادا کی جائے گی، وہ اس طرح کہ ہر پانچ اونٹ پر ایک بکری زکوٰۃ میں واجب ہو گی اور جب اونٹ (۲۵) ہو جائیں تو اونٹوں کی زکوٰۃ (مذکورہ بالا طریقہ پر ادا ہو گی) یعنی ہر (۲۵) پر ایک مادہ بنت مخاض یعنی ایک سالہ اونٹنی واجب ہے) اور جب اونٹ زیادہ ہو جائیں تو ہر پچاس پر ایک حقہ یعنی (۳) سالہ اونٹنی زکوٰۃ میں واجب ہے اس کی روایت طحاوی نے کی ہے اور امام محمد نے بھی حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے

الْبُخَارِيّ وَمَنْ لَّمْ يَكُنْ مَعَهُ
إِلَّا أَرْبَعٌ مِّنَ الْإِبِلِ فَلَيْسَ
فِيهَا صَدَقَةٌ إِلَّا أَنْ يَّشَاءَ رَبُّهَا
فَإِذَا بَلَغَتْ خَمْسًا فَفِيهَا شَاةٌ
وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهُ مِنَ الْإِبِلِ
صَدَقَةُ الْجَذَعَةِ وَلَيْسَتْ
عِنْدَهُ جَذَعَةٌ وَعِنْدَهُ حِقَّةٌ
فَإِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ الْحِقَّةُ وَ
يَجْعَلُ مَعَهَا شَاتَيْنِ إِنِ
اسْتَيْسَرَتَا لَهُ أَوْ عِشْرِيْنَ
دِرْهَمًا وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهُ
صَدَقَةُ الْحِقَّةِ وَلَيْسَتْ عِنْدَهُ
الْحِقَّةُ وَعِنْدَهُ الْجَذَعَةُ فَإِنَّهَا
تُقْبَلُ مِنْهُ الْجَذَعَةُ وَيُعْطِيْهِ
الْمُصَدِّقُ عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا أَوْ
شَاتَيْنِ وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهُ
صَدَقَةُ الْحِقَّةِ وَلَيْسَتْ عِنْدَهُ
إِلَّا بِنْتُ لَبُوْنٍ فَإِنَّهَا تُقْبَلُ
مِنْهُ بِنْتُ لَبُوْنٍ وَيُعْطِيْ شَاتَيْنِ
أَوْ عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا وَمَنْ بَلَغَتْ
صَدَقَتُهُ بِنْتَ لَبُوْنٍ وَعِنْدَهُ
حِقَّةٌ فَإِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ الْحِقَّةُ
وَيُعْطِيْهِ الْمُصَدِّقُ عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا
أَوْ شَاتَيْنِ وَمَنْ بَلَغَتْ صَدَقَتُهُ
بِنْتَ لَبُوْنٍ وَلَيْسَتْ عِنْدَهُ وَ
عِنْدَهُ بِنْتُ مَخَاضٍ فَإِنَّهَا

کتاب الآثار میں اس طرح روایت کی ہے۔ اور بخاری کی روایت میں اس طرح ہے کہ اگر کسی کے پاس صرف چار اونٹ ہوں تو اس پر ان اونٹوں کی زکوٰۃ واجب نہیں ہے! ہاں! اگر مالک چاہے تو (بطور نفل) کچھ دے سکتا ہے اور جب اونٹوں کی تعداد پانچ ہو جائے تو ایک بکری زکوٰۃ میں دینی واجب ہے، اور اگر کسی کے پاس (۶۱ سے ۷۵ تک اونٹ موجود ہیں) جس کی وجہ سے ایک جذعہ یعنی چار سالہ اونٹنی واجب ہوتی ہے مگر اس کے پاس جذعہ موجود نہیں ہے بلکہ حقہ یعنی تین سالہ اونٹنی موجود ہے تو ایسی صورت میں حقہ قبول کر لیا جائے گا اور حقہ کے ساتھ دو بکریاں بھی لی جائیں، اگر اس کے پاس بکریاں موجود ہوں ورنہ (دو بکریوں کے معاوضہ میں) بیس درہم لیے جائیں گے[1] اور اگر کسی کے پاس (۴۶ سے ۶۰ تک) اونٹ موجود ہیں، جس کی وجہ سے اس پر (زکوٰۃ میں) ایک حقہ یعنی تین سالہ اونٹنی واجب ہوتی ہے، مگر اس کے پاس حقہ نہیں ہے، بلکہ جذعہ موجود ہے تو ایسی صورت میں جذعہ اس سے قبول کر لیا جائے گا۔ اور عامل زکوٰۃ نے چونکہ حقہ یعنی تین سالہ اونٹنی کے بجائے جذعہ یعنی چار سالہ اونٹنی قبول کی ہے تو ایک سال زیادہ عمر کی اونٹنی لینے کے معاوضہ میں مالک کو بیس درہم یا دو بکریاں (دو بکریوں کی جو بھی قیمت معین ہو) ادا کرے گا اور اگر کسی کے پاس (۴۶ سے ۶۰ تک) اونٹ موجود ہیں جس کی وجہ سے اس پر (زکوٰۃ میں) ایک حقہ یعنی تین سالہ اونٹنی واجب ہوتی ہے مگر اس کے پاس حقہ نہیں ہے بلکہ اس کے پاس بنت لبون یعنی دو

[1] دو بکریوں کے معاوضہ میں بیس درہم لینے کا جو ذکر ہے وہ تعین شرعی نہیں ہے اس لیے کہ قیمتیں ہمیشہ گھٹتی اور بڑھتی رہتی ہیں، اس لیے دو بکریوں کی قیمت جو بھی متعین ہو وہ لی جائے۔

تُقْبَلُ مِنْهُ بِنْتُ مَخَاضٍ وَّ يُعْطِي مَعَهَا عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا أَوْ شَاتَيْنِ وَمَنْ بَلَغَتْ صَدَقَتُهُ بِنْتُ مَخَاضٍ وَلَيْسَتْ عِنْدَهُ وَعِنْدَهُ بِنْتُ لَبُوْنٍ فَإِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ وَيُعْطِيْهِ الْمُصَدِّقُ عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا أَوْ شَاتَيْنِ فَإِنْ لَّمْ تَكُنْ عِنْدَهُ بِنْتُ مَخَاضٍ عَلَى وَجْهِهَا وَعِنْدَهُ ابْنُ لَبُوْنٍ فَإِنَّهُ يُقْبَلُ مِنْهُ وَلَيْسَ مَعَهُ شَيْءٌ وَفِي صَدَقَةِ الْغَنَمِ فِي سَائِمَتِهَا إِذَا كَانَتْ أَرْبَعِيْنَ إِلَى عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ شَاةٌ فَإِذَا زَادَتْ عَلَى عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ إِلَى مِائَتَيْنِ فَفِيْهَا شَاتَانِ فَإِذَا زَادَتْ عَلَى مِائَتَيْنِ إِلَى ثَلٰثِ مِائَةٍ فَفِيْهَا ثَلٰثُ شِيَاهٍ فَإِذَا زَادَتْ عَلَى ثَلٰثِ مِائَةٍ فَفِي كُلِّ مِائَةٍ شَاةٌ فَإِذَا كَانَتْ سَائِمَةُ الرَّجُلِ نَاقِصَةً مِّنْ أَرْبَعِيْنَ شَاةً وَّاحِدَةً

سالہ اونٹنی موجود ہے تو ایسی صورت میں اس سے بنت لبون قبول کرلی جائے گی اور دو بکریاں یا بیس درہم دیا دو بکریوں کی جو بھی قیمت معین ہو، عاملِ زکوٰۃ کو بنت لبون کے ساتھ) دے گا اور اگر کسی کے پاس (۳۶ سے ۴۵ تک اونٹ موجود ہیں جس کی وجہ سے اس پر زکوٰۃ ہیں) ایک بنت لبون یعنی دوسالہ اونٹنی واجب ہوتی ہے اور اس کے پاس بنت لبون موجود نہیں ہے بلکہ بنت مخاض یعنی ایک سالہ اونٹنی موجود ہے تو ایسی صورت میں اس سے بنت مخاض قبول کرلی جائے گی اور دو بکریاں یا بیس درہم دیا دو بکریوں کی جو بھی قیمت معین ہو، عامل زکوٰۃ کو بنت مخاض کے ساتھ) دیدے اور جس شخص کے پاس (۲۵ سے ۳۵ تک اونٹ موجود ہوں) جس کی وجہ سے اس پر (زکوٰۃ میں) بنت مخاض یعنی ایک سالہ اونٹنی واجب ہوتی ہے مگر اس کے پاس بنت مخاض نہیں ہے، بلکہ اس کے پاس بنت لبون یعنی دوسالہ اونٹنی موجود ہے تو اس سے بنت لبون قبول کرلی جائیگی (اور چونکہ مالک نے ایک سال زائد عمر کی اونٹنی دی ہے اس سے) عامل زکوٰۃ مالک کو بیس درہم یا دو بکریاں واجب الادا ہے دینے کے قابل (اس لیے) نہیں ہے بلکہ مالک کے پاس ابن لبون یعنی دو سالہ نر اونٹ موجود ہے، تو ابن لبون ہی (بنت مخاض کے

---

لہ (چونکہ مالک نے حقہ یعنی تین سالہ اونٹنی کی بجائے بنت لبون یعنی دو سالہ اونٹنی دی ہے تو ایک سال کم عمر کی اونٹنی دینے نے معاوضہ میں مالک دو بکریاں یا بیس درہم دے۔

لہ چونکہ مالک نے بنت لبون یعنی دو سالہ اونٹنی کی بجائے بنت مخاض یعنی ایک سالہ اونٹنی دی ہے تو ایک سال کم عمر کی اونٹنی دینے کے معاوضہ میں

لہ یا دو بکریوں کی جو بھی قیمت معین ہو واپس دیدے اور اگر مالک کے پاس بنت مخاض یعنی ایک سالہ اونٹنی جو (زکوٰۃ ہیں)

لہ (کہ وہ یا تو بہت بیمار یا لاغر ہے یا بہت اعلیٰ درجہ کی ہے اور زکوٰۃ میں متوسط مال دیا جاتا ہے۔

فَلَيْسَ فِيهَا صَدَقَةٌ إِلَّا أَنْ يَشَاءَ رَبُّهَا وَلَا تُخْرَجُ فِي الصَّدَقَةِ هَرِمَةٌ وَلَا ذَاتُ عَوَارٍ وَلَا تَيْسٌ إِلَّا مَا شَاءَ الْمُصَدِّقُ وَلَا يُجْمَعُ بَيْنَ مُتَفَرِّقٍ وَلَا يُفَرَّقُ بَيْنَ مُجْتَمِعٍ خَشْيَةَ الصَّدَقَةِ وَمَا كَانَ مِنْ خَلِيطَيْنِ فَإِنَّهُمَا يَتَرَاجَعَانِ بَيْنَهُمَا بِالسَّوِيَّةِ وَفِي الرِّقَةِ رُبُعُ الْعُشْرِ فَإِنْ لَمْ تَكُنْ إِلَّا تِسْعِينَ وَمِائَةً فَلَيْسَ فِيهَا شَيْءٌ إِلَّا أَنْ يَشَاءَ رَبُّهَا۔

بدلہ ہیں) اس سے قبول کر لیا جائے گا اور مالک سے کچھ اور نہیں لیا جائے گا۔ اور بکریوں کی زکوٰۃ یہ ہے کہ اگر بکریاں چرنے والی ہوں (اور ان پر ایک سال گزر جائے) تو چالیس بکریوں سے ایک سو بیس بکریوں تک (زکوٰۃ میں) ایک بکری دینا واجب ہے اور جب بکریاں (۱۲۰) سے زائد ہو جائیں گی۔ تو (۱۲۱) سے (۲۰۰) تک دو بکریاں اور جب (۲۰۰) سے زائد ہو جائیں تو (۲۰۱) سے (۳۰۰) تک تین بکریاں اور جب بکریاں (۳۰۰) سے زائد ہو جائیں تو ہر سو بکریوں پر ایک بکری واجب ہو گی یعنی جب بکریاں (۴۰۰) ہو جائیں تو چار بکریاں (زکوٰۃ میں) واجب ہوں گی) اور اگر کسی شخص کے پاس چرنے والی بکریاں چالیس سے کم ہوں تو ان میں زکوٰۃ واجب نہیں! ہاں اگر ان کا مالک چاہے تو (بطور نفل) کچھ دیدے، اور زکوٰۃ میں بوڑھی بکری (جو لاغر اور بیمار ہو) نہ دی جائے اور نہ عیب والی بکری دی جائے اور نہ بوک یعنی بکرا دیا جائے۔ البتہ اعامل زکوٰۃ کسی مصلحت سے) بوک لینا چاہے (تو کوئی مضائقہ نہیں اور نہ متفرق جانوروں کو اکٹھا کیا جائے (جیسے (۴۰) سے (۱۲۰) بکریوں پر ایک بکری واجب ہے اور دو شخصوں کے پاس علیحدہ علیحدہ چالیس بکریاں ہیں، تو زکوٰۃ دیتے وقت یہ حیلہ نہ کریں کہ ان دونوں کی بکریوں کو ملا کر ایک شخص کی بتا دیں تاکہ زکوٰۃ میں ایک ہی بکری دینی پڑے، کیونکہ اگر علیحدہ علیحدہ رہیں تو دو بکریاں زکوٰۃ میں دینا واجب ہو گا) اور زکوٰۃ

---

لہ (بنت مخاض یعنی ایک سالہ اونٹنی کی بجائے دوسالہ نر اونٹ جو لیا جا رہا ہے اس کے معاوضہ میں۔

۲ہ اور نہ عامل زکوٰۃ مالک کو کچھ واپس کرے گا۔ کیونکہ بنت مخاض یعنی ایک سالہ اونٹنی اور ابن لبون یعنی دوسالہ نر اونٹ کو مساوی سمجھا گیا ہے)

کے خوف سے اکٹھا جانوروں کو علیحدہ علیحدہ نہ کیا جائے[2] (اگر دو شخص شراکت میں کام کر رہے ہیں تو) جو نصاب شرعی ان دو حصہ داروں کے درمیان واجب ہوگا۔ اس کو یہ دونوں برابر برابر بانٹ لیویں اور چاندی میں دو سو درہم پر، چالیسواں حصہ یعنی (۵) درہم (زکوٰۃ میں) واجب ہیں (اور اگر چاندی دو سو درہم سے کم ہو تو اس پر زکوٰۃ واجب نہیں) اگر (۱۹۰) درہم بھی ہوں تو ان پر زکوٰۃ واجب نہیں، اگر مالک چاہے تو بطور نفل) کچھ دیدے۔ اور بخاری اور مسلم کی ایک روایت میں حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے مروی ہے کہ (۵) اوقیہ سے کم چاندی پر (جس کی قیمت دو سو درہم ہوتی ہے) زکوٰۃ واجب نہیں اور اسی طرح پانچ اونٹوں سے کم پر بھی زکوٰۃ واجب نہیں۔

وَفِیْ رِوَایَۃٍ لِّلْبُخَارِیِّ وَمُسْلِمٍ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ وَلَیْسَ مَا فِیْ دُوْنَ خَمْسِ اَوَاقٍ مِّنَ الْوَرِقِ صَدَقَۃٌ وَّلَیْسَ فِیْمَا دُوْنَ خَمْسِ ذَوْدٍ مِّنَ الْاِبِلِ صَدَقَۃٌ۔

ف: صدر کی حدیث شریف میں مذکور ہے کہ دو بکریوں کے معاوضہ میں بیس درہم دیے جائیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ زکوٰۃ میں جنس کے معاوضہ میں قیمت کا دینا جائز ہے۔ چنانچہ درمختار میں لکھا ہے کہ زکوٰۃ عشر، خراج، صدقہ فطر، نذر وغیرہ کے معاوضہ میں قیمتوں کا ادا کرنا جائز ہے اور چرنے والے جانوروں کی زکوٰۃ میں قیمتوں کا تعین ادائیگی زکوٰۃ کے دن بازار کے نرخ کے لحاظ سے ہوگا اور امام اعظم رحمہ اللہ کے نزدیک صدقۂ فطر نذر وغیرہ میں قیمتوں کا تعین جس دن صدقۂ فطر وغیرہ واجب ہوں، اس دن کے نرخ کے لحاظ سے ہوگا جیسا کہ درمختار میں مذکور ہے۔ ۱۲

امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ میں نے (اُن) گھوڑوں اور غلاموں کی زکوٰۃ معاف کر دی ہے) جو تجارت

۱۷۲۲ وَعَنْ عَلِیٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ قَدْ عَفَوْتُ عَنِ الْخَیْلِ وَالرَّقِیْقِ فَھَاتُوْا صَدَقَۃَ الرِّقَّۃِ مِنْ کُلِّ

[1] مثلاً ایک شخص کے پاس چالیس بکریاں ہیں جس پر اسے ایک بکری زکوٰۃ میں دینا واجب ہے تو زکوٰۃ کے وقت ان کو بیس بیس دو شخصوں کے نام پر نہ بتائے تاکہ اس کو زکوٰۃ دینا نہ پڑے۔

[2] (مثلاً دو آدمیوں کی چالیس بکریاں اکٹھی چرتی ہیں بیس ایک کی اور بیس ایک کی، اور ہر ایک اپنی بکریوں کو پہچانتا ہے تو عامل زکوٰۃ نے ایک شخص کی بکریوں میں سے ایک بکری زکوٰۃ میں لے لی تو دوسرا شخص اپنے شریک کو نصف بکری کی قیمت ادا کر دے)

أَرْبَعِيْنَ دِرْهَمًا دِرْهَمٌ وَلَيْسَ فِيْ
تِسْعِيْنَ وَمِائَةٍ شَيْءٌ فَإِذَا بَلَغَتْ
مِائَتَيْنِ فَفِيْهَا خَمْسَةُ دَرَاهِمَ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ)

وَرَوَى الْبَيْهَقِيُّ عَنْهُ نَحْوَهُ وَقَالَ
ابْنُ حَزْمٍ صَحِيْحٌ مُسْنَدٌ۔
وَفِيْ رِوَايَةٍ لِلدَّارِمِيِّ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَتَبَ مَعَ عَمْرِو
ابْنِ حَزْمٍ إِلَى شُرَحْبِيْلَ بْنِ عَبْدِ كَلَالٍ وَ
نُعَيْمِ بْنِ عَبْدِ كَلَالٍ إِنَّ فِيْ كُلِّ خَمْسِ أَوَاقٍ
مِّنَ الْوَرِقِ خَمْسَةُ دَرَاهِمَ فَمَا زَادَ
فَفِيْ كُلِّ أَرْبَعِيْنَ دِرْهَمًا دِرْهَمٌ۔

وَرَوَى الْبَيْهَقِيُّ مِثْلَهُ وَقَالَ مُجَوَّدُ
الْإِسْنَادِ وَرَوَاهُ جَمَاعَةُ الْحُفَّاظِ مَوْصُوْلًا
حَسَنًا وَرَوَى الْبَيْهَقِيُّ عَنْ أَحْمَدَ بْنِ
حَنْبَلٍ أَنَّهُ قَالَ أَرْجُوْ أَنْ يَكُوْنَ صَحِيْحًا
وَفِيْ رِوَايَةٍ لِلنَّسَائِيِّ وَابْنِ حِبَّانَ وَ
الْحَاكِمِ وَفِيْ كُلِّ خَمْسِ أَوَاقٍ مِنَ
الْوَرِقِ خَمْسَةُ دَرَاهِمَ وَمَا زَادَ فَفِيْ
كُلِّ أَرْبَعِيْنَ دِرْهَمًا دِرْهَمٌ وَلَيْسَ
فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ أَوَاقٍ شَيْءٌ۔

کے لیے نہ ہوں (بلکہ سواری اور خدمت کے لیے ہوں اور تم چاندی کی زکوٰۃ ادا کرو، ہر چالیس درہم پر ایک درہم[1] اور ایک سو نوے درہم پر زکوٰۃ واجب نہیں اور جب پورے دو سو درہم ہو جائیں تو اُن پر (ہر چالیس پر ایک درہم کے حساب سے) پانچ درہم واجب ہیں اس کی روایت ترمذی اور ابو داؤد نے کی ہے اور بیہقی نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اسی طرح روایت کی ہے، اور ابن حزم نے کہا ہے کہ یہ حدیث صحیح اور متصل السند ہے اور دارمی کی ایک روایت میں اس طرح ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے عمرو بن حزم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے توسط سے شرحبیل بن عبد کلال اور نعیم بن عبد کلال کے پاس یہ فرمان لکھ بھیجا تھا کہ چاندی کے ہر پانچ اوقیہ پر (جس کی قیمت دو سو درہم ہوتی ہے) پانچ درہم (بطور زکوٰۃ) دیئے جائیں اور جب پانچ اوقیہ یعنی دو سو درہم سے زائد ہو جائیں، تو اس میں ہر چالیس درہم پر ایک درہم (زکوٰۃ میں) دیا جائے اور بیہقی نے بھی اسی طرح روایت کی ہے اور بیہقی نے کہا ہے کہ اس حدیث کی اسناد جید ہیں، اور اس کی روایت حفاظ حدیث کی ایک جماعت نے متصل سند کے ساتھ کی ہے اور یہ سند حسن ہے، اور نسائی ابن حبان اور حاکم (تینوں کی کتابوں) میں یہ روایت مذکور ہے کہ چاندی کے ہر پانچ اوقیہ پر پانچ درہم (زکوٰۃ میں) واجب ہیں اور جب چاندی (پانچ اوقیہ یعنی دو سو درہم سے) زائد ہو جائے تو ہر چالیس درہم پر ایک درہم (زکوٰۃ میں) دیا جائے اور پانچ اوقیہ (یعنی دو سو درہم) سے کم چاندی پر (زکوٰۃ میں) کچھ

[1] بشرطیکہ وہ دو سو درہم یا اس سے زیادہ ہو جائیں اور ان پر ایک سال بھی گزر جائے۔

بھی واجب نہیں، اور عمدۃ القاری میں مذکور ہے کہ صاحب التمہید نے کہا ہے کہ ابن المسیب، حسن بصری، مکحول، عطاؤ طاؤس، عمرو بن دینار زہری ان سب حضرات کا چاندی کی زکوٰۃ کے بارے میں وہی قول ہے جو ابھی اوپر بیان کیا گیا ہے، اور امام ابوحنیفہ اور امام اوزاعی بھی اسی کے قائل ہیں اور خطابی کا بیان ہے کہ شعبی بھی (چاندی کی زکوٰۃ کے نصاب میں) ان سب حضرات کے مسلک سے متفق ہیں۔

۲۲۶۱/۱۱ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ وَلَّانِیْ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ الصَّدَقَاتِ فَاَمَرَنِیْ اَنْ اٰخُذَ مِنْ كُلِّ عِشْرِیْنَ دِیْنَارًا نِصْفَ دِیْنَارٍ وَمَا زَادَ فَبَلَغَ اَرْبَعَةَ دَنَانِیْرَ فَفِیْهِ دِرْهَمٌ وَاَنْ اٰخُذَ مِنْ كُلِّ مِائَتَیْ دِرْهَمٍ خَمْسَةَ دَرَاهِمَ فَمَا زَادَ فَبَلَغَ اَرْبَعِیْنَ دِرْهَمًا فَفِیْهِ دِرْهَمٌ رَوَاهُ اَبُوْ عُبَیْدِ نِ الْقَاسِمِ بْنُ سَلَّامٍ فِیْ كِتَابِ الْاَمْوَالِ

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ: امیر المومنین حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھے زکوٰۃ وصول کرنے پر مقرر فرمایا تھا اور مجھے یہ حکم دیا تھا کہ ہر دینار دس درہم کے برابر ہوتا تھا، اس طرح بیس دینار کے دوسو درہم ہوئے) اور جو اس سے زیادہ ہو جائے یہاں تک کہ اس کی مقدار چار دینار (یعنی چالیس درہم) کو پہونچ جائے تو (زکوٰۃ میں) ایک درہم لیا جائے اور (مجھے) یہ بھی حکم دیا تھا) کہ میں ہر دوسو درہم پر پانچ درہم (زکوٰۃ میں) وصول کیا کروں اور جو اس سے زیادہ ہو جائیں اور چالیس درہم کی مقدار کو پہونچ جائیں تو ہر چالیس درہم پر ایک درہم لیا کروں۔ اس کی روایت ابوعبیدہ قاسم بن سلام نے کتاب الاموال میں کی ہے۔

۲۲۶۲/۲ وَعَنِ الْبَصْرِیِّ قَالَ كَتَبَ عُمَرُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اِلٰی اَبِیْ مُوْسٰی فَمَا زَادَ عَلَی الْمِائَتَیْنِ فَفِیْ كُلِّ اَرْبَعِیْنَ دِرْهَمًا دِرْهَمٌ رَوَاهُ ابْنُ اَبِیْ شَیْبَةَ وَرَوَاهُ الطَّحَاوِیُّ فِیْ اَحْكَامِ الْقُرْاٰنِ مِنْ وَجْهٍ اٰخَرَ عَنْ اَنَسٍ عَنْ عُمَرَ نَحْوَهٗ۔

اور حضرت حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو لکھ بھیجا کہ (چاندی کی زکوٰۃ کا نصاب دوسو درہم ہے دوسو درہم سے دوسو درہم چالیس درہم تک جو کسرات ہیں مثلاً (۲۱۰، ۲۱۵، ۲۲۰) وغیرہ ان کسرات پر زکوٰۃ واجب نہیں، البتہ جب درہم دوسو سے بڑھ کر (۲۴۰) ہو جائیں تو ہر چالیس درہم پر ایک درہم

زکوٰۃ ہیں) واجب ہوگا۔ اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے اور امام طحاوی نے احکام القرآن میں دوسرے طریق سے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اور حضرت انس نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے اسی طرح روایت کی ہے۔

۲۲۶۳ وَعَنْ مُحَمَّدِنِ الْبَاقِرِ مَرْفُوْعًا قَالَ اِذَا بَلَغَتْ خَمْسَ اَوَاقٍ فَفِيْهَا خَمْسَةُ دَرَاهِمَ وَفِيْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ دِرْهَمًا دِرْهَمٌ رَوَاهُ ابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ بِسَنَدٍ صَحِيْحٍ۔

حضرت امام محمد باقر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مرفوعًا روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ چاندی کی مقدار جب پانچ اوقیہ (یعنی دوسو درہم کی قیمت) کو پہونچ جائے تو اس پر (زکوٰۃ ہیں) پانچ درہم واجب ہیں اور دو سو درہم سے زائد مقدار میں) ہر چالیس درہم پر ایک درہم (زکوٰۃ میں دیا جائے گا۔ اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے صحیح سند کے ساتھ کی ہے۔

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِاَبِيْ دَاؤُدَ وَفِي الْغَنَمِ فِيْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ شَاةً شَاةٌ اِلٰى عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ فَاِنْ زَادَتْ وَاحِدَةٌ فَشَاتَانِ اِلٰى مِائَتَيْنِ فَاِنْ زَادَتْ فَثَلَاثُ شِيَاهٍ اِلٰى ثَلٰثِمِائَةٍ فَاِذَا زَادَتْ عَلٰى ثَلٰثِمِائَةٍ فَفِيْ كُلِّ مِائَةٍ شَاةٌ فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ اِلَّا تِسْعٌ وَّثَلَاثُوْنَ فَلَيْسَ عَلَيْكَ فِيْهَا شَيْءٌ وَفِي الْبَقَرِ فِيْ كُلِّ ثَلَاثِيْنَ تَبِيْعٌ وَّفِي الْاَرْبَعِيْنَ مُسِنَّةٌ وَلَيْسَ عَلَى الْعَوَامِلِ شَيْءٌ وَقَالَ فِي الدُّرِّ الْمُخْتَارِ وَفِيْمَا زَادَ عَلَى الْاَرْبَعِيْنَ بِحِسَابِهٖ فِيْ ظَاهِرِ الرِّوَايَةِ عَنِ الْاِمَامِ وَعَنْهُ لَا شَيْءَ فِيْمَا زَادَ اِلٰى سِتِّيْنَ فَفِيْهَا ضِعْفُ مَا فِيْ ثَلَاثِيْنَ وَهُوَ قَوْلُهُمَا وَالثَّلَاثَةُ

ابو داؤد کی ایک روایت میں (اس طرح) ہے کہ (جب کسی کے پاس بکریاں چالیس ہو جائیں تو ۱۲۰ سے (۱۲۰) بکریوں تک (زکوٰۃ میں) ایک بکری دینا واجب ہے اور جب بکریاں (۱۲۰) سے زائد ہو جائیں تو (۱۲۱) سے (۲۰۰) تک دو بکریاں اور جب (۲۰۰) سے زائد ہو جائیں تو (۲۰۱) سے (۳۰۰) تک تین بکریاں، اور جب بکریاں (۳۰۰) سے زائد ہو جائیں تو ہر سو بکریوں پر ایک بکری واجب ہو گی اور کسی کے پاس بکریوں (۴۰ سے کم یعنی) (۳۹) ہوں تو (ایسی صورت میں)، تم پر کچھ بھی زکوٰۃ واجب نہیں۔ ایسی گائیوں میں ہر تیس گائیوں پر (زکوٰۃ میں) تبیع یعنی ایک سالہ بچھڑا (مادہ ہو یا نر) لیا جائے گا اور گائیوں کی تعداد چالیس ہو جائے تو مُسِنّہ یعنی دو سالہ گائے یا بیل (زکوٰۃ میں) لی جائے گی اور ایسے جانور جن سے (کھیتی وغیرہ میں) کام لیا جاتا ہو (اگرچہ کہ وہ نصاب کو پہونچ جائیں تو) ان پر زکوٰۃ نہیں

لہ اگر کسی کے پاس دودھ والی گائیں یا بیل ہوں اور ان پر ایک سال گزر جائے تو

وَعَلَيْهِ الْفَتْوٰى بَحْرٌ عَنِ الْيَنَابِيْعِ وَتَصْحِيْحُ الْقُدُوْرِيِّ اِنْتَهٰى وَفِي الْمُحِيْطِ وَهُوَ اَوْفَقُ الرِّوَايَاتِ عَنْ اَبِيْ حَنِيْفَةَ وَفِيْ جَوَامِعِ الْفِقْهِ وَهُوَ الْمُخْتَارُ قَالَهُ الْعَلَّامَةُ الْعَيْنِيُّ وَفِي الْبِنَايَةِ وَقَالَ فِيْ عُمْدَةِ الرِّعَايَةِ وَرُوِيَ عَنْهُ اَنَّهُ لَا شَيْءَ فِي الزِّيَادَةِ اِلٰى اَنْ تَبْلُغَ اِلٰى سِتِّيْنَ وَهُوَ قَوْلُهُمَا وَعَلَيْهِ الْفَتْوٰى كَمَا فِي النَّهْرِ وَالْبَحْرِ وَالدُّرِّ الْمُخْتَارِ وَغَيْرِهَا۔

ہے اور درمختار میں لکھا ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ اگر کسی کے پاس چالیس سے زائد گائے بیل ہوں تو چالیس سے لے کر ساٹھ تک زکوٰۃ معاف ہے اور جب گائے بیل ساٹھ ہو جائیں تو اُن پر دو تبیعہ (زکوٰۃ میں) لے جائیں گے اور صاحبین کا بھی یہی قول ہے اور بقیہ تینوں آئمہ یعنی امام شافعی امام مالک اور امام احمد بن حنبل بھی اسی کے قائل ہیں اور اسی پر فتویٰ ہے۔ یہ ینابیع اور تصحیح القدوری کے حوالہ سے بحر سے منقول ہے اور محیط میں مذکور ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے اس بارے میں جو روایات منقول ہیں، ان میں اوفق یہی روایت ہے یہاں اوفق سے مراد یہ ہے کہ آئمہ ثلاثہ اور اکثر فقہا اسی روایت پر متفق ہیں، اور جوامع الفقہ میں لکھا ہے کہ یہی قول مختار ہے اس کو علامہ عینی نے بنایہ میں بیان کیا ہے اور عمدۃ الرعایۃ میں مذکور ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ چالیس سے زیادہ گائے بیل پر زکوٰۃ نہیں ہے، یہاں تک یہ ساٹھ ہو جائیں، تو ان پر زکوٰۃ واجب ہے اور صاحبین کا بھی یہی قول ہے اور اسی پر فتویٰ ہے جیسا کہ نہر، بحر اور درمختار وغیرہ میں مذکور ہے۔

۲۲۶۴ وَعَنْ مُعَاذٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَمَّا وَجَّهَهٗ اِلَى الْيَمَنِ اَمَرَهٗ اَنْ يَّاْخُذَ مِنَ الْبَقَرِ مِنْ كُلِّ ثَلَاثِيْنَ تَبِيْعًا اَوْ تَبِيْعَةً وَمِنْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ مُسِنَّةً۔ ۱۴

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَالدَّارِمِيُّ)

حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے جب ان کو یمن روانہ کیا تو انہیں حکم دیا کہ گائے بیل کی زکوٰۃ میں ہر تیس پر ایک سالہ گائے یا ایک سالہ بچھڑا لیا کریں اور ہر چالیس پر ایک مُسنّہ یعنی دوسالہ گائے (یا دوسالہ بچھڑا زکوٰۃ میں) لیا کریں۔ اس کی روایت ابوداؤد، ترمذی، نسائی اور دارمی نے کی ہے۔

۲۲۶۵ وَعَنْ طَاؤُسٍ اَنَّ مُعَاذَ بْنَ جَبَلٍ اُتِيَ بِوَقْصِ الْبَقَرِ فَقَالَ لَمْ ۱۵

طاؤس رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے پاس گائے کی زکوٰۃ میں

يَأْمُرْنِي فِيْهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِشَيْءٍ۔

(رَوَاهُ الدَّارُ قُطْنِيُّ وَالشَّافِعِيُّ وَقَالَ الْوَقْصُ مَالَمْ يَبْلُغِ الْفَرِيْضَةَ)

ان کا وقص پیش کیا گیا تو حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے مجھے وقص پر زکوٰۃ وصول کرنے کا حکم نہیں فرمایا ہے۔ اس کی روایت دار قطنی اور امام شافعی نے کی ہے۔ اور امام شافعی نے فرمایا ہے کہ وقص اتنی تعداد کو کہتے ہیں جو زکوٰۃ کے نصاب سے کم ہو۔

٢٢٦٦ وَعَنْ بَهْزِ بْنِ حَكِيْمٍ عَنْ اَبِيْهِ
١٦
عَنْ جَدِّهٖ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ فِيْ كُلِّ اِبِلٍ سَائِمَةٍ مِّنْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ اِبْنَةُ لَبُوْنٍ۔

(رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالْحَاكِمُ وَقَالَ صَحِيْحُ الْاِسْنَادِ)

بھز ابن حکیم رضی اللہ تعالیٰ عنہما اپنے والد سے اپنے دادا کے واسطہ سے روایت کرتے ہیں کہ ان کے دادا نے بیان کیا ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کو ارشاد فرماتے سُنا ہے کہ (۱۲۰ اونٹوں کے بعد) ہر چالیس اونٹوں پر جب کہ وہ چرنے والے ہوں، ایک بنت لبون یعنی دوسالہ اونٹنی زکوٰۃ ہیں) واجب ہے۔ اس کی روایت نسائی ابو داؤد اور حاکم نے کی ہے، اور حاکم نے کہا ہے کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

ف: حدیث شریف میں "سائمہ" پر زکوٰۃ واجب ہونے کا ذکر ہے سائمہ ان جانوروں کو کہتے ہیں جن کو جنگلوں میں چرایا جاتا ہے، اور اس سے مقصد دودھ حاصل کرنا اور نسل بڑھانا ہوتا ہے اور سواری یا بار برداری کے لیے استعمال نہ کیے جاتے ہوں، سائمہ کے لیے یہ شرط بھی نہیں کہ وہ پورا سال چرتے ہوں، بلکہ وہ سال کے اکثر حصہ میں پھرا کرتے ہیں۔ درمختار، ردالمحتار (۱۲)

٢٢٦٧ وَعَنْ عَلِيٍّ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ
١٧
النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَيْسَ فِي الْعَوَامِلِ صَدَقَةٌ۔

(رَوَاهُ الدَّارُ قُطْنِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ الْقَطَّانِ)

امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ وہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم سے روایت فرماتے ہیں کہ جن جانوروں (یعنی گائے بیل، اونٹوں وغیرہ) سے کھیتی باڑی یا بار برداری کا) کام لیا جاتا ہو، ان پر زکوٰۃ واجب نہیں۔ اس کی روایت دار قطنی نے کی ہے اور ابن القطان نے اس کو صحیح قرار دیا ہے۔

٢٢٦٨ وَعَنْ طَاؤُسٍ عَنْ مُعَاذٍ اَنَّهٗ
١٨
كَانَ لَا يَاْخُذُ مِنَ الْبَقَرِ الْعَوَامِلِ صَدَقَةً۔

حضرت طاؤس رحمہ اللہ سے روایت ہے وہ حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایسے گائے بیل

(رَوَاهُ ابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ)

پر زکوٰۃ نہیں لیا کرتے تھے جن سے (کھیتی باڑی یا بار برداری کا) کام لیا جاتا تھا۔ اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے

۲۲۶۹ وَعَنْ مُغِيْرَةَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ وَمُجَاهِدٍ[19] قَالَا لَيْسَ فِي الْبَقَرِ الْعَوَامِلِ صَدَقَةٌ۔

(رَوَاهُ ابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ)

حضرت مغیرہ رحمہ اللہ حضرت ابراہیم نخعی اور مجاہد رحمہما اللہ سے روایت کرتے ہیں کہ ان دونوں نے فرمایا ہے کہ جن گائے بیل سے (کھیتی باڑی یا بار برداری کا) کام لیا جاتا ہو ان پر زکوٰۃ نہیں ہے۔ اس کی روایت ابن ابی شیبہ نے کی ہے۔

۲۲۷۰[20] وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ لَا يُؤْخَذُ مِنَ الْبَقَرِ الَّتِيْ يُحْرَثُ عَلَيْهَا مِنَ الزَّكٰوةِ شَيْءٌ۔

(رَوَاهُ الدَّارُقُطْنِيُّ)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ جن گائے بیل سے کھیتی باڑی کا کام لیا جاتا ہو ان پر کچھ بھی زکوٰۃ نہیں لی جائے گی۔ اس کی روایت دارقطنی نے کی ہے۔

۲۲۷۱[21] وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ الْعَجْمَاءُ جُرْحُهَا جُبَارٌ وَالْبِئْرُ جُبَارٌ وَالْمَعْدَنُ جُبَارٌ وَفِي الرِّكَازِ الْخُمُسُ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اگر چوپائے سے (کوئی شخص) زخمی یا ہلاک ہو جائے[1] اس طرح زخمی ہو جاتے یا ہلاک ہو جانے کا تاوان مالک پر واجب نہیں بلکہ) معاف ہے[2] اور کنویں میں گر کر کوئی مر جائے یا کنواں کھودنے میں کوئی مر جائے تو (کنواں کھدوانے والے پر اس کا تاوان نہ ہوگا بلکہ یہ) معاف ہے[3] اور اگر کان کھودنے میں کوئی مر جائے تو کان کھدوانے والے پر اس کی ذمہ داری عائد نہ ہوگی[4] اور رکاز یعنی کان یا دفینہ میں پانچواں حصہ (زکوٰۃ میں) واجب ہے۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

---

[1] جب کہ اس چوپائے کے ساتھ کوئی چرواہا ہانک لے جانے والا موجود نہ ہو، خواہ دن کا وقت ہو یا رات کا تو

[2] اور اگر چوپائے کے ساتھ چرواہا ہانک لے جانے والا موجود نہ ہو، اور کوئی حادثہ پیش آجائے تو وہ اس حادثہ کا ذمہ دار ہوگا اور اس سے تاوان لیا جائے گا، اس لیے کہ یہ حادثہ اس کی کوتاہی سے ہوا ہے اس وجہ سے وہ نقصان کی تلافی کا ذمہ دار ہے

[3] جب کہ کنواں اس کی مملوکہ زمین میں کھدوایا گیا ہو اگر کنواں عام راستہ پر یا دوسری کی زمین میں بغیر اجازت کے کھدوایا گیا اور اس میں گر کر کوئی مر جائے تو ایسی صورت میں کھدوانے والے پر اس کا تاوان عائد ہوگا، ہاں! اگر اجازت سے کنواں کھدوایا گیا ہے تو کھدوانے والے پر تاوان عائد نہ ہوگا۔

[4] بشرطیکہ کان اس کی مملوکہ زمین میں ہو، یا اس نے حاکم کی اجازت سے کان کھدوائی جب کہ زمین اس کی مملوکہ نہ ہو۔

۲۲۷۲ (۲۲) وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَلْمُعْتَدِیْ فِی الصَّدَقَۃِ کَمَانِعِھَا۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ وَالتِّرْمِذِیُّ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ (زکوٰۃ کی وصولی میں) زیادتی کرنے والا (یعنی ایسا عامل جو معین مقدار سے زیادہ مال لے، یا چن کر اچھا مال لے اس شخص کی مانند ہے جو زکوٰۃ دینے سے انکار کرنے والا ہو، یعنے دونوں کا گناہ برابر ہے۔ اس حدیث کی روایت ابو داؤد اور ترمذی نے کی ہے۔

۲۲۷۳ (۲۳) وَعَنْ جَابِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ نَھٰی عَنِ الْخَرْصِ وَقَالَ اَرَءَیْتُمْ اِنْ ھَلَکَ الثَّمَرُ اَیُحِبُّ اَحَدُکُمْ اَنْ یَّاْکُلَ مَالَ اَخِیْہِ بِالْبَاطِلِ۔

(رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے خرص یعنی تخمینہ لگا کر زکوٰۃ وصول کرنے سے منع فرمایا ہے، کیا تم میں سے کسی کو یہ بات پسند ہے کہ اگر تمہارے بھائی کے پھل تلف ہو جائیں تو تم میں سے کوئی اپنے بھائی کے مال کو باطل یا حرام طریقہ سے کھائے اس کی روایت طحاوی نے کی ہے۔

ف:۔ واضح ہو کہ اس حدیث شریف میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے خرص یعنی تخمینہ لگا کر زکوٰۃ وصول کرنے سے منع فرمایا ہے، خرص کی تفصیل یہ ہے کہ جب کھجور یا انگور اور اسی قسم کے اور پھل جن پر زکوٰۃ واجب ہے، پکنے لگیں تو بادشاہ کسی تجربہ کار آدمی کو روانہ کرے کہ وہ کھجور یا انگور وغیرہ کو دیکھ کر بتائے اور اندازہ لگائے کہ یہ پھل سوکھ کر کس قدر ہوں گے، پھر حساب کر کے پھلوں کا دسواں حصہ معین کر دے جس کو زکوٰۃ میں ادا کرنا ہوگا پھر پھلوں کو مالک کے ذمہ چھوڑ دے اور جب پھل پک کر سوکھ جائیں تو اس وقت آکر دسواں حصہ لے لے جس کو پہلے معین کر چکا تھا، اس کی ممانعت امام طحاوی کی مذکور الصدر حدیث سے ثابت ہوتی ہے، ممانعت کی وجہ یہ ہے کہ پھل کا تخمینہ قائم کر کے اس طرح زکوٰۃ معین کرنا سود کا سبب ہو جاتا ہے، اور خرص کے جواز میں جتنی حدیثیں وارد ہیں وہ درحقیقت اس زمانہ کی بات ہے جس وقت سودی لین دین کی حرمت وارد نہیں ہوئی تھی اور جب سود کی حرمت نازل ہوئی تو اس قسم کے سودی لین دین کی حرمت بھی ہو چکی اور جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث صحیح میں مروی ہے اس میں صراحت کے ساتھ ذکر ہے کہ سود کی حرمت حجۃ الوداع میں نازل ہوئی ہے۔ (ماخوذ از مرقات) ۱۲)

۲۲۷۴ (۲۴) وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَمْرٍو عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَنَّہٗ اَخَذَ مِنَ الْعَسَلِ الْعُشْرَ رَوَاہُ ابْنُ مَاجَۃَ وَرَوٰی اَبُوْدَاؤدَ وَالتِّرْمِذِیُّ نَحْوَہٗ وَلَمْ

حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے شہد پر (زکوٰۃ میں) دسواں حصہ لیا ہے اس کی روایت ابن ماجہ

يَتَكَلَّمْ اَبُوْدَاؤدَ عَلَيْهِ فَاَقَلُّ حَالَهٗ اَنْ يَّكُوْنَ حَسَنًا وَهُوَ حُجَّةٌ۔

نے کی ہے، اور ابوداود اور ترمذی نے بھی اسی طرح روایت کی اور ہدایہ میں مذکور ہے کہ امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے پاس شہد کی زکوٰۃ میں عشر واجب ہے، خواہ وہ کم ہو یا زیادہ اجب کہ وہ عشری زمین میں نکلتا ہو۔

۲۲۷۵ ۲۵ وَعَنْ زَيْنَبَ امْرَاَةِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَتْ خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا مَعْشَرَ النِّسَآءِ تَصَدَّقْنَ وَلَوْ مِنْ حُلِيِّكُنَّ فَاِنَّكُنَّ اَكْثَرُ اَهْلِ جَهَنَّمَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)
قَالَ مِيْرَكُ وَرِجَالُهٗ مُوَثَّقُوْنَ

حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا جو عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیوی ہیں، ان سے روایت ہے وہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہمارے سامنے خطبہ دیا اور فرمایا، اے عورتو! تم اپنے مال کی زکوٰۃ نکالو، اگرچہ کہ وہ تمہارے زیورات ہی میں سے ہو کیونکہ تم میں سے قیامت کے دن اکثر (مال) کی محبت میں زکوٰۃ نہ ادا کرنے کی وجہ سے) دوزخی ہوں گے۔ اس کی روایت ترمذی نے کی ہے اور میرک نے کہا ہے کہ اس حدیث کے راوی ثقہ ہیں۔

ف: اس حدیث شریف میں مذکور ہے کہ اکثر عورتیں زیورات کی زکوٰۃ نہ دینے کی وجہ سے دوزخی ہوں گی ظاہر ہے کہ اس قسم کی وعید اسی وقت ہوتی ہے جب کہ کوئی فرض حکم چھوڑ گیا ہو تو اس حدیث شریف میں زیورات کی زکوٰۃ نہ دینے پر جو وعید مذکور ہے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ زیورات پر زکوٰۃ فرض ہے اور یہی مذہب حنفی ہے ۱۲۔

۲۲۷۶ ۲۶ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ اَنَّ امْرَاَةً اَتَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَمَعَهَا اِبْنَةٌ لَهَا وَفِيْ يَدِ اِبْنَتِهَا مِسْكَتَانِ غَلِيْظَتَانِ مِنْ ذَهَبٍ فَقَالَ لَهَا اَتُعْطِيْنَ زَكٰوةَ هٰذَا قَالَتْ لَا قَالَ اَيَسُرُّكِ اَنْ يُّسَوِّرَكِ اللّٰهُ بِهِمَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ سِوَارَيْنِ مِنْ نَّارٍ قَالَ فَخَلَعَتْهُمَا فَاَلْقَتْهُمَا اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَتْ هُمَا لِلّٰهِ وَلِرَسُوْلِهٖ

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

حضرت عمرو بن شعیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے اپنے والد کے واسطہ سے اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ ایک خاتون رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئیں اور اس کے ساتھ اس کی ایک بیٹی تھی اور اس کے ہاتھ میں سونے کے دو موٹے کنگن تھے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اس خاتون سے دریافت فرمایا کہ کیا تم اس کی زکوٰۃ ادا کرتی ہو؟ اس نے جواب دیا جی نہیں، (زکوٰۃ نہیں ادا کرتی ہوں) اس پر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ کیا تمہیں پسند ہے کہ قیامت کے دن (زکوٰۃ نہ دینے کی وجہ سے سزا کے طور پر) اللہ تعالیٰ تم کو آگ کے دو کنگن پہنا دے۔ راوی نے کہا (یہ سن کر) ان خاتون

نے دونوں کنگن لڑکی کے ہاتھ سے اتار کر حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے ڈال دیئے اور کہنے لگیں کہ یہ دونوں کنگن اللہ اور اللہ کے رسول کی نذر ہیں۔ اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔

۲۲۷۷ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَدَّادِ بْنِ الْهَادِ اَنَّهٗ قَالَ دَخَلْنَا عَلٰى عَآئِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ دَخَلَ عَلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَرَاٰى فِيْ يَدِيْ فَتَخَاتٍ مِّنْ وَّرِقٍ فَقَالَ مَا هٰذَا يَا عَآئِشَةُ فَقُلْتُ صَنَعْتُهُنَّ اَتَزَيَّنُ لَكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ اَتُؤَدِّيْنَ زَكٰوتَهُنَّ قُلْتُ لَا اَوْ مَا شَآءَ اللّٰهُ قَالَ هُوَ حَسْبُكِ مِنَ النَّارِ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

وَاَخْرَجَهُ الْحَاكِمُ فِيْ مُسْتَدْرَكِهٖ وَقَالَ صَحِيْحٌ عَلٰى شَرْطِ الشَّيْخَيْنِ وَلَمْ يُخْرِجَاهُ

حضرت عبد اللہ بن شداد بن الہاد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ ہم ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے تو وہ فرمانے لگیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (ایک مرتبہ) میرے پاس تشریف لائے، تو میرے ہاتھ میں چاندی کی بڑی بڑی انگوٹھیاں دیکھ کر دریافت فرمایا اے عائشہ! یہ کیا ہے؟ میں نے عرض کیا یارسول اللہ میں نے یہ اس لیے بنوائی ہیں تاکہ آپ کے لیے آرائش کر سکوں (بن سنور کر) آپ نے دریافت فرمایا! کیا تم ان کی زکوٰۃ ادا کرتی ہو! میں نے عرض کیا نہیں، یا اس کے علاوہ کچھ اور جواب دیا جو اللہ کو منظور تھا تو اس دریافت پر آپ نے ارشاد فرمایا، تمہیں جہنم میں لے جانے کے لیے بس یہی کافی ہے۔ اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے اور حاکم نے اس کی تخریج اپنی مستدرک میں کی ہے اور حاکم نے کہا ہے کہ یہ حدیث بخاری اور مسلم کی شرط کے موافق۔ صحیح حدیث ہے لیکن بخاری اور مسلم نے اس کی تخریج نہیں کی ہے۔

۲۲۷۸ وَعَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ كُنْتُ اَلْبَسُ اَوْضَاحًا مِّنْ ذَهَبٍ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ) اَكَنْزٌ هُوَ فَقَالَ مَا بَلَغَ اَنْ تُؤَدِّيَ زَكٰوتَهٗ فَزُكِّيَ فَلَيْسَ بِكَنْزٍ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)

وَاَخْرَجَهُ الْحَاكِمُ فِيْ مُسْتَدْرَكِهٖ وَقَالَ صَحِيْحٌ عَلٰى شَرْطِ الْبُخَارِيِّ

ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، وہ فرماتی ہیں کہ میں سونے کے زیور پہنا کرتی تھی میں نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا کہ یہ کنز ہے (یعنی خزانہ ہے کہ جس کی برائی بیان کی گئی ہے) تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو مال زکوٰۃ ادا کرنے کی مقدار (نصاب) کو پہونچ جائے اور اس کی زکوٰۃ دیدی جائے تو وہ کنز نہیں۔ اس کی روایت امام مالک اور ابو داؤد نے کی ہے۔ اور حاکم نے اس کی تخریج مستدرک میں کی ہے اور حاکم نے کہا ہے کہ یہ حدیث بخاری

پر باقی رکھے اور جو چاہے اس کو چھوڑ دے (یعنی سوال کر کے اپنی عزت اور آبرو کو برباد کر دے) البتہ! آدمی حاکم سے (اپنے حق کے لیے) سوال کرے یا کسی ایسے کام کے لیے سوال کرنا ناگزیر ہو۔ اس حدیث کی روایت ابو داؤد، ترمذی، اور نسائی نے کی ہے۔

رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَالنَّسَآئِیُّ

۲۳۰۹ وَعَنِ ابْنِ الْفِرَاسِیِّ اَنَّ الْفِرَاسِیَّ قَالَ قُلْتُ لِرَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَسْاَلُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ لَا وَاِنْ کُنْتَ لَا بُدَّ فَسَلِ الصَّالِحِیْنَ۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَآئِیُّ)

حضرت ابن الفراسی رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ ان کے والد فراسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا کہ کیا میں لوگوں سے سوال کروں تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا نہیں، (سوال نہ کرو) اور اگر سوال کرنا ضروری ہو تو نیک لوگوں سے سوال کیا کرو۔ اس حدیث کی روایت ابو داؤد اور نسائی نے کی ہے۔

۲۳۱۰ وَعَنِ الزُّبَیْرِ بْنِ الْعَوَّامِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ لَاَنْ یَّاْخُذَ اَحَدُکُمْ حَبْلَہٗ فَیَاْتِیَ بِحُزْمَۃِ حَطَبٍ عَلٰی ظَهْرِہٖ فَیَبِیْعَهَا فَیَکُفَّ اللّٰہُ بِهَا وَجْهَهٗ خَیْرٌ لَّهٗ مِنْ اَنْ یَّسْاَلَ النَّاسَ اَعْطَوْہُ اَوْ مَنَعُوْہُ۔

(رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ تم میں سے کوئی (حاجت مند ہو) اور وہ سوال سے بچنے کے لیے اپنی رسی اپنے ہاتھ میں لے اور (جنگل سے) جلانے کی لکڑی کا گٹھا اپنی پیٹھ پر لائے اور اس کو بیچ دے اور اس (معاش) کے ذریعہ سے اللہ تعالیٰ اس کی آبرو کو برقرار رکھیں (اور اس کو سوال کی ذلت سے بچا لیں) تو یہ اس سے بہتر ہے کہ وہ لوگوں سے بھیک مانگتا پھرے، خواہ لوگ اسے دیں یا نہ دیں۔ اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

ف: اس حدیث شریف میں ارشاد ہے کہ سائل کو لوگ دیں یا نہ دیں، دونوں صورتیں اس کے لیے بہتر نہیں، سائل کو لوگ اگر دیدیں تو یہ اس لیے بہتر نہیں کہ وہ ان کا احسان مند ہوگا اور اس کو

---

۱ے لوگوں سے سوال کرے۔ جیسے کسی کے پاس ایک دن کی بھی خوراک نہ ہو تو ایسا سوال چہرہ پر زخم کا سبب نہ بنے گا۔

۲ے: اس لیے کہ نیک لوگوں کے پاس حلال رزق ہوتا ہے اور وہ کریم ہوتے ہیں کہ دے کر احسان نہیں جتاتے۔

مانگنے کی عادت ہو جائے گی اور اگر سائل کو لوگ نہ دیں تو چیز اس کے لیے اس وجہ سے بہتر نہیں کہ اس نے سوال کر کے خود کو ذلیل کیا اور سوال کے باوجود اس کو کچھ ملا بھی نہیں۔ (یہ اشعۃ اللمعات سے ماخوذ ہے)

۲۳۱۱ وَعَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَجُلًا مِّنَ الْاَنْصَارِ اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَسْأَلُهٗ فَقَالَ اَمَا فِيْ بَيْتِكَ شَيْءٌ فَقَالَ بَلٰى حِلْسٌ نَلْبَسُ بَعْضَهٗ وَنَبْسُطُ بَعْضَهٗ وَقَعْبٌ نَشْرَبُ فِيْهِ مِنَ الْمَآءِ قَالَ ائْتِنِيْ بِهِمَا فَاَتَاهُ بِهِمَا فَاَخَذَهُمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِيَدِهٖ وَقَالَ مَنْ يَّشْتَرِيْ هٰذَيْنِ قَالَ رَجُلٌ اَنَا اٰخُذُهُمَا بِدِرْهَمٍ قَالَ مَنْ يَّزِيْدُ عَلٰى دِرْهَمٍ مَّرَّتَيْنِ اَوْ ثَلَاثًا قَالَ رَجُلٌ اَنَا اٰخُذُهُمَا بِدِرْهَمَيْنِ فَاَعْطَاهُمَا اِيَّاهُ فَاَخَذَ الدِّرْهَمَيْنِ فَاَعْطَاهُمَا الْاَنْصَارِيَّ وَقَالَ اشْتَرِ بِاَحَدِهِمَا طَعَامًا فَانْبِذْهُ اِلٰى اَهْلِكَ وَاشْتَرِ بِالْاٰخَرِ قَدُوْمًا فَأْتِنِيْ بِهٖ فَاَتَاهُ بِهٖ فَشَدَّ فِيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عُوْدًا بِيَدِهٖ ثُمَّ قَالَ اذْهَبْ فَاحْتَطِبْ وَبِعْ وَلَا اُرَيَنَّكَ خَمْسَةَ عَشَرَ يَوْمًا فَذَهَبَ الرَّجُلُ يَحْتَطِبُ وَيَبِيْعُ فَجَآءَهٗ وَقَدْ اَصَابَ عَشَرَةَ دَرَاهِمَ فَاشْتَرٰى بِبَعْضِهَا ثَوْبًا وَبِبَعْضِهَا طَعَامًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ هٰذَا خَيْرٌ لَّكَ مِنْ اَنْ تَجِيْءَ الْمَسْئَلَةُ نُكْتَةً فِيْ وَجْهِكَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِنَّ الْمَسْئَلَةَ

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے کہ ایک انصاری حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر کچھ مانگنے لگے تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اُن سے دریافت فرمایا کہ کیا تمہارے گھر میں کچھ بھی نہیں؟ تو انھوں نے جواب دیا۔ جی ہاں! میرے پاس ایک کمبل ہے جس کا ایک حصہ تو ہم اوڑھ لیتے ہیں اور ایک حصہ بچھا لیتے ہیں اور لکڑی کا ایک چھوٹا پیالہ ہے جس میں ہم پانی پیتے ہیں، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تم وہ دونوں چیزیں میرے پاس لاؤ تو وہ انصاری دونوں چیزیں آپ کی خدمت میں لے آئے ان دونوں چیزوں کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے دست مبارک میں لے کر فرمایا کہ ان کو کون خریدتا ہے؟ ایک صاحب نے کہا میں ان دونوں کو ایک درہم میں لیتا ہوں، پھر آپ نے فرمایا کہ اس کو ایک درہم سے زیادہ میں کون خریدتا ہے؟ اس کو آپ نے دو یا تین بار فرمایا اس پر ایک صاحب نے کہا کہ میں ان دونوں کو دو درہم میں لیتا ہوں تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ان دونوں چیزوں کو ان کے حوالے فرمایا اور دو درہم لے لیے اور اس کو انصاری کو دے کر ارشاد فرمایا کہ ایک درہم کا تو غلہ لے کر گھر والوں کو دیدو اور دوسرے درہم کی کلہاڑی خرید کر میرے پاس لے آؤ، تو وہ انصاری کلہاڑی خرید کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے، تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اس کلہاڑی میں لکڑی (کا دستہ) اپنے دست مبارک سے لگا دیا، اور فرمایا کہ جاؤ اور لکڑیاں کاٹ کر فروخت کرو، اور پندرہ دن تک تم مجھ سے

لَا تَصْلُحُ اِلَّا لِثَلَاثَةٍ لِذِیْ فَقْرٍ مُدْقِعٍ اَوْ لِذِیْ غُرْمٍ مُفْظِعٍ اَوْ لِذِیْ دَمٍ مُوْجِعٍ۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ وَرَوَی ابْنُ مَاجَۃَ اِلٰی قَوْلِہٖ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ)

نہ ملنا اسی کام میں مشغول رہنا) چنانچہ وہ انصاری چلے گئے (روز) انہ لکڑیاں کاٹتے اور فروخت کیا کرتے پھر جب وہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو ان کے پاس دس درہم تھے تو انھوں نے اس میں سے کچھ کپڑا خریدا اور کچھ غلہ دیہ دیکھ کر) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ان صاحب سے ارشاد فرمایا کہ یہ کام تمہارے مانگنے سے بہتر ہے کہ جس کی وجہ سے قیامت کے دن تمہارے چہرہ پر ایک داغ ہو جائے، کیونکہ مانگنا صرف تین ہی آدمیوں کے لیے جائز ہے (ایک) اس شخص کے لیے جو فقر وفاقہ سے خاک آلودہ ہو چکا ہو یا (دوسرے) اس شخص کے لیے جو بہت (قرضدار ہو، اور، قرض کے بارے) پریشان ہو یا (تیسرے) اس شخص کے لیے جس پر خون بہا واجب ہو اور (اس کو ادا کرنہ سکنے کی وجہ سے) بہت پریشان ہو، اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے اور ابن ماجہ نے بھی اسی کی قریب قریب روایت کی ہے۔

۲۳۱۲ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَنْ سَاَلَ النَّاسَ اَمْوَالَھُمْ تَکَثُّرًا فَاِنَّمَا یَسْاَلُ جَمْرًا فَلْیَسْتَقِلَّ اَوْ یَسْتَکْثِرْ۔

(رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو لوگوں سے اس غرض سے سوال کرتا ہے کہ وہ خوب مالدار بن جائے تو وہ حقیقت میں دجہنم کے انگارے مانگتا ہے اب اسے اختیار ہے کہ چاہے وہ اپنے لیے آگ کے شعلے کم جمع کرے یا زیادہ (جس میں اسے جلنا ہوگا) اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۳۱۳ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَا یَزَالُ الرَّجُلُ یَسْاَلُ النَّاسَ حَتّٰی یَاْتِیَ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ لَیْسَ فِیْ وَجْھِہٖ مُزْعَۃُ لَحْمٍ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص لوگوں سے بغیر استحقاق کے، مانگتا رہتا ہے تو قیامت کے دن اس طرح آئے گا کہ اس کے چہرہ پر ذرہ برابر بھی گوشت نہیں رہے گا۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے

متفقہ طور پر کی ہے۔

٢٣١٤ / ٩ وَعَنْ مُعَاوِيَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَا تُلْحِفُوْا فِي الْمَسْئَلَةِ فَوَاللّٰهِ لَا يَسْأَلُنِيْ اَحَدٌ مِّنْكُمْ شَيْئًا فَتُخْرِجَ لَهٗ مَسْئَلَتُهٗ مِنِّيْ شَيْئًا وَّاَنَا لَهٗ كَارِهٌ فَيُبَارَكَ لَهٗ فِيْمَا اَعْطَيْتُهٗ۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ مانگنے میں اصرار کرکے زچ مت کرو۔ کیوں کہ خدا کی قسم! اگر کسی کے مانگنے کی وجہ سے بادلِ ناخواستہ کچھ دیدیتا ہوں، تو اس کو میں نے جو مال دیا ہے اس میں برکت نصیب نہ ہوگی، اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

٢٣١٥ / ١٠ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ اَصَابَتْهُ فَاقَةٌ فَاَنْزَلَهَا بِالنَّاسِ لَمْ تُسَدَّ فَاقَتُهٗ وَمَنْ اَنْزَلَهَا بِاللّٰهِ اَوْشَكَ اللّٰهُ لَهٗ بِالْغِنَاءِ اَمَّا بِمَوْتٍ عَاجِلٍ اَوْ غِنًى اٰجِلٍ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَالتِّرْمِذِيُّ)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں جو کوئی فاقہ کشی میں مبتلا ہوگیا، ہو یعنی کوئی سخت حاجت درپیش ہوگئی ہو اور اس نے (بطور شکایت) لوگوں پر ظاہر کرکے ان سے حاجت روائی کی خواہش کی ہو تو اس کی حاجت پوری نہیں ہوگی، اور جو اپنی حاجت کو (بجائے مخلوق کے) اللہ تعالیٰ پر پیش کیا ہو تو اللہ تعالیٰ اس کی حاجت بقدر کفایت جلد پوری فرما دیں گے، وہ اس طرح کہ یا تو اس کو غنی کر دیں گے۔ یا اس کو موت سے ہم کنار کر دیں گے۔ اس کی روایت ابوداؤد اور ترمذی نے کی ہے۔

٢٣١٦ / ١١ وَعَنْ ثَوْبَانَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ يَّكْفُلُ لِيْ اَنْ لَّا يَسْأَلَ النَّاسَ شَيْئًا فَاَتَكَفَّلُ لَهٗ بِالْجَنَّةِ فَقَالَ ثَوْبَانُ اَنَا فَكَانَ لَا يَسْأَلُ اَحَدًا شَيْئًا۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَالنَّسَائِيُّ)

حضرت ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص مجھ سے اس بات کا عہد کرے کہ وہ لوگوں سے سوال نہ کرے گا تو میں اس کے لیے جنت کا ضامن ہوتا ہوں تو ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا کہ یا رسول اللہ میں (اس بات کا عہد کرتا ہوں کہ کسی سے کسی چیز کا سوال نہ کروں گا) اس کے بعد حضرت ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ حال رہا کہ کسی سے کبھی کسی چیز کا سوال نہیں کرتے تھے۔ اس کی روایت ابوداؤد اور نسائی نے کی ہے۔

٢٣١٧ / ١٢ وَعَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ دَعَانِيْ رَسُوْلُ

حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَشْتَرِطُ عَلَيَّ اَنْ لَّا تَسْاَلَ النَّاسَ شَيْئًا قُلْتُ نَعَمْ قَالَ وَلَا سَوْطَكَ اِنْ سَقَطَ مِنْكَ حَتّٰى تَنْزِلَ اِلَيْهِ فَتَاْخُذَهٗ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ)

فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے اس بات پر عہد لینے کے لیے بلایا کہ میں لوگوں سے کبھی کسی چیز کے لیے سوال نہ کروں گا میں نے عرض کیا، جی ہاں! (میں اس کا اقرار کرتا ہوں کہ کبھی کسی سے کوئی چیز نہیں مانگوں گا) اس پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے (تاکیداً) ارشاد فرمایا کہ اگر تمہارے ہاتھ سے چابک بھی گر جائے (تو کسی سے نہ مانگنا) بلکہ سواری سے اُتر کر خود اس کو اٹھا لیا کرنا۔ اس کی روایت امام احمد نے کی ہے۔

۲۳۱۵ وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّهٗ سَمِعَ يَوْمَ عَرَفَةَ رَجُلًا [۱۳] يَسْاَلُ النَّاسَ فَقَالَ اَفِيْ هٰذَا الْيَوْمِ وَفِيْ هٰذَا الْمَكَانِ تَسْاَلُ مِنْ غَيْرِ اللّٰهِ فَخَفَقَهٗ بِالدِّرَّةِ۔

(رَوَاهُ رَزِيْنٌ)

امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے کہ آپ نے عرفہ کے دن (مقام عرفات میں) ایک شخص کو سوال کرتے ہوئے سُن کر فرمایا کیا اس (مبارک) دن میں اور اس (مبارک) جگہ میں تو غیر اللہ سے سوال کر رہا ہے؟ (یہ فرماتے ہوئے) آپ نے اس کو دُرّہ سے مارا اس لیے کہ اس مبارک مقام میں اللہ تعالیٰ اپنے ہر بندہ کی دعاء قبول فرماتے ہیں۔ ایسے موقع پر اللہ ہی سے دعا کرنی چاہیئے۔ اس حدیث کی روایت رزین نے کی ہے۔

۲۳۱۹ وَعَنْ عُمَرَ قَالَ تَعَلَّمُنَّ اَيُّهَا النَّاسُ [۱۴] اِنَّ الطَّمَعَ فَقْرٌ وَّاِنَّ الْاِيَاسَ غِنًى وَّاِنَّ الْمَرْءَ اِذَا يَئِسَ عَنْ شَيْءٍ اُسْتُغْنِيَ عَنْهُ۔

(رَوَاهُ رَزِيْنٌ)

امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ لوگو! جان لو کہ لالچ، حقیقت میں محتاجی ہے اور (لوگوں سے اپنے آپ کو) بے پروا کر لینا تونگری ہے اور انسان جب کسی چیز (کے حاصل کرنے) سے مایوس ہو جاتا ہے، تو اس سے بے پروا ہو جاتا ہے اس کی روایت رزین نے کی ہے۔

۲۳۲۰ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى [۱۵] اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ وَهُوَ عَلَى الْمِنْبَرِ وَهُوَ يَذْكُرُ الصَّدَقَةَ وَالتَّعَفُّفَ عَنِ الْمَسْئَلَةِ اَلْيَدُ الْعُلْيَا خَيْرٌ مِّنَ الْيَدِ السُّفْلٰى وَالْيَدُ الْعُلْيَا هِيَ الْمُنْفِقَةُ وَالسُّفْلٰى هِيَ السَّائِلَةُ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ایک مرتبہ (منبر پر تشریف فرما تھے اور اس وقت (صدقہ لینے اور سوال سے باز رہنے کا ذکر فرما رہے تھے (اسی سلسلہ میں ارشاد فرمایا اوپر کا ہاتھ نیچے کے ہاتھ سے بہتر ہے، اس لیے کہ اوپر کا ہاتھ دینے

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

٢٣٢١ ١٦ وَعَنْ حَکِیْمِ بْنِ حِزَامٍ قَالَ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ فَاَعْطَانِیْ ثُمَّ سَاَلْتُہٗ فَاَعْطَانِیْ ثُمَّ قَالَ لِیْ یَا حَکِیْمُ اِنَّ ھٰذَا الْمَالَ خَضِرَۃٌ حُلْوَۃٌ فَمَنْ اَخَذَہٗ بِسَخَاوَۃِ نَفْسٍ بُوْرِکَ لَہٗ فِیْہِ وَمَنْ اَخَذَہٗ بِاِشْرَافِ نَفْسٍ لَمْ یُبَارَکْ لَہٗ فِیْہِ وَکَانَ کَالَّذِیْ یَاْکُلُ وَلَا یَشْبَعُ وَالْیَدُ الْعُلْیَا خَیْرٌ مِّنَ الْیَدِ السُّفْلٰی قَالَ حَکِیْمٌ فَقُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَالَّذِیْ بَعَثَکَ بِالْحَقِّ لَا اَرْزَاُ اَحَدًا بَعْدَکَ شَیْئًا حَتّٰی اُفَارِقَ الدُّنْیَا۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

٢٣٢٢ ١٧ وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ ن الْخُدْرِیِّ قَالَ اِنَّ اُنَاسًا مِّنَ الْاَنْصَارِ سَاَلُوْا عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ فَاَعْطَاھُمْ ثُمَّ سَاَلُوْہُ فَاَعْطَاھُمْ حَتّٰی نَفِدَ مَا عِنْدَہٗ فَقَالَ مَا یَکُوْنُ عِنْدِیْ مِنْ خَیْرٍ فَلَنْ اَدَّخِرَہٗ عَنْکُمْ وَمَنْ یَّسْتَعْفِفْ یُعِفَّہُ اللّٰہُ وَمَنْ یَّسْتَغْنِ یُغْنِہِ اللّٰہُ وَمَنْ یَّتَصَبَّرْ یُصَبِّرْہُ

والا ہاتھ ہے اور نیچے کا ہاتھ لینے والا ہاتھ ہے اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

حضرت حکیم بن حزام رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے (کچھ مال) مانگا، آپ نے مجھے عطا فرمایا (میں نے دوسری بار) پھر سوال کیا تو آپ نے (دوبارہ بھی) عطا فرمایا (میں نے تیسری بار سوال کیا) تو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا اے حکیم! (دنیا کا) یہ مال ومتاع خوشنما اور لذیذ معلوم ہوتا ہے پس جو کوئی اس کو (بے مانگے) اور بغیر طمع کے حاصل کرے تو اس مال میں اس کو برکت دی جائے گی اور جو کوئی لالچ اور حرص کے ساتھ حاصل کرے تو اس مال میں اس کو برکت نہیں دی جائیگی اور اس کا ایسے شخص کا سا حال ہوگا جو کھائے اور (بے برکتی کے سبب) سیر نہ ہو (اور یہ بھی ارشاد فرمایا) اے حکیم! اوپر کا ہاتھ نیچے کے ہاتھ سے بہتر ہے (یہ سن کر) حکیم کہتے ہیں، کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! اس ذات عالی کی قسم جس نے آپ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے، اب اس کے بعد میں کسی سے سوال نہیں کروں گا یہاں تک کہ دنیا سے رخصت ہو جاؤں۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ انصار کے چند آدمیوں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے (کچھ مال) مانگا، تو آپ نے دیدیا، انھوں نے پھر مانگا، آپ نے پھر دیدیا، یہاں تک کہ جو کچھ آپ کے پاس تھا وہ ختم ہو گیا، اس کے بعد حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرمایا، مال میں سے جب چیز میرے پاس ہوگی میں اس کو تم سے (بچاکر) جمع نہ رکھوں گا اور

اللّٰهُ وَمَا اُعْطِيَ اَحَدٌ عَطَآءً هُوَ خَيْرٌ
وَّاَوْسَعُ مِّنَ الصَّبْرِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

٢٣٢٣ [18] وَعَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ قَالَ كَانَ
النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ
يُعْطِيْنِي الْعَطَآءَ فَاَقُوْلُ اَعْطِهِ اَفْقَرَ
اِلَيْهِ مِنِّيْ فَقَالَ خُذْهُ فَتَمَوَّلْهُ وَتَصَدَّقْ
بِهٖ فَمَا جَآءَكَ مِنْ هٰذَا الْمَالِ وَاَنْتَ غَيْرُ
مُشْرِفٍ وَّلَا سَآئِلٍ فَخُذْهُ وَمَالَا فَلَا
تُتْبِعْهُ نَفْسَكَ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

٢٣٢٤ [19] وَعَنِ ابْنِ السَّاعِدِيِّ قَالَ
اِسْتَعْمَلَنِيْ عُمَرُ عَلَى الصَّدَقَةِ فَلَمَّا
فَرَغْتُ مِنْهَا وَاَدَّيْتُهَا اِلَيْهِ اَمَرَنِيْ
بِعُمَالَةٍ فَقُلْتُ اِنَّمَا عَمِلْتُ لِلّٰهِ وَ
اَجْرِيْ عَلَى اللّٰهِ قَالَ خُذْ مَا اُعْطِيْتَ
فَاِنِّيْ قَدْ عَمِلْتُ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَعَمَّلَنِيْ
فَقُلْتُ مِثْلَ قَوْلِكَ فَقَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا اُعْطِيْتَ
شَيْئًا مِّنْ غَيْرِ اَنْ تَسْاَلَهُ فَكُلْ

جو سوال کرنے سے بچے، اللہ اس کو بچاتا ہے (اور اس کو کسی کا محتاج نہیں رکھتا) اور جو (لوگوں کے سوال سے) استغناء ظاہر کرتا ہے اور (اپنے کو سوال سے بے نیاز کر لیتا ہے) اللہ تعالیٰ اس (کے دل) کو غنی بنا دیتے ہیں (اور لوگوں سے بے نیاز کر دیتے ہیں) اور جو شخص (اللہ سے) صبر (کی توفیق) طلب کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر صبر آسان کر دیتے ہیں، اور کسی کو صبر سے بہتر اور وسیع نعمت نہیں دی گئی۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

امیر المومنین حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے (زکوٰۃ وصول کرنے کا) معاوضہ مرحمت فرماتے تو میں عرض کرتا کہ حضور اس کو مجھ سے زیادہ حاجت مند کو سرفراز فرمائیں، تو آپ فرماتے کہ اس کو لے لو اور اپنے مال میں شامل کر لو اور (اگر تم کو ضرورت نہیں ہے تو) اس کو خیرات کر دو اور (یاد رکھو) کہ جو چیز بغیر سوال اور طمع کے ملے تو تم اس کو لے لو، اور جو چیز اس طرح نہ ملے اس کی خواہش نہ کرو۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

حضرت ابن الساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھے عامل زکوٰۃ مقرر فرمایا جب میں (زکوٰۃ وصول کرنے سے) فارغ ہو گیا اور زکوٰۃ کا مال حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حوالہ کر دیا تو حضرت عمر نے حکم دیا کہ مجھ کو میری خدمت کا معاوضہ دیدیا جائے، تو میں نے عرض کیا کہ میں نے تو یہ کام اللہ کے لیے کیا ہے اور میرا اجر اللہ تعالیٰ دیں گے تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا جو کچھ تم کو دیا جا رہا ہے وہ لے لو، میں نے بھی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ

وَتَصَدَّقْ۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ)

وسلم کے زمانہ میں (زکوٰۃ وصول کرنے کی) خدمت انجام دی تھی، تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے بھی مجھ کو اس کا معاوضہ دیا تو میں نے بھی وہی کہا تھا جو تم نے کہا ہے، تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا کہ جب تم کو کوئی چیز بغیر سوال کے دی جائے تو اس کو لے لو اگر حاجت ہو تو اس کو استعمال کر لو، اور (اگر غنی ہو تو) خیرات کر دو۔ اس کی روایت ابوداؤد نے کی ہے۔

ف: صاحب مرقات نے لکھا ہے کہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ بیت المال سے عام کاموں کا معاوضہ لینا جائز ہے، جیسے قضات، احتساب اور تدریس، بلکہ امام پر واجب ہے کہ بیت المال سے اس قسم کے کام کرنے والوں کی کفالت کرے۔ ۱۲

۲۳۲۵ وَعَنْ سَهْلِ بْنِ الْحَنْظَلِيَّةِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ سَاَلَ النَّاسَ عَنْ ظَهْرِ غِنًى فَاِنَّمَا يَسْتَكْثِرُ مِنْ جَمْرِ جَهَنَّمَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَمَا ظَهْرُ غِنًى قَالَ اَنْ يَعْلَمَ اَنَّ عِنْدَ اَهْلِهٖ مَا يُغَدِّيْهِمْ وَمَا يُعَشِّيْهِمْ۔

(رَوَاہُ الطَّحَاوِيُّ)

حضرت سہل بن الحنظلیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ارشاد فرماتے سنا ہے کہ جس کسی نے (ظہر غنی) تونگری کے باوجود لوگوں سے سوال کیا تو وہ حقیقت میں جہنم کے انگارے سے زیادہ سے زیادہ جمع کر لیتا ہے۔ اس پر میں نے عرض کیا یا رسول اللہ "ظہر غنی" سے مراد کیا ہے؟ حضور نے ارشاد فرمایا ظہر غنی یہ ہے کہ وہ جانتا ہے کہ اس کے گھر والوں کے لیے ایک دن کی غذا موجود ہے جو ان کے لیے صبح اور شام کفایت کر سکتی ہے۔ اس کی روایت طحاوی نے کی ہے۔

۲۳۲۶ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ سَاَلَ وَعِنْدَهٗ مَا يُغْنِيْهِ فَاِنَّمَا يَسْتَكْثِرُ مِنَ النَّارِ قَالَ النُّفَيْلِيُّ وَهُوَ اَحَدُ رُوَاتِهٖ فِيْ مَوْضِعٍ اٰخَرَ وَمَا الْغِنَى الَّذِيْ لَا تَنْبَغِيْ مَعَهُ الْمَسْئَلَةُ قَالَ قَدْرُ مَا يُغَدِّيْهِ وَيُعَشِّيْهِ وَقَالَ فِيْ

حضرت سہل بن الحنظلیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ کسی نے ایسی حالت میں سوال کیا کہ اس وقت اس کے پاس اتنا مال موجود ہے جو اس کو سوال سے بے نیاز کر دیتا ہے (اس کے باوجود وہ سوال کرے تو) وہ حقیقت میں اپنے لیے (جہنم میں) آگ ہی کو زیادہ جمع کر رہا

مَوْضِعِ اٰخَرَ اَنْ تَكُوْنَ لَهُ شِبْعُ يَوْمٍ اَوْلَيْلَةٍ وَيَوْمٍ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ ۔ ہے۔ اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔

ف: محیط میں مذکور ہے کہ غنی یعنی تونگری کی تین قسمیں ہیں، ایک غنی وہ ہے جو آدمی پر زکوٰۃ واجب کرتی ہے یعنی وہ ایسے مال کا مالک ہے جو نصاب کو پہونچتا ہو (ایسے شخص پر سوال کرنا اور دوسروں کی زکوٰۃ لینا حرام ہے)

غنی کی دوسری قسم وہ ہے کہ اس پر زکوٰۃ واجب نہیں، البتہ صدقہ فطر اور قربانی واجب ہے (ایسے شخص پر بھی سوال کرنا اور دوسروں کی زکوٰۃ لینا حرام ہے۔

غنی کی تیسری قسم وہ ہے کہ آدمی کے پاس ایک دن کی خوراک اور اتنا کپڑا موجود ہو جس سے وہ اپنا ستر چھپا لے تو ایسے شخص پر بھی سوال حرام ہے، البتہ وہ دوسروں سے زکوٰۃ اور خیرات لے سکتا ہے۔ یہ مرقات میں مذکور ہے۔

# بَابُ الْاِنْفَاقِ وَكَرَاهِيَةِ الْاِمْسَاكِ

## یہ بیان سخاوت کی فضیلت اور بخل کی برائی کے بیان میں ہے)

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ وَاَنْفِقُوْا مِنْ مَّا رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ فَيَقُوْلَ رَبِّ لَوْلَآ اَخَّرْتَنِيْٓ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ فَاَصَّدَّقَ وَاَكُنْ مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔ اور ہمارے دیئے میں سے کچھ ہماری راہ میں خرچ کرو قبل اس کے کہ کیوں مہلت نہ دی گئی کہ میں صدقہ دیتا اور نیکوں میں ہوتا۔ (سورۃ المنافقون ۱۰)

ف اپنے مال میں سے زکوٰۃ اور تمام واجب صدقات وغیرہ نکالو صوفیاء کے نزدیک اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی ہر چیز اور نعمت میں سے اللہ تعالیٰ کے لیے خرچ کرنا چاہیے۔ کچھ سانس اللہ تعالیٰ کے لیے نکلیں، کچھ قدم اللہ تعالیٰ کے لیے چلیں، کچھ نظریں اللہ تعالیٰ کے لیے پڑیں کچھ باتیں اللہ تعالیٰ کے لیے بولی جاویں، حدیث شریف میں ہے کہ تندرستی کی حالت میں صدقہ و خیرات کرنے کا ثواب موت کے وقت صدقہ خیرات کرنے سے دوگنا ہے۔

۲۳۲۷ / ۱ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَوْ كَانَ لِيْ مِثْلُ اُحُدٍ ذَهَبًا لَسَرَّنِيْ اَنْ لَّا يَمُرَّ عَلَيَّ ثَلَاثُ لَيَالٍ وَعِنْدِيْ مِنْهُ شَيْءٌ اِلَّا شَيْءٌ اَرْصُدُهٗ لِدَيْنٍ ۔ (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اگر میرے پاس اُحد پہاڑ کے برابر بھی سونا ہو تو مجھے یہ بات پسند نہ ہوگی کہ اس پر تین راتیں گزر جائیں اور اس میں سے میرے پاس کچھ باقی رہے، ہاں! صرف اتنا رکھ چھوڑوں گا کہ جس سے قرض ادا ہو جائے۔ اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۲۳۲۸ / ۲ وَعَنْ اَبِيْ ذَرٍّ اَنَّهُ اسْتَاْذَنَ عَلٰى

حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے

عُثْمَانَ فَاَذِنَ لَهٗ وَبِيَدِهٖ عَصًا فَقَالَ عُثْمَانُ يَا كَعْبُ اِنَّ عَبْدَ الرَّحْمٰنِ تُوُفِّيَ وَتَرَكَ مَالًا فَمَا تَرٰى فِيْهِ فَقَالَ اِنْ كَانَ يُصَلِّ فِيْهِ حَقَّ اللّٰهِ فَلَا بَاْسَ عَلَيْهِ فَرَفَعَ اَبُوْ ذَرٍّ عَصَاهُ فَضَرَبَ كَعْبًا وَقَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَا اُحِبُّ لَوْ اَنَّ لِيْ هٰذَا الْجَبَلَ ذَهَبًا اُنْفِقُهٗ وَيُتَقَبَّلُ مِنِّيْ اَذَرُ خَلْفِيْ مِنْهُ سِتَّ اَوَاقِيَّ اَنْشُدُكَ بِاللّٰهِ يَا عُثْمَانُ اَسَمِعْتَهٗ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ قَالَ نَعَمْ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ)

کہ انھوں نے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے حاضر ہونے کی اجازت چاہی تو حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انھیں اجازت دیدی اور حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھ میں (اس وقت) ایک لاٹھی تھی حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کعب الاحبار سے (جو اس وقت وہاں موجود تھے) پوچھا عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے وفات پائی، جو کثیر مال چھوڑا ہے اس سے ان پر کیا وبال ہوگا) کعب نے (یہ سن کر) جواب دیا کہ (میری رائے میں اگر وہ اس مال سے خدا کا حق یعنی زکوٰۃ نکالتے تھے تو اس سے ان پر کوئی وبال نہ آئے گا (یہ سن کر) حضرت ابوذر (جو وہاں موجود تھے ان کو غصہ آیا اور) انھوں نے اپنی (لاٹھی سے کعب کی) مارتے ہوئے فرمایا، میں نے خود رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو فرماتے ہوئے سُنا ہے کہ اگر میرے پاس یہ (اُحد) پہاڑ سونے کا بن جائے اور اس کو میں راہِ خدا میں خرچ کر دوں اور وہ قبول بھی ہو جائے، تو میں اس بات کو ہرگز پسند نہ کروں گا کہ چھ اوقیہ سونا بھی اس میں سے اپنے پیچھے (بچا کر) چھوڑ جاؤں (یہ کہتے ہوئے حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کہ اے عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ) میں تم کو خدا کی قسم دیتا ہوں کہ کیا آپ نے بھی ان کلمات کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے فرماتے نہیں سُنا ہے۔ اور اس سوال کو تین دفعہ دہرایا تو حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جواب دیا! ہاں! میں نے بھی حضور کو یہ فرماتے سُنا ہے۔ اس کی روایت امام احمد نے کی ہے۔

۲۳۲۹ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ صَلَّيْتُ وَرَاءَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِالْمَدِيْنَةِ الْعَصْرَ فَسَلَّمَ ثُمَّ قَامَ مُسْرِعًا فَتَخَطّٰى رِقَابَ النَّاسِ

حضرت عقبہ بن الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے مدینہ پاک میں نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ نماز عصر پڑھی آپ نے سلام پھیرا اور فوراً تیزی سے اٹھے اور لوگوں

اِلٰی بَعْضِ حُجَرِ نِسَائِہٖ فَفَزِعَ النَّاسُ مِنْ سُرْعَتِہٖ فَخَرَجَ عَلَیْھِمْ فَرَاٰی اَنَّھُمْ قَدْ عَجِبُوْا مِنْ سُرْعَتِہٖ فَقَالَ ذَکَرْتُ شَیْئًا مِّنْ تِبْرٍ عِنْدَنَا فَکَرِھْتُ اَنْ یَّحْبِسَنِیْ فَاَمَرْتُ بِقِسْمَتِہٖ۔

(رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ)

وَفِیْ رِوَایَۃٍ لَّہٗ قَالَ کُنْتُ خَلَّفْتُ فِی الْبَیْتِ تِبْرًا مِّنَ الصَّدَقَۃِ فَکَرِھْتُ اَنْ اُبَیِّتَہٗ۔

کو گرد نیں پھاندتے ہوئے ازواج مطہرات کے حجروں میں سے ایک کے حجرہ کی طرف تشریف لے گئے، صحابہ کرام حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اس طرح تیزی سے تشریف لے جاتے سے پریشان ہوگئے، جب آپ واپس تشریف لائے اور ملاحظہ فرمایا کہ لوگ آپ کی اس تیزی سے حیران ہیں، تو فرمایا مجھ کو سونے کی ایک چیز یاد آگئی، جو گھر میں رہ گئی تھی تو مجھے برا جانا معلوم ہوا کہ کہیں یہ مجھے تقرب الٰہی سے روک دے، پس میں نے اس کو تقسیم کر دینے کا حکم دیدیا، اس کی روایت بخاری نے کی ہے اور بخاری کی ایک دوسری روایت میں اس طرح ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ گھر میں سونے کا ایک ڈلہ جو زکوٰۃ کا تھا، چھوڑ آیا تھا تو میں نے اس کو برا سمجھا کہ ایک رات بھی اس کو اپنے پاس رکھوں۔

۲۳۳ وَعَنْ عَائِشَۃَ اَنَّھَا قَالَتْ کَانَ لِرَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ عِنْدِیْ فِیْ مَرَضِہٖ سِتَّۃُ دَنَانِیْرَ اَوْ سَبْعَۃٌ فَاَمَرَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَنْ اُفَرِّقَھَا فَشَغَلَنِیْ وَجْعُ نَبِیِّ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ ثُمَّ سَاَلَنِیْ عَنْھَا مَا فَعَلَتِ السِّتَّۃُ اَوِ السَّبْعَۃُ قُلْتُ لَا وَاللّٰہِ لَقَدْ کَانَ شَغَلَنِیْ وَجْعُکَ فَدَعَا بِھَا ثُمَّ وَضَعَھَا فِیْ کَفِّہٖ فَقَالَ مَا ظَنُّ نَبِیِّ اللّٰہِ لَوْ لَقِیَ اللّٰہَ عَزَّ وَجَلَّ وَھٰذِہٖ عِنْدَہٗ۔

(رَوَاہُ اَحْمَدُ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، آپ فرماتی ہیں، کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی علالت کے زمانہ میں چھ یا سات اشرفیاں میرے پاس تھیں اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے یہ حکم دیا تھا کہ میں ان اشرفیوں کو لوگوں میں تقسیم کر دوں لیکن آپ کی علالت نے مجھے (ایسا) مشغول رکھا کہ میں ان کو تقسیم نہ کر سکی)، پھر حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے خود ہی مجھ سے دریافت فرمایا کہ ان اشرفیوں کا کیا ہوا، میں عرض کی واللہ! آپ کی علالت نے مجھے (ایسا) مشغول کر دیا کہ میں اُن کو بروقت تقسیم نہ کر سکی) تو آپ نے ان اشرفیوں کو طلب فرمایا۔ اور اپنے ہاتھ میں لے کر ارشاد فرمایا کہ (اللہ تعالیٰ کیا فرمانے) اپنے نبی کے متعلق اگر وہ اس حال میں اللہ تعالیٰ سے ملاقات کرتے کہ یہ اشرفیاں ان کے پاس ہوتیں (کیونکہ مال کا چھوڑنا نبوت کے کمال کے منافی ہے۔ اس حدیث کی روایت امام احمد نے کی

ہے۔

۲۳۲۱ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَ سَلَّمَ مَا مِنْ يَوْمٍ يُّصْبِحُ الْعِبَادُ فِيْهِ اِلَّا مَلَكَانِ يَنْزِلَانِ فَيَقُوْلُ اَحَدُهُمَا اَللّٰهُمَّ اَعْطِ مُنْفِقًا خَلَفًا وَيَقُوْلُ الْاٰخَرُ اَللّٰهُمَّ اَعْطِ مُمْسِكًا تَلَفًا

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ کوئی دن ایسا نہیں کہ جس میں صبح کے وقت دو فرشتے (آسمان سے) نہ اترتے ہوں، جن میں سے ایک تو یہ کہتا رہتا ہے کہ اے اللہ! نیک کاموں میں) خرچ کرنے والے (سخی) کو اس کا بدل دنیا و آخرت میں) عطا کر (اور اس کے مال میں زیادتی کر)، اور دوسرا یوں کہتا رہتا ہے کہ اے اللہ! بخیل کا مال ضائع کر دے اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۳۲۲ وَعَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ بَيْنَا رَجُلٌ بِفَلَاةٍ مِّنَ الْاَرْضِ فَسَمِعَ صَوْتًا فِيْ سَحَابَةٍ اَسْقِ حَدِيْقَةَ فُلَانٍ فَتَنَحّٰى ذٰلِكَ السَّحَابُ فَاَفْرَغَ مَآءَهٗ فِيْ حَرَّةٍ فَاِذَا شَرْجَةٌ مِّنْ تِلْكَ الشِّرَاجِ قَدِ اسْتَوْعَبَتْ ذٰلِكَ الْمَآءَ كُلَّهٗ فَتَتَبَّعَ الْمَآءَ فَاِذَا رَجُلٌ قَآئِمٌ فِيْ حَدِيْقَتِهٖ يُحَوِّلُ الْمَآءَ بِمِسْحَاتِهٖ فَقَالَ لَهٗ يَا عَبْدَ اللّٰهِ مَا اسْمُكَ قَالَ فُلَانٌ اَلْاِسْمُ الَّذِيْ سَمِعَ فِي السَّحَابَةِ فَقَالَ لَهٗ يَا عَبْدَ اللّٰهِ لِمَ تَسْاَلُنِيْ عَنْ اِسْمِيْ فَقَالَ اِنِّيْ سَمِعْتُ صَوْتًا فِي السَّحَابِ الَّذِيْ هٰذَا مَآؤُهٗ وَيَقُوْلُ اَسْقِ حَدِيْقَةَ فُلَانٍ لِاِسْمِكَ فَمَا تَصْنَعُ فِيْهَا قَالَ اَمَا اِذَا قُلْتَ هٰذَا فَاِنِّيْ اَنْظُرُ اِلٰى مَا يَخْرُجُ مِنْهَا فَاَتَصَدَّقُ بِثُلُثِهٖ وَاٰكُلُ اَنَا وَ عِيَالِيْ ثُلُثًا وَاَرُدُّ فِيْهَا ثُلُثَهٗ۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے روایت فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ کا واقعہ ہے کہ ایک شخص جنگل میں کھڑا تھا اس نے ابر میں سے ایک آواز سنی کہ (کوئی کہہ رہا تھا) فلاں شخص کے باغ کو سیراب کر، تو وہ ابر ایک جانب کو بڑھا اور ایک پتھریلی زمین پر پانی برسایا، وہ پانی چھوٹی چھوٹی نالیوں سے ایک بڑے نالے میں جمع ہو کر آگے بڑھا، وہ شخص (جو اس منظر کو دیکھ رہا تھا، یہ معلوم کرنے کے لیے کہ پانی کہاں جاتا ہے) پانی کے ساتھ ساتھ چلا، ناگہاں اس نے ایک شخص کو دیکھا جو اپنے باغ میں کھڑا ہوا اپنے بیلچہ سے پانی کو ادھر ادھر پھیلا رہا تھا۔ اس شخص نے (باغ والے سے) پوچھا، کہ اے بندۂ خدا! آپ کا نام کیا ہے؟ تو اس شخص نے (جواب میں) وہی نام بتلایا، جو اس نے ابر میں سے سنا تھا (تو باغ والے نے) اس شخص سے پوچھا کہ تم نے میرا نام کیوں دریافت کیا ہے؟ تو اس شخص نے جواب دیا کہ میں نے اس ابر میں سے جس کا یہ پانی ہے۔ یہ آواز سنی تھی کہ فلاں شخص

(رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

کے باغ کو سیراب کر دیتی) تیرا نام لیا۔ پس بتا کہ تو اپنے باغ میں ایسا کون سا نیکی کا کام کرتا ہے (کہ جس کی وجہ سے تجھ پر یہ مہربانی ہوئی)، باغ والے نے جواب دیا (میں نہیں چاہتا تھا کہ اپنے اس راز کو فاش کروں، لیکن اب جب کہ تم پوچھ ہی رہے ہو تو) تم کو بتلاتا ہوں کہ میرے باغ میں جو کچھ پیداوار ہوتی ہے اس کا ایک تہائی تو میں خیرات کر دیتا ہوں اور ایک تہائی اپنے اہل وعیال پر خرچ کرتا ہوں اور ایک تہائی کو (کاشت کے لیے باغ میں) لگا دیتا ہوں۔ اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

ف: تحفۃ الاخیار میں لکھا ہے مستحب یہ ہے کہ منافع میں سے ایک تہائی مال خدا کی راہ میں خرچ کریں اور حدیث شریف سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ فرشتے بحکم الٰہی پانی برساتے ہیں اور یہ حکم نام ونشان کے ساتھ ہوتا ہے کہ فلاں شخص کے کھیت میں پانی برساؤ اور اسی طرح دنیا کے سب کام فرشتے حسب الحکم کرتے ہیں تو مسلمانوں کو چاہیئے کہ جو نعمت ان کو ملے خواہ وہ مال کی ہو یا جان کی، اس پر رب کا شکر ادا کرے اور اس کو اتفاقی نہ سمجھے۔ ۱۲

۲۳۳۳ وَعَنْ اَسْمَآءَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَنْفِقِیْ وَلَا تُحْصِیْ فَیُحْصِیَ اللّٰہُ عَلَیْکِ وَلَا تُوْعِیْ فَیُوْعِیَ اللّٰہُ عَلَیْکِ اِرْضَخِیْ مَا اسْتَطَعْتِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

حضرت اسماء رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے وہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ (اللہ کی خوشنودی میں مال خرچ کرتی جاؤ اور گنتی مت رکھو (کہ کیا دیا اور کتنا دیا) اگر گنتی رکھو گی، تو آئندہ دینے سے تم رک جاؤ گی اور اللہ تعالیٰ بھی تم کو شمار کر کے دے گا)، اور (فقیر سے مال کو) مت روکو، کیونکہ اللہ تعالیٰ بھی تم سے (مال کو) روک دے گا، (کم زیادہ کا خیال مت کرو) تم سے جتنا بھی ہو سکے دیدیا کرو۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۳۳۴ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی اَنْفِقْ یَا ابْنَ اٰدَمَ اُنْفِقْ عَلَیْکَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، (ایک حدیث قدسی میں اس طرح) سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ابن آدم تو خرچ کرتا جا میں، تجھ کو دیتا

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

جاؤں گا، دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی، اس لیے کہ خرچ کرنا مالی نعمت کا شکر ادا کرنا ہے اور شکر زیادتی نعمت کا سبب ہوتا ہے۔ اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۳۳۵ وَعَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ دَخَلَ عَلٰى بِلَالٍ وَعِنْدَهٗ صُبْرَةٌ مِّنْ تَمْرٍ فَقَالَ مَا هٰذَا يَا بِلَالُ قَالَ شَيْءٌ اَدَّخَرْتُهٗ لِغَدٍ فَقَالَ اَمَا تَخْشٰى اَنْ تَرٰى لَهٗ غَدًا بُخَارًا فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَنْفِقْ بِلَالُ وَلَا تَخْشَ مِنْ ذِي الْعَرْشِ اِقْلَالًا۔

(رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم (ایک دفعہ) حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس تشریف لائے اس وقت ان کے پاس کھجوروں کا ایک ڈھیر لگا ہوا تھا۔ (یہ دیکھ کر) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے دریافت فرمایا کہ یہ کیا ہے اے بلال! تو حضرت بلال نے عرض کیا، یہ کھجوریں ہیں جس کو میں نے آئندہ کے لیے جمع کیا ہے (یہ سن کر) آپ نے ارشاد فرمایا اے بلال! کیا تم اس سے نہیں ڈرتے کہ یہ (کھجور کا ڈھیر) کل قیامت کے دن دوزخ کی آگ کا دھواں بن کر تم کو آ لپٹے (اور مزید یہ بھی فرمایا) اے بلال! خرچ کرتے جاؤ اور عرشِ عظیم (کے مالک) سے افلاس اور فقر کا اندیشہ مت رکھو۔ اس حدیث کی روایت بیہقی نے شعب الایمان میں کی ہے ۔[1]

۲۳۳۶ وَعَنْ اَبِيْ اُمَامَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَا ابْنَ اٰدَمَ اَنْ تَبْذُلَ الْفَضْلَ خَيْرٌ لَّكَ وَاَنْ تُمْسِكَهٗ شَرٌّ لَّكَ وَلَا تُلَامُ عَلٰى كَفَافٍ وَابْدَأْ بِمَنْ تَعُوْلُ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اے ابن آدم! اپنی ضرورت سے زائد مال کو خرچ کر دینا، تیرے لیے بہتر ہے اور (ضرورت سے زائد) مال کو جمع رکھنا تیرے لیے برا ہے اور (بقدر ضرورت) مال جمع رکھنے پر تجھے ملامت کا خوف نہیں اور (خرچ کی) ابتداء اپنے اہل و عیال سے کرو (جن کی پرورش تمہارے ذمہ ہے) اس حدیث

---

[1] یہ ارشاد مقام توکل اور حق سبحانہ و تعالیٰ پر کامل اعتماد کی تعلیم کے لیے ہے، ورنہ اہل و عیال کے لیے ایک سال کا مال جمع کرنا جائز ہے۔

کی روایت مسلم نے کی ہے۔

ف: رد المختار میں لکھا ہے کہ جو مال اپنی اور اپنے اہل و عیال کی کفالت سے زائد ہو، اس کا خیرات کرنا مستحب البتہ اگر کسی نے وہ مال خیرات کر دیا جو اس کے اہل و عیال کی پرورش کے لیے تھا، جس سے ان لوگوں کو تکلیف اٹھانی پڑی اور ان کو نقصان ہو تو ایسی خیرات پر وہ شخص گناہ گار ہوگا۔ ۱۲

۲۳۳۷ وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بَادِرُوْا[11] بِالصَّدَقَةِ فَاِنَّ الْبَلَاءَ لَا يَتَخَطَّاهَا۔

(رَوَاهُ رَزِيْنٌ)

امیر المؤمنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، آپ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ (بیمار ہونے یا موت سے پہلے) صدقہ دینے میں جلدی کرو، اس کے لیے (صدقہ دینے سے بلا آتی نہیں) یا اگر آئی ہے تو دفع ہو جاتی ہے) اس حدیث کی روایت رزین نے کی ہے۔

۲۳۳۸ وَعَنْهُ[12] قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَثَلُ الْبَخِيْلِ وَالْمُتَصَدِّقِ كَمَثَلِ رَجُلَيْنِ عَلَيْهِمَا جُنَّتَانِ مِنْ حَدِيْدٍ قَدِ اضْطَرَّتْ اَيْدِيَهُمَا اِلٰى ثُدِيِّهِمَا وَتَرَاقِيْهِمَا فَجَعَلَ الْمُتَصَدِّقُ كُلَّمَا تَصَدَّقَ بِصَدَقَةٍ اِنْبَسَطَتْ عَنْهُ وَجَعَلَ الْبَخِيْلُ كُلَّمَا هَمَّ بِصَدَقَةٍ قَلَصَتْ وَاَخَذَتْ كُلُّ حَلْقَةٍ بِمَكَانِهَا۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

امیر المؤمنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، آپ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے، بخیل اور سخی کی مثال اُن دو آدمیوں جیسی ہے جو لوہے کے دو زرہیں پہنے ہوئے ہوں اور زرہ اس قدر تنگ ہوں) کہ اُن کے دونوں ہاتھ اُن کے سینے اور ہنسلی کی ہڈیوں تک جکڑ گئے ہوں۔ پس جب کبھی سخی خیرات کا ارادہ کرتا ہے اور خیرات دینے لگتا ہے تو اس کے (دونوں جکڑے ہوئے ہاتھ کشادہ ہو جاتے ہیں) اور زرہ کھل جاتی ہے، اور بخیل جب کبھی خیرات کرنے کا ارادہ کرتا ہے تو اس کے (دونوں) ہاتھ (اور) سکڑ جاتے ہیں، اور زرہ کی ہر کڑی اپنی اپنی جگہ تنگ ہو جاتی ہے[1]۔ اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۳۳۹ وَعَنْ اَبِي الدَّرْدَاءِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ[13] اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

---

لہ یعنی سخی جب خیرات کرنے کا ارادہ کرتا ہے تو اس کا سینہ کھل جاتا ہے اور وہ خیرات کر دیتا ہے، اس کے برخلاف بخیل جب کسی کو کچھ دینے کا ارادہ کرتا ہے تو اس کا سینہ اور تنگ ہو جاتا ہے۔ اور وہ دینے سے رک جاتا ہے۔

مَثَلُ الَّذِیْ یَتَصَدَّقُ عِنْدَ مَوْتِہٖ اَوْ یُعْتِقُ کَالَّذِیْ یُهْدِیْ اِذَا شَبِعَ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالنَّسَائِیُّ وَالدَّارِمِیُّ وَالتِّرْمِذِیُّ وَصَحَّحَهٗ۔

ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص اپنی موت کے وقت خیرات کرے یا غلام باندی آزاد کرے، اس کی مثال اس شخص جیسی ہے جو کسی کو ایسے وقت تحفہ دے جب کہ دینے والے کا پیٹ بھرا ہوا ہو۔ؒ اس حدیث کی روایت امام احمد، نسائی، دارمی اور ترمذی نے کی ہے اور ترمذی نے اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے۔

۲۲۴۰ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ [۱۴] اَلسَّخَاءُ شَجَرَةٌ فِی الْجَنَّةِ فَمَنْ كَانَ سَخِیًّا اَخَذَ بِغُصْنٍ مِّنْهَا فَلَمْ یَتْرُكْهُ الْغُصْنُ حَتّٰی یُدْخِلَهُ الْجَنَّةَ وَالشُّحُّ شَجَرَةٌ فِی النَّارِ فَمَنْ كَانَ شَحِیْحًا اَخَذَ بِغُصْنٍ مِّنْهَا فَلَمْ یَتْرُكْهُ الْغُصْنُ حَتّٰی یُدْخِلَهُ النَّارَ۔

(رَوَاهُ الْبَیْهَقِیُّ فِیْ شُعَبِ الْاِیْمَانِ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ سخاوت جنت میں ایک درخت (کے مانند) ہے (جس کی شاخیں دنیا میں پھیلی ہوئی ہیں تو جو کوئی سخی ہوگا وہ اس (درخت) کی کسی ایک شاخ کو پکڑے گا اور یہ شاخ اس شخص کو اس وقت تک نہیں چھوڑتی جب تک کہ اس کو جنت میں داخل کرے اور بخل (بھی) دوزخ میں ایک درخت (کے مانند) ہے جس کی شاخیں دنیا میں پھیلی ہوئی ہیں، تو جو کوئی بخیل ہوگا وہ اس (درخت) کی کسی ایک شاخ کو پکڑے گا اور یہ شاخ اس شخص کو اس وقت تک نہیں چھوڑتی جب تک کہ اس کو جہنم میں داخل نہ کرے

اس روایت بیہقی نے شعب الایمان میں کی ہے۔

۲۲۴۱ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ [۱۵] صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِتَّقُوْا

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

ؒ یعنی جس طرح کسی پیٹ بھرے ہوئے کو کھانا دینے سے اتنا ثواب نہیں ہے، جتنا کہ بھوکے کو کھانا کھلانے میں ہے اسی طرح مرتے وقت خیرات کرنے میں اتنا ثواب نہیں ہے جتنا زندگی میں خیر خیرات کرنے سے ثواب ملتا ہے۔

الظُّلْمَ فَإِنَّ الظُّلْمَ ظُلُمَاتٌ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَاتَّقُوا الشُّحَّ فَإِنَّ الشُّحَّ أَهْلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ حَمَلَهُمْ عَلٰى أَنْ سَفَكُوا دِمَاءَهُمْ وَاسْتَحَلُّوا مَحَارِمَهُمْ۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

ارشاد فرماتے ہیں کہ ظلم کرنے سے بچتے رہو کہ ظلم قیامت کے روز بہت تاریکیوں کا سبب ہوگا شُح سے بچو[1] کیونکہ شُح نے تم سے پہلے کی اُمتوں کو ہلاک کر دیا کہ ان کو خونریزی پر اور حرام کو حلال کرنے پر آمادہ کر دیا تھا اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۳۴۲ (۱۶) وَعَنْ أَبِي ذَرٍّ قَالَ انْتَهَيْتُ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ جَالِسٌ فِي ظِلِّ الْكَعْبَةِ فَلَمَّا رَآنِي قَالَ هُمُ الْأَخْسَرُونَ وَرَبِّ الْكَعْبَةِ فَقُلْتُ فِدَاكَ أَبِي وَأُمِّي مَنْ هُمْ قَالَ الْأَكْثَرُونَ أَمْوَالًا إِلَّا مَنْ قَالَ هٰكَذَا وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا مِنْ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهِ وَعَنْ يَمِينِهِ وَعَنْ شِمَالِهِ وَقَلِيلٌ مَّا هُمْ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ میں (ایک دفعہ) نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا، اور اس وقت حضور کعبۃ اللہ کے سایہ میں تشریف فرما تھے، مجھے دیکھتے ہی فرمایا (اے ابوذر) ربِّ کعبہ کی قسم! وہ لوگ سخت نقصان اور خسارہ میں ہیں، میں نے عرض کیا میرے ماں باپ آپ پر قربان! وہ کون لوگ ہیں یا رسول اللہ! حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ زائد مال جمع کرنے والے۔ مگر وہ لوگ اس سے مستثنیٰ ہیں جنھوں نے اپنے اموال کی) یوں وادر دہش کر دی۔ یہ فرماتے ہوئے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے دست مبارک سے اپنے آگے پیچھے دائیں اور بائیں جانب ارشارہ فرمایا اور (پھر بھی ارشاد فرمایا کہ) اس طرح دینے والے بہت کم لوگ ہیں۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے کی ہے۔

۲۳۴۳ (۱۷) وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنَّ ثَلَاثَةً مِنْ بَنِي إِسْرَائِيلَ أَبْرَصَ وَأَقْرَعَ وَأَعْمٰى فَأَرَادَ اللّٰهُ أَنْ يَبْتَلِيَهُمْ فَبَعَثَ إِلَيْهِمْ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سُنا ہے کہ بنی اسرائیل میں تین آدمی تھے (ایک) کوڑی (کوڑھ کے مرض والا) (دوسرا گنجا (تیسرا اندھا، اللہ تعالیٰ نے ان کو آزمانے کا ارادہ فرمایا (کہ وہ نعمت کا شکر ادا کرتے ہیں

[1] شُح یہ ہے کہ ایک شخص دوسرے کے مال کا ذمہ دار ہو، اور کوشش یہ کرتا ہو کہ اس دوسرے کا مال بھی خرچ نہ ہو اور یہ بخل کی ایک قسم ہے۔

مَلَكًا فَأَتَى الْأَبْرَصَ فَقَالَ أَيُّ
شَيْءٍ أَحَبُّ إِلَيْكَ قَالَ لَوْنٌ
حَسَنٌ وَّجِلْدٌ حَسَنٌ وَيَذْهَبُ
عَنِّي الَّذِي قَدْ قَذِرَنِي النَّاسُ
قَالَ فَمَسَحَهُ فَذَهَبَ عَنْهُ
قَذَرُهُ وَأُعْطِيَ لَوْنًا حَسَنًا
وَجِلْدًا حَسَنًا قَالَ فَأَيُّ
الْمَالِ أَحَبُّ إِلَيْكَ قَالَ الْإِبِلُ
أَوْ قَالَ الْبَقَرُ شَكَّ إِسْحَاقُ
إِلَّا أَنَّ الْأَبْرَصَ أَوِ الْأَقْرَعَ
قَالَ أَحَدُهُمَا الْإِبِلُ وَقَالَ
الْآخَرُ الْبَقَرُ قَالَ فَأُعْطِيَ
نَاقَةً عُشَرَاءَ فَقَالَ بَارَكَ
اللّٰهُ لَكَ فِيهَا قَالَ فَأَتَى
الْأَقْرَعَ فَقَالَ أَيُّ شَيْءٍ
أَحَبُّ إِلَيْكَ قَالَ شَعْرٌ حَسَنٌ
وَيَذْهَبُ عَنِّي هٰذَا الَّذِي
قَدْ قَذِرَنِي النَّاسُ قَالَ
فَمَسَحَهُ فَذَهَبَ عَنْهُ قَالَ
وَأُعْطِيَ شَعْرًا حَسَنًا قَالَ
فَأَيُّ الْمَالِ أَحَبُّ إِلَيْكَ
قَالَ الْبَقَرُ فَأُعْطِيَ بَقَرَةً
حَامِلًا قَالَ بَارَكَ اللّٰهُ لَكَ
فِيهَا قَالَ فَأَتَى الْأَعْمٰى
فَقَالَ أَيُّ شَيْءٍ أَحَبُّ إِلَيْكَ
قَالَ أَنْ يَرُدَّ اللّٰهُ إِلَيَّ
بَصَرِي فَأُبْصِرُ بِهِ النَّاسَ
قَالَ فَمَسَحَهُ فَرَدَّ اللّٰهُ
إِلَيْهِ بَصَرَهُ قَالَ فَأَيُّ

یا نہیں) چنانچہ ان کے پاس ایک فرشتہ کو (ایک مسکین آدمی کی صورت میں) روانہ کیا۔ فرشتہ پہلے کوڑی کے پاس آیا۔ اور اس سے پوچھا کہ تجھ کو کونسی چیز زیادہ پسند ہے اس نے جواب دیا خوش رنگ اور خوبصورت جلد اور یہ بات بھی بہت پسند ہے کہ یہ میرا مرض بھی دور ہو جائے جس کی وجہ سے لوگ مجھ سے نفرت کرتے ہیں، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے کہ فرشتہ نے اس پر ہاتھ پھیرا تو اس کا کوڑھ جاتا رہا اور اس کو اچھا رنگ اور خوب صورت جلد دیدی گئی فرشتہ نے (پھر) اس سے پوچھا کہ تجھ کو کون سا مال زیادہ پسند ہے تو اس نے جواب دیا اونٹ یا گائے حضور ارشاد فرماتے ہیں کہ اس کو گابھن اونٹنیاں دیدی گئی اور فرشتہ نے کہا اللہ تعالیٰ تم کو اس مال میں برکت دے، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اس کے بعد وہ فرشتہ گنجے کے پاس آیا اور اس سے دریافت کیا کہ تجھ کو کونسی چیز زیادہ پسند ہے تو اس نے جواب دیا خوب صورت بال اور یہ بات کہ یہ گنجا پن دور ہو جائے جس کی وجہ سے لوگ مجھ سے نفرت کرتے ہیں، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ فرشتے نے اس (کے سر) پر ہاتھ پھیرا اور اس کا گنجا پن جاتا رہا، اور اس کو خوب صورت بال دیدیئے گئے (پھر) فرشتے نے اس سے پوچھا کونسا مال تجھے زیادہ پسند ہے؟ اس نے جواب دیا گائے اس کو حاملہ گائیں عطا کی گئیں، فرشتہ نے (اس سے کہا) اللہ تعالیٰ تم کو اس میں برکت عطا فرمائے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ فرشتہ (پھر) نابینا کے پاس پہونچا اور پوچھا کہ تم کو کونسی چیز زیادہ پسند ہے تو اس (نابینا) نے جواب دیا کہ اللہ تعالیٰ میری بینائی مجھے دوبارہ عطا

الْمَالِ اَحَبُّ اِلَيْكَ قَالَ الْغَنَمُ فَاُعْطِيَ شَاةً وَّالِدًا فَاُنْتِجَ هٰذَانِ وَوَلَدَ هٰذَا فَكَانَ لِهٰذَا وَادٍ مِّنَ الْاِبِلِ وَلِهٰذَا وَادٍ مِنَ الْبَقَرِ وَلِهٰذَا وَادٍ مِّنَ الْغَنَمِ قَالَ ثُمَّ اَتَاهُ اَتَى الْاَبْرَصَ فِيْ صُوْرَتِهٖ وَهَيْئَتِهٖ فَقَالَ رَجُلٌ مِّسْكِيْنٌ قَدِ انْقَطَعَتْ بِيَ الْحِبَالُ فِيْ سَفَرِيْ فَلَا بَلَاغَ لِيَ الْيَوْمَ اِلَّا بِاللّٰهِ ثُمَّ بِكَ اَسْاَلُكَ بِالَّذِيْ اَعْطَاكَ اللَّوْنَ الْحَسَنَ وَالْجِلْدَ الْحَسَنَ وَالْمَالَ بَعِيْرًا اَتَبَلَّغُ بِهٖ فِيْ سَفَرِيْ فَقَالَ الْحُقُوْقُ كَثِيْرَةٌ فَقَالَ اِنَّهٗ كَاَنِّيْ اَعْرِفُكَ اَلَمْ تَكُنْ اَبْرَصَ يَقْذِرُكَ النَّاسُ فَقِيْرًا فَاَعْطَاكَ اللّٰهُ مَالًا فَقَالَ اِنَّمَا وَرِثْتُ هٰذَا الْمَالَ كَابِرًا عَنْ كَابِرٍ فَقَالَ لَهٗ اِنْ كُنْتَ كَاذِبًا فَصَيَّرَكَ اللّٰهُ اِلٰى مَا كُنْتَ قَالَ وَاَتَى الْاَقْرَعَ فِيْ صُوْرَتِهٖ فَقَالَ لَهٗ مِثْلَ مَا قَالَ لِهٰذَا وَرَدَّ عَلَيْهِ مِثْلَ مَا رَدَّ عَلٰى هٰذَا فَقَالَ اِنْ كُنْتَ كَاذِبًا فَصَيَّرَكَ اللّٰهُ اِلٰى مَا كُنْتَ قَالَ وَاَتَى الْاَعْمٰى فِيْ صُوْرَتِهٖ وَهَيْئَتِهٖ فَقَالَ رَجُلٌ

فرمائیں تاکہ میں بھی لوگوں کو دیکھ سکوں، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ فرشتہ نے اس (کی) آنکھوں پر ہاتھ پھیرا، اور اللہ تعالیٰ نے اس کی بینائی اس کو واپس دیدی پھر فرشتہ نے پوچھا کہ تم کو کونسا مال زیادہ پسند ہے اس نے جواب دیدیا کہ بکریاں تو اس کو بچے دینے والی بکریاں دیدی گئیں، چنانچہ ان دونوں یعنے اونٹ والے کی اونٹنیوں نے اور گائے والے کی گائیوں نے بچے دیئے اور اس بکری والے کی بکریوں نے بھی بچے دیئے، تو (اونٹ والے کی) اونٹنیوں سے ایک وادی اور گائے والے کی گائیوں سے ایک وادی اور بکریوں نے بھی بچے دیئے ایک وادی بھر گئی۔

پھر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ پھر وہی فرشتہ اپنی اسی (پہلی) صورت اور ہیبت میں کوڑی کے پاس آیا اور اس سے کہا کہ میں ایک مسکین اور نادار شخص ہوں، میرے ذرائع سفر ختم ہو گئے ہیں، اب اللہ کے سوا منزل مقصود تک پہنچنا ممکن نہیں (اور اللہ کے بعد) پھر تیرا ذریعہ ہے پس میں تجھ سے اس ذات کا واسطہ دے کر جس نے تجھے اچھا رنگ اور اچھی جلد اور مال دیا ہے، ایک اونٹ کا سوال کرتا ہوں کہ جس کے ذریعہ سے میں اپنا سفر طے کر سکوں، اس کوڑھی نے جواب دیا کہ مجھ پر بہت حقوق ہیں (ان کی موجودگی میں) تجھے کوئی حق نہیں پہونچتا (یہ سن کر) پھر فرشتہ نے کہا، میرا خیال ہے کہ تو وہی کوڑی تو نہیں جس سے لوگ نفرت کرتے تھے اور تو نادار تھا۔ پس اللہ نے تجھے مال دیا، کوڑی نے (اس کے جواب میں کہا) یہ مال مجھے اپنے بڑوں سے نسلاً ملا ہے (یہ سن کر) فرشتہ نے کہا اگر تو (اپنے قول میں) جھوٹا ہے تو اللہ تجھ اپنی پہلی حالت میں پلٹا دے۔ (یعنی تجھے کوڑھی اور نادار کر دے)

مِسْكِيْنٌ وَابْنُ سَبِيْلٍ اِنْقَطَعَتْ
بِيَ الْحِبَالُ فِيْ سَفَرِيْ فَقَالَ
فَلَا بَلَاغَ لِيَ الْيَوْمَ اِلَّا بِاللّٰهِ
ثُمَّ بِكَ اَسْاَلُكَ بِالَّذِيْ رَدَّ
عَلَيْكَ بَصَرَكَ شَاةً اَتَبَلَّغُ
بِهَا فِيْ سَفَرِيْ فَقَالَ قَدْ كُنْتُ
اَعْمٰى فَرَدَّ اللّٰهُ اِلَيَّ بَصَرِيْ
فَخُذْ مَا شِئْتَ وَدَعْ مَا
شِئْتَ فَوَاللّٰهِ لَا اَجْهَدُكَ
الْيَوْمَ بِشَيْءٍ اَخَذْتَهُ لِلّٰهِ
فَقَالَ اَمْسِكْ مَالَكَ فَاِنَّمَا
ابْتُلِيْتُمْ فَقَدْ رَضِيَ عَنْكَ
وَسَخِطَ عَلٰى صَاحِبَيْكَ.

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے کہ وہ فرشتے اپنی اسی (پہلی) شکل میں گنجا کے پاس پہونچا اور اس سے بھی ایسا ہی سوال وجواب ہوا جیسا کہ کوڑھی سے ہوا تھا، اور اس نے بھی دیسا ہی جواب دیا۔ جیسا کوڑھی نے جواب دیا تھا (یہ سن کر) فرشتہ نے اس سے کہا اگر تو جھوٹ کہہ رہا ہے تو اللہ تعالیٰ تجھے پھر ویسا ہی (گنجا اور نادار) کردے جیسا کہ تو پہلے تھا۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ وہ فرشتہ (اب) نابینا کے پاس اپنی اسی (پہلی شکل) اور حالت میں پہونچا اور اس سے کہا میں ایک مسکین اور مسافر آدمی ہوں، میرا سامان سفر جاتا رہا اور اللہ تعالیٰ کے سوا منزل مقصود تک پہونچنا ممکن نہیں (یا اللہ کے بعد) پھر تیرا ذریعہ ہے۔ پس میں تجھ سے اس ذات کا واسطہ دے کر جس نے تجھے دوبارہ بینائی بخشی ایک بکری کا سوال کرتا ہوں جس کے ذریعہ سے میں اپنا سفر طے کرسکوں، نابینا نے یہ سن کر کہا بے شک میں نابینا تھا، اللہ تعالیٰ نے مجھے بینائی بخشی تو جس قدر چاہے مال لے جا اور جس قدر تیرا جی چاہے چھوڑ جا اللہ کے لیے جس قدر مال آج تم لوگے میں تمہیں (اس کی واپسی کی) تکلیف نہیں دوں گا (یہ سن کر) فرشتہ نے کہا، تم اپنا مال اپنے پاس ہی رکھو، تم تین لوگوں کی (اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ) آزمائش لی گئی تھی، کہ تم سچے ہو یا جھوٹے، مخلص ہو یا منافق اور شکر گزار ہو یا ناشکرے، پس اللہ تعالیٰ تم سے راضی ہوا اور تمہارے دونوں ساتھی (کوڑھی اور گنجا) سے ناراض ہوا (کہ ان کو اپنی اصلی حالت پر سزا لوٹا دیا گیا۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۳۴۴/۱۸ وَعَنْ مَوْلٰى لِعُثْمَانَ قَالَ

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے ایک آزاد کردہ

أُهْدِيَ لِأُمِّ سَلَمَةَ بِضْعَةٌ مِّنْ لَحْمٍ وَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يُعْجِبُهُ اللَّحْمُ فَقَالَتْ لِلْخَادِمِ ضَعِيْهِ فِي الْبَيْتِ لَعَلَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَأْكُلُهُ فَوَضَعَتْهُ فِي كُوَّةِ الْبَيْتِ وَجَاءَ سَائِلٌ فَقَامَ عَلَى الْبَابِ فَقَالَ تَصَدَّقُوْا بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكُمْ فَقَالُوْا بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكَ فَذَهَبَ السَّائِلُ فَدَخَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا أُمَّ سَلَمَةَ هَلْ عِنْدَكُمْ شَيْءٌ أَطْعَمُهُ فَقَالَتْ نَعَمْ قَالَتْ لِلْخَادِمَةِ اِذْهَبِيْ فَأْتِيْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِذٰلِكَ اللَّحْمِ فَذَهَبَتْ فَلَمْ تَجِدْ فِي الْكُوَّةِ إِلَّا قِطْعَةَ مَرْوَةٍ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَإِنَّ ذٰلِكَ اللَّحْمَ عَادَ مَرْوَةً لِمَا لَمْ تُعْطُوْهُ السَّائِلَ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِي دَلَائِلِ النُّبُوَّةِ۔

۲۳۴۵ وَعَنْ حَارِثَةَ بْنِ وَهْبٍ [19] قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ تَصَدَّقُوْا فَإِنَّهُ يَأْتِيْ عَلَيْكُمْ زَمَانٌ يَمْشِي الرَّجُلُ بِصَدَقَتِهِ فَلَا يَجِدُ مَنْ يَقْبَلُهَا يَقُوْلُ الرَّجُلُ لَوْ جِئْتَ بِهَا بِالْأَمْسِ

غلام سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ ایک دفعہ ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس پکے ہوئے گوشت کا ایک ٹکڑا تحفتہً بھیجا گیا تھا، چونکہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو گوشت پسند تھا، اس لیے ام المومنین نے خادمہ سے کہا کہ اس کو گھر میں رکھ دو، ممکن ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم اس کو تناول فرمائیں، تو خادمہ نے اس گوشت کو گھر کے ایک طاقچہ میں رکھ دیا (اس کے بعد) ایک سائل آیا اور دروازہ پر کھڑا ہوکر سوال کیا۔ (گھر والو کچھ) خیرات کرو، اللہ تعالیٰ تم کو برکت دے گا، گھر والوں نے سائل کو جواب دیا کہ خدا تجھے بھی برکت دے تو (یہ سن کر سائل چلا گیا)، اور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم گھر میں تشریف لائے اور فرمایا ام سلمہ! تمہارے پاس کوئی چیز کھانے کو ہے! ام المومنین نے عرض کیا جی ہاں (ہے) اور خادمہ سے کہا کہ جاؤ اور وہ گوشت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے لیے لے آؤ۔ خادمہ وہاں گئیں (تو دیکھا) کہ (گوشت کی بجائے) غار کے پتھر کا ایک ٹکڑا وہاں رکھا ہے، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو جب اس واقعہ کا علم ہوا) تو حضور نے ارشاد فرمایا کہ وہی گوشت غار کا پتھر بن گیا ہے۔ اس لیے کہ تم نے اسے سائل کو نہیں دیا۔ اس کی روایت بیہقی نے دلائل النبوۃ میں کی ہے۔

حضرت حارثہ بن وہب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ خیرات کیا کرو کیونکہ آئندہ ایک ایسا زمانہ آنے والا ہے۔ کہ انسان اپنی خیرات کو لے کر پھرے گا، لیکن کوئی اس کو قبول کرنے والا نہ ملے گا ہر شخص اس سے یہی کہے گا اگر تم اس (خیرات) کو کل لاتے

لہ اور خیرات کرنے کو غنیمت جانو، جب تک کہ تمہارے پاس مال موجود ہے اور مستحقین بھی مل جاتے ہوں

الْعِهْنِ فَإِذَا بَكَى أَحَدُهُمْ عَلَى الطَّعَامِ أَعْطَيْنَاهُ ذٰلِكَ حَتّٰى يَكُوْنَ عِنْدَ الْإِفْطَارِ۔

وَفِيْ رِوَايَةٍ لَهُمَا عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ يَوْمُ عَاشُوْرَاءَ تَصُوْمُهُ قُرَيْشٌ فِي الْجَاهِلِيَّةِ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَصُوْمُهُ فِي الْجَاهِلِيَّةِ فَلَمَّا قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ صَامَهُ وَاَمَرَ بِصِيَامِهٖ فَلَمَّا فُرِضَ رَمَضَانُ تَرَكَ يَوْمَ عَاشُوْرَاءَ فَمَنْ شَاءَ صَامَهُ وَمَنْ شَاءَ تَرَكَهُ۔

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ عَنْ عَائِشَةَ اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ قَالَتْ دَخَلَ عَلَيَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ فَقَالَ هَلْ عِنْدَكُمْ شَيْءٌ قُلْنَا لَا قَالَ فَاِنِّيْ اِذًا صَائِمٌ۔

صادق کے بعد) کچھ کھایا پیا نہیں ہے تو وہ اب (روزہ کی نیت کرکے) روزہ رکھ لے ربیع بنت معوذ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ اس حکم کی بناء پر ہم عاشوراء کے دن روزہ رکھا کرتے تھے اور اپنے بچوں کو بھی روزہ رکھوایا کرتے تھے (اور بچوں کو عاشوراء کے روزہ کا عادی بنانے کے لیے) ان کے لیے (رنگین) اون کے کھلونے بنا دیا کرتے تھے اور اگر کوئی بچہ کھانے کے لیے رو پڑے تو ہم اس کو یہ (کھلونا) دیدیا کرتے تا کہ وہ (کھلونا) افطار تک اس کے پاس رہے اور وہ کھلونے میں مشغول رہ کر صبر کرے) اور بخاری اور مسلم کی ایک اور روایت میں ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ قریش زمانہ جاہلیت میں یوم عاشوراء کا روزہ رکھا کرتے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم بھی قبل اسلام یوم عاشوراء کا روزہ رکھا کرتے تھے جب آپ مدینہ منورہ تشریف لائے تو خود بھی روزہ رکھا اور مسلمانوں کو بھی یوم عاشوراء کا روزہ رکھنے کا حکم دیا لیکن جب رمضان کے روزے فرض ہوئے تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے یوم عاشوراء کے روزہ کو (بطور فرض) ترک فرما دیا۔ اب اگر کوئی چاہتا تو (بطور نفل) روزہ رکھتا اور اگر کوئی چاہتا تو روزہ نہ رکھتا۔ اور مسلم کی ایک روایت میں ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، آپ فرماتی ہیں کہ ایک دن حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم میرے گھر تشریف لائے اور فرمایا کہ کچھ کھانے کو ہے! ہم نے کہا کچھ نہیں ہے یہ سن کر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے فرمایا کہ پھر میں تو اب (روزہ کی نیت کرکے) روزہ رکھ لیتا ہوں (ان احادیث سے ثابت ہوتا ہے کہ روزہ چاہے فرض ہو یا نفل، ہر دو صورتوں میں دن میں زوال سے پہلے تک روزہ کی نیت کرنا جائز ہے، رات ہی سے نیت کرنا شرط نہیں)

ف: نیت کے اعتبار سے روزے کی تین قسمیں ہیں۔

(۱) ایسا روزہ جو اس خاص دن میں فرض ہو، جیسے ماہِ رمضان کا روزہ، تو ایسے روزے میں جائز ہے کہ نیت رات ہی سے کی جائے یا دن میں قبل از زوال کرنی چاہیئے۔
(۲) نفل روزہ کی اس میں بھی نیت رات ہی سے کرنا شرط نہیں ہے، بلکہ دن میں زوال سے پہلے تک کی جاسکتی ہے۔
(۳) ایسا روزہ جو مذکورہ دونوں، روزوں کے سوا ہو، جیسے کفارہ کا روزہ یا رمضان کی قضا کا روزہ، تو ایسے روزوں میں رات ہی سے نیت کرنا شرط ہے، اگر دن میں نیت کی جائے تو روزہ درست نہ ہوگا۔

۲۴۶۰ / ۱۳ وَعَنْ سَلْمَانَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ إِذَا أَفْطَرَ أَحَدُكُمْ فَلْيُفْطِرْ عَلٰى تَمْرٍ فَإِنَّهٗ بَرَكَةٌ فَإِنْ لَّمْ يَجِدْ فَلْيُفْطِرْ عَلٰى مَآءٍ فَإِنَّهٗ طَهُوْرٌ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاؤُدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ وَلَمْ يَذْكُرْ فَإِنَّهٗ بَرَكَةٌ غَيْرَ التِّرْمِذِيِّ فِيْ رِوَايَةٍ أُخْرٰى۔

حضرت سلمان بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ تم میں سے جو شخص افطار کرنا چاہے تو اس کو چاہیئے کہ وہ کھجور سے افطار کرے، اس لیے کہ کھجور برکت (کا سبب ہے اور زیادتی ثواب کا باعث ہے)، اگر کھجور نہ ملے تو پانی سے افطار کرے اس لیے کہ پانی (معدہ کو پاک کرنے والا ہے) اس کی روایت امام احمد، ترمذی، ابوداؤد ابن ماجہ اور دارمی نے کی ہے۔

۲۴۶۱ / ۱۴ وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يُفْطِرُ قَبْلَ أَنْ يُّصَلِّيَ عَلٰى رُطَبَاتٍ فَإِنْ لَّمْ تَكُنْ رُطَبَاتٌ فَتُمَيْرَاتٌ فَإِنْ لَّمْ تَكُنْ تُمَيْرَاتٌ حَسَا حَسَوَاتٍ مِّنْ مَّآءٍ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاؤُدَ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ غَرِيْبٌ۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نماز (مغرب) سے پہلے تازہ کھجوروں سے افطار فرمایا کرتے تھے، اگر تازہ کھجوریں نہ ہوتیں تو خشک کھجوروں سے ہی افطار فرما لیا کرتے اور خشک کھجوریں بھی نہ ہوتیں تو چند چلو پانی پی لیتے۔ اس کی روایت ترمذی اور ابوداؤد نے کی ہے۔

۲۴۶۲ / ۱۵ وَعَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ فَطَّرَ صَائِمًا أَوْ جَهَّزَ غَازِيًا فَلَهٗ مِثْلُ أَجْرِهٖ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْإِيْمَانِ وَمُحْيِ السُّنَّةِ فِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ وَقَالَ صَحِيْحٌ۔

حضرت زید بن خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو کسی روزہ دار کو روزہ افطار کرائے یا کسی مجاہد کے لیے اس کے ساز و سامان میں مدد کرے تو ایسے شخص کو (جس کی خدمت اس نے کی ہے) اس کے مثل ثواب ملے گا۔[1] اس حدیث کی روایت بیہقی نے شعب الایمان میں اور محی السنۃ نے شرح السنۃ میں کی ہے اور محی السنۃ نے کہا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

[1] یعنی افطار کرانے والے کو روزہ دار کے ثواب کے برابر اور مجاہد کی امداد کرانے والے کو مجاہد کے ثواب کے برابر ثواب ملے گا۔

۲۴۶۳ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا اَفْطَرَ قَالَ ذَهَبَ الظَّمَأُ وَابْتَلَّتِ الْعُرُوْقُ وَثَبَتَ الْاَجْرُ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ۔ (رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ)
۱۶

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب افطار فرما لیتے تو (یہ دعا) پڑھتے۔
پیاس دور ہوئی اور رگیں تر ہوئیں اور ان شاء اللہ ثواب ضرور ملے گا۔ اس کی روایت ابوداؤد نے کی ہے۔

۲۴۶۴ وَعَنْ مُعَاذِ بْنِ زُهْرَةَ قَالَ اِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا اَفْطَرَ قَالَ اَللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ وَعَلٰى رِزْقِكَ اَفْطَرْتُ۔ (رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ مُرْسَلًا)
۱۷

حضرت معاذ بن زہرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب افطار فرما لیتے تو یہ (دعاء) پڑھتے)
اے اللہ میں نے تیرے ہی لیے روزہ رکھا اور تیرے ہی رزق پر افطار کیا۔ اس کی روایت ابوداؤد نے کی ہے۔

## بَابُ تَنْزِيْهِ الصَّوْمِ

## یہ باب ان چیزوں کے بیان میں جن سے روزہ کو بچانا ضروری ہے (خواہ وہ مفسدات ہوں یا مکروہات)

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ، اُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ الرَّفَثُ اِلٰى نِسَآئِكُمْ هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَاَنْتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ عَلِمَ اللّٰهُ اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ وَعَفَا عَنْكُمْ فَالْاٰنَ بَاشِرُوْهُنَّ وَابْتَغُوْا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَكُمْ وَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
روزوں کی راتوں میں اپنی عورتوں کے پاس جانا تمہارے لیے حلال ہوا، وہ تمہاری لباس ہیں، اور تم ان کے لباس اللہ نے جانا کہ تم اپنی جانوں کو خیانت میں ڈالتے تھے تو اس نے تمہاری توبہ قبول کی اور تمہیں معاف فرمایا، تو اب ان سے صحبت کرو، اور طلب کرو جو اللہ تعالیٰ نے تمہارے نصیب میں لکھا ہو، اور کھاؤ اور پیو، یہاں تک کہ تمہارے لیے ظاہر ہو جائے سفیدی کا ڈورا سیاہی کے ڈورے سے (سورۃ البقرہ، ۱۸۷)

ف: پہلی شریعتوں میں افطار کے بعد کھانا پینا اور مجامعت کرنا نماز عشاء تک حلال تھا، نماز عشاء کے بعد یہ سب چیزیں شب میں بھی حرام ہو جاتی تھیں، یہ حکم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ تک باقی تھا، بعض صحابہ کرام سے رمضان شریف کی راتوں میں عشاء کے بعد مباشرت وقوع میں آئی، ان میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی تھے، اس پر

یہ حضرات نادم ہوئے، اور بارگاہ رسالت میں عرض گزار ہوئے اللہ تعالیٰ نے معاف فرمایا اور یہ آیت کریمہ نازل ہوئی اور بیان کر دیا گیا کہ آئندہ کے لیے رمضان شریف کی راتوں میں مغرب سے لے کر طلوع صادق تک مجامعت کرنا حلال کیا گیا۔

ف: آیتِ صدر میں ارشاد ہے۔ کُلُوْا وَ اشْرَبُوْا حَتّٰی یَتَبَیَّنَ الخ یعنی کھاؤ اور پیو اس وقت تک کہ تمہارے لیے سفید خط (صبح صادق کی روشنی) سیاہ خط (صبح کاذب کا سیاہی) سے واضح ہو جائے، اس بارے میں امام محمد رحمہ اللہ نے موطا میں لکھا ہے کہ آیت کریمہ کے الفاظ حَتّٰی یَتَبَیَّنَ سے مراد حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ کے ہیں، یعنی طلوع فجر (صبح صادق) تک مسلمان کو اجازت ہے کہ وہ اپنی بیوی سے مجامعت کرے اور کھائے پیئے تو ایسی صورت میں ظاہر ہے کہ غسل جنابت لازمی طور پر صبح صادق کے بعد ہی ہوگا، تو اس میں کوئی مضائقہ نہیں، بلکہ جائز ہے اور یہی قول امام ابوحنیفہ اور ہمارے فقہاء کا ہے اور قاضی بیضاوی نے کہا ہے کہ چونکہ صبح صادق تک مجامعت جائز ہے اس سے اس بات کی دلیل حاصل ہوتی ہے کہ غسل جنابت میں تاخیر جائز ہے اور صبح صادق کے بعد غسل جنابت کیا جا سکتا ہے، اسی لیے اگر کوئی شخص جنابت کی حالت میں صبح کرے تو اس کا روزہ صحیح ہوگا۔ پس معلوم ہوا کہ جنابت روزہ کے منافی نہیں ہے اور علامہ طیبی نے کہا ہے کہ چونکہ مجامعت صبح صادق تک جائز ہے، اس لیے اگر کسی نے اپنی بیوی سے صبح صادق تک جماع کیا ہو تو اس کے لیے ممکن نہیں کہ وہ صبح صادق سے پہلے غسل کرے گا، تو اس سے یہ معلوم ہوا کہ اگر جنابت کی حالت میں صبح صادق ہو جائے تو اس سے روزہ پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔

۲۴۶۵ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ لَّمْ یَدَعْ قَوْلَ الزُّوْرِ وَالْعَمَلَ بِهٖ[۱] فَلَیْسَ لِلّٰهِ حَاجَةٌ[۲] فِیْ اَنْ یَّدَعَ طَعَامَهٗ وَشَرَابَهٗ۔ (رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جس (روزہ دار) نے جھوٹ بولنا اور بُرے کام کرنا نہ چھوڑا، تو اللہ تعالیٰ کو اس بات کی کوئی پرواہ نہیں کہ وہ اپنا کھانا پینا چھوڑ دے۔ اس حدیث کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۲۴۶۶ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَمْ مِّنْ صَآئِمٍ لَیْسَ لَهٗ مِنْ صِیَامِهٖ اِلَّا الظَّمَاءُ وَكَمْ مِّنْ قَآئِمٍ لَیْسَ لَهٗ مِنْ قِیَامِهٖ اِلَّا السَّهَرُ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ بہت سے روزہ دار (جو جھوٹ غیبت وغیرہ سے پرہیز نہیں کرتے) ایسے ہیں کہ جن کو ان کے روزے سے سوائے بھوکا پیاسا رہنے کے اور کچھ حاصل نہیں ہوتا

---

۱ جیسے کفریہ کلام، جھوٹی شہادت، افتراء، غیبت، بہتان، تہمت، گالی گلوچ، لعن طعن کرنا وغیرہ

۲ اس لیے کہ صرف کھانا پینا چھوڑنے سے روزہ کا مقصد حاصل نہیں ہوتا۔ جب تک کہ نفسانی خواہشات کو زیر نہ کرے اور جو روزہ کا کمال ہے اس لیے روزہ دار کو ایسی برائیوں سے بچنا چاہیے

(رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ)

اور بہت سے شب بیدار عبادت کرنے والے (جو ارکان و آداب نماز کا خیال نہیں رکھتے ہیں) ایسے ہی جن کو شب بیداری سے (سوائے جاگنے کے) کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ اس کی روایت دارمی نے کی ہے۔

٢٢٦٧ (٣) وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يُقَبِّلُ وَيُبَاشِرُ وَهُوَ صَائِمٌ وَكَانَ اَمْلَكَكُمْ لِاِرْبِهٖ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے آپ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم روزہ کی حالت میں (اپنی بیوی سے) بوسہ لیتے اور بدن سے بدن لگاتے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اپنی شہوت پر پوری طرح قادر تھے (اور یہ بات تم لوگوں میں سے کس کو حاصل ہے) اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

ف: مرقات میں لکھا ہے کہ روزہ دار کا اپنی بیوی سے بوسہ لینا اور بدن سے بدن لگانا اس میں جائز ہے جب کہ اس کو جماع کرنے اور انزال ہو جانے کا اندیشہ نہ ہو۔ ١٢

٢٢٦٨ (٤) وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَجُلًا سَاَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَنِ الْمُبَاشَرَةِ لِلصَّائِمِ فَرَخَّصَ لَهٗ وَاَتَاهُ اٰخَرُ فَسَاَلَهٗ فَنَهَاهُ فَاِذَا الَّذِيْ رَخَّصَ لَهٗ شَيْخٌ وَاِذَا الَّذِيْ نَهَاهُ شَابٌّ۔

(رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک صحابی نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے اپنی بیوی سے مباشرت (یعنی بوس وکنار کرنے کے) بارے میں دریافت کیا، تو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو اجازت دیدی، ایک اور صحابی آئے اور انہوں نے بھی یہی سوال کیا تو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اُن کو مباشرت منع فرمایا، حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے جن کو (مباشرت کی) اجازت دی تھی، وہ بوڑھے تھے اور جن کو منع فرمایا تھا وہ جوان تھے۔

٢٢٦٩ (٥) وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يُدْرِكُهُ الْفَجْرُ فِيْ رَمَضَانَ وَهُوَ جُنُبٌ مِّنْ غَيْرِ حُلْمٍ فَيَغْتَسِلُ وَيَصُوْمُ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، وہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو رمضان میں (کبھی ایسا بھی اتفاق ہوتا کہ) جنابت کی حالت میں صبح صادق ہو جاتی اور یہ (حالت جنابت) احتلام کی وجہ سے نہ ہوتی (بلکہ جماع کی وجہ سے ہوتی) پس آپ غسل فرماتے اور روزہ رکھ لیتے۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

ف: اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جماع کی وجہ سے صبح صادق کے بعد غسل کیا جا سکتا ہے، تو اگر احتلام کی وجہ سے غسل کی حاجت ہو جائے تو اس میں بطریق اولیٰ صبح صادق کے بعد غسل کرنا درست ہوگا بلکہ اگر روزہ کی حالت میں احتلام ہو جائے تو بھی روزہ پر کوئی اثر نہیں۔ (فتاوی عالمگیری) ۱۲

اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اگر جنب صبح صادق کے بعد غسل کرے تو اس کا روزہ درست ہوگا، روزہ خواہ فرض ہو یا نفل، اور نہ تو اس پر قضاء لازم آئے گی نہ کوئی اور چیز۔ ۱۲)

۲۴۷۰ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ إِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ احْتَجَمَ وَهُوَ مُحْرِمٌ وَاحْتَجَمَ وَهُوَ صَائِمٌ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم حالت احرام میں پچھنا لگائے اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس حالت میں بھی پچھنا لگاتے کہ آپ روزہ دار تھے۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

وفی روایۃ لامامنا ابی حنیفۃ عن ابی سفیان عن انس قال اِحْتَجَمَ النبی صلی اللہ علیہ وسلم بعد ما قال افطر الحاجمُ والمحجوم هذا حدیث صحیح ابو سفیان هذا طلحۃُ بنُ نافع اِحْتَجَّ بہ مسلمٌ وغیرہٗ قال فی المرقات قال الشیخ الامام محی السنۃ رحمۃ اللہ علیہ وَتَأَوَّلَہٗ بعضُ مَن رخّصَ فِی الحجامۃِ الی تعرُّضًا لِلْاِفطارِ المَحْجُومِ وَالحاجِمُ لِاَنَّہٗ لا یأْمَنُ من ان یصل شیئ الی جوفہ بمص الملازم۔

ف: واضح ہو کہ پچھنے لگوانا یا سینگی کھچوانا یہ ہے کہ جسم میں خون زیادہ ہو جائے تو نشتر یا نلوں کے ذریعہ اس کو خارج کروایا جائے۔ مرقات میں لکھا ہے کہ پچھنے لگوانے میں یہ احتیاط ضروری ہے کہ پچھنے لگوانے والے کا اتنا خون نہ نکال دیا جائے کہ کمزوری کی وجہ سے اس کو روزہ توڑنے کی نوبت آئے اور پچھنوں سے خون چوسنے والا بھی احتیاط کرے کہ کہیں خون اس کے پیٹ میں نہ چلا جائے کہ جس سے اس کا روزہ ٹوٹ جائے۔ ۱۲۔

۲۴۷۱ وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ ثَلَاثٌ لَا يُفْطِرْنَ الصَّائِمَ الْحِجَامَةُ وَالْقَيْءُ وَالْاِحْتِلَامُ۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ تین چیزیں ایسی ہیں جو روزہ دار کے روزہ کو نہیں توڑتی ہیں کہ (۱) ایک یہ کہ روزہ کی حالت

(رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ)

ہیں ) پچھنا لگوایا جائے اور (دوسرے) قئے (جو خود بخود ہو جائے) اور (تیسرے) احتلام۔ اس کی روایت ترمذی نے کی ہے۔

قَالَ ھٰذا حدیثٌ غَیْرُ محفوظٍ وعبدُ الرحمٰنُ بنُ زیدِ نِ الرّاوی یضعّف فی الحدیث وروَاہ ابوداؤدَ عن رّجل من اصحاب النّبیّ صلی اللّٰہ علیہ وسلم قال ابوما تم حدیثُ ابوداؤدُ داشبہُ بالصّوابِ وقال ابوزرعۃ اَنّہ اصح وروَاہ البزار عن ابن عباس قال الشیخ ابنُ الھمّام ھٰذا مِنْ اَحْسَنِھَا اِسْنَادًا وَاَصَحِّھَا۔

۲۴۷۲ وَعَنْ ثَابِتِ نِ الْبُنَانِیِّ قَالَ سُئِلَ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ کُنْتُمْ تَکْرَھُوْنَ الْحِجَامَۃَ لِلصَّائِمِ عَلٰی عَھْدِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا اِلَّا مِنْ اَجْلِ الضُّعْفِ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ وَعَنِ الْبُخَارِیِّ تَعْلِیْقًا قَالَ کَانَ ابْنُ عُمَرَ یَحْتَجِمُ بِاللَّیْلِ۔

حضرت ثابت بنانی رحمۃ اللہ تعالیٰ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے دریافت کیا گیا کہ کیا آپ حضرات روزہ دار کے لیے پچھنے لگوانے کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے مبارک زمانہ میں ناجائز سمجھتے تھے تو آپ نے فرمایا نہیں البتہ ہم روزہ دار کے لیے پچھنا لگوانا اس وقت مکروہ سمجھتے جب کہ روزہ دار کو (پچھنا لگوانے سے) ضعف کا اندیشہ ہو جاتا تھا۔ اس کی روایت بخاری نے کی ہے اور بخاری نے تعلیقاً روایت کی ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما (ابتداء میں) روزہ کی حالت میں پچھنا لگوایا کرتے تھے، پھر آپ نے ضعف کی وجہ سے روزہ کی حالت میں ضعف ہو جانے کے خیال سے دن میں پچھنا لگوانا چھوڑ دیا اور رات میں پچھنا لگوایا کرتے تھے اور دارقطنی نے روایت کی ہے، وہ کہتے ہیں کہ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، روزہ کی حالت میں پچھنا لگوایا کرتے تھے اور اس حدیث کی سند کے تمام راوی ثقہ ہیں۔

وَعَنِ الدَّارَقُطْنِیِّ قَالَ کَانَ اَنَسٌ یَحْتَجِمُ وَھُوَ صَائِمٌ وَفِیْ رُوَاتِہٖ کُلُّھُمْ ثِقَاتٌ وَلَا اَعْلَمُ لَہٗ عِلَّۃً۔

۲۴۷۳ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَنْ نَسِیَ وَھُوَ صَائِمٌ فَاَکَلَ وَشَرِبَ فَلْیُتِمَّ صَوْمَہٗ فَاِنَّمَا اَطْعَمَہُ اللّٰہُ وَسَقَاہُ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص روزہ کی حالت میں بھولے سے کچھ کھا پی لے تو وہ روزہ کی تکمیل کرے (یعنی شام تک نہ کچھ کھائے اور نہ کچھ پیئے) اس لیے کہ (اس نے بھولے سے جو کھایا پیا ہے) اس کو اللہ تعالیٰ نے کھلایا اور پلایا ہے[1]۔ اس حدیث کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

۲۷۲۴/۱۰ وَعَنْہُ قَالَ بَیْنَمَا نَحْنُ جُلُوْسٌ عِنْدَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اِذْ جَاءَہٗ رَجُلٌ فَقَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ ھَلَکْتُ قَالَ مَا لَکَ قَالَ وَقَعْتُ عَلٰی اِمْرَاَتِیْ وَاَنَا صَائِمٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ ھَلْ تَجِدُ رَقَبَۃً تُعْتِقُھَا قَالَ لَا قَالَ فَھَلْ تَسْتَطِیْعُ اَنْ تَصُوْمَ شَھْرَیْنِ مُتَتَابِعَیْنِ قَالَ لَا قَالَ ھَلْ تَجِدُ اِطْعَامَ سِتِّیْنَ مِسْکِیْنًا قَالَ لَا قَالَ اِجْلِسْ وَمَکَثَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ فَبَیْنَا نَحْنُ عَلٰی ذٰلِکَ اُتِیَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ بِعَرَقٍ فِیْہِ تَمْرٌ وَالْعَرَقُ الْمِکْتَلُ الضَّخْمُ قَالَ اَیْنَ السَّائِلُ قَالَ اَنَا قَالَ خُذْ ھٰذَا فَتَصَدَّقْ بِہٖ فَقَالَ الرَّجُلُ اَعَلٰی اَفْقَرَ مِنِّیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ فَوَاللّٰہِ مَا بَیْنَ لَابَتَیْھَا یُرِیْدُ الْحَرَّتَیْنِ اَھْلُ بَیْتٍ اَفْقَرُ مِنْ اَھْلِ بَیْتِیْ فَضَحِکَ النَّبِیُّ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ہم ایک دفعہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت مبارک میں بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک شخص نے حاضر ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ! میں تو ہلاک ہو گیا۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا کیا ہوا ہے؟ اس نے عرض کیا کہ روزہ کی حالت میں اپنی بیوی سے جماع کر لیا ہوں، اس شخص سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تمہارے پاس کوئی غلام ہے کہ (کفارہ میں) تم اس کو آزاد کر دو؟ انھوں نے کہا جی نہیں، پھر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے پوچھا کیا تم میں اتنی طاقت ہے کہ تم مسلسل دو مہینے روزے رکھو، تاکہ اس کا کفارہ ادا ہو؟ انہوں نے کہا جی نہیں مجھے اس کی طاقت نہیں! حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے پھر پوچھا کیا تم (اس کفارہ میں) ساٹھ مسکینوں کو (دو وقت کا) کھانا کھلا سکتے ہو، انھوں نے کہا، جی نہیں (مجھے اس کی بھی استطاعت نہیں) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ان سے فرمایا! اچھا بیٹھ جاؤ اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بھی (خاموش) بیٹھ گئے (گویا کسی کا انتظار فرما رہے ہیں) اور ہم بھی اسی طرح (بیٹھے ہوئے) تھے کہ اتنے میں حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں کھجوروں کا ایک بڑا تھیلا لایا گیا۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے دریافت فرمایا کہ وہ مسئلہ دریافت کرنے والے صاحب کہاں ہیں؟

[1] (اس کا روزہ پورا ہو جائے گا، نہ تو روزہ قضا کرے اور کفارہ دے) اور یہ حکم فرض اور نفل دونوں قسم کے روزوں سے متعلق ہے۔

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ حَتّٰى بَدَتْ اَنْيَابُهٗ ثُمَّ قَالَ اَطْعِمْهُ اَهْلَكَ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

انھوں نے عرض کیا کہ میں حاضر ہوں، تو حضور نے فرمایا، اس (تھیلہ) کو لے لو) اور خیرات کر دو، اُن صاحب نے عرض کیا، کیا اس شخص کو خیرات دوں) جو مجھ سے زیادہ محتاج ہو۔ اللہ کی قسم (مدینہ منورہ کے دونوں پہاڑیوں کے درمیان (یعنی مدینہ پاک کی آبادی میں) میرے گھر والوں سے زائد کوئی محتاج نہیں ہے (یہ سن کر) نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہنس پڑے، یہاں تک کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دندان مبارک ظاہر ہو گئے اور پھر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا (اچھا) اپنے گھر والوں کو ہی کھلا دو۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ فَاَمَرَهٗ اَنْ يَّجْلِسَ فَجَاءَهٗ عِرْقَانِ فِيْهِمَا طَعَامٌ فَاَمَرَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنْ يَّتَصَدَّقَ بِهٖ۔

اور مسلم کی ایک اور روایت میں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے اس طرح مروی ہے کہ اس شخص کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا کہ وہ بیٹھا رہے، اتنے میں حضور کی خدمت میں دو بوری آئے جس میں کچھ کھانے کی چیز تھی حضور نے ان کو اس شخص کو دے کر فرمایا کہ اس کو خیرات کر دو، اور ابن ماجہ کی ایک روایت میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اسی حدیث میں یہ زائد مذکور ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اس شخص سے فرمایا، کہ اس روزہ کی بجائے ایک روزہ رکھ لینا۔

وَفِيْ رِوَايَةِ ابْنِ مَاجَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِذٰلِكَ قَالَ وَصُمْ يَوْمًا مَّكَانَهٗ۔

ف: اور دارقطنی کی ایک روایت میں (ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے مروی ہے، کہ ایک شخص نے رمضان کے روزہ کی حالت میں عمداً) کھانا کھا لیا تو ان صاحب کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا کہ وہ کفارہ میں غلام یا باندی آزاد کر دے۔

روزہ کی حالت میں اگر کوئی شخص عمداً کھانا کھانے یا اپنی بیوی سے جماع کرے تو روزہ توڑنے کا کفارہ یہ ہے کہ غلام یا باندی آزاد کرے۔ اگر یہ نہ ہو سکے تو مسلسل دو مہینے کے روزے رکھے، اگر اس کی طاقت نہ ہو تو ساٹھ مسکینوں کو دو وقت کا کھانا کھلا دے، روزہ کے کفارہ میں اختیار ہے کہ کفارہ ظہار کی طرح مسلمان غلام آزاد کرے یا کافر غلام، البتہ کفارۂ قتل میں مسلمان غلام کا آزاد کرنا ضروری ہے۔

روزہ کے کفارہ کے بارے میں حدیث شریف میں جو ترتیب مذکور ہے اسی ترتیب کا لحاظ ضروری ہے یعنی کفارہ میں پہلے غلام یا باندی آزاد کرے، اگر غلام یا باندی میسر نہ ہو تو مسلسل دو ماہ کے روزے رکھے

اور اگر مسلسل دو ماہ کے روزوں کی بھی طاقت نہ ہو تو ساٹھ مسکینوں کو دو وقت کھانا کھلا دے۔

حدیث شریف میں مذکور ہے کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اُن صاحب کو فرمایا کہ یہ کھجور اپنے گھر والوں کو کھلا دو، اس بارے میں تحقیق یہ ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی طرف سے یہ اجازت اُن صاحب کے لیے خاص تھی، اس لیے کہ اس وقت وہ کفارہ ادا کرنے سے عاجز تھے اسی وجہ سے ان کو اجازت دیدی گئی کہ وہ کھجور کو اپنے گھر والوں کو کھلا دیں۔ اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ کفارہ اُن سے ساقط ہو گیا، بلکہ اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ اگر کوئی شخص فی الفور کفارہ ادا نہ کر سکے تو کفارہ اس کے ذمہ سے ساقط نہیں ہوتا، بلکہ اس پر اس وقت تک کفارہ واجب رہتا ہے جب تک وہ اس کو ادا کرنے کے قابل ہو جائے۔

اب رہا حدیث شریف میں اُن صاحب پر کفارہ کی ادائگی کے باقی رہنے کا جو ذکر نہیں ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ جب اُن صاحب نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا کہ وہ کفارہ کی تینوں صورتوں کی ادائگی سے قاصر ہیں تو اُن کو حکم دیا گیا کہ وہ بیٹھے رہیں، یہاں تک کہ حضور کی خدمت اقدس میں کھجور لائے گئے تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اُن کو دے کر فرمایا کہ ان کھجوروں کو وہ کفارہ میں ادا کریں، اگر تنگ دستی کی وجہ سے کفارہ کی ادائگی اُن پر سے ساقط ہو جاتی تو اُن کو باوجود فقر و احتیاج کے ان کھجوروں کو کفارہ میں ادا کرنے کا حکم نہ دیا جاتا، اور ان کھجوروں کو ان اہل وعیال پر خرچ کرنے کی اجازت صرف اس لیے دی گئی کہ وہ اس وقت مضطر اور عاجز تھے، اور کفارہ بعد میں بھی ادا کیا جا سکتا تھا، جیسا کہ جمہور اصولیین کے نزدیک جائز ہے کہ کسی حکم کے وجوب کے اظہار کو اس حکم کی ادائگی پر قدرت رکھنے تک مؤخر کیا جا سکتا ہے۔ عمدۃ القاری، نووی ابوداؤد، ۱۲

واقع ہو کہ ابن ماجہ کی روایت میں مذکور ہے کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اُن صاحب کو یہ بھی فرمایا کہ تم اس روزہ کے عوض ایک اور روزہ رکھ لو اس سے ثابت ہوتا ہے کہ جو شخص روزہ کی حالت میں عمداً کھا پی لے یا جماع کرے تو اس پر کفارہ کے علاوہ بعد رمضان اس روزہ کی قضاء بھی واجب ہے عمدۃ القاری، الجوہر النقی، ۱۲۔

۲۲۷۵ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ ذَرَعَهُ الْقَیْءُ وَهُوَ صَآئِمٌ فَلَیْسَ عَلَیْهِ قَضَآءٌ وَّمَنِ اسْتَقَآءَ عَمَدًا فَلْیَقْضِ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْدَاؤدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِیُّ وَرَوَاهُ الْحَاكِمُ فِی الْمُسْتَدْرَكِ وَقَالَ هٰذَا حَدِیْثٌ صَحِیْحٌ حَسَنٌ عَلٰی شَرْطِ الشَّیْخَیْنِ وَلَمْ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جس شخص پر روزہ کی حالت میں قے کا غلبہ ہو (یعنی خود بخود قے ہو جائے تو اس پر روزہ قضا نہیں [1]ہے۔ جو عمداً قے کرے اس پر روزہ کی قضاء واجب ہے، اس لیے کہ عمداً قے کرنے سے روزہ فاسد ہو جاتا ہے اس حدیث کی روایت ترمذی،

[1] کیونکہ خود بخود قے ہونے سے اس کا روزہ فاسد نہیں ہوا اس کے برخلاف۔

يَخْرُجَاهُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَرَوَاهُ الدَّارُ قُطْنِيُّ وَقَالَ رُوَاتُهُ كُلُّهُمْ ثِقَاتٌ ثُمَّ قَدْ تَابَعَ عِيْسَى ابْنُ يُوْنُسَ عَنْ هِشَامِ بْنِ حَسَّانَ حَفْصُ بْنُ غِيَاثٍ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَرَوَاهُ الْحَاكِمُ وَسَكَتَ عَلَيْهِ وَرَوَاهُ مَالِكٌ فِي الْمُوَطَّا مَوْقُوْفًا عَلَى ابْنِ عُمَرَ وَرَوَاهُ النَّسَائِيُّ مِنْ حَدِيْثِ الْاَوْزَاعِيِّ مَوْقُوْفًا عَلَى اَبِيْ هُرَيْرَةَ وَوَقَفَهُ عَبْدُ الرَّزَّاقِ عَلَى اَبِيْ هُرَيْرَةَ وَعَلِيٍّ اَيْضًا۔

ابو داؤد ابن ماجہ اور دارمی نے کی ہے اور حاکم نے اس کی روایت مستدرک میں کی ہے اور حاکم نے کہا ہے کہ یہ حدیث بخاری اور مسلم کی شرط کے موافق صحیح حسن ہے، اگرچہ بخاری اور مسلم نے اس کی روایت نہیں کی ہے اور حبان نے اس کو صحیح قرار دیا ہے اور دار قطنی نے بھی اس کی روایت نہیں کی ہے اور دار قطنی نے بھی اس کی روایت کی ہے اور دار قطنی نے کہا ہے کہ اس کے تمام راوی ثقہ ہیں اور امام مالک نے موطا میں حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے اور نسائی نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اور عبد الرزاق نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی ہے۔

ف: مرقات میں لکھا ہے کہ ایسے قے جو حلق کے اوپر آگئی ہو، اور وہ دوبارہ اس کو نگل لے، تو اس سے روزہ فاسد ہو جائے گا۔ اور اسی طرح منھ دھوتے وقت اگر پانی پیٹ میں چلا جائے تو اس سے بھی روزہ ٹوٹ جائے گا۔ ۱۲۔

۲۳۷۶ / ۱۲ وَعَنْ عَامِرِ بْنِ رَبِيْعَةَ قَالَ رَاَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَالَا اُحْصِيْ يَتَسَوَّكُ وَهُوَ صَائِمٌ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْ دَاوٗدَ۔

وَفِيْ رِوَايَةِ الطَّبْرَانِيِّ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ غَنَمٍ قَالَ سَاَلْتُ مُعَاذَ بْنَ جَبَلٍ اَتَسَوَّكُ وَاَنَا صَائِمٌ قَالَ نَعَمْ قُلْتُ اَيَّ النَّهَارِ اَتَسَوَّكُ قَالَ اَيَّ النَّهَارِ شِئْتَ غُدْوَةً وَعَشِيَّةً قُلْتُ اِنَّ النَّاسَ يَكْرَهُوْنَهٗ عَشِيَّةً وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْيَبُ عِنْدَ اللّٰهِ مِنْ رِيْحِ الْمِسْكِ فَقَالَ سُبْحَانَ اللّٰهِ لَقَدْ اَمَرَهُمْ بِالسِّوَاكِ وَهُوَ يَعْلَمُ اَنَّهٗ لَابُدَّ بِفَمِ الصَّائِمِ خُلُوْفٌ وَاِنِ اسْتَاكَ وَمَا

حضرت عامر بن ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو روزہ کی حالت میں اتنی بار مسواک کرتے دیکھا ہے جس کو شمار نہیں کر سکتا۔ اس کی روایت ترمذی اور ابو داؤد نے کی ہے اور طبرانی کی روایت میں عبد الرحمٰن بن غنم رحمہ اللہ تعالیٰ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ میں نے معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے دریافت کیا کہ کیا میں روزہ کی حالت میں مسواک کر سکتا ہوں تو انھوں نے جواب دیا کہ ہاں! (روزہ کی حالت میں مسواک کرنا جائز ہے) پھر میں نے (ان سے) دریافت کیا کہ (روزہ کی حالت میں) دن کے کس حصہ میں مسواک کر سکتا ہوں؟ انھوں نے جواب دیا کہ دن کے جس حصہ میں چاہو صبح ہو یا شام مسواک کرنا جائز ہے) میں نے پھر کہا کہ بعض لوگ روزہ کی حالت میں) شام کے وقت مسواک کرنے کو مکروہ سمجھتے ہیں اور دلیل میں) کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ

كَانَ بِالَّذِي يَأْمُرُهُمْ أَنْ يَتَنَتَّنُوا أَفْوَاهَهُمْ عَمَدًا مَا فِي ذٰلِكَ مِنَ الْخَيْرِ شَيْءٌ بَلْ فِيهِ شَرٌّ إِلَّا مَنِ ابْتُلِيَ بِبَلَاءٍ لَا يَجِدُ مِنْهُ بُدًّا۔

وسلم نے فرمایا ہے کہ روزہ دار کے منہ کی بو اللہ تعالیٰ کے نزدیک مشک کی خوشبو سے بہتر ہے، (یہ سُن کر انھوں نے (یعنی حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ) نے تعجب سے) فرمایا، سبحان اللہ! حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ کو (روزہ کی حالت میں) مسواک کرنے کا حکم دیا ہے اور خود حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو یہ معلوم تھا کہ روزہ دار کے منہ میں بو رہتی ہے، اگرچہ مسواک کرے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے یہ توقع نہیں کہ وہ لوگوں کو حکم دیں کہ اپنے منہ کو عمداً بدبودار رکھیں، جس میں کوئی بھلائی نہیں، بلکہ اس میں خرابی ہے ہاں ہر ایک کو اس مصیبت کو برداشت کرنا ہی پڑتا ہے جس سے چھٹکارا ممکن نہیں (یعنی مسواک کرنے کے بعد بھی خلو معدہ کی وجہ سے منھ سے جو بدبو آتی ہے۔ اس سے مفر نہیں ہے۔

٢٤٧٧ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ [13] صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مِنْ خَيْرِ خِصَالِ الصَّائِمِ السِّوَاكُ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ فِيهِ مُجَالِدُ ابْنُ سَعِيدٍ وَثَّقَهُ النَّسَائِيُّ وَرَوٰى لَهٗ مُسْلِمٌ مَقْرُونًا بِغَيْرِهٖ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے وہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ روزہ دار کے بہترین کاموں میں ایک کام یہ بھی ہے کہ وہ (روزہ کی حالت میں دن کے ہر حصہ میں) مسواک کرتا رہے۔ اس کی روایت ابن ماجہ دارقطنی اور بیہقی نے کی ہے۔

٢٤٧٨ وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى النَّبِيِّ [14] صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ اشْتَكَيْتُ عَيْنِي أَفَأَكْتَحِلُ وَأَنَا صَائِمٌ قَالَ نَعَمْ۔

(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

وَقَالَ لَيْسَ إِسْنَادُهٗ بِالْقَوِيِّ وَأَبُو عَاتِكَةَ الرَّاوِي يُضَعَّفُ۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ایک صحابی نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کرنے لگے کہ میری آنکھوں میں کچھ تکلیف ہے کیا میں روزہ کی حالت میں سرمہ لگا سکتا ہوں؟ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا؛ ہاں! روزہ کی حالت میں سرمہ لگا سکتے ہو۔ اس کی روایت ترمذی نے کی ہے۔

٢٤٧٩ وَعَنْ عَائِشَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى [15] اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اكْتَحَلَ وَهُوَ صَائِمٌ۔
(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَأَبُو دَاوُدَ

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے روزہ کی حالت میں سرمہ لگایا ہے۔ اس کی روایت ابن ماجہ

وَالدَّارُ قُطْنِیُّ)

ابو داؤد اور دار قطنی نے کی ہے اور حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی یہ حدیث شرح نقایہ میں بھی مذکور ہے۔

۲۴۸۰/۱۶ وَعَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ بَكْرِ بْنِ اَنَسٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّهٗ كَانَ يَكْتَحِلُ وَهُوَ صَائِمٌ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ)

حضرت عبید اللہ ابن ابی بکر بن انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ روزہ کی حالت میں سرمہ لگایا کرتے تھے۔ اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔

۲۴۸۱/۱۷ وَعَنِ الْاَعْمَشِ قَالَ مَا رَاَيْتُ اَحَدًا مِّنْ اَصْحَابِنَا يَكْرَهُ الْكُحْلَ لِلصَّائِمِ وَكَانَ اِبْرَاهِيْمُ يُرَخِّصُ اَنْ يَكْتَحِلَ الصَّائِمُ بِالصَّبِرِ۔

(رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ)

حضرت اعمش رحمہ اللہ تعالیٰ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ میں نے اپنے ہمعصر علماء میں سے کسی کو نہیں دیکھا کہ وہ روزہ دار کا سرمہ لگانا مکروہ قرار دیتے ہوں اور ابراہیم نخعی رحمہ اللہ اجازت دیا کرتے تھے، کہ روزہ دار ایلوا ملا ہوا سرمہ لگا سکتا ہے۔ اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔

۲۴۸۲/۱۸ وَعَنْ بَعْضِ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَقَدْ رَاَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِالْعَرْجِ يَصُبُّ عَلٰى رَاْسِهِ الْمَآءَ وَهُوَ صَائِمٌ مِّنَ الْعَطَشِ اَوْ مِنَ الْحَرِّ۔

(رَوَاهُ مَالِكٌ وَاَبُوْدَاوُدَ)

حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ایک صحابی سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو مقام عرج میں دیکھا کہ آپ روزہ کی حالت میں پیاس (کی شدت) یا گرمی کی وجہ سے اپنے سر مبارک پر پانی ڈال رہے تھے۔ اس کی روایت امام مالک اور ابو داؤد نے کی ہے۔

ف: حدیث شریف میں پیاس کی شدت یا گرمی کی وجہ سے روزہ کی حالت میں سر پر پانی ڈالنے کا جو ذکر ہے، وہ بیان جواز کے لیے ہے تاکہ ضعیف لوگوں کے لیے سہولت ہو جائے، اسی وجہ سے امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے روزہ کی حالت میں پانی میں اترنے یا تر کپڑے بدن کو لپٹینا مکروہ تنزیہی اور خلاف اولیٰ قرار دیا ہے، کیونکہ اس کی عبادت میں تنگی اور ملال ظاہر ہوتا ہے۔ درمختار، رد المحتار اور مرقات۔ ۱۲

۲۴۸۳/۱۹ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ اَفْطَرَ يَوْمًا مِّنْ رَّمَضَانَ مِنْ غَيْرِ رُخْصَةٍ وَّلَا مَرَضٍ لَّمْ يَقْضِ عَنْهُ صَوْمُ الدَّهْرِ كُلِّهٖ وَاِنْ صَامَهٗ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص بغیر عذر یا بیماری کے رمضان کا ایک روزہ بھی چھوڑ دے تو ساری عمر کے (نفل) روزے بھی اس کی تلافی نہ کرسکیں گے اس حدیث

لہ (یعنی اگر کوئی فرض روزہ بغیر کسی عذر شرعی کے چھوڑ دے تو تمام عمر بھی روزہ رکھ کر اس فرض روزہ کا ثواب حاصل کرنا چاہے تو حاصل نہیں کرسکتا)

وَاَبُوْدَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَۃَ وَالدَّارِمِیُّ وَالْبُخَارِیُّ فِیْ تَرْجَمَۃِ بَابٍ۔

کی روایت امام احمد، ترمذی، ابوداؤد، ابن ماجہ اور دارمی نے کی ہے، اور بخاری نے بھی اس کی روایت ترجمۃ الباب میں کی ہے۔

ف: اس حدیث میں مذکور ہے کہ فرض روزہ کو بلا عذر چھوڑنے پر اس کے بدلہ میں تمام عمر روزہ رکھ کر بھی اس کی تلافی نہیں کی جا سکتی، اس بارے میں علامہ طیبی نے کہا ہے کہ نفل روزہ کے ذریعہ سے فرض روزہ کی فضیلت حاصل نہیں ہو سکتی، اور یہ بطور تاکید اور تجدید فرمایا گیا ہے، ورنہ فرض روزہ کی قضاء میں ایک ہی دن کا روزہ رکھنا کافی ہے اور اس سے اس شخص کے ذمہ سے فرض روزہ ساقط ہو جائے گا اور مرقات میں ابن الملک کے حوالے سے لکھا ہے کہ اگر کسی نے رمضان کے کسی ایک روزہ کو بغیر عذر شرعی چھوڑ دیا تو اس بارے میں اجماع یہ ہے کہ اس ایک دن کی بجائے ایک دن بطور قضاء روزہ رکھے۔ ۱۲۔

۲۲۸۴ وَعَنْ عَطَاءٍ قَالَ اِنْ تَمَضْمَضَ ثُمَّ اَفْرَغَ مَا فِیْ فِیْہِ مِنَ الْمَاءِ لَا یَضِیْرُہٗ اَنْ یَّزْدَرِدَ رِیْقَہٗ وَمَا بَقِیَ فِیْ فِیْہِ وَلَا یَمْضَغُ الْعِلْکَ فَاِنِ ازْدَرَدَ رِیْقَ الْعِلْکِ لَا اَقُوْلُ اِنَّہٗ یُفْطِرُ وَلٰکِنْ یُّنْہٰی عَنْہُ۔

(رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ فِیْ تَرْجَمَۃِ بَابٍ)

حضرت عطاء رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ اگر کوئی شخص روزہ کی حالت میں) منہ میں پانی لے اور کلی کر دے اور کلی کرنے کے بعد منہ میں پانی کی جو تری رہ جاتی ہے، اس کو نگل لے تو اس سے روزہ میں کچھ حرج نہیں ہوتا، اور کوئی شخص (روزہ کی حالت) میں مصطگی (جو ایک قسم کا گوند ہے) نہ چبائے، اگر مصطگی کو چباتے ہوئے اس کا تھوک پیٹ میں چلا جائے تو اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا، مگر ایسا کرنا منع ہے۔ اس کی روایت بخاری نے ترجمۃ الباب میں کی ہے۔

ف، حدیث شریف میں مذکور ہے کہ مصطگی کو چباتے ہوئے اس کا تھوک پیٹ میں چلا جائے تو اس سے روزہ فاسد نہیں ہوتا۔ اس بارے میں اشعۃ اللمعات میں لکھا ہے کہ مصطگی کا تھوک پیٹ میں چلے جانے سے اس وجہ سے روزہ نہیں ٹوٹتا کہ مصطگی کے ٹکڑے ٹکڑے ہو کر کوئی چیز پیٹ میں نہیں جاتی، بلکہ صرف تھوک پیٹ میں جاتا ہے جو مفید نہیں ہے اور اگر کسی چیز کے چبانے سے اس کے ٹکڑے ٹکڑے ہو کر پیٹ میں چلے جائیں تو اس سے روزہ

# بَابُ صَوْمِ الْمُسَافِرِ

# یہ باب مسافر کے روزوں کے بارے میں ہے

وَقَوْلُ اللّٰہِ عَزَّ وَجَلَّ:
وَاَنْ تَصُوْمُوْا خَیْرٌ لَّکُمْ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔
اور روزہ رکھنا تمہارے لیے زیادہ بھلا ہے۔
(سورۃ البقرہ، ۱۸۴)

ف، اکثر علماء کا اسی پر اتفاق ہے کہ سفر میں افطار اور روزہ رکھنا دونوں جائز ہیں، خواہ سفر میں اگر تکلیف نہ ہوتی تو روزہ رکھنا بہتر ہے اور اگر تکلیف ہوتی ہو تو روزہ نہ رکھنا بہتر ہے ۔ ۱۲

سفر شرعی حنفیہ کے نزدیک یہ ہے کہ اپنے مقام سے تین منزل (یعنی ۴۸ میل) کے قصد سے سفر کرے تو یہ مسافر ہو گیا۔ اب منزل پر پہونچ کر اگر پندرہ روز یا زیادہ قیام کا ارادہ کر لیا تو مسافر نہ رہا اور اگر پندرہ روز سے کم کے قیام کا ارادہ کیا، تو پھر بھی مسافر ہے، غرض جو شخص شرعی مسافر ہو تو اس کو جائز ہے کہ باوجود روزہ رکھ سکنے کے روزہ نہ رکھے لیکن ایسی حالت میں افضل یہی ہے کہ روزہ رکھے اور اگر سفر میں رمضان کے روزے نہ رکھے ہوں تو بعد میں قضا کر لے، اگر مسافر نے اس روز کے روزے کی نیت نہ کی ہو تو اس کو روزہ نہ رکھنا درست ہے اور اگر نیت کر لی ہو تو بلا تکلیف شدید روزہ توڑنا جائز نہیں، اور اگر مسافر نے روزہ توڑ دیا تو اس پر قضاء واجب ہے، کفارہ نہیں (ماخوذ از، مرقات واشعۃ اللمعات بیان القرآن اور فتح القدیر ۔ ۱۲

۲۳۸۵ عَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ اِنَّ حَمْزَۃَ بْنَ عَمْرٍو الْاَسْلَمِیَّ قَالَ لِلنَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ اٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَصُوْمُ فِی السَّفَرِ وَکَانَ کَثِیْرَ الصِّیَامِ فَقَالَ اِنْ شِئْتَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ فَاَفْطِرْ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے، آپ فرماتی ہیں کہ حمزۃ بن عمرو اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا کہ کیا میں سفر کی حالت میں روزے رکھ سکتا ہوں؟ وہ کثرت سے روزے رکھا کرتے تھے، تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اُن سے فرمایا، چاہو تو (سفر کی حالت میں) روزے رکھو، اور چاہو تو نہ رکھو۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

ف، امام طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہر اس شخص کو سفر میں روزہ رکھنے کی اجازت دی ہے جو سفر میں روزہ رکھنا چاہتا ہو، تو صدر کی اس حدیث میں رمضان کے روزے رکھنے مسافر کے لیے جائز ہیں ۔ ۱۲

۲۳۸۶ وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ قَالَ

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت

غَزَوْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لِسِتَّ عَشْرَةَ مَضَتْ مِنْ شَهْرِ رَمَضَانَ فَمِنَّا مَنْ صَامَ وَمِنَّا مَنْ اَفْطَرَ فَلَمْ يَعِبِ الصَّائِمُ عَلَى الْمُفْطِرِ وَلَا الْمُفْطِرُ عَلَى الصَّائِمِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

ہے، وہ فرماتے ہیں کہ ہم (ایک مرتبہ) رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ سولہویں رمضان کو جہاد کے لیے نکلے، ہم میں سے بعض نے (جو کہ قوی تھے) روزہ رکھا اور بعض نے (جو کمزور تھے) روزہ نہ رکھا، نہ تو روزہ دار نے غیر روزہ دار کے حق میں نکتہ چینی کی اور نہ غیر روزہ دار نے کسی روزہ دار کے حق میں نکتہ چینی کی۔ اس کی روایت مسلم نے کی ہے۔

۲۳۸۷ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فِي السَّفَرِ فَمِنَّا الصَّائِمُ وَمِنَّا الْمُفْطِرُ فَنَزَلْنَا مَنْزِلًا فِيْ يَوْمٍ حَارٍّ فَسَقَطَ الصَّوَّامُوْنَ وَقَامَ الْمُفْطِرُوْنَ فَضَرَبُوا الْاَبْنِيَةَ وَسَقَوا الرِّكَابَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ذَهَبَ الْمُفْطِرُوْنَ الْيَوْمَ بِالْاَجْرِ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ ایک سفر میں تھے، ہم میں سے بعض تو روزہ دار تھے اور بعض نے روزہ نہ رکھا، ہم ایک سخت گرمی کے دن ایک منزل پر اترے، جن لوگوں نے روزہ رکھا تھا وہ ضعف سے نڈھال ہو کر گر پڑے اور جن لوگوں نے روزہ نہ رکھا تھا وہ کھڑے رہے ڈیرے لگائے اور جانوروں کو پانی پلانے لگے (یہ دیکھ کر) رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا جن لوگوں نے آج روزہ نہیں رکھا تھا (وہ خدمت کرکے پورا) ثواب حاصل کر گئے اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے۔

ف: اس حدیث شریف میں ارشاد ہے "ذَهَبَ الْمُفْطِرُوْنَ الْيَوْمَ بِالْاَجْرِ"، غیر روزہ داروں نے آج (خدمت کرکے پورا) ثواب حاصل کر لیا۔ اس بارے میں صاحب مرقات نے لکھا ہے کہ یہ حکم وقتی تھا، مطلق اور عام نہیں ہے ۱۲۔

۲۳۸۸ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مِنَ الْمَدِيْنَةِ اِلٰى مَكَّةَ فَصَامَ حَتّٰى بَلَغَ عُسْفَانَ ثُمَّ دَعَا بِمَاءٍ فَرَفَعَهٗ اِلٰى يَدِهٖ لِيَرَاهُ النَّاسُ فَاَفْطَرَ حَتّٰى قَدِمَ مَكَّةَ وَذٰلِكَ فِيْ رَمَضَانَ فَكَانَ ابْنُ عَبَّاسٍ يَقُوْلُ قَدْ صَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَاَفْطَرَ فَمَنْ شَاءَ صَامَ وَمَنْ شَاءَ اَفْطَرَ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم (فتح مکہ کے موقع پر) مدینہ منورہ سے مکہ مکرمہ روانہ ہوئے (اور یہ رمضان کا مہینہ تھا) آپ نے مقام عسفان تک روزہ رکھا، پھر (مقام عسفان پر پہنچ کر) آپ نے پانی منگوایا اور ہاتھ میں پانی لے کر لوگوں کو دکھانے کے لیے اونچا کیا اور (پانی پی کر) روزہ توڑ دیا اور اسی طرح بغیر روزہ رکھے آپ مکہ مکرمہ تشریف لائے اور یہ رمضان کا مہینہ تھا۔ چنانچہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

فرمایا کرتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے (سفر میں) روزہ رکھا بھی ہے اور روزہ نہیں رکھا بھی تو جس کا جی چاہے (سفر میں) روزہ رکھے اور جس کا جی چاہے روزہ نہ رکھے۔ اس کی روایت بخاری اور مسلم نے متفقہ طور پر کی ہے

وَفِي رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ عَنْ جَابِرٍ اَنَّهُ شَرِبَ بَعْدَ الْعَصْرِ وَ ذَكَرَ اَبُوْ دَاؤُدَ فِي سُنَنِهِ قَالَ اَبُوْ سَعِيْدٍ ثُمَّ لَقَدْ رَاَيْتَنِي اَصُوْمُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَبْلَ ذٰلِكَ۔

اور مسلم کی ایک اور روایت میں جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے (اس سفر میں) عصر کے بعد پانی پیا ہے، اور ابوداؤد نے اپنی سنن میں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی ہے، ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا ہے کہ میں اس سفر میں (یعنی فتح مکہ سے پہلے بھی اور اس کے (یعنی فتح مکہ کے اس واقعہ کے) بعد بھی (سفر میں) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ روزہ رکھا کرتا تھا، اس سے معلوم ہوا کہ سفر کی حالت میں روزہ رکھنا فتح مکہ کے مذکورہ واقعہ کے بعد بھی جائز ہے (جیسا کہ امام طحاوی نے فرمایا ہے) اور ہمارے

وَفِي رِوَايَةٍ لِاِمَامِنَا اَبِي حَنِيْفَةَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لِلَيْلَتَيْنِ خَلَتَا مِنْ شَهْرِ رَمَضَانَ مِنَ الْمَدِيْنَةِ اِلٰى مَكَّةَ فَصَامَ حَتّٰى اَتٰى قَدِيْدًا فَشَكَا النَّاسُ اِلَيْهِ الْجُهْدَ فَاَفْطَرَ فَلَمْ يَزَلْ مُفْطِرًا حَتّٰى اَتٰى مَكَّةَ وَرَوَى ابْنُ اَبِي شَيْبَةَ وَمُسْلِمٌ عَنْ جَابِرٍ وَالطَّحَاوِيُّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ وَاَبِي سَعِيْدٍ نَحْوَهُ۔

امام ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے ایک روایت میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم رمضان المبارک کی دوسری تاریخ کو مدینہ منورہ سے مکہ مکرمہ کے لیے روانہ ہوئے (حالت سفر میں) آپ روزہ رکھتے ہوئے مقام قدید تک پہونچے (قدید مکہ اور مدینہ کے درمیان ایک مقام کا نام ہے)، یہاں پہنچنے پر صحابہ نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے سخت گرمی کی شکایت کی تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے روزہ توڑ دیا اور مکہ پہونچنے تک روزہ نہیں رکھا اور ابن ابی شیبہ اور مسلم نے جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے اور طحاوی نے ابن عباس اور ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے اسی طرح روایت ہے۔

۲۲۸۵ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اِنَّمَا اَرَادَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے

اللّٰہُ عَزَّ وَجَلَّ بِالْفِطْرِ فِی السَّفَرِ التَّیْسِیْرِ عَلَیْکُمْ فَمَنْ تَیَسَّرَ عَلَیْہِ الصِّیَامُ فَلْیَصُمْ وَمَنْ تَیَسَّرَ عَلَیْہِ الْفِطْرُ فَلْیُفْطِرْ۔

وہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے تم لوگوں کی سہولت کے لیے سفر کی حالت میں (رمضان کے) روزے نہ رکھنے کی اجازت دی ہے، اس لیے (سفر کی حالت میں) جس کو (رمضان کے روزے رکھنا آسان معلوم ہوتا ہو وہ روزے رکھ لے اور جس کو روزہ نہ رکھنے میں سہولت ہو تو وہ (سفر میں رمضان کے) روزے نہ رکھے۔ اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

۲۴۹۰ وَعَنْ اَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ الْكَعْبِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰہَ وَضَعَ عَنِ الْمُسَافِرِ شَطْرَ الصَّلٰوۃِ وَالصَّوْمَ عَنِ الْمُسَافِرِ وَعَنِ الْمُرْضِعِ وَالْحُبْلٰی۔
(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ وَابْنُ مَاجَۃَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَالنَّسَآئِیُّ)

حضرت انس بن مالک کعبی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے مسافر کے لیے (چار رکعات والی نمازوں میں) آدھی نماز معاف کردی ہے اور مسافر اور دودھ پلانے والی اور حاملہ عورت کے لیے (رمضان میں) روزہ نہ رکھنے کی اجازت دی ہے، (لیکن ان کے بعد میں روزوں کی قضا لازم ہے) اس حدیث کی روایت ابوداؤد، ترمذی نسائی اور ابن ماجہ نے کی ہے۔

۲۴۹۱ وَعَنِ ابْنِ اَبِیْ اَوْفٰی قَالَ كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ فِیْ سَفَرٍ فَقَالَ لِرَجُلٍ اَنْزِلْ فَاجْدَحْ لِیْ قَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ الشَّمْسُ قَالَ اَنْزِلْ فَاجْدَحْ لِیْ قَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ الشَّمْسُ قَالَ اَنْزِلْ فَاجْدَحْ لِیْ فَنَزَلَ فَجَدَحَ لَہٗ فَشَرِبَ ثُمَّ رَمٰی بِیَدِہٖ ھٰھُنَا ثُمَّ قَالَ اِذَا رَاَیْتُمُ اللَّیْلَ اَقْبَلَ مِنْ ھٰھُنَا فَقَدْ اَفْطَرَ الصَّائِمُ۔
(رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت ابن ابی اوفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ ہم ایک سفر میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ تھے (جب شام ہوگئی تو) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ایک شخص کو حکم دیا (سواری سے) اترو، اور میرے لیے ستو کو پانی میں ملا کر لاؤ، انھوں نے عرض کیا، یارسول اللہ! ابھی روشنی موجود ہے۔ (لیکن) آپ نے (پھر یہی) فرمایا کہ اترو اور میرے لیے ستو گھول کر لاؤ، انھوں نے پھر عرض کیا، یارسول اللہ! ابھی (روشنی باقی) ہے، حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے (پھر بھی یہی) فرمایا اترو اور میرے لیے ستو گھول کر لاؤ تو وہ (حسب الحکم) اتر کر حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے لیے ستو گھول کر لائے تو آپ نے ستو پی لیا۔ اور پھر (مشرق کی طرف) اپنے دست مبارک سے اشارہ کر کے فرمایا جب تم ادھر (یعنی مشرق کی طرف)

سے سیاہی پھیلتے دیکھو تو روزہ دار روزہ کھول دے،
اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

ف: اس حدیث شریف اور اس کے بعد میں آنے والی حدیثوں سے ثابت ہوتا ہے کہ سفر کی حالت میں رمضان المبارک میں روزے رکھنا افضل ہے، بشرطیکہ روزے سے تکلیف نہ ہوتی ہو۔ اور اگر کوئی سفر میں رمضان کے روزے نہ رکھے تو اس کے لیے جائز ہے اور اس سے وہ گنہگار نہ ہوگا۔ البتہ بعد میں وہ روزوں کی قضاء کرے (ماخوذ از ہدایۃ، مختصر طحاوی اور عمدۃ القاری) ۱۲۔

۲۴۹۲ وَعَنْ اَبِی الدَّرْدَاءِ قَالَ خَرَجْنَا مَعَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ فِیْ بَعْضِ اَسْفَارِہٖ فِیْ یَوْمٍ حَارٍّ حَتّٰی یَضَعَ الرَّجُلُ یَدَہٗ عَلٰی رَاْسِہٖ مِنْ شِدَّۃِ الْحَرِّ وَمَا فِیْنَا صَائِمٌ اِلَّا مَا کَانَ مِنَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ وَابْنُ رَوَاحَۃَ۔
(رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت ابو الدرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ایک سفر میں (جو رمضان میں واقع ہوا تھا) سخت گرمی کے موسم میں نکلے اگرمی کی شدت کی وجہ سے ہر شخص اپنے سر پہ ہاتھ رکھ لیا کرتا تھا) اور ہم میں کوئی روزہ دار نہ تھا البتہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور ابن رواحہ روزہ سے تھے۔ اس کی روایت بخاری نے کی ہے۔

۲۴۹۳ وَعَنْ عَاصِمٍ وَھُوَ الْاَحْوَلُ قَالَ سَاَلْتُ اَنَسَ بْنَ مَالِکٍ عَنْ صَوْمِ شَھْرِ رَمَضَانَ فِی السَّفَرِ فَقَالَ الصَّوْمُ اَفْضَلُ۔
(رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ)

حضرت عاصم احول رحمہ اللہ تعالیٰ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سفر میں رمضان کے روزے رکھنے کے متعلق دریافت کیا، تو انھوں نے فرمایا کہ (مسافر کے لیے افضل یہ) ہے کہ وہ رمضان کے روزے رکھے۔ اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

۲۴۹۴ وَعَنْ اَنَسٍ اِنْ اَفْطَرْتَ فَرُخْصَۃٌ وَاِنْ صُمْتَ فَالصَّوْمُ اَفْضَلُ۔
(رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ اگر تم (سفر کی حالت میں رمضان کے) روزے چھوڑنا چاہتے ہو تو (تم کو اس کی اجازت ہے، اور اگر تم (حالت سفر میں رمضان کے) روزے رکھ لو تو یہ تمہارے لیے افضل ہے۔ اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

۲۴۹۵ وَعَنْ سَعِیْدِ بْنِ جُبَیْرٍ قَالَ الصَّوْمُ اَفْضَلُ وَالْاِفْطَارُ رُخْصَۃٌ یَعْنِیْ فِی السَّفَرِ۔
(رَوَاہُ الطَّحَاوِیُّ)

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ سفر میں (رمضان کے) روزے رکھنا افضل ہے اور روزے چھوڑنا اس کی اجازت اور رخصت ہے

اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

۲۴۹۶ وَعَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِىْ كَثِيْرٍ قَالَ حَدَّثَنِى الْقَاسِمُ بْنُ مُحَمَّدٍ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّهَا كَانَتْ تَصُوْمُ فِى السَّفَرِ فِى الْحَرِّ فَقُلْتُ مَا حَمَلَهَا عَلٰى ذٰلِكَ فَقَالَ اِنَّهَا كَانَتْ تُبَادِرُ۔ (رَوَاهُ الطَّحَاوِىُّ)

حضرت یحییٰ بن ابی کثیر رحمۃ اللہ تعالیٰ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ مجھ سے قاسم بن محمد نے ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بارے میں یہ حدیث بیان کی کہ حضرت عائشہ سفر میں گرمی کی حالت میں بھی (رمضان کے) روزہ رکھا کرتی تھیں میں نے قاسم بن محمد رحمہ اللہ تعالیٰ سے دریافت کیا کہ گرمی کی حالت میں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا (رمضان کے) روزے رکھنا کس وجہ سے تھا؟ قاسم بن محمد رحمہ اللہ نے جواب دیا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا (سفر سے) واپسی تک تاخیر کر کے اقامت کی حالت تک رمضان کے روزے رکھنے کے لیے مہلت نہیں لیا کرتی تھیں، بلکہ (سفر ہی میں رمضان کے روزے رکھنے میں جلدی کیا کرتی تھیں اس کی روایت امام طحاوی نے کی ہے۔

۲۴۹۷ وَعَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْمُحَبِّقِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ كَانَ لَهٗ حَمُوْلَةٌ تَاْوِىْ اِلٰى شِبَعٍ فَلْيَصُمْ رَمَضَانَ حَيْثُ اَدْرَكَهٗ۔ (رَوَاهُ اَبُوْدَاؤُدَ)

حضرت سلمہ ابن محبق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جس کسی شخص کے پاس ایسی سواری ہو جو اس کو منزل تک آرام کے ساتھ پہونچا دے تو اس کو چاہیئے کہ (سفر میں) جہاں کہیں بھی رمضان آجائے روزہ رکھے۔ اس کی روایت ابو داؤد نے کی ہے۔

ف: اس حدیث شریف سے بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اگر سہولت ہو تو رمضان کے روزے سفر میں لازماً رکھے جائیں اس بارے میں مرقات میں لکھا ہے کہ یہ حکم وجوب کے لیے نہیں ہے کہ سفر میں روزہ رکھنا واجب ہے، بلکہ یہ امر استحباب پر محمول ہے کہ اس میں اولیٰ اور افضل عمل کی ترغیب دلائی گئی ہے ورنہ بغیر مشقت کے بھی سفر میں رمضان کے روزے نہ رکھنا جائز ہے، جیسا کہ دیگر نصوص شرعیہ سے اس کا ثبوت ملتا ہے، البتہ بعد میں ان روزوں کی قضاء ضروری ہے۔ ۱۲

# بَابُ الْقَضَآءِ

## اس باب میں قضاء (روزوں کے) احکام کا بیان ہے۔

ف: واضح ہو کہ روزوں کے قضاء کی تین صورتیں ہیں:

(۱) اگر بھول کر روزہ کی حالت میں کوئی کھائے یا پی لے تو اس پر نہ تو قضاء ہے اور نہ کفارہ، خواہ وہ رمضان کا روزہ ہو یا غیر رمضان کا روزہ۔

(۲) اگر کوئی رمضان میں روزہ کی حالت میں بلا عذر قصداً کھائے پی لے تو اس پر قضاء اور کفارہ دونوں لازم ہیں۔

(۳) اور اگر کوئی رمضان میں روزہ کی حالت میں کسی عذر کی وجہ سے جیسا سفر یا مرض میں روزہ توڑ دے تو اس پر صرف قضاء واجب ہوگی، کفارہ ضروری نہیں۔

کفارہ کا حکم صرف رمضان کے روزوں سے متعلق ہے اور اگر نفل روزے کو کسی وجہ سے توڑ دے تو اس میں کفارہ لازم نہیں، صرف قضاء کر لینا کافی ہے (یہ اشعۃ اللمعات سے ماخوذ ہے) ۱۲

وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ: — اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى — اور کوئی بوجھ اٹھانے والی جان دوسرے کا بوجھ نہ اٹھائے گی۔ (سورۃ بنی اسرائیل)

ف: یعنی کوئی شخص کسی کی جانب سے نہ تو روزہ رکھ سکتا ہے اور نہ نماز پڑھ سکتا ہے۔

وَقَوْلُهٗ: — اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ — تو تم میں جو کوئی بیمار یا سفر میں ہو تو اتنے روزے اور دنوں میں رکھے (سورۃ البقرہ، ۱۸۴)

ف: سفر سے مراد وہ ہے جس کی مسافت تین دن سے کم نہ ہو اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے مریض و مسافر کو رخصت دی ہے کہ اگر اس کو رمضان مبارک میں روزہ رکھنے سے مرض کی زیادتی یا ہلاک کا اندیشہ ہو یا سفر میں شدت و تکلیف کا تو وہ مرض و سفر کے ایام میں افطار کرے اور بجائے اس کے ایام منہیہ کے سوا اور دنوں میں قضا کرے، ایام منہیہ پانچ دن ہیں جن میں روزہ رکھنا جائز نہیں، دونوں عیدین، اور ذی الحجہ کی گیارھویں، بارھویں اور تیرھویں تاریخیں۔

ف: واضح ہو کہ رمضان کے روزوں کی قضاء کے بارے میں ہدایہ میں لکھا ہے کہ قضاء کرنے والے کو اس کا اختیار ہے کہ چاہے تو وہ پے درپے روزہ رکھ کر قضاء روزوں کی تکمیل کرے یا متفرق اوقات میں اپنے قضاء روزوں کو پورا کرے، لیکن مستحب یہ ہے کہ رمضان کے روزوں کی قضاء کو پے درپے رکھ کر ادا کرے تاکہ جو چیز فرض ہے وہ فوری ادا ہو جائے۔ اگر کسی نے قضاء رمضان کے ادا کرنے میں اتنی تاخیر

